تعلق قبیلہ نمیر سے تھا حضرت عباسؓ حضور اکرم ﷺ کے والد حضرت عبداللہ کے سوتیلے بھائی تھے [43]۔ آپؓ مکہ میں پیدا ہوئے اور حضور اکرم ﷺ سے عمر میں دو تین برس بڑے تھے [43-A]۔ حضرت عباسؓ نے حضور اکرم ﷺ کے ساتھ مل کر تعمیر کعبہ میں حصہ لیا [44]۔ تعمیر کعبہ کے دوران نجد کے ایک شخص نے آگے بڑھ کر حضور اکرم ﷺ کو ایک پتھر دینا چاہا تا کہ اس سے کعبہ کی دیواروں کو مضبوط کیا جا سکے، اس دوران حضرت عباسؓ نے آگے بڑھ کر آپ کو ایک پتھر دیا اور اس نجدی شخص کو پیچھے دھکیل دیا، اس پر نجدی بڑا غضبناک ہوا، لیکن حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

> ''بیت اللہ کی تعمیر میں ہمارے ساتھ وہی شخص کام کرے گا جو ہم میں سے ہو گا''[45]۔

اس پر نجدی نے کہا کہ:

> ''یہ شخص سب سے بڑھ جائے گا سب کو اپنے پیچھے چھوڑ جائے گا، خوش بختی اور سعادت ان سے بانٹ لے گا''[46]۔

کہا جاتا ہے کہ کہنے والا شخص ابلیس تھا [47]۔ ہم دیکھتے ہیں کہ جب بھی کوئی اہم موقع آیا خواہ وہ تعمیر کعبہ کا ہو یا خاندانِ بنو ہاشم میں خوشی وغمی کا لمحہ ہو حضرت عباسؓ آپ ﷺ کے ساتھ دکھائی دیتے ہیں جیسا کہ ابو طالب کی وفات کے وقت ابو جہل، عبداللہ بن ابی امیہ، حضرت عباسؓ اور رسول کریم ﷺ موجود تھے۔ جب ابو طالب حالتِ سکرات میں تھے تو رسول خدا ﷺ نے ان سے فرمایا کہ:

> ''اے میرے چچا! آپ ایک بار لا الہ الا اللہ کہہ دیں تا کہ میں خدا کے پاس آپ کے ایمان کی گواہی دے سکوں''[48]۔

جب کہ قریب بیٹھے ہوئے ابو جہل نے کہا ''اے ابو طالب! کیا تم مرتے وقت دین عبدالمطلب کو چھوڑ دو گے''[49]۔ اس طرح ابو جہل اپنی بات دہراتا رہا اور حضور اکرم ﷺ ابو طالب کو دینِ حق کی دعوت دیتے رہے، یہاں تک کہ ابو طالب کا آخری وقت آ گیا اور انہوں نے کہا کہ علی ملة عبدالمطلب [50] ''میں عبدالمطلب کے دین پر مرتا ہوں''

اس کے بعد ابو طالب نے رسول خدا ﷺ کی طرف دیکھ کر کہا کہ:

> ''اے بھتیجے! میں وہ کلمہ ضرور کہہ دیتا جو آپ ﷺ مجھے کہہ رہے ہیں لیکن قریش کہیں گے کہ ابو طالب موت سے ڈر گیا''[51]۔

اس پر آپ ﷺ نے فرمایا کہ:

> ''میں اس وقت تک آپ کے لیے دعائے مغفرت کرتا رہوں گا جب تک خدا مجھے اس سے منع نہ فرما دے''[52]

ابو طالب کی وفات کے بعد آپ ﷺ پر درج ذیل آیات نازل ہوئیں۔

"ما کان للنبی والذین امنو ان یستغفروا للمشرکین ولو کانو اولی قربیٰ
من بعد ماتبین لھم انھم اصحب الجحیم"[53]۔

"پیغمبر اوران لوگوں کے لیے جو ایمان لائے شایانِ شان نہیں کہ جب ان پر ظاہر ہو گیا کہ مشرک اہل دوزخ ہیں تو ان کے لیے بخشش مانگیں، گو وہ ان کے قرابت دار ہی کیوں نہ ہوں"۔

اسی طرح جب حضور اکرم ﷺ 12 نبوی/621ء میں معراج پر تشریف لے گئے تو بنوہاشم سخت پریشان ہوئے، اس پریشانی میں حضرت عباسؓ آپ ﷺ کی تلاش میں سرگرداں تھے۔ واقعہ معراج میں حضور اکرم ﷺ کو آسمانوں کی سیر کروائی گی۔ آپ ﷺ کو حضرت جبرائیلؑ کے ہمراہ مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ یعنی بیت المقدس لے جایا گیا[54]۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

سبحن الذی اسریٰ بعبدہ لیلا من المسجد الحرام الی المسجدالاقصیٰ

"وہ (اللہ) پاک ہے جو اپنے بندے (حضور اکرم ﷺ) کو شب میں مسجد الحرام سے مسجدالاقصیٰ لے گیا"

اس کے بعد آپ ﷺ کو بیت المقدس سے آسمانوں کی طرف لے جایا گیا۔ کہا جاتا ہے کہ اس رات آپ ﷺ گم ہو گئے تھے۔ خاندان عبدالمطلب بھی اس سلسلے میں خاصا پریشان تھا حضرت عباسؓ آپ ﷺ کو دیکھتے دیکھتے مقام ذی طویٰ تک پہنچ گئے۔ یہاں پر آپؓ کی ملاقات حضور اکرم ﷺ سے ہو گئی تو حضرت عباسؓ نے آپ ﷺ سے رات کے واقعہ پر استفسار کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ "مجھے خیر کے سوا اور کوئی بات پیش نہیں آئی"[55]۔

یاد رہے کہ معراج سے واپسی پر آپ نے لوگوں کو وہ سارے حالات اور واقعات بتائے جو آپ نے ملاحظہ فرمائے تھے اگرچہ لوگوں نے آپ ﷺ کا تمسخر اڑایا اور آپ ﷺ کی باتوں سے انکار کیا، اس وقت حضرت ابوبکرؓ ہی وہ واحد آدمی تھے جنہوں نے فوراً آپ کی باتوں کی تصدیق کی اور اسی دن سے آپ کا لقب صدیق مشہور ہو گیا[56] معراج کے موقع پر ہی آپ ﷺ کی امت پر پانچ نمازیں فرض ہوئیں[57]۔ الغرض اگر حضرت عباسؓ آپ ﷺ سے اتنی محبت و شفقت رکھتے تھے تو حضور اکرم ﷺ بھی آپؓ پر جان چھڑکتے تھے اور آپؓ کی تکلیف کو اپنی تکلیف ہی سمجھتے تھے۔ ایک مرتبہ حضرت عباسؓ شدید بیماری میں مبتلا ہوئے تو حضور اکرم ﷺ آپ کی عیادت کے لیے گئے تو حضرت عباسؓ نے موت کی تمنا کی اس پر آپ ﷺ نے فرمایا کہ:

"اے رسول ﷺ خدا کے چچا! موت کی تمنا نہ کرو کیونکہ اگر تم محسن (نیکوکار) ہو تو
تمہیں مہلت ملنے پر تمہاری نیکیاں اور بڑھ جائیں گی اور اگر تم بد ہو تو مہلت پر تم
خدا کو راضی کر سکتے ہو"[58]۔

اس سے پیشتر حضور اکرم ﷺ کے بہت سے ساتھی حبشہ کی طرف ہجرت کر چکے تھے لیکن قریش کی عداوت و مخالفت میں کوئی کمی واقع نہ ہوئی، اس لیے آپ ﷺ کی پریشانی دور نہ ہو سکی کیونکہ نہ تو قریش ہی مسلمان ہوئے اور نہ ہی مکہ سے باہر آپ ﷺ کو وہ پذیرائی

ملی جس کی آپ ﷺ توقع فرما رہے تھے۔اسی دوران آپ ﷺ کو خواب میں ایک سرسبز و شاداب علاقے کی طرف ہجرت کرنے کا اشارہ ملا، وہ علاقہ یثرب تھا۔اس سے پیشتر یثرب کے چیدہ چیدہ لوگ بھی اسلام قبول کر چکے تھے۔

عہدِ رسالت میں حضرت عباسؓ کی خدماتِ اسلام:

ذی الحجہ 13 نبوی/اواخر 621ء میں پانچ سو افراد کی جماعت بیت اللہ کی زیارت کے لیے مدینہ سے مکہ آئی۔ان میں سے بہتر (۷۲) آدمیوں نے اسلام قبول کیا آنے والوں میں وہ لوگ بھی شامل تھے جو اس سے قبل اسلام قبول کر چکے تھے۔یہ لوگ سب سے پہلے حضرت عباسؓ کو ان کے گھر پر ملے۔اگر چہ اس وقت حضرت عباسؓ خود بھی مسلمان نہ ہوئے تھے لیکن وہ آپ ﷺ کی ہر طرح سے مدد کرتے تھے، اور آپ ﷺ کی کامیابی کے متمنی تھے، آپ ﷺ کی اس تحریک کے زبردست حامی و ناصر تھے اور اس راز داری کے کام میں رسول خدا ﷺ کے شریک تھے۔مدینہ سے آنے والے لوگوں کی آپ ﷺ سے ملاقات ۱۲ ذوالحجہ کو شعب ایمن 59 میں ہوئی۔ان لوگوں سے یہ کہا گیا کہ وہ نہ تو کسی سونے والے کو جگائیں اور نہ ہی کسی کا انتظار کریں، وہاں سے ایک ایک دو دو کر کے رخصت ہوں، ان بیعت کرنے والوں کی تعداد بعض مورخین نے ستر (۷۰) بتائی ہے اور بعض کے نزدیک یہ بہتر (۷۲) تھے۔ابن ہشام کے بقول ان کی تعداد تہتر (۷۳) تھی 60 ۔ ان بیعت کرنے والوں میں دو عورتیں بھی شامل تھیں جب یہ سب لوگ جمع ہو گئے تو حضرت عباسؓ نے انہیں اس طرح مخاطب فرمایا:

> ''اے گروہِ خزرج! حضور اکرم ﷺ اپنے خاندان میں باعتبار اور حسب ونسب میں محترم و مکرم ہیں۔اگر تم صاحب قوت و شوکت ہو، جنگ میں ماہر ہو اور سارے عرب کی مخالفت کو برداشت کر سکتے ہو تو آپس میں مشورہ کر لو کیونکہ ان کے مدینہ جانے کے بعد تم کو سارے عرب سے جنگ کرنا پڑے گی، بہتر بات وہ ہوتی ہے جو سب سے سچی بات ہو'' 61-A ۔

اس کے بعد حضور اکرم ﷺ نے انہیں اللہ کی طرف دعوت دی اور اسلام کی طرف بلایا، پھر اس مقصد کو بیان کیا جس کی طرف ان سب کو دعوت دی گئی تھی۔اس کے بعد سب لوگ آپ ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کرنے لگے۔اس تمام واقعے میں حضرت عباسؓ نے حضور اکرم ﷺ کے ساتھ جس خلوص و رواداری کا مظاہرہ کیا، خاندان عبدالمطلب میں ہمیں حضرت عباسؓ کے علاوہ کوئی بھی اس مقام پر فائز نظر نہیں آتا 61-B ۔

**<u>غزوۂ بدر 17 رمضان 2ھ / 11 مئی 624ء</u>**۔ بدر ایک گاؤں کا نام تھا۔ یہاں ایک بازار تھا جہاں پر ہر سال لوگ جمع ہوتے تھے۔لوگوں کے اس اجتماع کو میلے سے تشبیہ دی جا سکتی ہے۔یہ مقام مدینہ سے اٹھانوے میل کے فاصلے پر تھا۔یہ مقام اس نخلہ کے قریب تھا جہاں شام سے مدینہ جانے کا راستہ دشوار گزار گھاٹیوں میں سے ہو کر گزرتا تھا۔جب لشکر قریش مر الظہران پہنچا تو ابو جہل نے کہا کہ:

> ''اے گروہِ قریش! کیا تمھاری بربادی نہ ہو گی تم نے کیا کیا، بنی ہاشم کو پیچھے چھوڑ

آئے ہو، اگر محمد (ﷺ) تم پر فتح مند ہو گئے تو وہ تمھارا انتقام عنقریب تم سے تمھاری اولاد سے اور تمھارے اعزہ سے لیں گے۔ لہٰذا تم ان کو اپنے صحن اور اپنے میدان میں نہ چھوڑو، ان کو اپنے ساتھ لے جاؤ، خواہ ان سے تمھارا کام بھی نہ نکلے"[62]۔

چنانچہ سردارانِ قریش مکہ آئے اور حضرت عباسؓ، نوفل اور حضرت عقیلؓ کو زبردستی اپنے ساتھ جنگ کے لیے لے گئے، جب حضورا کرم ﷺ کو ان لوگوں کی آمد کا پتہ چلا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

"اگر اثنائے جنگ میں ابو البختری، حضرت عباسؓ، حضرت عقیلؓ اور نوفل تمھارے سامنے آئیں تو انہیں قتل نہ کرنا کیونکہ وہ زبردستی میدان جنگ میں لائے گئے ہیں"[63]۔

باوجود اس کے کہ حضرت عباسؓ مال و دولت میں دوسرے سردارانِ قریش کے ہم پلہ نہ تھے اور نہ ہی آپؓ عرب میں بطور سخی مشہور تھے، لیکن جہاں خاندان کی عزت و توقیر کی بات ہوتی وہاں حضرت عباسؓ سب کچھ لٹانے کے لیے تیار ہو جاتے۔ اس کی واضح مثال ہمیں غزوۂ بدر کے موقع پر نظر آتی ہے۔ دوسرے روسائے قریش عتبہ، حارث، ابو جہل اور اُمیہ کی طرح حضرت عباسؓ بھی دوران سفر روزانہ دس دس اونٹ ذبح کرتے، جس سے لشکر قریش کی ضیافت ہوتی تھی[64]۔ اس جنگ میں قریش کو شکست ہوئی، کفار کے ستر لوگ مارے گئے ستر لوگ قید ہوئے جب کہ مسلمانوں کے کل چودہ آدمی شہید ہوئے[65]۔ ان میں سے چھ مہاجرین اور آٹھ انصار تھے۔

اسیرانِ بدر میں حضرت عباسؓ بھی شامل تھے۔ چنانچہ حضرت عباسؓ کو بھی دوسرے قیدیوں کی طرح بیڑیوں میں جکڑا گیا اور دورانِ قید حضرت عباسؓ کے کراہنے کی آواز نے آپ ﷺ کو سونے نہ دیا۔ صحابہؓ کے استفسار پر آپ ﷺ نے حضرت عباسؓ کی تکلیف کا ذکر کیا، پھر لوگوں نے آپ ﷺ کی خوشنودی کی خاطر حضرت عباسؓ کی بیڑیاں کھول دیں، پتہ چلنے پر آپ ﷺ نے حکم دیا کہ تمام قیدیوں کی بیڑیاں کھول دی جائیں[66]۔

اسی طرح اسیران بدر کے پاس کپڑے نہ تھے۔ ان میں حضرت عباسؓ بھی شامل تھے۔ چنانچہ عبداللہ ابن ابی[67] سے اس کا کرتہ لیکر انہیں دیا گیا۔ اسی احسان کے بدلے میں عبداللہ ابن ابی کو مرنے کے بعد حضورا کرم ﷺ کے کرتہ میں دفن کیا گیا۔ عبداللہ ابن ابی رئیس المنافقین تھا۔

جب قیدیوں کی رہائی کا معاملہ زیر بحث آیا تو انصار نے بغیر فدیہ کے حضرت عباسؓ کو رہائی دلانا چاہی۔ لیکن حضورا کرم ﷺ نے اسے خلاف مساوات سمجھتے ہوئے اس سے انکار کر دیا۔ قریش کے لوگ جب فدیہ کے عوض اپنے اپنے قیدیوں کو رہائی دلا چکے تو حضورا کرم ﷺ نے حضرت عباسؓ سے فرمایا کہ:

"اے عباسؓ! اپنے بھتیجے عقیل، نوفل بن حارث اور اپنے حلیف عتبہ بن عمرو کا

فدیہ دو، کیونکہ تم مالدار ہو"68۔

اس پر حضرت عباسؓ نے عرض کیا کہ "ہم تو مسلم تھے، ہمیں زبردستی جنگ میں جھونکا گیا"69۔

حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

"اگر یہ حق ہے تو اللہ بہتر جانتا ہے اور وہ اس کا تمہیں صلہ دے گا، لیکن حقیقت حال اس کے برعکس ہے اور تمھاری ظاہری حالت کے پیش نظر تمہیں نظر انداز بھی نہیں کیا جا سکتا"70۔

چنانچہ حضرت عباسؓ نے اپنا اور عقیل کا فدیہ ادا کر کے رہائی حاصل کی۔ ان کا فدیہ بعض کے نزدیک اسی اوقیہ سونا اور بعض کے نزدیک بیس اوقیہ سونا تھا اور کچھ لوگ اس فدیہ کی رقم ایک ہزار درہم بتاتے ہیں 71۔ رہائی پانے کے بعد حضرت عباسؓ نے حضور اکرم ﷺ سے مدینہ میں قیام کی اجازت چاہی، اس پر رسول کریم ﷺ نے فرمایا کہ:

"اے عباسؓ! تمھارا وہاں رہنا زیادہ مفید اور اچھا مجاہدہ ہے"72۔

اس کے بعد حضرت عباسؓ مکہ چلے گئے اور وہاں جا کر نادار اور کمزور مسلمانوں کی دستگیری کرتے رہے 73۔

قریش کے مسلمان نہ ہونے کے باوجود حضرت عباسؓ کو ان سے بڑی ہمدردی تھی۔ اس کا اندازہ درج ذیل واقعہ سے لگایا جا سکتا ہے۔

10 رمضان 8ھ / 30 مئی 630ء کو حضور اکرم ﷺ مکہ فتح کرنے کی غرض سے دس ہزار صحابہ کرامؓ کے ساتھ مدینہ سے روانہ ہوئے۔ جب یہ لشکر ذی الحلیفہ کے مقام پر پہنچا تو ان کی ملاقات حضرت عباسؓ سے ہوئی، جو اپنے خاندان اور مال و اسباب کے ساتھ مدینہ جا رہے تھے، پھر حضرت عباسؓ بھی اس لشکر میں شامل ہو گئے 74۔ قریش کو اس بات کا ہر وقت خدشہ لگا رہتا تھا کہ مسلمان کسی بھی وقت ان پر حملہ آور ہو سکتے ہیں۔ اس خدشہ کے پیش نظر بدیل بن ورقاء اور ابو سفیانؓ شہر سے باہر نکلے تا کہ حالات سے باخبر رہیں۔ اس دوران حضرت عباسؓ اپنی جگہ پریشان تھے، ان کی بے چینی یہ تھی کہ قریش اب بھی اگر اپنی ہٹ دھرمی سے باز نہ آئے تو ان کا کچھ نہ بچے گا، لہٰذا حضرت عباسؓ حضور اکرم ﷺ کا خچر لے کر مر الظہران سے باہر آئے تا کہ کسی نہ کسی طرح سرداران قریش کو مسلمانوں کی آمد سے آگاہ کر سکیں۔ جب حضرت عباسؓ ان کے پاس پہنچے تو وہ گفت و شنید میں مصروف تھے۔ اس دوران حضرت عباسؓ نے ان دونوں کو اس بات پر قائل کر لیا کہ وہ دونوں حضور اکرم ﷺ کے پاس جا کر اسلام قبول کر لیں، چنانچہ ان دونوں نے حضرت عباسؓ کی پناہ میں حضور اکرم ﷺ کے پاس جا کر اسلام قبول کر لیا اور حضرت عباسؓ کی سفارش پر ہی ابو سفیانؓ کے گھر کو دار الامان قرار دیا گیا 75۔

غزوہ حنین شوال 8ھ / اواخر جون 630ء میں جب مسلمان ابتدائی فتح کے بعد مشرکین کی زبردست تیر اندازی سے دوچار ہوئے اور وہ محاذِ جنگ چھوڑنے لگے تو رسول خدا ﷺ نے پریشانی کے عالم میں حضرت عباسؓ سے فرمایا کہ:

"اے عباسؓ اصحاب سمرہ کے نام سے لوگوں کو ندا دو"76۔

حضرت عباسؓ چونکہ بلند آواز شخص تھے، اس لیے حضرت عباسؓ کی آواز پر مہاجرین وانصار اس طرح رسول خدا ﷺ کی طرف پلٹے جیسے گائے اپنے بچے کی طرف کھنچی چلی آتی ہے۔اس دوران حضرت عباسؓ دوڑ کر حضور اکرم ﷺ کی طرف پلٹے اور آپ ﷺ کے خچر کی لگام پکڑلی تاکہ دشمنانِ اسلام آپ ﷺ کو نقصان نہ پہنچا سکیں۔اس طرح حضرت عباسؓ کی گرجدار آواز نے جنگ کا نقشہ ہی پلٹ دیا اور حکم خداوندی سے بظاہر ہاری ہوئی جنگ فتح میں بدل گئی۔ 77

حضرت عباسؓ کی شخصیت ایسی تھی جس پر حضور اکرم ﷺ سب سے زیادہ بھروسہ کرتے تھے۔آپ ﷺ کی پریشانی کو اپنی پریشانی سمجھتے تھے اور آپؓ کا سارا خاندان حضور اکرم ﷺ کی ایک آواز پر ہروقت مرمٹنے کے لیے تیار رہتا۔اس کی واضح مثال ہمیں حضور اکرم ﷺ کے صاحبزادے حضرت ابراہیمؓ (28ربیع الثانی 10ھ/27جنوری632ء) کے انتقال کے وقت نظر آتی ہے۔حضرت عباسؓ اس غم کی گھڑی میں آپ ﷺ کی تسلی وتشفی کے لیے اپنے خاندان سمیت موجود تھے۔اس موقع پر حضرت فضل بن عباسؓ نے حضرت ابراہیمؓ کو غسل دیا، حضرت فضلؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے حضرت ابراہیمؓ کو لحد میں اتارا۔تدفین کے آخری مرحلہ تک حضرت عباسؓ رسول کریم ﷺ کے پہلو میں بیٹھے رہے اور ان کی دلجوئی کرتے رہے 78۔

اگر حضرت عباسؓ رسول خدا ﷺ سے اس قدر والہانہ محبت وخلوص رکھتے تھے تو حضور اکرم ﷺ بھی ان کا احترام اپنے والد کی طرح کرتے تھے اور بعض اوقات تو ان کی معمولی سی اذیت بھی آپ ﷺ کے لیے بڑی پریشانی کا باعث بن جاتی۔ایک دفعہ حضرت عباسؓ نے حضور اکرم ﷺ سے شکایت کی کہ قریش جب آپس میں ملتے ہیں تو شگفتگی اور شائستگی سے ملتے ہیں جب ہم سے ملتے ہیں تو ان کے چہرے پر برہمی اور ناپسندیدگی کے آثار نمایاں ہوتے ہیں۔یہ سن کر حضور اکرم ﷺ غضبناک ہوئے اور فرمایا کہ:

> والذی نفسی بیدہ لا یدخل قلب رجل الا یمان حتی یحبکم اللہ ولرسولہ ثم قال یاایھاالناس من اذی عمی فقداذانی فانما عم الرجل صنوأبیہ79۔
>
> ”قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے جو شخص خدا اور اس کے رسول ﷺ کے لیے تم سے محبت نہ کرے گا اس کے دل میں نورایمان نہ ہوگا پھر آپؐ نے فرمایا! اے لوگو! جس نے میرے چچا کو ایذا پہنچائی اس نے مجھے ایذا پہنچائی کیونکہ چچا باپ کا قائم مقام ہوتا ہے“۔

اسی طرح ایک مرتبہ مہاجرین میں سے ایک شخص حضرت عباسؓ سے ملا اور اس نے کہا کہ ”اے ابوالفضل! کیا تم نے کبھی غور کیا کہ عبدالمطلب اور الغیطلہ دونوں دوزخ میں ہیں“80۔اس پر حضرت عباسؓ نے کوئی ردِعمل ظاہر نہ کیا اور خاموشی اختیار کی۔کچھ دنوں کے بعد دوسری مرتبہ یہ شخص آپؓ سے ملا اور اس نے پھر وہی بات دہرائی، اس پر بھی حضرت عباسؓ خاموش رہے ابھی زیادہ دن نہ گزرے تھے کہ اس

شخص نے تیسری بار پھر وہی بات کی۔اب حضرت عباسؓ سے برداشت نہ ہوا اور آپؓ نے اس شخص کے منہ پر ایسا زوردار طمانچہ مارا کہ اس کی ناک کی ہڈی ٹوٹ گئی۔چنانچہ یہ شخص اور اس کا قبیلہ جوشِ انتقام میں حضور اکرم ﷺ کے پاس پہنچ گیا۔حضور اکرم ﷺ نے حضرت عباسؓ کو بھی بلا لیا۔جب حقیقتِ حال کا آپ پر انکشاف ہوا تو حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

"کیا تم جانتے ہو کہ خدا کے نزدیک سب سے زیادہ مکرم کون ہیں؟ عباس مجھ سے ہیں اور میں عباس سے ہوں۔تم لوگ ہمارے مردوں کو گالیاں نہ دو، جس سے ہمارے زندوں کو ایذا پہنچے۔عباسؓ کو ایذا دیکر مجھے ایذا نہ دو۔جس نے عباس کو گالی دی اس نے مجھے گالی دی"81۔

ایک مرتبہ حضرت عباسؓ نے حضور اکرم ﷺ سے بیت اللہ کی دربانی کی درخواست کی تو اس پر حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ:

"سقایہ کا منصب جو اس سے بہتر ہے میں تمہیں اس پر برقرار رکھتا ہوں"82۔

اس کے برعکس جب حضرت عباسؓ نے رسول کریم ﷺ سے مکہ میں قیام کی اجازت طلب کی تاکہ حجاج کرام کو آبِ زم زم پلایا جا سکے تو آپ ﷺ نے بصد شوق اس کی اجازت دے دی 83۔

حضرت علیؓ نے ایک بار حضرت عباسؓ کو مشورہ دیا کہ آپؓ رسول اکرم ﷺ سے درخواست کریں کہ وہ آپؓ کو زکوۃ پر عامل مقرر فرمائیں۔جب حضرت عباسؓ نے یہ بات حضور اکرم ﷺ سے کی تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ:

"میں ایسا نہیں ہوں کہ آپؓ کو لوگوں کے گناہوں کے دھبوں پر عامل بناؤں"84۔

حضرت عباسؓ نے اسلام اور آپ ﷺ کے لیے جو خدمات سرانجام دی تھیں حضور اکرم ﷺ نے ان کے اعتراف میں کبھی بھی عار محسوس نہ کی۔ایک بار آپ ﷺ نے صحابہ کرامؓ کی مجلس میں بیٹھے ہوئے لیلۃ العقبہ کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ:

"اس شب کو میرے چچا حضرت عباسؓ سے میری تائید و نصرت کی گئی جو انصار سے لین دین کرتے تھے یعنی ایمان اور ہجرت کے معاملات طے کرتے تھے"85۔

حضور اکرم ﷺ حضرت عباسؓ کا احترام اپنے والد کی طرح کرتے تھے ایک مرتبہ حضرت عباسؓ آپ ﷺ سے ملاقات کے لیے تشریف لائے تو آپ ﷺ نے کھڑے ہو کر ان کا استقبال کیا اور بیٹھنے کے لیے اپنی جگہ پیش کی اور فرمانے لگے "آپؓ یہاں تشریف رکھیں کیونکہ آپؓ میرے چچا ہیں"86۔

ایک بار حضرت عمرؓ اور حضرت عباسؓ میں کسی بات پر تکرار ہو گئی، جب بات بڑھنے لگی تو حضرت عمرؓ نے خاموشی اختیار کی۔بعد میں حضرت عمرؓ حضور اکرم ﷺ سے فرمانے لگے کہ:

"یا رسول اللہ ﷺ میں انہیں جواب دے سکتا تھا لیکن میں نے سوچا کہ وہ آپ

ﷺ کے عمِ محترم ہیں"87۔

آپ ﷺ نے فرمایا کہ:

"اللہ تم پر رحمت کرے، انسان کا چچا اس کے باپ کا بھائی ہوتا ہے۔ جس نے عباس کو اذیت دی اس نے مجھے ایذا پہنچائی"88۔

جب رسول خدا ﷺ نے حضرت عباسؓ کو جنت البقیع میں آتے دیکھا تو فرمایا:

"قریش میں یہ سب سے زیادہ کشادہ دست اور رشتہ داروں کا خیال رکھنے والے ہیں"89۔

ایک بار حضرت عباسؓ نے حضور اکرم ﷺ سے اجازت لے کر دو سال کی یکمشت زکوۃ ادا کر دی۔ حضرت عمرؓ جب زکوۃ کی وصولی کے سلسلے میں حضرت عباسؓ سے ملے تو انہوں نے جواب دیا کہ میں پہلے ہی دو سال کی زکوۃ ادا کر چکا ہوں۔ اس پر حضرت عمرؓ نے بڑی ناپسندیدگی کا اظہار فرمایا اور رسول خدا ﷺ کو جا کر تمام حالات سے آگاہ کیا۔ حضرت عمرؓ کی بات پر حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

وا ماالعباس فهي علي ومثلها معها ثم قال يا عمر ! اما شعرت ان عم الرجل صنو أبيه 90 ۔

"اور جہاں تک عباسؓ کا تعلق ہے تو ان کی زکوۃ مجھ پر ہے اور نہ صرف اسی سال کی بلکہ اس کے مثل (یعنی آئندہ سال کی) بھی۔ پھر فرمایا اے عمر! کیا تم نہیں جانتے کہ کسی شخص کا چچا اس کے باپ کی مانند ہوتا ہے؟"۔

لیکن ان سب باتوں کے باوجود آپ ﷺ پر اگر کوئی بات حضرت عباسؓ کی گراں گزرتی تو آپ ﷺ اس کا اظہار فوراً فرما دیتے۔ مثال کے طور پر جب حضرت عباسؓ نے اپنے گھر کے باہر چھجہ بنایا تو آپ ﷺ نے اس کے گرانے کا حکم دیا۔ حضرت عباسؓ نے اس کے برابر خرچ کرنے کی پیش کش بھی کی لیکن آپ ﷺ نے فرمایا کہ "اسے گرا دو"91۔ اس کے بعد حضرت عباسؓ نے وہ چھجہ خود ہی گرا دیا جہاں تک دنیوی منفعت کا تعلق ہے تو حضور اکرم ﷺ نے ہمیشہ حضرت عباسؓ کو دوسروں پر فوقیت دی۔

ایک دفعہ امیر بحرین علاء بن الحضرمی نے حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں اسی ہزار دینار بھجوائے 92، یہ اتنی بڑی رقم تھی جو اس سے قبل یا اس کے بعد کبھی مسلمانوں کو نہ ملی۔ اس موقع پر حضرت عباسؓ نے فرمایا کہ:

"بدر میں میں نے اپنا اور عقیل کا فدیہ دیا تھا جب کہ عقیل کے پاس کچھ نہ تھا اس میں سے آپ مجھے بھی عطا فرمائیں"93۔

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "اس میں سے لے لو"94۔ حضرت عباسؓ نے اپنی چادر بچھائی اور اس میں اتنا مال ڈال لیا کہ آپ سے وہ

اُٹھایا نہ جاسکا۔اس موقع پر آپ ﷺ نے مسکراتے ہوئے فرمایا کہ"اے عباس! اتنا لے جاؤ جتنی تم میں طاقت ہو"95۔

یہاں یہ یادرہے کہ حضور اکرم ﷺ بنو ہاشم کو اس طرح ہدایا وتحائف زکوٰۃ وصدقات کے اموال سے عطا نہ فرماتے تھے کیونکہ بنو ہاشم کے لیے یہ شرعاً حلال نہیں بلکہ ایسے ہدایا اور تحائف اموال غنیمت اور اموال فے سے عطا فرمایا کرتے تھے

اس واقعے کے بعد حضرت عباسؓ اکثر کہا کرتے تھے کہ خدا نے مجھ سے دو وعدے کیے تھے۔ایک تو خدا نے پورا کر دیا (یعنی بدر کے فدیہ میں دی گئی رقم سے کئی گنا زیادہ مال مل گیا)، دوسرے وعدے میں نہ جانے خدا مجھ سے کیا کرے گا۔دوسرے وعدے سے مراد مغفرت تھی۔حضرت عباسؓ کے نزدیک قرآن کی یہ آیت انہی کے بارے میں نازل ہوئی۔

قل لمن فی ایدیکم من الاسریٰ ان یعلم اللہ فی قلو بکم خیرا یوتکم خیرا
مما اخذ منکم ویغفر لکمط واللہ غفور رحیم96۔

"جو قیدی تمہارے ہاتھ میں (گرفتار) ہیں ان سے کہہ دو کہ اگر خدا تمہارے دلوں میں نیکی معلوم کریں گے تو جو (مال) تم سے چھین لیا گیا ہے اس سے بہتر تمہیں عنایت فرمائیں گے اور تمھارے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے اور خدا بخشنے والا مہربان ہے"۔

حضرت عباسؓ کا مذکورہ قول آخرت کے خوف کی بناء پر ہے۔اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ انہیں اللہ تعالیٰ کے وعدے پر (معاذ اللہ) اعتماد نہیں تھا غلبہ خشیت کی یہ نفسیاتی کیفیت ہمیں اکثر اصحاب رسول ﷺ میں ملتی ہے، جو غیر اختیاری ہونے کی بناء پر مورد طعن نہیں۔

حضرت عباسؓ کا ذریعہ معاش تجارت تھا لیکن آپ زیادہ تر سودی کاروبار کرتے تھے اور آپؓ نے اس میں کافی سرمایہ لگایا ہوا تھا اور مکہ کے اکثر لوگ آپؓ کے مقروض تھے۔سود کا یہ سلسلہ فتح مکہ تک جاری رہا۔یہی وجہ تھی کہ حضور اکرم ﷺ نے خطبہ حجۃالوداع 10 ذوالحجہ 10ھ/مارچ 632ء کے موقع پر سود کی حرمت کا ذکر کیا اور حضرت عباسؓ کا نام لے کر ان کے ہر قسم کے سود کو ساقط کر دیا۔اس موقع پر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

"دیکھو ہر قسم کا سود ساقط کر دیا گیا ہے، البتہ تمہارے اصل مال تمہارے لیے حلال ہیں۔اللہ نے فیصلہ کر دیا ہے کہ اب کوئی سود نہیں ہے اور میں عباسؓ کا سارا سود ساقط کرتا ہوں"97۔

اس کے بعد سے لے کر وفات تک آپؓ نے سودی کاروبار نہ کیا۔حضور اکرم ﷺ طواف ختم کر کے حضرت عباسؓ کے پاس گئے اور آب زم زم پینے کی خواہش کا اظہار کیا۔حضرت عباسؓ نے گھر سے پانی منگوانے کا ارادہ کیا، آپ ﷺ نے فرمایا کہ "مجھے اسی میں سے ہی پلا دو"۔حضور اکرم ﷺ آب زم زم پی کر حضرت عباسؓ کے ساتھ چاہ زم زم میں اتر گئے اور جاتے ہی حضرت عباسؓ لوگوں کو پانی نکال نکال کر پلانے لگے۔یہ دیکھ کر حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ "تم یہ کام اچھا کر رہے ہو، یہ کام کیے جاؤ"98۔اس کے بعد حضرت عباسؓ نے آپ ﷺ

سے حجاج کرام کو پانی پلانے کی خاطر مکہ ہی میں ٹھہرنے کی اجازت مانگی اس وقت جبکہ "مبیت بمنٰی" (منٰی میں رات گزارنا) لازم تھا کیونکہ آپؓ مناسک حج ادا کرنے آئے تھے آپ ﷺ نے اجازت عطا فرما دی 99۔

حضرت عباسؓ کی رسول خدا ﷺ سے محبت اور خلوص کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ آپ ﷺ کی بیماری سے لے کر آپ ﷺ کی تجہیز و تکفین تک نہ صرف عباسؓ بلکہ انکا سارا خاندان آپ ﷺ کے پاس موجود رہا۔ حضور اکرم ﷺ کو جب تکلیف شروع ہوئی تو آپ ﷺ اس وقت حضرت میمونہؓ کے گھر میں تھے (حضرت میمونہؓ سے آپ ﷺ کا نکاح حضرت عباسؓ نے چار سو درہم مہر کے عوض کیا تھا اور مہر کی رقم بھی حضرت عباسؓ نے خود ہی ادا کی تھی) آپ ﷺ ازواجِ مطہرات سے اجازت لے کر حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کے سہارے حضرت عائشہؓ کے حجرے میں منتقل ہو گئے۔ یہاں آ کر آپ ﷺ پر بیہوشی طاری ہو گئی جس پر حضرت عباسؓ نے آپ ﷺ کو لدود کیا (ذات الجنب کے لیے مخصوص گھریلو دوا پلائی گئی)۔ ہوش آنے پر آپ ﷺ نے دوا کے بارے میں استفسار کیا تو وہاں پر موجود لوگوں نے بتایا کہ یہ آپ ﷺ کے چچا نے آپ ﷺ کے منہ میں ڈالی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ "عباسؓ کو چھوڑ کر سب گھر والوں کو یہ دوا پلا دو" 100۔

آپ ﷺ کے حکم کی تعمیل میں یہ دوا تمام گھر والوں کو پلا دی گئی۔ اس روز حضرت میمونہؓ حالانکہ روزہ سے تھیں اس کے باوجود انہیں بھی دوا پلا دی گئی۔ جب رسولِ خدا ﷺ کی طبیعت کچھ بہتر ہوئی تو حضرت عباسؓ نے فرمایا کہ "یہ دوا ہم نے آپ ﷺ کو اس لیے دی تھی کہ کہیں آپ ﷺ کو ذات الجنب نہ ہو گیا ہو" 101۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا "یہ وہ بیماری ہے جس سے خدا ہمیں ضائع نہ کرے گا" 102۔ دوسری روایت کی رو سے حضرت عباسؓ نے فرمایا کہ "ہمیں یہ خدشہ ہوا کہ کہیں آپ ﷺ کو ذات الجنب نہ ہو گیا ہو" 103۔

آپ ﷺ نے فرمایا کہ:

> "یہ تکلیف شیطان کی وجہ سے ہوتی ہے اور اللہ اس کو مجھ پر مسلط نہ کرے گا" 104۔

حضرت عباسؓ کو لدود نہ کرنے کی مصلحت یہ تھی۔ کہ آپؓ رسول خدا ﷺ کے چچا تھے اس لیے احترام کے پیشِ نظر آپؓ کو دوا نہ دی گئی۔

باقی تمام اہل خانہ کو دوا دینے میں یہ مصلحت تھی کہ یہ دوا ضرررساں نہ تھی اگر یہ ذرہ برابر بھی ضرررساں ہوتی تو اس کا نقصان باقی افراد خانہ کو بھی ہوتا۔ اس میں دوسری حکمت یہ ہے کہ کل کلاں کسی کو یہ شیطانی شبہ لاحق نہ ہو کہ آپ ﷺ کو آپ کی ازواج اور صحابہ کرامؓ نے معاذ اللہ زہر دے دیا تھا۔ اس طرح حضور اکرم ﷺ نے اپنی حکیمانہ تدبیر سے شکوک و شبہات کا یہ دروازہ ہمیشہ کے لیے بند کر دیا۔

شدتِ مرض میں آپ ﷺ نے حضرت ابو بکرؓ کے گھر کے سوا تمام گھروں کے دروازے جو مسجد میں کھلتے تھے بند کروا

دیئے 105۔حضرت عمرؓ نے درخواست کی کہ ''مجھے چھوڑ دیجیئے تاکہ میں آپ کو نماز پڑھتا ہوا دیکھ سکوں''106۔لیکن حضور اکرم ﷺ نے آپؓ کی درخواست کو شرفِ قبولیت نہ بخشا۔اس پر حضرت عباسؓ نے آپ سے استفسار کیا کہ:

''یا رسول اللہ! کیا بات ہے کہ آپ ﷺ نے مسجد میں کچھ دروازے کھلے رہنے دیئے اور کچھ بند کروا دیئے''107۔

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

''اے عباسؓ! نہ میں نے اپنے حکم سے دروازے کھلے رکھے اور نہ ہی اپنی مرضی سے بند کئے بلکہ جو کچھ بھی ہوا حکمِ خداوندی سے ہی ہوا''108۔

اب ہم خلافت و امامت کے بارے میں چند روایات نقل کرتے ہین تاکہ خلافت کے متعلق صحیح تصویر سامنے آ سکے۔حضور اکرم ﷺ کی شدت مرض میں حضرت عباسؓ نے حضرت علیؓ کو مشورہ دیا۔

''تین دن کے بعد تم لکڑی کے غلام ہو جاؤ گے میں رسولِ خدا ﷺ کے چہرے پر موت کے آثار دیکھ رہا ہوں کیونکہ میں خاندان عبدالمطلب کے چہروں سے ان کی موت کے آثار پہچان لیتا ہوں۔اس لیے تم ہمیں حضور اکرم ﷺ کے پاس لے چلو،اگر امارت و خلافت ہمارے لیے ہو گی تو ہمیں پتہ چل جائے گا اور اگر ہمارے علاوہ دوسروں کے حق میں ہو گی تو آپؓ انہیں ہمارے بارے میں حسنِ سلوک کی وصیت فرما دیں گے''109۔

اس پر حضرت علیؓ نے فرمایا کہ:

''خدا کی قسم میں ایسا ہرگز نہ کروں گا کیونکہ اگر حضور اکرم ﷺ نے انکار کر دیا تو لوگ قیامت تک ہمیں خلافت و امارت نہ دیں گے''110۔

دوسری روایت اس طرح ہے کہ آپ ﷺ کی علالت کے وقت حضرت عباسؓ نے خاندانِ بنو ہاشم کو حضرت علیؓ کے ہاں مدعو کیا اور حاضرین سے کہا:

''ہم آپ ﷺ کے پاس چلتے ہیں اور آپ ﷺ سے دریافت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ کے بعد خلافت کن لوگوں کے پاس ہو گی۔اگر ہم میں سے ہو تو ہم اسے ترک نہ کریں اور اگر کسی اور میں ہو گی تو میں اور آپؓ ان کی وفات کے بعد اسے کسی اور کے لیے طلب نہ کریں گے''111۔

اس پر حضرت علیؓ نے فرمایا:

''اے میرے چچا یہ حکومت آپؓ کی ہوگی۔کوئی ہے جو آپؓ سے اس بارے میں
جھگڑا کرے''112۔

حضرت علیؓ کے اس جواب کے بعد تمام لوگ اپنے اپنے گھروں کو چلے گئے اور کوئی بھی اس سلسلے میں رسولِ خدا کے پاس نہ گیا۔

اس سلسلے کی تیسری روایت یوں بیان کی جاتی ہے کہ جب حضرت عباسؓ نے حضرت علیؓ سے خلافت کے حصول کے بارے میں بات کی تو حضرت علیؓ نے فرمایا:

''میں ہرگز نہ جاؤں گا اگر آپ ﷺ نے ''نہیں'' کہا تو آپ ﷺ کے
بعد جب ہم خلافت طلب کریں گے تو لوگ ہمیں نہ دیں گے کیونکہ انہیں پتہ
ہوگا کہ آپؐ نے اس کا انکار کیا تھا''113۔

حضرت عباسؓ کے حکم سے حضرت ابوطلحہؓ نے رسولِ خدا ﷺ کے لیے لحدی قبر کھودی، کیونکہ مدینہ میں اس قسم کی قبریں ہی کھودی جاتی تھیں 114۔حضرت عباسؓ نے غسلِ رسول اللہ ﷺ میں شرکت نہ کی کیونکہ حضور اکرم ﷺ اپنے وصال سے قبل فرما چکے تھے کہ:

''عباسؓ مجھے غسل نہ دیں گے کیونکہ وہ میرے والد ہیں اور والد اپنی اولاد کے ستر کو
نہیں دیکھتا''115۔

حضور اکرم ﷺ کو فضل بن عباسؓ، قثم بن عباسؓ، علیؓ بن ابی طالب، اسامہ بن زیدؓ اور شقران (آپ کے غلامِ خاص) نے غسل دیا۔آپ ﷺ کو کفن تین چادروں میں دیا گیا۔جن میں دو قریہ صحار (یعنی یمن کی بنی ہوئی تھیں) اور ایک دھاری دار چادر تھی 116۔ نماز جنازہ سب سے پہلے حضرت عباسؓ نے، پھر خاندان بنو ہاشم نے، پھر عام مردوں نے، پھر عورتوں نے اور سب سے آخر میں بچوں نے پڑھی۔آپ ﷺ کو حضرت عائشہ کے حجرے میں دفن کیا گیا۔تجہیز و تکفین میں بھی وہی لوگ شامل تھے جنہیں حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ نے اجازت دی تھی کیونکہ وہی آپ ﷺ کے اصل ولی تھے۔تعزیت کے لیے بھی لوگ حضرت عباسؓ کے پاس ہی آتے تھے کیونکہ وہ خاندان بنو ہاشم کے بزرگ و آپ کے عم محترم تھے۔

خلافت و امارت کے بارے میں اگر ہم مندرجہ بالا روایات کو پیش نظر رکھیں تو ہم اس نتیجے پر پہنچیں گے کہ حضرت عباسؓ نے حضرت علیؓ کو کافی حد تک خلافت کے بارے میں قائل کرنے کی کوشش کی کہ اس سلسلے میں حضور اکرم ﷺ سے کوئی فیصلہ لے لیا جائے لیکن حضرت علیؓ اس کے خواہش مند نہیں تھے کہا جاتا ہے کہ حضرت علیؓ کو حضرت عباسؓ کی رائے کو نہ ماننے کی غلطی کا احساس کچھ عرصہ کے بعد شدت سے ہونے لگا۔عبداللہ بن یحییٰ نے اپنے دادا سے روایت کی ہے۔

''کاش میں نے عباسؓ کا کہا مان لیا ہوتا کیونکہ عباسؓ نے سچ کہا تھا کہ ہمیں رسول
اللہ ﷺ کے پاس لے چلو، اگر خلافت ہم میں ہو تو خیر ورنہ آپ ﷺ ہمارے

ذریعے سے لوگوں کو وصیت کر دیں گے لیکن میں نے ان کی بات نہ مانی''117۔

ہماری نظر میں اس طرح کی تمام روایات نہ صرف مبالغہ آمیز ہیں بلکہ ضعیف ہیں چنانچہ حضرت عثمان غنیؓ کی شہادت کے بعد حضرت علیؓ منصب خلافت کو قبول کرنے سے انکار فرماتے رہے، لوگوں کے نہایت اصرار پر آپؓ نے ان سے اپنی خلافت پر بیعت لی۔

## حضرت عباسؓ کا قبولِ اسلام:-

حضرت عباسؓ کے قبولِ اسلام کے بارے میں مختلف روایات ہیں۔ان میں سے ایک روایت حضرت ابو رافعؓ کی ہے جو حضرت عباسؓ کے آزاد کردہ غلام تھے اور وہ ہجرت مدینہ کے بعد بھی حضرت عباسؓ کے ساتھ مکہ ہی میں رہے۔وہ فرماتے ہیں۔

''میں، عباسؓ اور ان کے اہلِ خانہ اسلام قبول کر چکے تھے لیکن حضرت عباسؓ نے اپنے اسلام کا اظہار قریش کے ڈر سے نہ کیا، مبادا قریش کو اس بات کا پتہ چل گیا تو وہ ان کا سارا مال ہڑپ کر لیں گے۔اسی وجہ سے وہ غزوۂ بدر میں قریش کا ساتھ دینے پر مجبور ہوئے''118۔

اگر ہم اس روایت کو درست مان لیں تو ہوسکتا ہے کہ انہوں نے غزوہ بدر سے قبل ہی اسلام قبول کر لیا ہو، لیکن اپنے کاروبار کے پیش نظر اسلام کا اظہار کھلم کھلا نہ کیا ہو 119۔ابو رافع کی تصدیق درج ذیل واقعہ سے بھی ہو سکتی ہے۔حضرت حجاج بن علاط اسلمی جو مکہ کے تاجر تھے اور غزوۂ خیبر میں مسلمانوں کے ساتھ تھے۔ان کا سارا مال قریش میں پھیلا ہوا تھا۔انہوں نے خفیہ طور پر اسلام قبول کیا تھا جس کا قریش کو علم نہ تھا انہوں نے اپنا مال وصول کرنے کے لیے آپ ﷺ سے اجازت لے کر قریش میں غزوہ خیبر میں آپؐ کی شکست کا ڈرامہ رچایا تھا تا کہ اپنا مال وصول کر سکیں جب حجاج بن علاط مکہ کے قریب مقام ثنیۃ البیضاء 120 کے قریب پہنچا تو قریش کے کچھ لوگ اسے ملے جو خیبر کے حالات کی ٹوہ میں تھے کیونکہ انہیں پتہ تھا کہ آپ وادی خیبر میں گئے ہوئے ہیں انہوں نے جب حجاج کو دیکھا تو کہا کہ ہمیں معلوم ہوا ہے کہ قاطع (رشتہ داری توڑنے والا، تعلق رشتہ ختم کرنے والا) خیبر گیا ہوا ہے اس پر حجاج بن علاط نے کہا کہ:

> ''محمد (ﷺ) نے غزوہ خیبر میں زبردست شکست کھائی ہے اور اس کے تمام ساتھی اس معرکے میں بری طرح قتل ہوئے ہیں اور محمد (ﷺ) کو ان لوگوں نے گرفتار کر لیا ہے۔میرا مال چونکہ قریش میں پھیلا ہوا ہے اس لیے میں چاہتا ہوں کہ آپ لوگ میرا مال وصول کرنے میں میری مدد کریں تا کہ میں محمد (ﷺ) کی شکست سے بھرپور فائدہ اٹھا سکوں''121۔

یہ سن کر قریش میں تو خوشی کی لہر دوڑ گئی اور انہوں نے سارے کام کاج چھوڑ کر حجاج بن علاط کا سارا مال اکٹھا کروا دیا۔حضرت عباسؓ کو جب اس واقعے کی اطلاع ملی تو وہ سخت اضطراب میں حجاج کے پاس پہنچے اور اس خبر کے بارے میں استفسار کیا۔اس پر حجاجؓ نے کہا کہ:

''خیبر کا تمام علاقہ فتح ہو چکا ہے اور محمد ﷺ نے رئیسِ خیبر کی بیٹی صفیہؓ بنت حی

بن اخطب سے شادی کر لی ہے"122۔

حضرت عباسؓ نے جب یہ خبر حجاج کے جانے کے بعد قریش کو سنائی تو وہ لوگ سکتے میں آ گئے اور سٹ پٹا اٹھے اور کہنے لگے۔

"خدا کی قسم! ہمیں یہ باتیں اگر پہلے معلوم ہو جاتیں تو وہ ہوتے یا پھر ہم
ہوتے"123۔

حضرت عباسؓ کے اضطراب کی دو ہی وجوہات ہو سکتی ہیں۔

___ چونکہ آپؓ مسلمان تھے اس لیے حضور اکرمﷺ کی شکست ان کے لیے نا قابلِ برداشت تھی۔

___ آپؓ کو حضور اکرم ﷺ سے بے پناہ محبت تھی اس لیے وہ زیادہ پریشان ہوئے ہوں گے۔

حضرت عباسؓ کی خوشی کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ انہوں نے فتح خیبر کی خوشی میں اپنے ایک غلام ابو زبیبہ کو رہا کر دیا تھا124۔

اس سلسلے کی دوسری روایت کچھ اس طرح ہے کہ غزوہ بدر کے بعد حضرت عباسؓ کو آپ ﷺ کے سامنے پیش کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ "تم اپنا، عقیل، نوفل اور اپنے حلیف کا فدیہ ادا کرو اس لیے کہ تم مالدار ہو" اس پر حضرت عباسؓ نے فرمایا:

"یا رسول اللہ ! میں تو مسلمان تھا قوم نے زبردستی مجھے جنگ میں جھونک
دیا"125۔

آپﷺ نے فرمایا:

"اگر یہ درست ہے تو خدا تمھارے اسلام کو خوب جانتا ہے۔ وہ اس کا اجر دے
گا تاہم اس سلسلے میں تمہاری ناداری کا عذر قبول نہیں کیا جا سکتا کیونکہ مجھے معلوم
ہے کہ تم ایک بڑی رقم آتے ہوئے اُم فضل کو دے آئے ہو"126۔

اس طرح حضرت عباسؓ نے اپنا اور باقیوں کا فدیہ دے کر رہائی حاصل کی۔

مندرجہ بالا واقعات سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ حضور اکرم ﷺ کو بھی حضرت عباسؓ کے اسلام کا یقین نہ تھا۔ اس لیے آپ نے انہیں اپنا اور باقی لوگوں کا جزیہ ادا کرنے کا حکم دیا تھا۔

چنانچہ یہ بات اپنی جگہ درست معلوم ہوتی ہے کہ حضرت عباسؓ نے آپ ﷺ کی بعثت کے وقت اسلام قبول نہ کیا تھا کیونکہ جب ارشادِ ربانی ہوا۔

**وانذر عشیرتک الاقربین واخفض جناحک لمن اتبعک من المومنین۔**127

"اپنے قریب ترین رشتہ داروں کو ڈراؤ اور ایمان لانے والوں میں جو لوگ تمھاری پیروی کریں ان کے ساتھ تواضع سے پیش

آؤ۔"

اس آیت کے نزول کے بعد حضور اکرم ﷺ نے خاندانِ عبدالمطلب کو کھانے پر مدعو کیا[128]۔اس میں حضرت حمزہؓ، حضرت عباسؓ اور ابو طالب جیسے لوگ شامل تھے۔جب آپ ﷺ نے انہیں اسلام قبول کرنے کی دعوت دی تو نہ کسی نے اسلام قبول کرنے کی حامی بھری اور نہ ہی کسی قسم کی معاونت کا یقین دلایا سوائے حضرت علیؓ کے جو اس وقت بچے تھے۔اس تمام واقعے میں حضرت عباسؓ کے اسلام کا ہمیں کوئی ذکر نہیں ملتا۔

اکثر روایات میں ان کے قبول اسلام کا زمانہ 8ھ / 630ء یعنی فتح مکہ ہی بتایا گیا ہے چنانچہ اس موقع پر جب انہوںؓ نے اپنے اسلام کا اظہار کیا[129] تو حضور اکرم ﷺ نے انہیں دوبارہ منصب سقایہ عطا فرمایا۔

الغرض حضرت عباسؓ کے قبول اسلام کے بارے میں لوگوں کی آراء مختلف ہیں بعض کہتے ہیں کہ انہوں نے بعثتِ نبویؐ کے وقت اسلام قبول کیا تھا۔بعض کے نزدیک وہ غزوۂ بدر میں فدیہ کی ادائیگی کے وقت مسلمان ہوئے[130] جب کہ اکثر مؤرخین فتح مکہ کو ہی ان کے قبول اسلام کا زمانہ بتاتے ہیں۔بعض محققین کی رائے میں غزوہ بدر ان کے قبول اسلام کا زمانہ نہ تھا کیونکہ اگر یہ بات درست ہوتی تو آپ ﷺ کبھی یہ نہ فرماتے:

"اگر تمھارا مسلمان ہونا حق ہے تو خدا بہتر جانتا ہے اور وہ تمہیں اس کا اجر دے گا
لیکن حقیقتِ حال اس کے برعکس ہے اور تمھاری ظاہری حالت کو بھی نظر انداز نہیں
کیا جا سکتا اور نہ ہی کوئی عذر قبول کیا جا سکتا ہے"[131]۔

اب ہمارے سامنے ایک تو حضرت ابو رافعؓ کی روایت ہے کہ عباسؓ اور ام فضل مسلمان تھے اور وہ مکہ میں رہ رہے تھے اور عباسؓ نے قریش کے ڈر سے اسلام کا کھلم کھلا اظہار نہ کیا تھا۔

اگر ہم مندرجہ بالا روایت کو درست مان لیں تو غزوۂ بدر کی اسیری میں حضرت عباسؓ اور حضور اکرم ﷺ کے درمیان جو مکالمہ ہوا تھا وہ اس کے برعکس ہے کیونکہ ایک طرف ابو رافعؓ غلام اور نو مسلم ہیں اور دوسری طرف حضور اکرم ﷺ ہیں لہٰذا ابو رافعؓ کے مقابلے میں آپ ﷺ کی بات زیادہ قابل قبول ہوگی۔

اس سلسلے میں دوسری روایت ہے کہ حضرت عباسؓ نے بعثتِ نبوی کے موقع پر اسلام قبول کیا تھا۔اس سلسلے میں تاریخ گواہ ہے کہ جب آپ ﷺ نے خاندانِ بنی عبدالمطلب کو کھانے پر مدعو کیا اور وہ دو دن تک مسلسل دعوت پر آتے رہے تو ان افراد میں سے کسی نے بھی اسلام قبول کیا اور نہ ہی آپ ﷺ کی معاونت کی حامی بھری بلکہ ابولہب نے تو دوسروں کو بھی گمراہ کرنے کی کوشش کی[132]۔لہٰذا مندرجہ بالا بحث کی روشنی میں بعثتِ نبوی ﷺ کے وقت حضرت عباسؓ کا اسلام قبول کرنا بعید از قیاس معلوم ہوتا ہے۔البتہ حضرت عباسؓ کا فتح مکہ (629ء) کے موقع پر اسلام قبول کرنا درست دکھائی دیتا ہے لیکن یہ قبول اسلام مکہ کی فتح سے کچھ وقت پہلے ہو چکا تھا کیونکہ آپؓ لشکر اسلام

میں شامل تھے اور آپؓ کی سفارش پر ہی حضور اکرم ﷺ نے ابو سفیانؓ کے گھر کو دارالامان قرار دیا تھا133۔

عہدِ خلفاء راشدین اور حضرت عباسؓ:-

حضور اکرم ﷺ کے وصال کے بعد جب حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ نے حضرت ابو بکرؓ سے باغ فدک میں اپنی میراث کا مطالبہ کیا، اس پر حضرت ابو بکرؓ نے آپؐ کی یہ حدیث بیان فرمائی۔

لانورث ماتر کنا صدقة134

جب حضرت عمر فاروقؓ کا دور آیا تو انہوں نے حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کو باغ فدک کا انتظام سپرد کیا تھا لیکن وہ دونوں باہمی اتفاق سے اس کا انتظام نہ کر سکے اور دونوں نے حضرت عمرؓ سے اس کی تقسیم کی درخواست کی تو حضرت عمر فاروقؓ نے فرمایا:

''میں نے یہ صرف تمہارے گزارے کے لیے دیا تھا۔ اس پر وراثت کا قانون جاری نہیں کیا جا سکتا''135۔

یہ سن کر دونوں خاموش ہو گئے۔

خلفائے راشدین آپؓ کا بے حد احترام کرتے تھے۔ حضرت عمر فاروقؓ اور حضرت عثمانؓ کا معمول تھا کہ جب کبھی وہ حضرت عباسؓ کے محلے سے گزرتے اور سوار ہوتے تو اپنی سواریوں سے اتر جاتے اور کہتے تھے کہ ''یہ رسول اللہ کے عم محترم کا علاقہ ہے''136۔ حضرت عباسؓ کے فہم و فراست کے بارے میں حضرت عثمان بن محمد بن الاخنسی کا قول ہے کہ:

''ہم نے دورِ جاہلیت اور اسلام میں کوئی ایسا آدمی نہیں پایا جو حضرت عباسؓ بن عبدالمطلب کو عقل و دانش میں مقدم نہ کرتا ہو''137۔

اس سلسلے میں حضرت اخنس بن قیس حضرت عمر فاروقؓ کا قول نقل کرتے ہیں کہ:

''قریش لوگوں کے سردار ہیں ان میں سے جب کسی پر کوئی مصیبت آتی ہے تو لوگ یا لوگوں کی جماعت اس کے ساتھ ہو جاتی ہے''138۔

حضرت اخنس فرماتے ہیں کہ مجھے حضرت عمرؓ کے قول کی تاویل اس وقت معلوم ہوئی جب لوگوں نے حضرت عمرؓ کو خنجر سے زخمی کر دیا تو حضرت عمرؓ نے حضرت صہیبؓ سے کہا کہ تم نماز کی امامت کراؤ، اور ان لوگوں کے کھانے کا انتظام کرو تاوقتیکہ لوگ اپنا خلیفہ منتخب کر لیں، چنانچہ جب لوگ خلیفہ منتخب کرنے کے بعد حضرت عمرؓ کے جنازے سے فارغ ہو کر آئے تو ان کے سامنے کھانا رکھا گیا لیکن لوگ کھانے سے رکے رہے کیونکہ سب لوگ دکھ میں مبتلا تھے۔ یہ دیکھ کر حضرت عباسؓ نے لوگوں سے فرمایا کہ جب ہم لوگ حضور اکرم ﷺ کے جنازے سے فارغ ہو کر آئے تھے تو ہم لوگ کھانے پینے میں مصروف ہو گئے تھے139۔ موت سے تو کوئی چارہ نہیں لہٰذا تم بھی کھاؤ۔ اس کے بعد لوگوں نے کھانا کھایا اور مجھے حضرت عمر فاروقؓ کے قول کی سمجھ آئی کہ وہ لوگوں کے سردار ہیں۔ خلفائے راشدین کے دور میں عام طور پر تقریبات میں بنو ہاشم

کو سب سے پہلے مدعو کیا جاتا تھا۔حضرت عمر فاروقؓ نے جب ''عموا الدیوان'' 140 مرتب کر لیا تو دستور کے مطابق بنو ہاشم کو سب سے پہلے دعوت دی۔حضرت عثمانؓ کے دور میں بھی حضرت عباسؓ کو سب سے پہلے بلایا جاتا تھا کیونکہ وہ زمانہ جاہلیت سے ہی بنو ہاشم کے سربراہ چلے آرہے تھے۔

عہد فاروقیؓ میں جب مسجدِ نبوی کی توسیع کا مسئلہ درپیش ہوا تو آپؓ نے اس سلسلے میں حضرت عباسؓ سے بات کی، کیونکہ ان کا مکان مسجدِ نبوی ﷺ سے متصل تھا۔حضرت عمرؓ نے حضرت عباسؓ کو تین شرائط پیش کیں۔

ا۔ اس مکان کو میرے ہاتھ فروخت کر دو اور اس کے عوض تم جتنی رقم چاہتے ہو بیت المال سے لے لو 141۔

ب۔ اس مکان کے عوض مدینہ میں جہاں سے چاہو زمین لے لو اور میں بیت المال سے اس پر تمھاری حسب منشاء مکان تعمیر کروا دوں گا۔

ج۔ اس مکان کو مسلمانوں پر وقف کر دو تا کہ اس سے مسجدِ نبوی ﷺ میں توسیع ہو سکے۔

چنانچہ کافی بحث وتکرار کے بعد حضرت عباسؓ نے اس مکان کو مسلمانوں کے لیے ہبہ کر دیا اور اس کی کوئی قیمت وصول نہ کی اور نہ ہی اس کے عوض زمین حاصل کی 142۔

قرابتِ رسول ﷺ کی وجہ سے حضرت عمرؓ اکثر حضرت عباسؓ کو اپنے مشوروں میں شریک کرتے تھے۔کبھی خشک سالی اور کبھی پریشانی میں آپؓ سے دعائیں بھی کرواتے تھے۔18ھ/ 639ء میں جب عرب میں قحط پڑا تو اس موقع پر حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ:

**اللھم انا کنا نتوسل الیک بنبینا فتسقینا وانا نتوسل الیک بعم بنبینا.** 143۔

''اے باریٔ تعالیٰ! حضورِ اکرم ﷺ کی زندگی میں ہم لوگ آپ ﷺ کا وسیلہ
پکڑ کر آپ سے دعائیں کرواتے تھے اور اب ہم ان کے عم محترم (حضرت عباسؓ)
کو وسیلہ بنا کر آپ سے دعا گو ہیں''۔

اسکے بعد حضرت عباسؓ منبر رسول ﷺ پر گئے اور خدا سے گڑگڑا کر دعائیں مانگنے لگے۔دیکھتے ہی دیکھتے فلک پر ابر نمودار ہوا اور کوہ وبیاباں جل تھل ہو گئے 144۔یہ بارش چونکہ غیر متوقع تھی اس لیے لوگ حضرت عباسؓ کے ہاتھ پاؤں چومتے ہوئے کہنے لگے اے ساقی حرمین! مبارک ہو''145۔

حضرت عمر فاروقؓ کا حضرت عباسؓ کے ساتھ محبت وخلوص کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ خلیفہ ثانی نے اپنے عہد میں بیت المال سے حضرت عباسؓ کے لیے سات ہزار درہم سالانہ مقرر کر دیئے تھے 146 اور آپؓ نے ازواج مطہرات کے علاوہ اہل بدر پر کسی کو فضیلت نہ دی 147۔ایک روایت یہ بھی ہے کہ آپؓ نے وظائف کی فہرست پر نظر ثانی کر کے حضرت عباسؓ کو اصحاب بدر کے برابر کر دیا 148۔حضرت عباسؓ کی اگر کوئی بات حضرت عمرؓ کو گراں بھی گزرتی تو خلیفہ وقت اس پر درگزر فرماتے۔درج ذیل واقعے سے اس کا اندازہ

لگایا جا سکتا ہے۔

حضرت عباسؓ نے خلیفۂ ثانی سے بحرین والی جاگیر کا مطالبہ کیا جو ان کے بقول انہیں حضور اکرم ﷺ نے عنایت فرمائی تھی۔ اس مطالبے کے بعد حضرت عمر فاروقؓ نے فرمایا کہ اسے کون جانتا ہے کہ وہ جاگیر حضور ﷺ نے آپؓ کو دی تھی۔ اس پر حضرت مُغیرہؓ بن شعبہ نے حضرت عباسؓ کے حق میں گواہی دی، اس کے باوجود حضرت عمرؓ نے وہ جاگیر حضرت عباسؓ کو دینے سے انکار کر دیا۔ حضرت عمرؓ کے انکار پر حضرت عباسؓ نے خلیفہ وقت کو کافی سخت سست کہا۔

جب حضرت عباسؓ بولنے سے نہ رکے تو حضرت عمرؓ نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے کہا "اپنے والد کا ہاتھ پکڑ لو اور یہاں سے لے جاؤ"149۔

مندرجہ بالا جملوں کے علاوہ حضرت عباسؓ کی شان میں آپؓ نے ایک لفظ بھی نہ کہا کیونکہ وہ جانتے تھے کہ رسولِ خدا ﷺ ان کا احترام اپنے والد کی طرح کرتے تھے۔

ایک دفعہ حضرت عباسؓ کے پرنالے سے ذبح کیے ہوئے چوزے کا خون حضرت عمرؓ کے کپڑوں پر گر گیا جب کہ آپؓ نماز جمعہ پڑھانے جا رہے تھے۔ آپؓ نے غصہ میں حکم دیا کہ اس پرنالے کو ہٹا دو۔ لوگوں نے آپؓ کے حکم کی تعمیل کی۔ جب حضرت عباسؓ کو اس واقعے کا علم ہوا تو آپؓ نے فرمایا اس پرنالے کا وہی مقام تھا جس پر یہ نصب تھا کیونکہ حضور ﷺ نے از خود اس کو یہیں لگایا تھا۔ حضرت عمرؓ کو جب اس کا علم ہوا تو انہوں نے حضرت عباسؓ سے کہا:

> "آپ میرے کندھوں پر سوار ہو کر اسے اسی جگہ نصب کر دیں جہاں پر آپ ﷺ نے اسے لگایا تھا"150۔

حضرت عباسؓ بن عبدالمطلب نے اٹھاسی برس کی عمر میں 14 رجب 32ھ/19 فروری 653ء بروز جمعۃ المبارک وفات پائی 151۔

حضرت نملہ بن ابی نملہ سے روایت ہے کہ بنو ہاشم کے مؤذن نے سب سے پہلے اطراف مدینہ میں حضرت عباسؓ کے انتقال کا اعلان کیا۔ جب کہ حضرت عبدالرحمٰن بن یزید بن حارثہ کے مطابق ہمارے پاس قبا میں دو مؤذن آئے۔ ایک بنی ہاشم کی طرف سے اور دوسرا خلیفۂ وقت کی طرف سے۔ ان دونوں نے انصار کے ایک ایک گاؤں کا رخ کیا، یہاں تک کہ عورتیں بھی پیچھے نہ رہیں۔ عائشہ بنت سعد کہتی ہیں کہ:

> "ہم لوگ مدینہ میں دس میل کے فاصلے پر تھے کہ عثمانؓ بن عفان کے قاصد نے ہمیں عباسؓ کے انتقال کی اطلاع دی، اسی طرح سمرہ سے ابو ہریرہؓ بھی آ گئے۔ بھیڑ اس قدر تھی کہ وہ خواہش کے باوجود جنازے کو کندھا نہ دے سکے"152۔

حضرت عباسؓ کی وفات پر خلیفۂ وقت نے ان کے اہل خانہ کو کہلا بھیجا کہ اگر تمھاری اجازت ہو تو میں ان کے غسل میں شریک ہو

جاؤں۔اس طرح حضرت عثمانؓ اہل خانہ سے اجازت لے کر ان کے گھر گئے اور گھر کے ایک کونے میں الگ ہو کر بیٹھ گئے۔ جنازے میں لوگوں کا اسقدر ہجوم تھا کہ حضرت عثمانؓ کو محافظ دستے بلا کر لوگوں کو بنی ہاشم سے الگ کرانا پڑا 153 ۔ وصیت کے مطابق حضرت عباسؓ کو حرہ کی چادروں میں کفن دیا گیا۔حضرت عباسؓ کو حضرت علیؓ، حضرت عبیداللہ بن عباسؓ، حضرت عبداللہ بن عباسؓ اور حضرت قشم بن عباسؓ نے غسل دیا۔حضرت عثمانؓ نے نماز جنازہ پڑھائی، حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے آپؓ کو قبر میں اتارا، اور آپؓ کو جنت البقیع کے مقبرہ بنی ہاشم میں دفن کیا گیا 154 ۔خاندان بنو ہاشم کی عورتیں ایک سال تک آپؓ کا سوگ مناتی رہیں 155 ۔

خلافت بنوامیہ کی مخالفت:

اُموی خلفاء نے اپنے نوے سالہ دور میں حکومت الہیٰ کی روح کو برقرار رکھنے کی بجائے عربوں کی قومی حکومت کی داغ بیل ڈالی، جس سے لوگوں کو ان کے خلاف اور زیادہ شورشیں برپا کرنے کا موقع مل گیا۔ان کے دور میں اسلامی جمہوریت کی بجائے خاندانی بادشاہت کے آثار دیکھ کر اہل بیت کو یہ احساس ہونے لگا کہ قرابت رسول ﷺ کی وجہ سے وہ امامت وخلافت کے زیادہ حقدار ہیں اس وجہ سے اُمویوں کی مخالفت میں اٹھنے والی ہر تحریک میں اہل بیت نے بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔

شیعانِ علیؓ شروع سے ہی اُمویوں کے خلاف تھے لیکن حضرت امیر معاویہؓ نے اپنی حلیم طبع اور وقتی مصلحت کے تحت اس بند کو باندھے رکھا۔مگر واقعۂ کربلا 156 کے بعد اہل بیت کے طرفداروں میں خاطر خواہ اضافہ ہو گیا۔

دراصل سعن علیؓ کی تحریک کا آغاز 56ھ/676ء سے ہی ہو گیا تھا کیونکہ سلیمان بن سرد نے کربلا کا انتقام لینے کی قسم کھا کر اس تحریک کی قیادت سنبھالی۔اس کے بعد مختار بن ابی عبیداللہ ثقفی 157 اس تحریک کا سربراہ بنا۔شیعانِ علیؓ اور موالی اس کے دست راست تھے چونکہ موالیوں کا مختار بن ابی عبید کے اتنا زیادہ قریب ہونا عربوں کو گوارا نہ تھا لہٰذا انہوں نے اس کی مدد سے ہاتھ کھینچ لیا اور حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کے بھائی 158 (مصعب بن زبیرؓ) نے جلد ہی اس کا کام تمام کر دیا۔

مختار بن ابی عبید کے بعد 132ھ/749ء میں حضرت زید بن علیؓ نے حکومت کے خلاف خروج کیا لیکن ناکامی ہوئی، ان کے بعد ان کے بیٹے یحییٰ بن زید بن علیؓ نے اس تحریک کی قیادت سنبھالی لیکن یہ بھی حکومتی کارندوں سے نہ بچ سکے۔اہلِ تشیع کی ناکامی کی ایک وجہ اُموی حکومت کا مرکز میں طاقتور ہونا تھا۔دوسرا سبب ان کی دوراندیشی اور بیدار مغزی تھی۔کیونکہ اہل بیت کا جب بھی کوئی فرد ابھرتا یا حکومت اسے اپنا مدِ مقابل سمجھتی تو اس کی کڑی نگرانی شروع ہو جاتی اور پھر اسے حیلوں بہانوں سے قتل کروا دیا جاتا۔

چنانچہ انہی پے درپے واقعات ہی کا یہ ردِّعمل تھا کہ اہل بیت سمجھنے لگے کہ خدا، خلافت ونبوت کو ان میں جمع نہیں کرنا چاہتا۔اس وجہ سے اہل بیت دنیوی زندگی کی کشمکش سے علیحدہ ہو کر یادالٰہی میں مشغول ہو گئے لیکن عباسیوں نے ان کو اپنا آلۂ کار بنایا اور اُمویوں کے خلاف زبردست پروپیگنڈہ شروع کر دیا جبکہ اس دوران انہوں نے اہل بیت کو ایک طرف کر دیا اور خود پکا ہوا ثمر اپنی جھولی میں ڈالنے کی جستجو میں لگ گئے۔

ہر انقلابی تحریک کی طرح اُموی حکومت کے خلاف چلائی جانے والی تمام تحریکیں اُن کے بعض طبقات کے خلاف ناروا سلوک اور عوام کے جمہوری حقوق کے اتلاف اور بعض اُموی حکمرانوں کے ناپسندیدہ طرزِ عمل کا نتیجہ تھیں مثلاً عبدالرحمٰن بن محمد بن الاشعث 159 کی تحریک حجاج بن یوسف 160 کے خلاف تھی۔ حجاج بن یوسف چونکہ حکومتی نمائندہ تھا اس لیے اس تحریک نے خلیفہ وقت کو بھی اپنی لپیٹ میں لے لیا۔موالیوں نے اس تحریک میں عبدالرحمٰن بن اشعث کا بھرپور ساتھ دیا۔کیونکہ وہ ہر اس تحریک کے حامی ہوتے تھے جو اُموی حکومت کے خلاف ہوتی تھی۔

سلیمان بن عبدالملک نے لوگوں کو ذاتی دشمنی کی بناء پر قتل کروانا شروع کر دیا۔اس نے حجاج بن یوسف کی وجہ سے اس کے رشتہ داروں،اس کے مقرر کردہ والیوں کو یہ کہہ کر مروانا شروع کر دیا کہ اس سے حکومت کے خلاف حجاج کی پیدا کردہ نفرت میں کمی آئے گی 161 ۔

حجاج بن یوسف کا انجام دیکھ کر قتیبہ بن مسلم،162 دوسرے جرنیلوں اور حکومتی عہدیداروں نے ایسا طریقہ اختیار کیا جس سے اپنی دولت اور ہمدردوں میں اضافہ کیا جا سکے تا کہ برے وقتوں میں یہ دونوں چیزیں کام آسکیں۔

جہاں ایک طرف حکومتی عہدیداروں کی سوچ میں تبدیلی آنے لگی تو دوسری طرف ان بغاوتوں کا لامتناہی سلسلہ شروع ہو گیا،جن کو فرد کرتے کرتے اُموی حکومت کا سارا زور ٹوٹ گیا۔اس کے بعد جب حکومت کا مقابلہ ایک زبردست دشمن سے ہوا تو باغی عہدیداروں، ناراض رعایا اور بیزار فوج کے سوا ان کے ہاتھ کچھ نہ آیا 163 ۔

کسی معاشرے کے مذہبی،سیاسی اور نفسیاتی رجحانات کی تشکیل سال دو سال میں مکمل نہیں ہوتی بلکہ برسوں تک اس کے عناصر اندر ہی اندر معاشرے کے ذہنِ اجتماعی میں تشکیل پاتے رہتے ہیں یہاں تک کہ خارج میں بھی ایسے عناصر پیدا ہو جاتے ہیں جس سے بعض رجحانات ایک خاص شکل میں ظاہر ہونے لگتے ہیں۔

> ”کسی تحریک کی مثال بیج کی سی ہوتی ہے کہ اگر اسے زرخیز زمین میں بویا جائے اور باد و باراں بھی موافق رہیں تو وہ بیج نشو و نما پا کر تناور درخت بن جاتا ہے ورنہ اندر ہی اندر جل کر بےنشان ہو جاتا ہے“ 164 ۔

وہ اسباب اور عوامل جو عباسی تحریک اور حکومت کی تشکیل کا باعث ہوئے ان کی نشان دہی حضرت عمر بن عبدالعزیز کے دور سے کی جا سکتی ہے۔

اموی دورِ عروج میں اگرچہ ہمیں بظاہر خلیفہ کی ہستی برگزیدہ معلوم ہوتی ہے ایک باقاعدہ اور منظم فوج بھی حکومت کے شانہ بشانہ دکھائی دیتی ہے۔فتوحات کا دائرہ بھی وسیع نظر آتا ہے اندرونی اصلاحات سے بظاہر عوام کی خوشحالی اور ہمدردی حاصل کرنے کی کوشش بھی دکھائی دیتی ہے لیکن ان تمام باتوں کے باوجود بنظرِ غائر دیکھنے سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ امویوں کے اس دورِ عروج میں بھی ان کے زوال کا راستہ ہموار ہو رہا تھا۔

اولاً۔بیرونی فتوحات کی تکمیل کے بعد عوام کے سیاسی شعور نے انہیں حکومت کی خرابیوں کی طرف متوجہ کیا،اس سے معاشرے میں امن کی بجائے بدامنی اور فساد کا آغاز ہوگیا۔

ثانیاً۔والیوں کا ضرورت سے زیادہ طاقتور ہونا،خلیفہ کی اطاعت سے بے نیاز کرنے کی مثال بنا رہا۔چنانچہ حضرت امیر معاویہؓ کی وفات کے بعد یزید کے دور سے ان سب خرابیوں کا آغاز ہوگیا اور پھر اس کے بعد جانشین بننے والے کمزور، ظالم،عیش پسند اور نا عاقبت اندیش خلفا ان نتائج کو نہ روک سکے۔

سوم۔حضور اکرم ﷺ نے عرب وعجم کے جس تعصب کو ختم کر دیا تھا وہ چیز دوبارہ عود کر آئی تھی۔اُمویوں نے حکومت کو اپنے خاندان میں رکھ کر عصبیت کو خوب ہوا دی،اسی وجہ سے اس دور کے نومسلم موالیوں کی حیثیت معاشرے میں سب سے کم تر تھی،انہوں نے اس مساوات کی بیخ کنی کی،جس کی داغ بیل حضور اکرم ﷺ نے ڈالی تھی[165]۔ جرجی زیدان کے بقول:

"اہل عرب کا خیال تھا کہ ہم نے ان کو کفر اور گمراہی کی تاریک غار سے نکال کر مذہب اسلام کی صاف اور روشن شاہراہ پر کھڑا کر دیا ہے اس لیے انہیں ہمیشہ ہمارا ممنون رہنا چاہیے"[166]۔

اسلامی قانون کی رو سے غیر مسلم زمینداروں سے اسلام قبول کرنے کے بعد خراج کی بجائے عشر لینا چاہیے تھا۔مگر اس کے برعکس عبدالملک بن مروان کے زمانے سے ہی نومسلم زمینداروں سے مسلسل خراج ہی وصول کیا جانے لگا اور اس کی وصولی میں حکومتی اہلکار بڑی سختی روا رکھتے تھے[167]۔عبدالملک بن مروان سے قبل عراق میں فی نفر (نفر سے مراد نوکر یا ملازم ہے)ایک دینار جزیہ مقرر تھا۔خلیفہ نے اس رقم کو کم محسوس کرتے ہوئے عراق کی مردم شماری کرائی،لوگوں کی آمدنی واخراجات کا ریکارڈ بنوایا،اس کے بعد جزیہ کی رقم ایک دینار سے بڑھا کر چار دینار فی نفر مقرر کر دی اور تمام لوگوں کو ایک ہی طبقے اور درجے میں رکھا۔عراق وخراسان میں ان قوانین کے نفاذ کے بعد عبدالملک نے اپنے بھائی عبدالعزیز بن مروان (حاکم مصر) کو نومسلموں سے جزیہ وخراج کی وصولی کا لکھا،لیکن عبدالعزیز بن مروان نے خلیفہ کی مرضی کے برعکس نومسلموں سے جزیہ اور خراج کی وصولی سے انکار کر دیا[168]۔امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک اگر کوئی ذمی خراج ادا کرنے کی قدرت نہ رکھتا ہو تو اسے خوشحالی تک مہلت دی جائے،اگر قدرت کے باوجود وہ خراج ادا نہ کرے تو اسے قید کر دیا جائے اور اگر اس ذمی کا مال مل جائے تو قرض کی طرح اسے فروخت کرکے خراج وصول کیا جائے اس طرح امام موصوف کے نزدیک کسی ذمی کے مسلمان ہونے پر اس سے جزیہ اور خراج ساقط ہو جاتا ہے[169]۔

حجاج بن یوسف کی متعصبانہ پالیسی کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے۔عبدالرحمٰن بن محمد بن اشعث کا ساتھ دینے اور حجاج بن یوسف کے خلاف بغاوت کے جرم میں جب سعید بن جبیر کو گرفتار کرکے لایا گیا تو حجاج بن یوسف نے اپنے احسانات کا کچھ اس انداز سے تذکرہ کیا جو اس نے سعید بن جبیر پر کیے تھے۔

۱۔ میں نے تمھیں کوفہ میں اس وقت امام مقرر کیا جب یہاں عرب کے علاوہ کوئی دوسرا شخص امامت نہ کروا سکتا تھا حالانکہ اس پر لوگوں نے احتجاج بھی کیا۔

۲۔ میں نے تمھیں قضاء کا منصب عطا کیا جس پر کوفہ کے لوگ جھلا اٹھے کیونکہ اس منصب پر صرف عربی کو تعینات کیا جا سکتا تھا۔

۳۔ میں نے تمھیں اپنے قصہ گوؤں میں جگہ دی جن میں تمہارے علاوہ سب کے سب عرب سردار تھے [170]۔

حضرت عمر بن الخطابؓ کے زمانے میں ہر نومولود کے لیے دس درہم مقرر تھے اور جب وہ بچہ فطیم (دودھ چھوڑنے کی عمر) کو پہنچتا تو اس کے لیے فریضہ (مقررہ حصہ میں وظیفہ کی ایک قسم) مقرر ہوتا تھا۔لیکن حضرت امیر معاویہؓ نے نومولود کی بجائے صرف فطیموں کے لیے وظائف مقرر کیے۔عبدالملک بن مروان نے اپنے پیشروؤں کی روایات کو پسِ پشت ڈالتے ہوئے اس عام طریقے کو ساقط کر دیا اور خلیفہ جس فطیم کا چاہتا اس کا وظیفہ مقرر کر دیتا [171]۔اموی حکومت کی بنیاد اس نظریہ پر قائم تھی:

''جو خون ان (عربوں) کی رگوں میں دوڑ رہا ہے وہ ممتاز خون ہے اس لیے
ایرانی اور رومی خون اس کی برابری نہیں کر سکتا'' [172]۔

اس نظریے کو بنیاد بنا کر امویوں نے حکومت کی اور ان کی حکومت میں عوام الناس سے مساوات کا سلوک روا نہ رکھا جاتا، حکام رعایا کے خادم تو تھے لیکن صرف عربوں کے نہ کہ عجمیوں کے۔ٹیکس صرف عجمیوں اور چھوٹے قبیلوں سے وصول کیے جاتے تھے جبکہ عرب اس سے مستثنیٰ تھے۔''حق و باطل کے فیصلے یہ دیکھ کر کیے جاتے تھے کہ ان کا صدور کن لوگوں سے ہوا ہے ایک کام حق بن جاتا اگر وہ کسی عربی النسل سے صادر ہوتا یا کسی خاص قبیلے سے سرزد ہوتا اور وہی کام باطل قرار پاتا اگر وہ کسی آزاد کردہ غلام یا کسی چھوٹے قبیلے سے سرزد ہوتا تھا'' [173]۔

ایک طرف یہ نومسلم امویوں کے خلاف تھے تو دوسری طرف عربوں میں عصبیت نے پھوٹ ڈالی تھی۔اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ قبیلہ ازد کے ایک بوڑھے نے کہا کہ میں بیت اللہ کا طواف کر رہا تھا میرے ساتھ ساتھ ایک شخص بار بار اپنے باپ کی مغفرت کی دعائیں کر رہا تھا اس سے کسی نے پوچھا کہ:

''تو اپنی ماں کے لیے دعا کیوں نہیں کرتا''

اس پر اس نے جواب دیا کہ:

''اس لیے کہ وہ ہمارے قبیلے کی نہیں تھی بلکہ وہ قبیلہ بنو تمیم کی تھی'' [174]۔

اسی طرح حضرت علیؓ کے بارے میں روایت کیا جاتا ہے کہ:

''حضرت علیؓ بن ابی طالب کسی شریف کو کسی غیر شریف پر اور کسی عربی کو کسی عجمی پر
کوئی فضیلت یا ترجیح نہ دیتے تھے اور نہ ہی وہ روساء وامراءِ قبائل سے بنائے رکھنے
کی فکر میں رہتے یہ وہ قوی اسباب و وجوہ تھیں جن کی وجہ سے عربوں نے حضرت علیؓ

کا ساتھ نہ دیا''175۔

عربوں میں ہجین (عرب باپ اور لونڈی ماں سے جنم لینے والا لڑکا) کو بھی حقارت کی نظر سے دیکھا جاتا تھا اور اسے معاشرے میں آزاد انسان کے سے حقوق حاصل نہ تھے یہاں تک کہ وراثت میں اسے آزاد لڑکے کے برابر حصہ بھی نہ ملتا176۔

اُموی ہجین کو اس لیے خلیفہ نہ بناتے تھے کیونکہ وہ سمجھتے تھے کہ عرب کے لوگ ان کی اطاعت نہ کریں گے 177۔اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ امویوں نے جب خالد بن عبداللہ قسری کو عراق کا گورنر بنایا تو جہاں ایک طرف اُمویوں کو لوگوں کی شدید تنقید کا سامنا کرنا پڑا تو دوسری طرف خالد بن عبداللہ کی عرب شعراء نے بڑی ہجو کی ،اس کی وجہ صرف یہ تھی کہ خالد بن عبداللہ کی ماں ایک رومی باندی تھی۔

یہ تعصب صرف امویوں تک ہی محدود نہ رہا بلکہ عباسیوں نے بھی اس سے بھرپور فائدہ اٹھانے کی کوشش کی۔اس کا اندازہ عباسیوں کے امام ابراہیم بن محمد کے اس خط سے لگایا جا سکتا ہے جو انہوں نے ابو مسلم 178 (حاکم خراسان) کو لکھا۔

''اگر تمہیں یہ قدرت حاصل ہو کہ خراسان میں کسی عربی بولنے والے کو زندہ نہ چھوڑو، ہر عربی بولنے والے کو قتل کر دو تو ضرور ایسا کر ڈالو''179۔

عجمی ہونے کی وجہ سے ابو مسلم تو پہلے ہی عربوں سے سخت نفرت کرتا تھا اب جب کہ اسے امام موصوف کی طرف سے کھلی چھٹی مل چکی تو اس نے عربوں کے خون بہانے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔اس کے اپنے بقول اس نے میدان جنگ کے علاوہ ایک لاکھ عربوں کے خون سے اپنے ہاتھ رنگے اور اس کے حکم سے چھ لاکھ عربوں کو تہِ تیغ کیا گیا180۔

اُموی حکومت کی پیدا کردہ عصبیت آخر کار ان کی بربادی کا پیش خیمہ ثابت ہوئی۔اس عصبیت کا یہ اثر ہوا کہ ان کی حکومت کے عہدیدار بھی اپنے اپنے قبیلوں کو اہمیت دینے لگے اور صرف انہیں ہی انعام و اکرام سے نوازنے لگے۔

اُمویوں کی پالیسی یہ تھی کہ جب تک یہ قبائل آپس میں لڑتے جھگڑتے رہیں گے اس وقت تک حکومت کی کمزوریوں پر پردہ پڑا رہے گا،لیکن ہوا اس کے برعکس، جب کسی قبیلے کا کوئی عہدیدار معزول ہوتا تو وہ فوراً حکومت مخالف قبیلے کو حکومت کی ساری کمزوریاں بتا دیتا تھا جس سے مخالفوں کو حکومت کے خلاف اور زیادہ مواد مل جاتا۔

اموی خلفاء کی کمزوری کی ایک وجہ ان کا طریقہ ولی عہدی بھی تھا۔شریعت یا دستور کی رو سے خلیفہ کو اپنے بعد دو ولی عہد بنانے کا حق حاصل نہ تھا181۔لیکن ہر خلیفہ مرنے سے قبل سابقہ ولی عہد کی جگہ اپنے بیٹوں یا بھائیوں کو لے آتا۔یہ موقع عہدیداروں کے لیے بڑا کٹھن ہوتا تھا اگر وہ سابقہ ولی عہد برقرار رکھنے کا مشورہ دیتے تو خلیفہ وقت کے غیظ وغضب کا شکار ہوتے اور اگر وہ ان ولی عہدوں کی معزولی کا مشورہ دیتا تو بعد کے خلیفہ اسکو تباہ و برباد کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھتے جیسا کہ ولید بن عبدالملک کے بھائی سلیمان بن عبدالملک نے حجاج بن یوسف کے ساتھ کیا۔سلیمان بن عبدالملک نے فاتح سندھ محمد بن قاسم اور اس کے خاندان کو تباہ و برباد کر کے کوڑی کوڑی کا محتاج کر

دیا182 ،اسی طرح موسیٰ بن نصیر 183 بھی سلیمان کے ہاتھوں ذلیل ورسوا ہوا۔

اموی حکومت کی Divide and Rule (تقسیم کرواور حکومت کرو) والی پالیسی کامیاب نہ رہی کیونکہ عصبیت کی بناء پر تمام قبائل ایک دوسرے کے دشمن ہو گئے اور کوئی ایسی مشترک غرض نہ رہی جو ان قبائل کو متحد کر سکتی، یہی وجہ ہے کہ حکومت کا ڈھانچہ بظاہر شاندار ہونے کے باوجود اندر ہی اندر سے کھوکھلا ہو گیا اس دوران خفیہ طور پر ایسی تحریکیں نشو ونما پانے لگیں جو تمام حکومت مخالف عناصر کو اپنے ساتھ ملانے کی بھرپور صلاحیت رکھتیں تھیں ان میں تحریک اہل بیت سرفہرست تھی۔

اموی حکومت کے زوال کا اولین سبب یہ تھا کہ خلافت کا منصب وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ شورائی یا جمہوری نہ رہا تھا بلکہ موروثی ملوکیت کی علامت بن گیا تیسرے خلیفہ راشد حضرت عثمان غنیؓ کی مظلومانہ شہادت کے بعد قاتلین سے قصاص لینے کے بارے میں سیدنا حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ کے درمیان سیاسی اختلافات رونما ہوئے۔خانہ جنگی کے مضر اثرات کو بجا طور پر محسوس کرتے ہوئے دونوں حضرات نے جنگ بندی پر 40ھ/660ء میں مصالحت کر لی۔ سیدنا حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد امت مسلمہ کو مزید کسی خون ریزی اور خانہ جنگی سے بچانے کے لیے سیدنا حضرت حسنؓ نے کمال ایثار اور سیاسی حکمت وبصیرت کا ثبوت دیتے ہوئے مصالحت کے عمل کو مزید یوں آگے بڑھایا کہ انہوں نے 41ھ/661ء میں خلافت سے دستبرداری کا اعلان کر دیا۔

سیدنا حسنؓ کی دستبرداری کو اس وقت کے صحابہ، تابعین اور صلحائے امت نے احسن قدم قرار دیا۔اور اس سال کو ''عام الجماعۃ'' کا نام دیا گیا۔یعنی اتحاد کا سال اور حضور اکرم ﷺ کی پیشین گوئی پوری ہو گئی183-A۔

ان ابنی هذا سید یصلح الله علی یدیه بین فئتین عظیمتین .184۔

''یہ میرا بیٹا سردار ہے اور اللہ اس کے ہاتھوں مسلمانوں کے دو متحارب فرقوں
میں صلح کرائے گا''

اس طرح حضرت امام حسنؓ کے اس اقدام سے مسلمانوں میں باہمی خانہ جنگی کا خاتمہ ہو گیا۔لیکن حضرت امیر معاویہؓ کے بعد بنو امیہ بدقسمتی سے اس اتحاد کو برقرار رکھنے میں کامیاب نہ ہو سکے۔

ا ____ دور ملوکیت کے آغاز سے حکمرانوں نے قیصر وکسریٰ کا طرز زندگی اختیار کر لیا، اور اس طریقہ کو چھوڑ دیا جس پر رسول خدا ﷺ اور خلفائے راشدین زندگی بسر کرتے تھے۔حکمران شاہی محلات میں رہنے لگے، جہاں ان کی حفاظت کے لیے حفاظتی دستے تعینات ہوتے تھے۔

عوام الناس سے حکمرانوں کا رابطہ منقطع ہو گیا اور اب رعایا کے حالات معلوم کرنے کا واحد ذریعہ ان کے مقرر کردہ کارندے رہ گئے جن کے ذریعے ارباب اقتدار کو کبھی بھی صحیح صورت حال کا علم نہ ہوتا اور رعایا کے لیے یہ بھی ممکن نہ رہا کہ وہ اپنی حاجات اور شکایات براہ راست حکمرانوں تک پہنچا سکیں۔اس تبدیلی کی ابتداء حضرت امیر معاویہؓ کے دور سے ہو چکی تھی 185۔

۲____ بیت المال کے اسلامی تصور میں نمایاں تبدیلی رونما ہوئی۔ بیت المال جو خلیفہ کے پاس خدا اور اس کی مخلوق کی امانت ہوتا، جس میں خلیفہ کو کسی قسم کے تصرف کا حق حاصل نہ ہوتا، خلیفہ بیت المال میں رقم کی آمد و خرچ کے لیے جوابدہ ہوتا اور خلیفہ اگر ضرورت محسوس کرتا تو صرف اتنی ماہانہ تنخواہ لے سکتا تھا جو کہ اوسط درجے کی زندگی گزارنے کے لیے کافی ہوتی تھی۔

دور ملوکیت میں بیت المال کا تصور یکسر بدل گیا۔ خزانہ بادشاہ اور اس کے خاندان کی ذاتی ملک تصور ہونے لگا۔ رعایا بادشاہ کی محض باجگوار بن گئی، جسے حساب پوچھنے کا حق حاصل نہ تھا۔ باغ فدک جو کہ حضور اکرم ﷺ اور خلفاء راشدین کے زمانے سے ہی بیت المال کی ملک رہا تھا مروان بن الحکم نے اس کو اپنے زمانہ خلافت میں اپنی اور اپنی اولاد کی میراث بنا لیا[186]۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اصلاحات کیں تو اسے دوبارہ بیت المال کی ملک بنا دیا اور سب سے پہلے انہوں نے اپنی چالیس ہزار دینار کی سالانہ جائیداد کو بیت المال میں جمع کروا دیا جو انہیں وراثت میں اپنے والد سے ملی تھی۔ خلیفہ موصوف نے ان تمام ناجائز ٹیکسوں کو موقوف کر دیا جو ان سے قبل اموی حکمران رعایا سے وصول کرتے تھے[187-A]۔ اس زمانے میں ظلم کی انتہا یہ تھی کہ نومسلموں سے اسلام قبول کرنے کے بعد بھی جزیہ اور خراج وصول کیا جاتا رہا[187-B] اور حکمران طبقہ اس کی یہ دلیل دیتا کہ ان لوگوں نے محض جزیہ وخراج سے بچنے کے لیے اسلام قبول کیا ہے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کے دور میں خراسان کے نومسلموں نے آ کر خلیفۂ موصوف سے گورنر خراسان الجراح بن عبداللہ الحکمی کی شکایت کی کہ وہ ہمارے مسلمان ہونے کے باوجود ہم سے جزیہ وخراج وصول کرتا ہے لوگوں کی اس شکایت پر خلیفہ نے گورنر خراسان کو معزول کر دیا اور لوگوں پر عائد جزیہ وخراج کو ساقط کر دیا اور فرمایا کہ:

"خدا کے رسول ﷺ کو داعی بنا کر بھیجا گیا تھا نہ کہ ظلم کرنے اور مال جمع کرنے کے لیے بھیجا تھا"[188]۔

حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کے مختصر بہترین دور کے بعد بنو امیہ میں بگاڑ اور اخلاقی زوال کا سلسلہ حسب سابق شروع ہو گیا

۳____ اس دور میں اہم تبدیلی یہ رونما ہوئی کہ مسلمانوں سے آزادی تقریر وتحریر کا بھی حق چھین لیا گیا۔ حالانکہ اسلامی ریاست میں ہر شخص کو خلیفہ سمیت ہر فرد پر تنقید کا حق حاصل ہے۔

اسلامی معاشرہ ہر شخص کو نہ صرف امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا حق دیتا ہے بلکہ ہر ایک پر فرض ہے کہ وہ اپنے ضمیر کے مطابق ہر بڑے سے بڑے آدمی کو بھی غلط کام پر ٹوک سکے اور ہر بات برملا کہہ سکے۔

خلفائے راشدین نہ صرف رعایا کو اس کی اجازت دیتے تھے بلکہ ان کی حوصلہ افزائی بھی کرتے تھے جبکہ اس زمانے میں حق بات کہنے والے ڈانٹ ودھمکی سے نہیں بلکہ تعریف وتحسین سے نوازے جاتے تھے اور تنقید کرنے والوں کو دبایا نہیں بلکہ مطمئن کرنے کی کوشش کی جاتی تھی۔ دور ملوکیت میں لوگوں کی زبانیں قفل چڑھا کر بند کر دی گئیں اور یہ اصول کارفرما ہو گیا کہ زبان کھولو تو صرف تعریف وتحسین کے لیے ورنہ چپ رہو۔ اگر تمھارا ضمیرا تنا ہی منہ زور اور حق گوئی سے باز نہیں رہ سکتا تو قید، قتل اور کوڑوں کے لیے تیار ہو جاؤ۔ اس دور میں تنقید کرنے والوں کو سخت سے سخت سزائیں دی گئیں تا کہ وہ پوری قوم کے لیے باعث عبرت ہوں۔ اموی حکومت سے عوام کی بیزاری کی ابتداء خود حضرت

امیر معاویہؓ کے دور سے شروع ہو چکی تھی آپؓ کے بعض اقدامات سے لوگوں میں مندرجہ ذیل غلط فہمیاں پیدا ہوئیں۔

۱۔ حضرت امیر معاویہؓ نے حکومت لوگوں کی رائے اور مشورے سے حاصل نہیں کی تھی بلکہ معروضی حالات کے تحت وہ خلافت پر قابض ہو گئے تھے، تاہم حضرت حسنؓ سے مصالحت کے بعد حالات میں کافی بہتری پیدا ہوئی لیکن یہ دور محض عبوری دور ثابت ہوا۔

۲۔ یزید کو اپنا جانشین بنانا، اگرچہ امیر معاویہؓ کا یہ اقدام یزید سے حسن ظن کی بناء پر تھا لیکن بہرحال اس کے مابعد نتائج خوشگوار ثابت نہ ہوئے۔

۳۔ حضرت امیر معاویہؓ کے بعد اُموی حکمرانوں کے طرزِ عمل میں مزید تبدیلی آئی چنانچہ حضرت مسورؓ بن مخرمہ کو حاکم مدینہ مروان بن الحکم نے ٹانگوں سے پیٹا کیونکہ انہوں نے کہا تھا کہ ''آپ نے یہ بری بات کہی ہے''[189]۔

اسی طرح ایک دفعہ جب حجاج بن یوسف کو حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے جمعہ کا خطبہ لمبا کرنے اور جمعہ میں تاخیر کرنے پر ٹوکا تو اس پر حجاج بن یوسف نے کہا:

''میرا ارادہ ہے کہ تمہاری یہ دونوں آنکھیں جس سر میں ہیں اس پر ضرب لگاؤں''[190]۔

عبدالملک بن مروان جب 75ھ/694ء میں مدینہ گیا تو منبر رسول ﷺ پر اس نے اعلان کیا:

''اب اگر کسی نے مجھے اتقو اللہ[191]، (اللہ سے ڈرو) کہا تو میں اس کی گردن مار دوں گا''[192]۔

ولید بن عبدالملک نے ایک مرتبہ جمعے کے خطبے کو اتنا طول دیا کہ عصر کا وقت بھی گزرنے لگا۔ ایک شخص نے اٹھ کر کہا کہ:

''امیر المومنین! وقت آپ کا انتظار نہ کرے گا اور نماز میں اتنی تاخیر کر دینے پر آپ خدا کے سامنے کوئی عذر پیش نہ کر سکیں گے''[193]۔

ولید بن عبدالملک نے اتنی سی بات پر اس کے قتل کا حکم دے دیا۔

حکومت کی مندرجہ بالا پالیسی نے رعایا کے جس قسم کی سیرت و کردار کی نشو ونما کی اس کا اندازہ اس واقعہ سے لگایا جا سکتا ہے۔ سانحۂ کربلا کے بعد ایک شخص نے حضرت علی بن حسین[194] (زین العابدین) کو صرف تین سو درہم کے لالچ میں حاکم کوفہ عبیداللہ بن زیاد کے حوالہ کر کے انعام حاصل کیا۔ حالانکہ یہ وہ شخص تھا جو امام زین العابدین کو ہر وقت دیکھ دیکھ کر روتا تھا اور امام موصوف اس شخص کو اپنا مخلص ترین شخص سمجھتے تھے[195]۔

۵۔ اسلامی ریاست کے دستور میں یہ بات بڑی اہم ہے کہ حکومت مشورے سے کی جائے اور مشورہ ان لوگوں سے لیا جائے جو علم، تقویٰ اور دیانت میں عوام کے اعتماد پر پورے اترتے ہوں۔ خلفائے راشدین کو عام طور پر وہ لوگ میسر ہوتے تھے جن پر پوری قوم کو اعتماد تھا

یہ لوگ خلفاء کو غلط راستے پر نہ جانے دیتے اور یہی لوگ اُمت کے اہل حل وعقد تسلیم کیے جاتے تھے۔

جب ملوکیت کا دور آیا تو شوریٰ کی جگہ شخصی استبداد نے لے لی۔حق گو، اہل علم اور حق شناس لوگ بادشاہوں سے دور بھاگنے لگے۔ اب بادشاہوں کے مشیر، گورنر، قائدین شاہی خاندان کے امراء اور درباری لوگ تھے نہ کہ اہل الرائے اصحاب جن کی قابلیت اور امانت ودیانت پر امت کو اعتماد تھا۔اس طرح یہ شاہی کونسل خلیفہ کو مشورے دیتی رہتی اور اس کونسل کے فیصلوں کو عوام میں پذیرائی حاصل نہ ہوتی تھی اس کا سب سے بڑا نقصان یہ ہوا کہ اس بڑھتے ہوئے تمدن میں پیش آنے والے قانونی مسائل کا فیصلہ دینے والا کوئی ایسا بااختیار ادارہ باقی نہ رہا جس کی طرف مسائل کے حل میں بروقت رجوع کیا جاسکتا ہو۔

۶۔ اس دور میں عدلیہ کی آزادی کو بھی سلب کر لیا گیا۔خلفاء راشدین کے دور میں اگرچہ قاضیوں کا تقرر بھی خلیفہ ہی کرتا تھا لیکن جب کوئی قاضی مقرر ہو جاتا تو اس پر خدا کے خوف اور اپنے علم وضمیر کے سوا کوئی دوسرا بوجھ نہ رہتا۔قاضی اتنے بااختیار ہوتے تھے کہ خلیفہ جیسی شخصیت کے خلاف فیصلے دے سکتے اور دیتے تھے۔ملوکیت کے آتے ہی عدلیہ آزاد نہ رہی، قاضیوں کے لیے خلیفہ، اس کے خاندان، امرائے سلطنت، گورنروں اور والیوں کے خلاف فیصلے دینے مشکل ہو گئے اس کی وجہ یہ تھی کہ اس دور کے دیانتدار اور نیک لوگ اس منصب کو قبول کرنے سے انکار کرتے اور جو لوگ اس منصب کو قبول کرتے ان کو عوام شک کی نظر سے دیکھتے تھے۔عدلیہ پر انتظامیہ کی گرفت اتنی سخت تھی کہ گورنر قاضیوں کے تنزل وترقی میں مختار کل تھے 196 ۔

۷۔ دور ملوکیت میں قوم، وطن اور قبیلے کی وہ تمام عصبیتیں دوبارہ لوٹ آئیں جنہیں رسول اکرم ﷺ نے ختم کیا تھا۔عصبیت کا یہ عالم تھا کہ والی، قاضی، امام مسجد اور نماز جنازہ پڑھانے کے لیے بھی عربوں کا ہی تقرر عمل میں آتا۔عجمی کو نماز جنازہ پڑھانے کی صرف اس صورت میں اجازت تھی۔جب کہ اس وقت کوئی عربی موجود نہ ہوتا 197 ۔

انہیں چیزوں کو دیکھتے ہوئے عجمیوں میں عجم قوم پرستی کے جذبات پیدا ہوئے اور اس چیز کو عباسیوں نے اُمویوں کے خلاف استعمال کیا اور انہوں نے عباسیوں کا صرف اس لیے ساتھ دیا کہ شاید ان کے آنے سے ہماری محرومیوں کا ازالہ ہو سکے۔یہ عصبیت صرف عرب وعجم تک محدود نہ رہی بلکہ عربوں میں اس چیز نے قبائلی نفرتیں پیدا کر دیں۔اس دور میں عدنانی، قحطانی، یمنی، مضری، ازد، تمیم، کلب اور قیس کے پرانے جھگڑے پھر سے پیدا ہو گئے۔جب ایک قبیلے کا آدمی گورنر بنتا تو وہ اپنے قبیلے کو نوازتا اور مخالف قبیلے کے ساتھ ظلم وناانصافی کرتا۔اس چیز کو دیکھتے ہوئے خُراسان میں ابو مسلم نے بھی یمنی اور مضری قبائل کو لڑا کر اموی حکومت کا خاتمہ کیا۔عصبیت کی انتہا یہ تھی کہ ایک قبیلے کے لوگ دوسرے قبیلے کے امام کے پیچھے نماز تک پڑھنا گوارا نہ کرتے تھے۔اور یہی وجہ تھی کہ امویوں کے زوال کے وقت ہر مسجد میں دو دو محرابیں ہوتیں اور جامع مساجد میں دو منبروں پر دو دو امام خطبہ دیتے تھے اور دو جماعتوں کی الگ الگ امامت ہوتی تھی 198 ۔

خلفائے راشدین میں حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ مرتبۂ شہادت پر اس لیے فائز ہوئے کہ ان کی کوئی ذاتی یا سرکاری محافظوں کی فوج ظفر موج نہ تھی۔جس روز حضرت علیؓ شہید ہوئے اسی روز حضرت معاویہؓ پر بھی ایک خارجی نے قاتلانہ حملہ کیا تھا ان تلخ

تجربات کی روشنی میں خلفائے راشدین کے برعکس حضرت امیر معاویہؓ نے اپنی حفاظت کے لیے باقاعدہ محافظین کا تقرر کیا اور امن وامان کو بحال رکھنے کے لیے انہوں نے بعض اوقات عدل وانصاف کے تقاضوں پر انتظامی مصلحتوں کو ترجیح دی۔بعض سنگین حالات میں انتظامی مصالح کو فوقیت دینے کی مثالیں خود رسول خدا ﷺ کے اسوۂ حسنہ سے بھی ملتی ہیں۔مثلاً

حضرت عمرؓ نے رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی کی شرارتوں اور اسلام دشمن حرکتوں پر حضور اکرم ﷺ کو مشورہ دیا کہ اسے قتل کر دیا جائے اور عدل وانصاف کا تقاضا بھی یہی تھا لیکن حضور اکرم ﷺ نے اسے انتظامی مصلحت کے خلاف سمجھتے ہوئے فرمایا کہ "میں ایسا اس لیے نہیں کروں گا کہ مخالفین میں یہ بات مشہور ہو جائے گی کہ محمد ﷺ اپنے ہی اصحاب کو قتل کرتے ہیں"۔

مکہ فتح ہونے پر آپ ﷺ نے حضرت عائشہؓ سے اپنی اس خواہش کا اظہار فرمایا کہ خانہ کعبہ کو اسی طرز پر از سرِ نو تعمیر ہونا چاہیے جیسا کہ اسے حضرت ابراہیمؑ اور حضرت اسمٰعیلؑ نے تعمیر کیا تھا۔لیکن اے عائشہؓ! تیری قوم ابھی ابھی مسلمان ہوئی ہے اگر میں ایسا کروں گا تو انہیں پریشانی لاحق ہو گی کہ ایسا کیوں کیا جا رہا ہے؟ غزوہ حنین واوطاس کے بعد آپ ﷺ نے اموال غنیمت میں سے انصار کو کچھ بھی نہ دیا اور مہاجرین کو بھی بہت کم دیا تقریباً سارے کے سارے اموال غنیمت نومسلم قریشِ مکہ کو تالیفِ قلب (دلجوئی) کے لیے دیئے۔اس میں یہ انتظامی مصلحت پوشیدہ تھی کہ اسلام ان میں مستحکم ہو جائے اس طرح کی اور بھی متعدد مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔

حضرت امیر معاویہؓ نے انتظامی مصلحتوں کے پیش نظر جو کام نیک نیتی سے بھی کیے تھے ان کے بعد کے اموی حکمرانوں نے انہیں اپنی ظالمانہ کارروائیوں کے لیے جواز کا بہانہ بنا لیا، بلکہ ان ناگفتہ بہ بدعملیوں میں وہ بڑھتے ہی چلے گئے مثلاً یزید کے دور میں گورنر کوفہ عبیداللہ بن زیاد نے نواسہ رسول ﷺ سیدنا حسینؓ کو شہید کر کے ان کا سر دربار یزید میں پیش کیا اور ان کی نعش کو گھوڑے دوڑا کر روندا گیا199۔اور اس نے اہل بیت سے حسن سلوک کے متعلق اپنے ہی باپ ( امیر معاویہؓ) کی وصیت کو پامال کر دیا، نیز قتل حسینؓ کا عظیم سانحہ اس کے دورِ حکومت پر بدترین دھبہ ہے اگر چہ اُموی حکمرانوں کی چیرہ دستیوں کا ازالہ اُموی خلیفہ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے ضرور کیا لیکن ان کے بعد دوبارہ ظلم واستبداد کا سلسلہ شروع ہو گیا، انہی اقدامات کی وجہ سے جو عناصر پہلے سے ناراض تھے اور جن کی ناراضگی ابھی ابھی دور ہوئی تھی ان کی مخالفت میں اور زیادہ شدت آ گئی۔

مندرجہ بالا حالات میں عباسی تحریک نے اسلامی حکومت کے احیا کے نام پر مختلف عناصر کو اپنے ساتھ ملا لیا جو ہر حالت میں موجودہ حکومت کو ختم کرنے کے متمنی تھے 200۔

خلافت کے جمہوری نظام کو مان لینے کے بعد جانشینی میں حق وراثت کی پالیسی جاری وساری رہی، بلکہ اس کی مقبولیت میں اور بھی زیادہ اضافہ ہو گیا۔ناراض طبقے کے علاوہ عراق میں اس پالیسی کو بڑی پزیرائی حاصل ہوئی، کیونکہ یہ لوگ شامیوں کے اقتدار سے پہلے ہی نالاں تھے 201۔عباسیوں نے اپنے نظریات کو مستحکم اور مقبول بنانے کے لیے متعدد آیات واحادیث کا سہارا لیا جو اس تحریک کی کامیابی کا باعث بنیں۔ذیل میں ہم ان کا ذکر کریں گے۔

آپ ﷺ کی اولاد نرینہ نہ تھی وفات رسول ﷺ کے بعد حضرت عباسؓ اور حضرت فاطمہؓ نے باغ فدک کو بطور وراثت خلیفہ اول سے طلب کیا تو حضرت ابوبکر صدیقؓ نے آپ ﷺ کا یہ ارشاد بیان فرمایا:

" لا نورث ما ترکنا صدقة انما یا کل ال محمد من ھذاالمال " 202 ۔

"ہمارا کوئی وارث نہ ہوگا جو کچھ ہم نے چھوڑا وہ صدقہ ہے البتہ آل محمد اس مال سے کھائیں گے"۔

کہاجاتا ہے کہ حضرت ابوبکرؓ کا یہ جواب سن کر حضرت فاطمہؓ نے اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد بیان فرمایا:

و اولوا الارحام بعضھم اولیٰ ببعض فی کتاب اللہ من المومنین والمھٰجرین "203۔

"کتاب اللہ کی رو سے عام مومنین ومہاجرین کی نسبت رشتہ دار تر کہ میں ایک دوسرے سے زیادہ حق دار ہیں"۔

اس آیت کی رو سے عباسیوں کے خیال میں حضور اکرم ﷺ کی وفات کے بعد امامت وخلافت کے سب سے زیادہ حقدار حضرت عباسؓ تھے کیونکہ وہ آپ ﷺ کے چچا، وارث شرعی اور عصبات میں سے تھے اس لحاظ سے عباسیوں کے بقول خلافت وامامت حضرت عباسؓ اور آل عباسؓ کے لیے مخصوص تھی لیکن لوگوں نے آپ ﷺ کے اس حق کو غصب کرلیا آخر کار پھر خدا تعالیٰ نے ان کو ان کا حق دلا دیا۔ ان عباسیوں کے نزدیک حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ کی خلافت درست نہ تھی البتہ حضرت علیؓ کی خلافت ان کے نزدیک جائز تھی کیونکہ حضرت عبداللہ بن عباس نے ان کے ہاتھ پر بیعت کرلی تھی 204۔ بظاہر ان کا یہ موقف درست دکھائی نہیں دیتا کیونکہ حضرت عباسؓ نے خلفاء راشدین کی بیعت برضا ورغبت کی تھی۔ المسعودی کے بقول حضرت عباسؓ نے وصال نبی ﷺ کے بعد حضرت علیؓ سے کہا تھا۔

یا ابن اخی! ھلم الی أن ابایعک فلا یختلف علیک اثنان. 205 ۔

"اے میرے بھتیجے! میری طرف آ کہ میں تیری بیعت کرلوں، پھر تیرے بارے میں دو آدمی بھی اختلاف نہ کریں گے"

عباسی خلفا بطور خاص درج ذیل آیت کا حوالہ دیتے ہیں۔ جس کے نزول کے بعد حضور اکرم ﷺ نے حضرت عباسؓ کو اپنے اہل بیت میں شامل کرلیا تھا۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے کہ:

انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطھرکم تطھیراً 206۔

"اے اہل بیت خدا چاہتا ہے کہ تم سے ناپاکی دور کردے اور تمہیں پاک صاف کردے"۔

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں کہ:

فاماتہ اللہ مائة عام ثم بعثہ 207۔

"پس اللہ تعالیٰ نے سو برس تک ان کی روح قبض رکھی پھر اس کے بعد اسے دوبارہ زندہ کیا"۔

عباسیوں نے اپنی دعوت وتبلیغ میں اس آیت کو بنیاد بنایا کیونکہ امویوں کی حکومت تقریباً سو سالوں پر محیط تھی اس لیے انہوں نے

قرآن کی اس آیت کو اپنے حق میں استعمال کرتے ہوئے کہا کہ ہمیں سو برس تک حکومت کا نہ ملنا مشیتِ الٰہی تھا اور اب ہمیں جو حکومت مل رہی ہے وہ بھی حکم خداوندی ہی کا نتیجہ ہے۔ اپنی دعوت کو قرآن کی مذکورہ آیت سے تطبیق دیتے ہوئے عباسیوں نے پہلے امام کا تقرر کیا پھر اس کے چار نائب بنائے پھر بارہ نقیب مقرر کیے۔ ان کے تقرر کے وقت قرآن کی درج ذیل آیت کو ملحوظِ خاطر رکھا گیا۔

وبعثنامنهم اثنیٰ عشر نقیباً 208۔

''ان میں سے ہم نے بارہ نقیب مقرر کئے''۔

ستر داعی مقرر کرتے وقت بھی قرآن سے استفادہ کیا گیا۔ ارشاد ربانی ہے۔

واختار موسیٰ قومه سبعین رجلا لمیقا تنا 209۔

''موسیٰ نے اس معیار پر جو ہم نے مقرر کی تھی اپنی قوم کے ستر آدمی مقرر کیے''۔

اس طرح عباسیوں نے اپنی تحریک کو مذہبی اور الہامی رنگ دے کر لوگوں کو مسخر کرنے کی کوشش کی۔

قرآن کریم میں ہے کہ:

ماافاء الله علی رسوله من اهل القریٰ فللّٰه وللرسول ولذی القربی 210۔

''جو مال خدا نے اپنے پیغمبر کو بستی والوں سے دلوایا ہے وہ خدا، اس کے رسول اور اس کے رشتہ داروں کے لیے ہے''۔

اس طرح ارشادِ باری تعالیٰ ہے۔

قل لا اسئلکم علیه اجراً الا المودة فی القربیٰ. 211۔

''اے محمد کہہ دیجئے کہ میں تم سے سوائے اپنے قرابت داروں کی دوستی (محبت) کے اور کوئی اجر نہیں مانگتا''۔

عباسیوں کے نزدیک یہاں بھی قرابت داروں سے مراد حضرت عباسؓ اور ان کی اولاد ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کو بھی عباسیوں نے اپنے حق میں استعمال کیا۔

وانذر عشیرتک الا قربین 212۔

''اور اپنے قریبی رشتہ داروں کو ڈراؤ''۔

قرآن کریم میں ارشاد ہے۔

واعلموا انما غنمتم من شیءٍ فان الله خُمُسَهُ وللرسول ولذی القربیٰ 213۔

''اور جان لو کہ جو چیز تم غنیمت کے طور پر لاؤ (کفار سے) اس میں سے پانچواں حصہ خدا اور اس کے رسول کا اور اہل قرابت کا ہے''۔

ان کے نزدیک مذکورہ آیت میں اہل قرابت سے مراد حضرت عباسؓ اور ان کی اولاد ہے۔

اپنی خلافت کے استدلال میں بنو عباس کا مذکورہ بالا قرآنی مضامین کو پیش کرنا سراسر غیر متعلق معلوم ہوتا ہے دلائل کا اسی طرح کا انداز امامیہ حضرات کا بھی ہے حضور اکرم ﷺ کے بعد خلفاء راشدین کی خلافت کا برحق ہونا سورۃ النور کی آیت استخلاف سے بخوبی ثابت ہے جیسا کہ ہم نے اسی مقالے کے باب چہارم حوالہ 212-B میں روشنی ڈالی ہے

"وعد اللّٰہ الذین اٰمنوا منکم وعملوا الصّٰلحٰت لیستخلفنّھم فی الارض کما استخلف الّذین من قبلھم ولیمکنن لھم دینھم الّذی ارتضیٰ لھم ولیبدّ لنّھم من بعد خوفھم امناً ط یعبدوننی لا یشرکون بی شیئاً ط ومن کفر بعد ذٰلک فاُولٰئک ھم الفٰسقون ہ" 213-A

"اور اللہ نے ان لوگوں سے جو تم میں سے ایمان لائے ہیں اور انہوں نے نیک عمل کئے ہیں وعدہ کر لیا ہے کہ وہ ضرور بالضرور انہیں زمین میں (حضور اکرم ﷺ) کا خلیفہ بنائے گا اور وہ ضرور بالضرور اس دین کو مستحکم کرے گا جو اس نے ان کیلئے پسند کر لیا ہے اور وہ ضرور بالضرور انہیں ان کے خوف (کی حالت) کے بعد امن (والی حالت) سے بدل دے گا یہ لوگ میری عبادت کریں گے اور میرے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ ٹھرائیں گے تو جو شخص اس کے بعد (بھی) کفر (یا ناشکری) کرے گا تو ایسے ہی لوگ فاسق ہیں"۔

اب ہم ان احادیث کا تذکرہ کریں گے جن کی بدولت عباسی خلافت و امامت کو اپنا حق سمجھتے ہیں۔ حضور اکرم ﷺ نے حضرت عباسؓ کو مخاطب کر کے فرمایا:

''خلافت اُن کی اولاد میں منتقل ہوگی'' 214۔

مندرجہ بالا احادیث کے پیشِ نظر اولادِ عباسؓ ہمیشہ اس بات کی توقع کرتی رہی کہ کب حکومت و خلافت ہمیں ملے گی؟

حضرت ابوھریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا:

''اے عباسؓ تم میں نبوت و حکومت ہوگی'' 215۔

حضرت عبداللہ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے میرے والد سے مخاطب ہو کر فرمایا:

''جیسے اللہ تعالیٰ نے ہمارے پہلے آدمی سے اس کا آغاز کیا مجھے امید ہے کہ وہ اس کا خاتمہ بھی ہم پر کرے گا'' 216۔

ایک دفعہ حضرت عباسؓ نے قریش کی بے اعتنائی کا ذکر رسول کریمؐ سے کیا۔ سنتے ہی حضور اکرم ﷺ کا چہرہ سرخ ہوگیا اور آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

قال والذی نفسی بیدہ لایدخل قلب رجل الایمان حتیٰ
یحبکم للّٰہ ولرسولہ ثمّ قال ایھاالناس من اذی عمی فقد اذانی
فانما عم الرّجل صِنو أبیہِ 217۔

''قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے کسی شخص کے دل میں
ایمان داخل نہ ہوگا اگر وہ تم (عباس) کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت اور
خوشنودی حاصل کرنے لیے دوست نہ رکھے گا۔ پھر فرمایا لوگو! جان لو جس شخص
نے میرے چچا کو ستایا اس نے مجھے ستایا کیونکہ کسی کا چچا اس کے باپ کا مثل
ہوتا ہے''۔

حضرت عبداللہ ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے میرے والد کو کہا تم سوموار کے دن اپنے تمام اہل خانہ کو لے کر میرے پاس آنا، میں تمھارے لیے خدا سے دعا کروں گا۔

فالبسنا کساءہ ثم قال اللھم اغفر للعباس وولدہ مغفرۃً ظاھرۃً وّ
باطنۃ لا تغادر ذنباً اللھم احفظہ فی ولدہ . 218۔

''اے خداوند عباسؓ کو ان کی اولاد کو بخش دے اور ظاہر و باطن کی ایسی بخشش عطا
فرما جو کوئی گناہ باقی نہ رہے، الٰہی عباسؓ کو ان کی اولاد میں قائم و محفوظ رکھ''۔

ترمذی نے اس حدیث کو حسن اور غریب قرار دیا ہے اور لکھا ہے کہ اس کے علاوہ ہمیں اس کی اور کوئی سند معلوم نہیں۔ اس طرح کی احادیث سے بنو عباس کی خلافت ثابت کرنا محض ایک تکلف اور تصنع ہے۔

حضرت عباسؓ بن عبدالمطلب روایت کرتے ہیں کہ ایک شب میں رسول خدا ﷺ کے پاس موجود تھا تو آپ ﷺ نے فرمایا ''تم آسمان پر کوئی چیز دیکھتے ہو'' میں نے عرض کی! رسول اللہ ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ اے عباسؓ کیا دیکھتے ہو۔ میں نے جواب دیا ''ثریا'' (قریب قریب رہنے والے ستاروں کو ثریا کہا جاتا ہے)، آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''تمہاری صلب میں سے اس کی تعداد کے مطابق اس امت پر عنقریب حکومت
کریں گے'' 219۔

عباسیوں کے نزدیک حضور اکرم ﷺ کی یہ دعا قبول ہوئی اور وہ زمانہ بھی آیا جب کئی صدیوں تک خلافت و حکمرانی کا اعزاز عباسیوں میں رہا اور اس سے یہ نتیجہ اخذ کرنے کی سعی کی گئی کہ خلافت و امامت کا استحقاق صرف اولاد عباس کو ہی حاصل تھا۔

حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضورِ اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

احبوا الله لما يغذوكم من نعمه، واحبوني بحب الله، و احبوا اهل بيتي بحبي.220

''اور جس بناء پر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو، مجھ سے محبت رکھتے ہو، میرے اہل بیت
کو بھی میری محبت کی وجہ سے عزیز و محبوب رکھو''۔

اس سے عباسیوں نے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ محمد ﷺ کی محبت درحقیقت اللہ کی محبت ہے اور اہل بیت سے محبت اللہ سے محبت ہے اور اہل بیت سے نفرت دراصل خدا اور اس کے رسول سے نفرت ہے۔حضرت ابوزرغفاریؓ سے روایت ہے کہ حضورِ اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

الا ان مثل اهل بيتي فيكم مثل سفينة نوح من ركبها نجا ومن تخلّف عنها هلك. 221

''یاد رکھو تمہارے حق میں میرے اہل بیت کی وہی اہمیت ہے جو حضرت نوحؑ کی
کشتی کی تھی جو اس میں سوار ہو گیا اس نے نجات پائی اور جو اس کشتی میں سوار
ہونے سے رہ گیا وہ ہلاک ہو گیا''۔

جب عبداللہ بن عباسؓ کی پیدائش ہوئی تو حضرت عباسؓ نومولود کو لے کر حضورِ اکرم ﷺ کے پاس گئے آپ ﷺ نے اس کے کان میں اذان دی اور لبِ مبارک ان کے منہ کو لگایا اور فرمایا:

''اے خدا! اس کو دین کی سمجھ عطا فرما اور اس کو قرآن کی تفسیر سکھا''222۔

عبداللہ ابن عباس کو دیتے ہوئے حضورِ اکرم ﷺ نے فرمایا :

''لو اس بادشاہوں کے باپ کو''223۔

حضرت عبداللہ ابن عباسؓ از خود فرماتے ہیں کہ رسولِ خدا ﷺ نے میرے بارے میں فرمایا:

اللّهم علّمهُ الحكمة، اللّهم علّمهُ الكتاب 224۔

''اے اللہ اس کو حکمت عطا فرما، اے اللہ اس کو کتاب اللہ کا علم عطا فرما''۔

حضرت عبداللہ ابنِ عباسؓ فرماتے ہیں کہ میں ایک بار رسولِ خدا ﷺ کے پاس سے سفید کپڑوں میں ملبوس گزر گیا جب کہ حضرت جبرائیلؑ اس وقت رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ تھے۔مجھے دیکھ کر جبرائیل نے حضورِ اکرم ﷺ سے فرمایا:

انه لوسخ الثياب ، وسيلبس ولده من بعده السواد 225۔

''یہ (ابنِ عباسؓ) تو بہت میلے کپڑوں میں ہے مگر اس کے بعد اس کی اولاد سیاہ لباس پہنے گی''

حضرت عبداللہ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ مجھے رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا:

''نبی اور رسول کے علاوہ جس انسان نے بھی جبرائیل کو دیکھا اس کی بینائی جاتی

رہی لہٰذا تمہاری بینائی بھی چلی جائے گی لیکن موت کے دن تمھاری بینائی بحال ہو
جائے گی"226۔

کہا جاتا ہے کہ رسول خدا ﷺ کی پیشین گوئی درست ثابت ہوئی کیونکہ آپؓ (عبداللہ ابن عباس) انتقال سے قبلؓ نابینا تھے مگر انتقال کے روز آپ کی بینائی بحال ہوگئی 227۔لیکن یہ تمام روایات محل نظر ہیں۔

عباسیوں میں سیاہ رنگ کی بڑی اہمیت تھی اس کی ایک وجہ یہ تھی کہ آپ ﷺ نے فتح مکہ کے موقع پر سیاہ رنگ کا عمامہ پہنا تھا۔ دوسرا حضرت جبرائیلؑ نے عباسیوں کے لیے سیاہ رنگ کی پیش گوئی کی تھی اس لیے عباسی سیاہ لباس (شعارِ خلافت بنی عباسؓ) کو اپنے لیے خوش بختی کی علامت سمجھتے ہیں"228۔ عباسیوں نے اپنی حکومت کے قیام کو شرعی جواز فراہم کرنے کے لیے اپنے مطلب کی احادیث سے بھرپور استفادہ کرنے کی کوشش کی۔

حضرت کعبؓ لاحبار سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

يخرج عند انقطاع من الزمان وظهور من الفتن رجل يقال له السفاح،
فيكون اعطاؤه المال حثياً 229۔

"زمانے کے انقطاع اور فتنوں کے ظہور کے وقت اہلبیت میں سے ایک
شخص ظاہر ہوگا جسے سفاح کہا جائے گا جو مٹھیاں بھر بھر کے لوگوں کو مال
دے گا"

حضرت کعب لاحبار سے ہی روایت ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"بنوعباس کے سیاہ جھنڈے ظاہر ہوں گے حتیٰ کہ وہ شام میں آئیں گے اور
اللہ تعالیٰ ان کے ہاتھوں تمام سرکشوں اور ان کے دشمنوں کو ہلاک کریں
گے"230۔

مذکورہ بالا تمام روایات حدیث کے پہلے اور دوسرے درجے کی کتب میں نہیں ہیں بلکہ چھٹے یا ساتویں درجے کی کتابوں میں موجود ہیں۔جن میں رطب و یابس سب کچھ بھرا ہوتا ہے ابن کثیر نے بھی ان روایات سے اتفاق نہیں کیا ہے230-A اور بعض روایات ایسی ہیں جن کا تعلق حضرت عباسؓ کی فضیلت سے ہے خلافت اور اس کے استحقاق سے ان کا کوئی تعلق نہیں ہے اصول درایت کے تحت ان روایات کو قبول نہیں کیا جا سکتا ورنہ امت کا سوادِ اعظم خلفائے بنوعباس کو خلفائے راشدین کے زمرے میں شمار کرتا۔مزید برآں مستقبل میں وقوع پزیر کسی واقعہ کی خبر دینے سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ واقعہ فی نفسہ (بذات خود) قابل ستائش اور مطلوب و مقصود بھی ہو۔

اسی طرح کی ایک اور روایت کے مطابق حضور اکرم ﷺ فرماتے ہیں اور جب اللہ تعالیٰ نے سورۃ القدر 231 نازل فرمائی تو

میں نے خواب میں اُمویوں کے ایک ایک فرد کو اپنے منبر پر خطبہ دیتے ہوئے دیکھا، جس سے مجھے سخت تکلیف ہوئی، پھر اللہ تعالیٰ نے سورۃ الکوثر[232] (کوثر جنت میں ایک نہر ہے) نازل فرمائی جس سے مجھے خوشی ہوئی۔

جیسا کی ہم پہلے بھی لکھتے آ رہے ہیں کہ اصول روایت کے تحت ایسی تمام روایات محل نظر ہیں اور اصول درایت کے تحت بھی انہیں صحیح قرار دینا بہت مشکل ہے۔ کیونکہ قوی قرائن کی بنیا د اس طرح کی روایات بنی عباس کی حکومت کو سند جواز بخشنے اور علویوں کو خلافت وامارت سے محروم رکھنے کے لیے تراشی گئی معلوم ہوتی ہیں۔ چنانچہ ابن کثیر نے اپنی کتاب البدایہ والنہایہ میں اور اپنی قرآن کریم کی تفسیر میں سورۃ الکوثر کے مباحث میں بھی اس پر مبسوط بحث کی ہے اور ایسی روایات کو منکر اور ضعیف قرار دیا ہے[232-A]۔

اس طرح جب محمد بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ کے ہاں السفاح پیدا ہوا تو امام محمد بن علی نے کہا:

''یہ ہے تمہارا یار و دوستدار''[233]۔

اس پر حاضرین نے بچے کے ہاتھ پاؤں چومے۔

اسی چیز کو دیکھتے ہوئے محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس نے اپنی دعوت کے آغاز میں فرمایا:

''ہم اس ضمن میں جس امر کے امیدوار تھے اس کا وقت آ گیا ہے اس لیے تاریخ کا ایک سوسال بیت چکا ہے جب بھی کسی قوم یا اُمت (کے اقتدار) کی عمر سوسال ہو جائے تو خدا حقداروں کو ان کا حق دیتا ہے اور جھوٹوں کے جھوٹ کو ملیا میٹ کر دیتا ہے''[234]۔

حضرت ثوبانؓ فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

''جب خُراسان کے عقب سے سیاہ جھنڈے آئیں گے تو ان کے پاس آؤ، خواہ تمہیں برف پر گھٹنوں کے بل چل کر آنا پڑے بلا شبہ ان میں اللہ کا خلیفہ مہدی ہو گا''[235]۔

اس لیے ابوالعباس السفاح نے اپنے پہلے خطبہ میں کہا تھا کہ:

''اللہ نے ہمیں رسول ﷺ کے رحم قرابت سے مخصوص کیا ہے ہمیں ہمارے آباء سے پیدا کیا، ہمیں رسول کریم ﷺ کے درخت سے اُگایا، ہم کو آپ ﷺ کی اصل سے مشتق کیا اور آپ ﷺ کو ہم سے''[236]۔

سفاح کے بعد اس کا چچا داؤد بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ منبر پر چڑھا تو اس نے کہا:

''جان لو! یہ امر (حکومت) ہم میں سے نکلنے والا نہیں ہے حتیٰ کہ ہم اسے عیسیٰؑ بن

مریم کے سپرد کریں گے"[237]۔

داؤد بن علی نے پھر کہا:

"حضور ﷺ کے بعد علیؓ کے سوا کوئی جائز امام نہ گزرا اور آج سفاح جائز اور شرعی امام ہیں"[238]۔

شیعان علی نے حضرت علیؓ اور امام مہدی منتظر کی شان میں ایسی حدیثیں گھڑیں جن سے ان کے مذہب و مسلک کی تائید ہو سکے اور عباسی ان (امویوں) خصوصیت میں اُمویوں پر بھی سبقت لے گئے[239]۔

شیعان علیؓ کا طبقہ حضرت عثمان غنیؓ کی خلافت کے آغاز پر ہی پیدا ہو گیا تھا۔ اس طبقہ کا روحِ رواں عبداللہ ابن سبا تھا[240]۔ حضرت عثمان غنیؓ کی نرم پالیسی کی بدولت ابنِ سبا کو اپنی تخریبی کاروائیاں کرنے کا بھرپور موقع ملا۔ شہادت عثمانؓ کے بعد ان کے ہم خیال لوگوں میں اضافہ ہو گیا اور حضرت علیؓ کے دور میں ابنِ سبا کے نظریات لوگوں میں جڑ پکڑنے لگے، خاص طور پر سیدنا حسینؓ کی شہادت سے سبائی تحریک کو مزید تقویت ملی اور سانحہ کربلا نے دنیائے اسلام کو اپنی طرف متوجہ کر لیا۔ اس سے شیعانِ علی کو لوگوں کی ہمدردیاں حاصل ہو گئیں کیونکہ مظلومیت سے مقبولیت کو خاص تعلق ہوتا ہے اس سے محبانِ شیعانِ علیؓ کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہونے لگا۔

مرورِ زمانہ کے ساتھ ساتھ شیعانِ علیؓ میں حضرت علیؓ کی جانشینی کے بارے میں مختلف الخیال لوگ پیدا ہو گئے۔ اس فرقہ بندی کی وجہ سے آلِ عباسؓ کو خلافت حاصل کرنے میں بڑی مدد ملی۔

فرقہ کیسانیہ کے بقول حضرت علیؓ کے بعد محمد بن الحنفیہؒ امام منتخب ہوئے، ان کے بعد ان کا بیٹا ابو ہاشم[241-A] وصی بنا۔ ابو ہاشم کو سلیمان بن عبدالملک نے زہر دیکر ہلاک کروا دیا اور مرنے سے قبل انہوں نے محمد بن علی عباسی کو اپنا جانشین نامزد کیا تھا[241-B]۔

ابو ہاشم عبداللہ نے علوی شرفاء کو چھوڑ کر محمد بن علی عباسی کو امامت کے لیے منتخب کیا، کیونکہ اس وقت ان جیسا بلند پایہ مدبر اور باوقار شخص موجود نہ تھا جس کے بارے میں انہیں یقین ہوتا کہ وہ تمام فرقوں کے دل جیت کر کامیابی کے ساتھ حکمرانی کر سکے گا تاہم تاریخ اس بات کی گواہ ہے کہ محمد بن علی نے اپنا کام بڑی جانفشانی، خلوص اور لگن سے کیا۔

محمد بن علی نے دعوت کے دو مراکز قائم کیے جن میں سے ایک عراق جو کہ اہل بیت کا مرکز تھا اور دوسرا خراسان تھا، جس کے باشندوں کے بارے میں امام محمد بن علی کا کہنا تھا کہ:

"خراسان کے لوگ سیدھے سادھے ہیں ان کے دل ایسے صاف ہیں جو رجحانات و اختلافات کا شکار نہیں ہوئے، یہ فوج کے ایسے سپاہی ہیں جو قد آور، چوڑے چکلے اور لمبے ڈیل ڈول والے ہیں ان کی آواز گرجدار اور بارعب ہے۔ جس سے سننے والوں پر ہیبت طاری ہو جاتی ہے خدا ان کے ذریعے سے حق و

صداقت کا چراغ روشن کرے گا"۔[242]

امام موصوف کے نزدیک چونکہ یہ لوگ ایرانی ملوکیت کے عادی تھے اس لیے ان کے ہاں استحقاقِ جانشینی کا نظریہ ضرور بار آور ہوگا اور دوسرا یہ علاقہ دار الخلافہ سے دور دراز فاصلے پر واقع تھا اس لیے مرکز تک ان کی سرگرمیوں کی اطلاع پہنچتے پہنچتے وقت لگتا ہے۔

امام محمد بن علی کے مقرر کردہ نائبین کو ہی صرف امامِ موصوف سے ملنے کی اجازت تھی۔امام موصوف نے نائبین کے تقرر کے بعد بارہ نقیب مقرر کیے، جن کا تعلق حلیف قبائل سے ہوتا تھا ان نقیبوں کے تقرر کے وقت اس بات کا خاص خیال رکھا جاتا تھا کہ عصبیت کی بناء پر کبھی یہ لوگ ایک دوسرے کے مخالف نہ ہو جائیں۔امام ان نائبین کو ایک دستور العمل دیتے تھے جس کے تحت یہ لوگ اپنے آپ کو اسلامی اخلاق وعادات کا نمونہ بناتے۔یہ لوگ تجارت اور حج کی ادائیگی کے بہانے سفر کرتے تھے[243] اور لوگوں کو اُمویوں کے خلاف برانگیخت کرتے اور انہیں تحریک اہلبیت میں شمولیت کی دعوت دیتے تھے۔اس دوران دعوت کے لیے اہلبیت کے لفظ کو مبہم رکھا جاتا تاکہ حضرت علیؓ کے طرفداروں کو شبہہ نہ ہو سکے چنانچہ محبانِ علیؓ اس سے مراد حضرت علیؓ کی اولاد لیتے اور عباسی اس سے مراد حضرت عباسؓ کی اولاد لیتے۔جس شخص کے لیے بیعت لی جاتی اس کا علم نقیبوں اور خاص داعیوں کے سوا کسی کو نہ ہوتا تھا[244]۔داعیوں کے درج ذیل مقاصد ہوتے تھے:

- اُمویوں کے مظالم کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا اور حکمرانوں کا قرآن وسنت کو نظر انداز کرنے کا حال عوام الناس کو بتانا۔
- موضوع یا صحیح احادیث سے یہ بات ثابت کرنے کی کوشش کرنا کہ اہل بیت عنقریب کامیاب ہونے والے ہیں۔
- جہاں ضرورت محسوس کرتے اور کامیابی کی امید ہوتی تو اہل بیت کے حق جانشین کو پیش کیا جاتا تھا اور جو شخص ان کی دعوت کو مان لیتا تھا اس سے محمد بن علی کے نام خط لکھواتے تاکہ ایک تو سند رہے اور دوسرا امام موصوف اس سے آگاہ ہو جائیں"[245]۔

اس طرح داعیوں اور نقیبوں کی محنت وجانفشانی اور رازداری کے ساتھ یہ تحریک چلتی رہی چونکہ یہ تحریک ایک زبردست حکومت کے خلاف تھی اس لیے اس کی ترقی نہایت تدریجی اور نشوونما کی رفتار سست تھی اس دوران بہت سے داعی اور نقیب موت کے گھاٹ اتار دیئے گئے۔ان اُموات سے دعوتِ عباسیہ کی تبلیغ میں کوئی فرق نہ آتا بلکہ جب کوئی شخص مرجاتا تو فوراً اس کی جگہ دوسرا شخص لے لیتا اس طرح امام محمد بن علی کی دوراندیشی اور سیاست کاری سے یہ تحریک آگے سے آگے بڑھتی چلی گئی۔جب لوگوں کے حوصلے جواب دینے لگتے تو قرآن وسنت سے ان لوگوں کی گرتی ہوئی ہمتوں کو حوصلہ دیا جاتا تھا۔یہ تحریک 107ھ/725ء تک جاری وساری رہی۔

خُراسان میں گورنر اسد بن عبداللہ نے عباسی داعیوں اور نقیبوں کو چُن چُن کر قتل کروایا۔جب تک یہ شخص خُراسان کا گورنر رہا یہ تحریک دبی رہی[246]۔

109ھ/727ء میں اس گورنر کی معزولی کے بعد اس تحریک نے دوبارہ بڑے انہماک سے کام شروع کیا اس تحریک کی کامیابی کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ 116ھ/734ء میں جب اسد بن عبداللہ دوبارہ گورنر خراسان بنا تو قبائلی عصبیت کی وجہ سے وہ ان

داعیوں اور نقیبوں کا کچھ نہ کر سکا کیونکہ جب بھی کوئی داعی گرفتار ہوتا تو وہ ایک ہی حلفیہ بیان دیتا کہ مجھ پر صرف قبائل دشمنی کی وجہ سے الزام لگایا گیا ہے اس پر اسے چھوڑ دیا جاتا تھا۔

ان داعیوں کی تربیت کچھ اس انداز سے کی گئی تھی کہ ان میں کسی قسم کی پھوٹ نہ پڑ جائے اور مبادا یہ ایک دوسرے کے راز اگلنے لگیں۔

124ھ/741ء میں جب امام محمد بن علی کی وفات کے بعد وصیت کے مطابق اس کا بیٹا ابراہیم بن محمد بن علی ان کا جانشین[247] بنا تو وہ اپنے باپ سے زیادہ دور اندیش، معاملہ فہم، مردم شناس اور بہترین منتظم ثابت ہوا پھر اس کو ابو مسلم خراسانی جیسا مخلص شخص مل گیا جس کی قابلیتوں اور صلاحیتوں سے امام موصوف نے بھرپور فائدہ اٹھایا اور امام ابراہیم نے 128ھ/746ء میں اسے اپنا نائب بنا کر خراسان بھیجا[248] ۔اور اپنے داعیوں کو لکھا کہ:

''میں نے ابو مسلم کو خراسان کا امیر مقرر کیا ہے لہٰذا
تم سب اس کی اطاعت و فرمانبرداری کرو''[249]۔

اس کے ساتھ ہی امام ابراہیم نے ابو مسلم کو یہ بھی حکم دیا کہ:

''اگر تمھیں یہ قدرت حاصل ہو کہ تم خراسان میں کسی عربی بولنے والے کو زندہ نہ
چھوڑو اور ہر عربی بولنے والے کو قتل کر ڈالو تو ایسا ضرور کرنا''[250]۔

اسی دوران امام ابراہیم کا بھیجا ہوا قاصد اور خط جو انہوں نے ابو مسلم کے نام لکھا تھا پکڑا گیا اس خط میں ابو مسلم کو سخت جدوجہد کرنے اور اپنے دشمن کے خلاف کارروائیوں کو تیز تر کرنے کی ہدایت کی گئی تھی چنانچہ قاصد کو مروان بن محمد (آخری اموی خلیفہ) کے سامنے پیش کیا گیا امام ابراہیم کا یہ خط دیکھ کر خلیفہ آگ بگولا ہو گیا اور اس نے عاملِ دمشق ولید بن معاویہ بن عبدالملک کو لکھا کہ امام ابراہیم کو گرفتار کر کے میرے سامنے پیش کیا جائے[251]۔

چنانچہ امام ابراہیم نے گرفتاری کے وقت اپنے خاندان والوں کو ہدایت کی کہ تم لوگ ابوالعباس عبداللہ بن محمد کے ہمراہ کوفہ چلے جاؤ اور میں نے اپنے بعد ابوالعباس کو تمہارا امام اور خلیفہ مقرر کیا۔ تم سب اس کی فرمانبرداری کرنا اور ہماری یہ آخری ملاقات ہے کیونکہ مجھے خدشہ ہے کہ میں اس سال قتل ہو جاؤں گا[252]۔

امام ابراہیم کو پیش کرتے وقت خلیفہ مروان کو بتایا گیا کہ یہی وہ شخص ہے، جس کی طرف ابو مسلم لوگوں کو دعوت دیتا ہے اور وہ اسے خلیفہ کہتے ہیں چنانچہ مروان کے حکم سے ان بجھے چونے سے بھری ہوئی مشک میں امام موصوف کے سر کو داخل کر دیا گیا جس سے امام ابراہیم کا انتقال ہو گیا[253]۔امام ابراہیم کے انتقال کے بارے میں ایک روایت یہ بھی ہے کہ مروان کے حکم سے آپ کو زہر دے کر ہلاک کیا گیا[254]۔

کوفہ میں جب لوگوں کو امام ابراہیم کے انتقال کی خبر ملی تو اس موقع پر ابوسلمۃ الخلال نے خلافت کو آلِ علی بن ابی طالب میں منتقل کرنے کی کوشش کی لیکن امراء اور نقباء اس پر غالب آ گئے بعد میں یہی چیز ابوسلمۃ الخلال کے قتل کا باعث بنی [255]۔

ادھر ابومسلم خراسانی کو بھی امام ابراہیم کی وفات کی اطلاع مل چکی تھی لہٰذا ابومسلم کوفہ پہنچا اور اس نے سب سے پہلے ابوالعباس السفاح سے امام موصوف کی تعزیت کی پھر امام ابوالعباس السفاح کے ہاتھ پر خلافت کی بیعت کی۔

امام ابراہیم کے حکم کے مطابق ابوالعباس اپنے سارے خاندان کو لے کر محرم 132ھ /20 اگست 749ء میں کوفہ آ گئے۔کوفہ پہنچ کر اس خاندان نے ولید بن سعد ازدی کے گھر میں قیام کیا اور ان کی آمد کو چالیس روز تک لوگوں سے خفیہ رکھا گیا [256]۔

ابو العباس 13 ربیع الاول 132ھ /20 اکتوبر 749ء بروز جمعہ اپنے محافظوں کے ہمراہ کوفہ کی جامع مسجد میں وارد ہوا [257] جہاں لوگوں نے اس کے ساتھ پر بیعت کی۔

دوسری روایت کی رو سے ابوالعباس سفاح کی بیعت 28 ذوالحجہ 132ھ /7 اگست 750ء بروز بدھ ہوئی اور یہ بیعت ولید بن سعد ازدی کے گھر میں ہوئی [258]۔

اس سلسلے میں تیسری روایت یہ ہے کہ ابوالعباس کی بیعت 13 ربیع الاول 132ھ /30 اکتوبر 749ء بروز جمعرات کوفہ کی مسجد میں ہوئی [259]۔لیکن الدینوری کے بقول ابو العباس السفاح کی بیعتِ خلافت اور ابوجعفر منصور کی بیعت ولی عہدی ماہ رجب 132ھ /فروری 750ء میں ہوئی [260]۔

ابوالعباس نے منبر رسول ﷺ پر کھڑے ہو کر پہلے خدا کی حمد وثناء کی پھر رسول اکرم ﷺ پر درود بھیجا، جب کہ اس سے پہلے اموی خلفاء منبر پر بیٹھ کر خطبہ دیتے تھے لوگوں نے السفاح کو تہنیت پیش کی اور کہا۔

> ''یہ بڑی تعریف کی بات ہے کہ آپ نے اپنے دین میں اپنے ابن عم کے طریقہ کو زندہ کیا'' [261]۔

اس کے بعد ابوالعباس السفاح نے اُمویوں کا ذکر کیا کہ کس طرح انہوں نے محارم کی توہین کی، کعبہ کو گرایا اس پر منجنیقوں سے سنگباری کی اور ان لوگوں کی بداعمالیوں کا باری باری ذکر کیا۔اس کے بعد سفاح نے قرآن کی ان آیات کی تلاوت شروع کی جن کے سبب وہ خلافت کو اپنا حق سمجھتے تھے۔

_____ انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت و یطھر کم تطھیراً [262]۔

''اس کے سوا نہیں کہ اللہ چاہتا ہے اے اہلِ بیت! کہ وہ تم سے آلودگی دور فرما دے اور تمہیں خوب (ہر طرح سے) پاک صاف رکھے''۔

_____ قل لا اسئلکم علیہ اجراً الا المودۃ فی القربیٰ [263]۔

''تو کہہ دے کہ میں تم سے اس پر کوئی اجرت نہیں مانگتا مگر قرابت کی محبت کا (خیال رکھو)''۔

_____ وانذر عشیرتک الاقربین [264] ۔

''اور اپنے قریبی رشتہ داروں کو ڈراؤ''۔

_____ ما افاء اللہ علی رسولہ من اھل القری فللّٰہ وللرسول ولذی القربیٰ [265] ۔

''جو کچھ اللہ تعالیٰ اپنے رسول ﷺ کو دوسری بستیوں کے لوگوں (کافروں) سے دلوا دے (جیسے باغ فدک اور خیبر کا حصہ) سو وہ (بھی) اللہ تعالیٰ کا حق ہے اس کے رسول ﷺ اور اس کے (آپ ﷺ کے) قرابت داروں کا بھی''۔

مندرجہ بالا آیات کی تلاوت کے بعد ابوالعباس السفاح نے کہا:

''گمراہ سبائیہ فرقہ کا یہ خیال باطل ہے کہ حکومت، سیاست اور خلافت ہمارے علاوہ (یعنی بنو عباس کے علاوہ) دوسرے لوگوں کا حق ہے اس کی توجیہہ وتاویل کرتے کرتے ان کی صورتیں بدل گئیں''[266] ۔

اس کے بعد ابوالعباس نے خلافت کا ذکر کیا اور کہا کہ حضور اکرم ﷺ کے بعد آپ ﷺ کے صحابہ کرامؓ نے اس کام کو سنبھالا اور حکومت کے تمام معاملات باہم شوریٰ کے مشورے سے طے ہوتے رہے [267] اور پھر انہوں نے امت کے ترکہ کو اکٹھا کر کے ان میں عدل کیا اور اسے اس کے اہل لوگوں کو دے دیا جب کہ خود اس سے خالی پیٹ ہو کر نکلے۔ پھر کہا کہ:

''بنو حرب اور بنو مروان نے اس امر کو زبردستی اپنے لیے چھین لیا، باری باری اس سے نفع حاصل کرتے رہے اپنے آپ کو اس میں ترجیح دی اور اس کے اہل لوگوں پر ظلم کیا۔ پس اللہ نے ہمیں ہمارا حق دے دیا اور ہمارے ذریعے ہماری قوم کی تلافی کی''[268] ۔

اس کے بعد ابوالعباس نے اہل کوفہ کو خراجِ تحسین پیش کیا اور کہا کہ تم اس بات کے اہل ہو کہ ہم تم سے محبت اور خلوص برتیں کیونکہ تم نے ہمارے حق سے کبھی انحراف نہیں کیا اور باوجود ظالموں کے ظلم وستم کے تم نے ہماری محبت کو کم نہ ہونے دیا۔ پھر کہا کہ:

''یہ اللہ کا احسان ہے کہ تم نے ہمارا عہد پا لیا ہے ہم تم کو سب سے زیادہ بختاور سمجھتے ہیں اور تمھاری عزت سب سے زیادہ کرتے ہیں اس لیے ہم نے تمھاری عطا میں سو دینار کا اضافہ کر دیا اور اب تم لوگ جنگ کے لیے تیار ہو جاؤ''[269] ۔

اس کے بعد ابوالعباس السفاح نے اہلِ خراسان کی بڑی تعریف کی جنہوں نے دولتِ عباسیہ کے قیام میں عباسیوں کی بڑی مدد

کی ۔پھر ابوالعباس نے اپنے خطبہ کو ان الفاظ پر ختم کیا کہ:

"میں سفاح ہوں بہت بڑا فیاض اور شدید خونریزی کرنے والا" [270]۔

مندرجہ بالا الفاظ کا مقصد یہ تھا کہ میں جتنا فیاض اور نرم دل ہوں اتنا ہی سنگدل بھی ہوں ۔اس لیے جو شخص میرے راستے میں حائل ہوگا میں اسے موت کے گھاٹ اتار دوں گا۔

سفاح کے بعد اس کا چچا داؤد بن علی منبر پر چڑھا لیکن کئی زینے نیچے کھڑا ہوا جہاں ابوالعباس نے خطبہ دیا تھا۔

"اے لوگو! ہم نے اپنی دولت بڑھانے ، جائیدادیں بنانے ،نہریں کھدوانے اور عالیشان محل تعمیر کروانے کے لیے حکومت حاصل نہیں کی بلکہ ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ اور حضرت عباسؓ کے واسطے اپنے ذمہ لیتے ہیں کہ اس معاملے پر ہم خاص وعام کے ساتھ کتاب اللہ اور سنت رسول ﷺ کے مطابق عمل کریں گے۔ علیؓ بن ابی طالب اور عبداللہ بن محمد (ابوالعباس) کے سوا اور کوئی جائز خلیفہ اس منبر پر تقریر کے لیے کھڑا نہ ہوا۔اب یہ حکومت ہمارے خاندان میں اس وقت تک رہے گی جب تک ہم خود اسے عیسیٰ بن مریم کے حوالے نہ کریں گے" [271]۔

اس کے بعد ابوالعباس السفاح اور داؤد بن علی مقامِ قصورئی میں آ گئے اور ابوجعفر منصور کو مسجد میں بٹھا دیا تا کہ وہ لوگوں سے بیعت السفاح لیتے رہیں۔

ابوالعباس نے "حمام اعین" کی چھاؤنی میں کئی ماہ قیام کیا اور کوفہ پر اپنے چچا داؤد بن علی کو اپنا نائب مقرر کیا [272]۔اب ابوالعباس السفاح نے مختلف محاذوں پر اپنے قریبی تجربہ کار لوگوں کو روانہ کیا اور اپنے دوسرے چچا علی بن عبداللہ کو ابوعون عبدالملک بن یزید کے پاس ،اپنے بھتیجے عیسیٰ بن موسیٰ کو واسط میں، یحییٰ بن جعفر کو حسن بن قحطبہ کے پاس مدائن میں اور ابوالیقظان عثمان بن عمر و کو اہواز روانہ کیا [273]۔ابومسلم جو کہ کوفہ میں امام ابراہیم کی تعزیت کے لیے آیا ہوا تھا۔ابوالعباس نے اسے خراسان میں جا کر نصر بن سیار کی حکومت کا تختہ الٹنے کی ہدایت کی اور ساتھ ہی یہ حکم بھی دیا۔

"خراسان میں جو بھی عربی بولنے والا تمھارے مؤقف کا حامی نہ ہو اس کا سر اڑا دو" [274]۔

انہی دنوں نصر بن سیار خراسان میں بہت سی مشکلات سے دوچار تھا ایک طرف وہ کرمانیوں سے برسرِ پیکار تھا تو دوسری طرف ابومسلم خراسانی کا خطرہ اس کے سر پر منڈلا رہا تھا۔ان حالات میں نصر بن سیار نے خلیفہ سے مدد کی درخواست کی، مروان نے اس کی درخواست کے جواب میں حاکم عراق یزید بن عمر بن ہبیرہ کے نام خط لکھا کہ بارہ ہزار فوجیوں کا دستہ نصر بن سیار کی مدد کے لیے روانہ کیا جائے

اس کے جواب میں حاکم عراق نے خلیفہ کو جواب لکھا کہ:

"افواج کا یہ دستہ اگر شام سے روانہ کیا جائے تو زیادہ بہتر ہوگا کیونکہ عراقی عوام خلفائے بنوأمیہ کے خیر خواہ نہیں ہیں اوران کے دل میں کینہ پنہاں ہے"[275]۔

چنانچہ منصوبے کے مطابق اب لوگ خُراسان کے ہر شہر اور گاؤں سے جوق در جوق سیاہ لباس پہنے اور امام ابراہیم کا ماتم کرتے اور ہاتھ میں سیاہ جھنڈا لہراتے ہوئے ابومسلم کے پاس جمع ہونا شروع ہوگئے ،اوران لوگوں کی تعداد ایک لاکھ سے متجاوز بتائی جاتی ہے[276] جبکہ اس دوران خراسان میں مضری اور حمیری عصبیت اپنے عروج پر تھی اور یہ دونوں قبائل ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کی کوشش میں تھے۔خراسانی گورنر نصر بن سیار چونکہ مضری تھا اس لیے حمیری قبائل اس کے پیچھے ہاتھ دھوکر پڑے ہوئے تھے۔اس طرح ان قبائل کو جب ابومسلم نے دست وگریبان دیکھا تو اس نے ان کے اختلافات کو اور زیادہ ہوا دے کر مشتعل کیا،اس طرح اس نے خُراسان کے اندرونی خلفشار سے فائدہ اٹھاتے ہوئے خُراسان پر قبضہ کرلیا۔

ابومسلم کے جرنیل قحطبہ بن شبیب نے فارس سے سرخس تک نصر بن سیار کا تعاقب کر کے اسے شکست دی۔نصر بن سیار پھر تازہ دم ہوکر جرجان کی طرف آیا تا کہ ابومسلم کو شکست دی جاسکے۔لیکن دوبارہ مغلوب ہوکر وہ فارس کی طرف بھاگا اور راستے ہی میں اسے اجل نے آلیا۔اس وقت نصر بن سیار کی عمر پچاسی برس تھی۔

نصر بن سیار کے بعد قحطبہ بن شبیب نے رے، نہاوند اور اصفہان کو یکے بعد دیگرے فتح کر کے ان علاقوں میں اپنا مکمل کنٹرول حاصل کرلیا۔

مروان کو جب خراسان، رے، نہاوند اور اصفہان میں اُموی افواج کی شکست کی خبر ملی تو وہ موصل کے قریب دریائے زاب کے کنارے خیمہ زن ہوا۔اس دوران اُموی خلیفہ کو کوفہ میں ابوالعباس السفاح کی بیعت کا بھی مکمل حال معلوم ہو چکا تھا۔ ابوعون بن عبدالملک بن یزید پہلے ہی ابوالعباس السفاح کے حکم سے دریائے زاب کی طرف روانہ ہو چکا تھا۔اور پھر ابوعون کے پاس مسلسل کمک بھی پہنچ رہی تھی۔ اب السفاح کا چچا عبداللہ بن علی بھی بیس ہزار افواج کے ساتھ ابوعون کے پاس جا پہنچا۔جنگ سے قبل مروان بن محمد نے عبدالعزیز بن عمر بن عبدالعزیز سے کہا:

"اگر عباسیوں نے زوالِ آفتاب سے قبل ہم سے جنگ نہ کی تو ہم وہ لوگ ہیں جو انہیں عیسیٰ ابن مریم تک پہنچا دیں گے اور اگر انہوں نے زوال آفتاب سے قبل جنگ کی تو اناللہ وانا الیہ راجعون"[277]۔

موت کو بالکل قریب دیکھتے ہوئے مروان بن محمد نے عبداللہ بن علی کو صلح کا پیغام بھجوایا جسے عبداللہ بن علی نے بڑی حقارت سے رد کر دیا۔

جنگ کے آغاز پر ہی بڑی عجیب وغریب صورت حال دیکھنے میں آئی ۔مروان بن محمد کی فوج اس کی حکم عدولی کر رہی تھی جس کا خلیفہ

مروان اور اس کی فوج کے افسران کے درمیان مکالموں سے بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

مثلاً مروان بن محمد نے قبیلہ بنو قضاعہ سے کہا کہ تم میدان میں اترو، انہوں نے جواب دیا کہ تم یہ حکم بنی سلیم کو دو کہ وہ میدان جنگ میں اتریں، خلیفہ نے بنو سکاسک سے کہا کہ حملہ کرو انہوں نے جواب دیا کہ تم یہ حکم بنو عامر کو کیوں نہیں دیتے کہ وہ حملہ کریں، جب خلیفہ نے بنو سکون سے کہا کہ حملہ آور ہو جاؤ تو بنو سکون نے کہا یہ حکم تم بنو غطفان کو دو کہ وہ حملہ کریں۔ جب خلیفہ نے اپنے خاص محافظ دستے کے سردار سے پیدل چلنے کو کہا تو اس نے جواب دیا میں دشمن کے تیروں کا نشانہ نہیں بننا چاہتا۔ اس پر خلیفہ نے کہا کہ میں تمہیں اس کی سزا دوں گا۔ اس پر اس کے سردار نے جواب دیا کاش کہ تمہیں اس کی قدرت حاصل ہوتی [278]۔

اس جنگ میں شامیوں کی شکست جب یقینی ہو گئی تو خلیفہ مروان نے فوج کو لالچ دینے کی غرض سے میدان میں مال وزر کے انبار لگا دیئے اور کہا کہ تم لڑتے جاؤ یہ سارا مال وزر تمہارا ہو گا اب فوج نے لڑنے سے پہلو تہی کرتے ہوئے اس مال وزر کو اٹھانا شروع کر دیا اس پر خلیفہ نے اپنے بیٹے عبداللہ بن مروان کو حکم دیا کہ جو لوگ لڑائی کے بغیر اس مال و دولت کو اٹھانے کی کوشش کریں ان کی گردن مار دو لیکن مروان کا یہ تیر بھی کارگر ثابت نہ ہوا [279]۔

اس جنگ میں خراسانیوں نے بہت سے شامیوں کو قتل کیا، بہت سے لوگ قید ہوئے، جو بچ کر بھاگنے لگے وہ دریا میں ڈوب کر ہلاک ہو گئے اس موقع پر عبداللہ بن علی نے قرآن کی یہ آیت تلاوت کی:

''واذ فرقنا بکم البحر فانجینکم واغرقنا ال فرعون وانتم تنظرون'' [280]۔

''اور جب ہم نے تمہارے لیے سمندر کو پھاڑ دیا تو تمہیں بچا لیا اور آلِ فرعون کو غرق کر دیا اور تم ان کا غرق ہونا دیکھ رہے تھے''۔

عبداللہ بن علی نے مروان بن محمد کا وہ تمام مال واسباب لوٹ لیا جسے شامی چھوڑ کر بھاگ گئے تھے۔ السفاح کو جب مروان کی شکست کی خبر ملی تو اس نے دو رکعت نفل شکرانہ کے ادا کیے اور اس معرکے میں شریک لوگوں کو پانچ پانچ سو درہم انعام اور ان کی تنخواہوں میں اسی درہم کا اضافہ کر دیا [281]۔

اس موقع پر ابو العباس نے قرآن کی یہ آیت تلاوت کی:

''فلما فصل طالوت بالجنود'' [282]

''پھر جب طالوت اپنی فوجوں کے ساتھ (بیت المقدس سے عمالقہ کی طرف) روانہ ہوا''۔

مروان زاب سے حران اور حران کے بعد قسرین سے ہوتا ہوا حمص چلا گیا۔ عبداللہ بن علی جب حران پہنچا تو والی حران ابان بن یزید نے سیاہ پرچم لہرا کر عبداللہ کا استقبال کیا اور اسے اپنی حمایت کا یقین دلایا۔ عبداللہ بن علی نے اسے معاف دے کر حران پر برقرار رکھا۔ اس کے بعد عبداللہ نے اہل حران اور اہل جزیرہ کو بھی امان دے دی [283] اور اس کے بعد حمص بھی کسی مزاحمت کے بغیر عبداللہ بن علی کے زیر

تگین آ گیا۔اس کے بعد مروان دمشق گیا جہاں اس کے داماد ولید بن معاویہ بن مروان کی حکومت تھی پھر مروان اردن سے ہوتا ہوا فلسطین پہنچ گیا۔

عبداللہ بن علی نے بزورِ شمشیر دمشق کو فتح کیا۔دمشق فتح ہوتے ہی پوری اموی سلطنت عباسیوں کے قبضے میں آ گئی، یہ 5 رمضان 132ھ/ 17 اپریل 750ء کا واقعہ ہے۔حران حمص اور جزیرہ کی طرح فلسطین اور اردن بھی بغیر لڑائی کے عبداللہ بن علی کے ہاتھ آ گئے۔

مروان اب بہت تھک چکا تھا اس لیے مصر جانے سے قبل اب وہ کچھ وقت کے لیے آرام کرنا چاہتا تھا۔اس مقصد کے لیے مروان نے دریائے نیل کے کنارے بوصیر نامی گاؤں کے کلیسا میں آرام کرنے کا فیصلہ کیا۔اسی دوران مروان کا تعاقب کرتے ہوئے صالح بن علی بھی اس کلیسا میں پہنچ گیا اور معمولی مزاحمت کے بعد صالح نے مروان بن محمد کا سر تن سے جدا کر دیا۔یہ واقعہ اتوار کی رات 26یا 27 ذوالحجہ 132ھ/6,5 اگست 750ء کا ہے[284]۔اس کے بعد اس کے سر کو ابوالعباس کے پاس بھجوا دیا گیا۔مروان کے قتل کے بعد اس کا عصا، چادر اور مہر حاصل کر کے عباسی خلیفہ ابوالعباس کو بھجوا دی گئیں[285]۔اس رات مروان کے دونوں بیٹے عبداللہ اور عبیداللہ بھاگ کر حبشہ چلے گئے اہلِ حبشہ نے انہیں امان نہ دی بلکہ انہوں نے عبیداللہ کو قتل کر دیا۔عبداللہ جان بچا کر بھاگ گیا۔پھر انہیں مکہ میں گرفتار کر کے ابوالعباس کے پاس بھجوا دیا۔ابوالعباس نے انہیں قید کر دیا۔ہارون الرشید کے عہد میں اسے رہائی ملی اس وقت یہ بہت بوڑھا اور آنکھوں سے اندھا ہو چکا تھا اور ہارون الرشید کے عہد میں ہی اس کا انتقال ہو گیا[286]۔

مروان کے قتل کے بعد شاہی خاندان والوں کی تلاش دور دراز کے علاقوں، ویرانوں، غاروں اور کھنڈروں میں کی جانے لگی۔اب اُمویوں کا تعاقب تلاش صیادانہ میں بدل گیا[287]۔اُمویوں کا جو فرد بھی انہیں نظر آتا اسے ذبح کر دیا جاتا۔فلسطین میں دریائے ابوفطر کے کنارے عبداللہ ابن علی نے امویوں کے اسی افراد کو معافی کا وعدہ کر کے جمع کیا پھر انہیں نہایت بے رحمی سے قتل کر دیا گیا[288]۔اس نے نہ صرف زندوں کو اپنے ظلم وستم کا نشانہ بنایا بلکہ مردوں کی قبریں بھی اس سے محفوظ نہ رہیں۔

علی بن عبداللہ نے بصرہ میں اُمویوں کے کئی آدمیوں کو قتل کروا کے راستوں میں پھنکوا دیا جنہیں مدتوں تک کتے کھاتے رہے اسی نے ہی امویوں کی قبروں کو کھدوایا، معاویہ بن ابوسفیانؓ کی قبر سے ایک موہوم ساخط نکلا۔عبدالملک کی قبر سے اس کی کھوپڑی برآمد ہوئی اور کئی قبروں میں صرف بعض اعضاء مل سکے۔مگر ہشام بن عبدالملک کا لاشہ جوں کا توں ملا صرف ناک کی اونچائی جاتی رہی۔لاش پر کوڑے لگوا کر صلیب پر چڑھایا گیا اور پھر اس کو جلا کر اس کی راکھ کو ہوا میں اڑا دیا گیا۔

اس عام خونریزی میں امویوں کا کوئی متنفس جان بر نہ ہو سکا۔سوائے شیر خوار بچوں یا ان لوگوں کے جو اُندلس کی طرف بھاگ گئے، ان میں عبدالرحمٰن بن معاویہ بن ہشام بھی تھا جس نے اُندلس میں جا کر خاندان بنوامیہ کی علیحدہ خلافت کی بنیاد رکھی[289]۔

بعض مورخین کے نزدیک عباسی خلفاء کا عرب شرفاء کے خاندانوں کو بلا امتیاز قتل کر دینا اب تک ایک نا قابلِ فہم تصور ہے[290]۔

ایک ممتاز اُموی شخص اموی حکومت کی بربادی کے بارے میں کچھ اس انداز سے تبصرہ کرتا ہے۔

"ہم نے عوام پر سنگین اور بھاری ٹیکس عائد کئے جب ہماری ارضیات بنجر ہو گئیں۔ خزانہ خالی ہو گیا، ہماری بے انصافی اور ظلم و جور کو دیکھتے ہوئے عوام ہم سے نجات کے لئے خدا سے دعائیں مانگنے لگے ہم نے اپنے وزراء پر اعتماد کیا انہوں نے قومی مفادات کو ذاتی مفادات پر قربان کر دیا، فوج کو کئی کئی ماہ تک تنخواہ نہ ملتی جس سے فوج ہم سے بیزار ہو گئی اور جب لڑائی کی نوبت آئی تو ہماری فوج دشمن کے کندھوں سے کندھا ملا کر کھڑی تھی۔ ہماری اس روش کو دیکھتے ہوئے ہمارے رفیق بھی ہمارا ساتھ چھوڑ گئے" [291]

الغرض اُموی حکومت کا خاتمہ دعوت عباسیہ کی کامیابی پر منتج ہوا اور عباسی خلافت قائم ہوئی اس کا پس منظر یہ ہے کہ انسان کو اپنے مذہب کے بانی اور اس کی اولاد سے اس قدر محبت ہوتی ہے کہ وہ حوادثِ زمانے کے ساتھ ساتھ مذہب کے اصول تو بھول جاتے ہیں لیکن اس کے بانی کو خدا کا درجہ دے دیا جاتا ہے حالانکہ حضور اکرم ﷺ نے تو اپنے خاندان کو خصوصی امتیاز سے منع فرمایا تھا لیکن آپؐ کے بعد ایک ایسا فرقہ پیدا ہو گیا تھا جو آپؐ کی جانشینی کا حقدار صرف اہل بیت کو قرار دیتا تھا یہ لوگ شیعہ کہلاتے تھے اس خاص فرقے کے سوا عوام کی اکثریت بھی اہل بیت کی پاکدامنی، بے غرض زندگی اور ان کی دین داری سے ضرور متاثر تھی۔ اسی طرح جب امویوں کا مذہب بیزار، دنیا پرست اور خود غرض طبقہ لوگوں پر مسلط ہونے لگا تو عوام میں اس خواہش کا پیدا ہونا غیر فطری نہ تھا کہ اُموی حکمرانوں کو ایوانِ اقتدار سے نکال باہر کیا جائے چنانچہ شیعانِ اہل بیت نے موقع سے فائدہ اٹھا کر زیادہ سے زیادہ لوگوں کو اس عقیدے پر پختہ کر لینے کی کوششیں شروع کر دیں۔

دعوت عباسیہ کی کامیابی کا سب سے بڑا سبب یہ تھا کہ نچلی سطح سے تحریک نے ارتقائی منازل طے کیں۔ اگر چہ حکومت کو اس تحریک کی موجودگی کا ابتداء سے ہی پتہ تھا کیونکہ جب لوگوں کے خیالات بدلنے لگے تو اس کا اظہار ان کی بات چیت اور ان کے افعال سے بھی ہونے لگا اور حکومت نے اپنے تئیں اس کی نشو ونما کو روکنے کی ہر ممکن کوشش کی، اس کے علاوہ امویوں نے اس تحریک کے داعیوں اور نقیبوں کو قتل کروانا اور انہیں سخت سزائیں دینا اپنا معمول بنا لیا لیکن یہ ساری تدبیریں چند وجوہات کی بناء پر ناکام ہوئیں۔

- اگر کسی عوامی تحریک کے بہاؤ کا رُخ بدلنے اور اس کے مضر اثرات کو کم کرنے میں شدت اختیار کی جائے تو اس میں نہ صرف ناکامی ہوتی ہے بلکہ عوامی تحریک ایسے دباؤ سے اور زیادہ پر جوش اور ولولے سے ابھرتی ہے۔
- عباسی تحریک کا تعلق مذہبی جذبات سے تھا اور لوگ آنکھیں بند کر کے اس کی خاطر جان دینے کو باعث نجات وسعادت سمجھتے تھے۔ چنانچہ حکومت کی یہ پالیسی خود عباسی تحریک کی ترویج میں معاون

ثابت ہوئی۔

___ جب بھی کوئی داعی مارا جاتا تو فوراً دوسرا آدمی اس کی جگہ لے لیتا اور عوام ان داعیوں کی جانثاری دیکھ کر خود بخود ان کی صداقت کے قائل ہو جاتے اور ان کے طرف دار بن جاتے۔

___ عباسی تحریک میں کوفہ اور خراسان والوں کی فطری جبلت کا بڑا دخل تھا۔ یہ درست ہے کہ ہر ملک کے جغرافیائی حالات وہاں کے باشندوں کے مزاج پر اثر انداز ہوتے ہیں اور ویسے بھی طبعی نقطہ نظر سے کوفے والوں کا بہت جلد مشتعل ہو جانا ان کی فطرت ثانیہ کا حصہ تھا اگر کوفیوں کے ماضی کو دیکھا جائے تو تاریخ اس بات کی گواہ ہے کہ شروع سے ہی ان میں وفا کا فقدان رہا ہے[292] پھر یہ تحریک ان کے عقائد کی مناسبت سے ان سے ہم آہنگ تھی اس لیے فوراً ہی وہ لوگ اس کے طرف دار بن گئے۔

___ ملک کے سیاسی حالات بھی اس تحریک میں بڑے مدد و معاون ثابت ہوئے کیونکہ چند علاقے ایسے تھے جو شروع سے ہی بنو امیہ کے سخت خلاف تھے۔ مثلاً

الف۔ کوفہ جہاں حضرت علیؓ کے حامی اور معتقدین تھے۔

ب۔ بصرہ حضرت زبیر کے حامی و مددگاروں سے بھرا پڑا تھا۔

ج۔ الجیرہ جہاں انتہاپسند خارجی رہتے تھے۔

د۔ مکہ اور مدینہ جہاں حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کا اثر و اقتدار غالب رہا[293]۔ عوام اموی عاملوں کے ظلم و ستم کی وجہ سے ان کے دشمن تھے جب کہ بذاتِ خود اموی آپس کی دشمنی اور جھگڑوں کے باعث ایک دوسرے سے دست و گریباں تھے۔

دراصل شیعان اہل بیت کے نزدیک امویوں سے خلافت حاصل کرنے سے زیادہ ضروری انہیں مکمل طور پر تباہ و برباد کرنا تھا اب ہر طبقہ کو کسی نہ کسی وجہ سے مروان بن محمد سے شکائیتیں پیدا ہو چکی تھیں لیکن وہ ایسے موقع کی تلاش میں تھے جس پر سب لوگ جمع ہو جائیں یہی وجہ تھی کہ جب ابو مسلم خراسانی بنو ہاشم کے لیے دعوت لے کر نکلا تو ایک ہی دن میں ساٹھ گاؤں کے لوگوں نے اس کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ خراسان پر قبضہ سے پہلے ابو مسلم خراسانی کے ہاتھ پر دو لاکھ لوگوں نے بیعت کر لی تھی[294]۔

___ اس تحریک کا حق و صداقت پر مبنی ہونا بھی اس تحریک کی ترویج میں مدد و معاون ہوا۔ پھر داعیوں نے اپنا ذاتی روپیہ پیسہ خرچ کر کے بھی لوگوں کو اپنی طرف مائل کیا ہر داعی اپنی رقم میں سے اس کا پانچواں حصہ اس تحریک کی ترویج کے لیے خرچ کرتا تھا[295]۔ اس کے علاوہ امام کو ملنے والے نذرانے اور چندے کے طور پر دی جانے والی بڑی بڑی رقمیں بھی اس کی ترویج و اشاعت کے لیے مخصوص تھیں۔ بکیر بن ہامان[296] جب اس تحریک میں داعی کی حیثیت سے شامل ہوا تو اس کے پاس چار چاندی کی اور ایک سونے کی اینٹ تھی جو اس نے اس

تحریک کے لیے وقف کردی اس سے لوگوں کو کھانا کھلایا جاتا اور تحریک کے دیگر اخراجات پورے کیے جاتے تھے [297] ۔

اس طرح جب اس قسم کے خیالات لوگوں میں پھیل جائیں اور لوگ عملی اقدام کے لیے تیار ہو جائیں تو حکومت کو تباہ کر کے انقلاب کو مکمل کرنا کچھ زیادہ مشکل نہیں ہوتا، چنانچہ اس تحریک میں ایسا ہی ہوا۔

عباسی داعیوں نے آج سے بارہ سو برس پہلے اپنی تحریک کو کامیاب اور مقبول بنانے کے لیے ہر وہ طریقہ استعمال کیا جس سے دورِ جدید میں استفادہ کیا جا سکتا ہے اور ویسے بھی انسانی نفسیات ہر زمانے میں یکساں رہی ہے تاریخ کے مطالعے سے یہ بات بھی عیاں ہے کہ اموی حکمران شروع سے ہی اہل بیت سے بدگمان تھے۔

الف: اہل بیت کو سیاست میں حصہ لینے کی اجازت نہ تھی۔

ب: ان کے طرفداروں کو سخت سزائیں دی جاتی تھیں۔

ج: خونِ عثمانؓ کے بارے میں حضرت علیؓ کی پالیسی پر ناحق تنقید کی جاتی تا کہ لوگوں کے دلوں میں ان کی عزت وتوقیر باقی نہ رہے۔

اس طرح عباسی داعیوں نے اپنی تحریک کو کامیاب بنانے کے لیے کیا کیا جتن نہ کیے۔

۱۔ مخالف اور ناسازگار ماحول میں کسی تحریک کا پروان چڑھنا خاصا مشکل امر ہوتا ہے خاص طور پر ایسی تحریک جس کا مقصد ہی صرف اور صرف برسرِ اقتدار حکومت کو ایوانِ اقتدار سے بے دخل کرنا ہو۔ ماحول نے ان کی ایسی تربیت کر دی تھی کہ وہ اس کو کامیاب بنا سکتے تھے۔

۲۔ ہر سو سال کے بعد خدا کی طرف سے ایک مجدد آتا ہے جو دنیا سے بے راہ روی کو دور کر دیتا ہے اس قول کو حدیث کا نام دے کر اس کی خوب تشہیر کی گئی اور یہ اشارہ بھی دیا گیا کہ یہ کام اللہ تعالیٰ اہل بیت سے لے گا اس لیے محمد بن علی کو ان کے نائبوں نے کہا تھا:

> ''اپنا ہاتھ بڑھاؤ تا کہ اس سلطنت کے حصول کے لیے ہم تیری بیعت کریں ممکن
> ہے کہ تیرے باعث عدل زندہ ہو اور جور وستم مرجائے کیونکہ اب وہ وقت آ چکا ہے
> جس کی پیشین گوئی کی جا چکی تھی'' [298] ۔

۳۔ اس تحریک کو مذہبی اور الہامی رنگ دے کر لوگوں کو مسخر کرنے کی کوشش کی گئی۔ دورانِ تبلیغ اگر کوئی داعی گرفتار ہو کر مارا جاتا تو اس واقعہ کو پیشین گوئی کے طور پر لیا جاتا تھا مثال کے طور پر عہد ہشام بن عبدالملک 107ھ/725ء میں گورنرِ خراسان اسد بن عبداللہ قسری نے جب عباسی داعی ابوعکرمہ اور حیان عطار (ابراہیم بن سلمہ کا ماموں) کے ہاتھ پاؤں کٹوا کر انہیں صلیب دے دی تو اس پر امام محمد بن علی نے فرمایا:

**الحمدللہ الذی صدق دعوتکم و مقالتکم و قد بقیت منکم قتلی مستعد** [299] ۔

''سب تعریف اس ذات کو زیبا کہ جس نے تمہارے دعوے اور قول کو سچا کیا البتہ میرا قتل ابھی باقی ہے''۔

اس قسم کی باتیں کر کے لوگوں کو دعوت عباسیہ کی طرف متوجہ کیا جاتا تھا۔

۴۔ اس تحریک کے جڑ پکڑنے کے بعد ابو مسلم نے لوگوں کو کھلم کھلا اس تحریک میں شمولیت کی دعوت دی۔ اب محمد بن علی نے ابو مسلم کے پاس الظل (سایہ) اور السحاب (بادل) دو جھنڈے بھیجے۔ ایک کا طول تیرہ ہاتھ اور دوسرے کا چودہ ہاتھ تھا۔ الظل نام رکھنے کا مفہوم یہ تھا کہ جس طرح زمین سائے سے خالی نہیں ہوتی اسی طرح عباسی حکومت کے قیام سے زمین خالی نہ ہوگی۔

السحاب کا مفہوم یہ بتایا گیا کہ جس طرح سحاب زمین کو ڈھانپ لیتا ہے اسی طرح خلافت عباسیہ زمین کو ڈھانپ لے گی [300]۔ یہ دونوں جھنڈے ابو مسلم خراسانی کے ہاتھ میں تھے اور وہ یہ آیت پڑھ رہا تھا۔

"اذن للذین یُقٰتلون بانہم ظُلمواط وان اللہ علی نصر ھم لقدیر" [301]۔

"جن لوگوں سے کافر لڑتے اور ان پر ظلم کرتے ہیں ان (کافروں) کے ساتھ قتال کی اجازت دے دی گئی اور بے شک اللہ تعالیٰ ان کی مدد پر قادر ہے"۔

فتح مکہ کے موقع پر حضور اکرم ﷺ کے عمامے کا رنگ چونکہ سیاہ تھا اس لیے ان جھنڈوں کا رنگ بھی سیاہ رکھا گیا [302]۔

۵۔ ان لوگوں نے ہر لحہ اپنی نسبت حضرت محمد ﷺ اور حضرت عیسیٰؑ کی طرف بتائی تا کہ لوگوں کے مذہبی جذبات اور نفسیاتی کیفیت کو متاثر کر کے اپنا مقصد حاصل کیا جا سکے [303]۔ امام محمد بن علی کو ان کے خراسانی و عجمی شخصیت پرستوں نے جو مافوق البشر درجہ دیا ہوا تھا اس کی رو سے امام موصوف صدر کی حیثیت رکھتے تھے۔ ان کے احکام کی پابندی بلا چوں و چرا سب پر واجب تھی۔ حالات سے آگاہی کی خاطر دور دراز سے باقاعدگی سے خطوط آتے۔ نائبین اگر ضرورت محسوس کرتے تو از خود بھی امام موصوف سے ملاقات کر سکتے تھے۔

۶۔ عباسیوں نے اپنی تحریک کو پروان چڑھانے کے لیے قبائلی عصبیت کو خوب ہوا دی کیونکہ یہ چیز عربوں کے نزدیک جان سوز اور سب چیزوں پر غالب آنے والی تھی اسی وجہ سے عباسی داعی گرفتار ہونے کے باوجود سزا سے بچ جاتے تھے [304]۔

۷۔ داعیوں کے نام اور بھیس بدل دیے جاتے تھے تا کہ پتہ لگنے پر بھی انہیں گرفتار نہ کیا جا سکے۔ خراسان کے اطراف سے داعی تاجر کے بھیس میں آیا کرتے تھے اس لیے حکومت کا ان کو گرفتار کرنا ممکن نہ تھا [305]۔

۸۔ اس تحریک کی کامیابی میں احتیاط و رازداری کا بڑا دخل تھا اس لیے کسی کو دعوت دینے سے قبل اس سے رازداری کا عہد لیا جاتا تھا۔ احتیاط کے پیش نظر خط و کتابت میں بڑی بڑی عبارتوں کی بجائے اشارے کنائے سے کام لیا جاتا تا کہ ان خطوط کے پکڑے جانے سے بھی کوئی شخص ان سے مطلب اخذ نہ کر سکے جیسے واقعہ خداش [306] کے بعد جب عباسی داعیوں کو اپنی غلطی کا احساس ہوا تو انہوں نے امام سے رابطہ کیا تو امام موصوف نے عباسی داعیوں کو قرآن کی درج ذیل آیات لکھ کر بھیج دیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم. الا تعلوا علیّ و أتونی مُسلِمِین [307]۔

"شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے تم لوگ میرے ساتھ سرکشی نہ کرو اور

میرے پاس فرماں بردار ہو کر چلے آؤ''۔

امام کے اس جواب کے بعد داعیوں نے بخوبی سمجھ لیا کہ امام موصوف ہم سے ناراض ہیں کیونکہ ہم نے خداش کی تقلید کر کے سنگین غلطی کی ہے۔

۹۔ امویوں پر بظاہر جو الزامات لگائے گئے تھے ان کی تردید ممکن نہ تھی اس لیے جب ایسے کمزور حکمرانوں کا دور آیا جنھیں ہر وقت دادِ عیش دینے کی فکر لگی رہتی تھی تو اس تحریک کے کامیاب ہونے میں ذرا بھی دیر نہ لگی۔ اس لیے بنی امیہ کی ہر یادگار کو مٹانے کی ہر ممکن کوشش کی گئی۔ خطبات میں، نماز میں، غرض ہر عوامی کام میں جہاں بھی ممکن ہوا امویوں کے خلاف عمل کیا گیا[308]۔

۱۰۔ اُموی خلیفہ مروان بن محمد نے ایسے وقت حکومت سنبھالی جب طوائف الملوکی اور اندرونی کمزوریوں کا دور دورہ تھا مروان کا اس وقت حکومت کرنا گویا کانٹوں کی سیج پر سونے کے مترادف تھا ہر طرف بغاوتوں کا سلسلہ جاری وساری تھا۔ مروان کبھی والی حمص سے لڑتا تو کبھی واصل پر فوج کشی کرتا اور کبھی کوفہ پر، حقیقتاً کوئی بھی اس کا ہمدرد اور بہی خواہ نہ تھا۔ گزشتہ خلفاء کی ذاتی منافرت اور قبائلی عصبیت نے عوام کو حکمرانوں کے خلاف کر دیا تھا، خلیفہ کی نہ کوئی عزت وتوقیر تھی اور نہ ہی اسکا بادشاہوں والا جاہ وجلال تھا اور نہ ہی اس کے حکم کی تعمیل ہوتی تھی[309]۔

عباسی داعیوں نے حکومت کا مقابلہ فولادی ہتھیاروں سے کم نفسیاتی ہتھیاروں سے زیادہ کیا۔ اسی لئے یہ ہتھیار زیادہ مہلک ثابت ہوئے، حکومت کسی دشمن کو اپنا مدمقابل نہ پا کر جوابی کارروائی کرنے سے قاصر رہی۔ اسی وجہ سے اس کے دست وبازو یکے بعد دیگرے اس کا ساتھ چھوڑنے لگے۔ عوام میں ناراضگی برابر بڑھتی جارہی تھی، خود حکمران خاندان بھی ٹوٹ پھوٹ کا شکار تھا، حکومت کے مضبوط مرکز شام میں بھی بغاوتیں پھوٹ پڑی تھیں۔

مندرجہ بالا مخدوش حالات عباسیوں کو حملہ آور ہونے کی کھلی دعوت دے رہے تھے۔ عباسیوں نے مقابلے کی ابتدا خراسان سے کی، اس کی وجہ یہ تھی کہ وہاں پر موالیوں کی اکثریت تھی جو امویوں کی سخت گیر پالیسوں کی وجہ سے ان سے نالاں تھے[310]۔

والئی خراسان نصر بن سیار ایک ذہین، قابل، بہادر اور خراسان کے حالات سے باخبر ہونے کے باوجود بے بس تھا کیونکہ یہ خلیفہ وقت ولید بن یزید کی فرمائشیں پوری کرتے کرتے اپنا خزانہ خالی کر بیٹھا تھا اسی وجہ سے والئی خراسان کی فوج لڑنے سے احتراز کر رہی تھی۔

مروان بن محمد کے مقابلے میں عباسیوں کی شاندار کامیابی کے درج ذیل اسباب تھے۔

____ اس کامیابی میں سرفہرست سبب اموی سلطنت کی طوائف الملوکی اور خانہ جنگی تھی۔

____ عباسیوں کی کامیابی کا دوسرا سبب عوام کی ناراضگی تھا اگرچہ مروان نے فلسطین، اُردن، دمشق اور حمص کے لوگوں کی تالیف قلب کے لئے انہیں اپنے اپنے والی چننے کا اختیار دیا لیکن رعایا پھر بھی خلیفہ وقت سے مطمئن نہ ہوسکی بلکہ حکمرانوں کے لئے ان کے دلوں میں کینہ اور بغض برقرار رہا۔

- رعایا خراسان اور عراق میں عباسیوں کی کامیابی کو تائید حق سمجھتی تھی اور انہیں یقین تھا کہ عباسی ضرور کامیاب ہوں گے۔نفسیاتی طور پر بھی رعایا اب عباسیوں کو کامیاب اور اُمویوں کو مدافعت کار سمجھتی تھی لوگوں کا خیال تھا کہ مروان کی فوج جان بوجھ کر خلیفہ کو شکست سے دوچار کرنا چاہتی ہے اس لیے وہ اس شکست خوردہ فریق کی مدد کو حماقت سے تعبیر کرتے تھے۔
- مرکز سے قریب ہونے کی وجہ سے حکمران عراقیوں کے ذہنی رجحانات سے بخوبی آگاہ تھا اسی وجہ سے انہوں نے انہیں دبانے اور ان پر ہر قسم کی سختی روا رکھنے کی روش برقرار رکھی، اسی چیز کو دیکھتے ہوئے عراقیوں نے عین وقت پر لڑنے سے احتراز کیا۔
- سفاح کی جانشینی سے اب انہیں یقین ہو گیا تھا کہ حصول مقصد کے لیے اب انہیں صرف ایک ہی جنگ لڑنا ہو گی۔ لہٰذا وہ اس جنگ میں بڑے جوش وخروش سے لڑے۔
- عباسیوں کے سپہ سالار کافی محتاط اور دور اندیش تھے یہی وجہ تھی کہ معرکۂ زاب میں جب عباسیوں نے پہلے حملے میں شکست کھائی تو عباسیوں نے اس خبر کو پھیلنے سے روک دیا تاکہ لوگوں میں بددلی اور کم ہمتی نہ پھیلے۔
- یہ درست ہے کہ جنگوں میں نفسیاتی عوامل سے زیادہ مادی عناصر مثلاً انسانوں کی کثرت اور ہتھیار وغیرہ کارگر ثابت ہوتے ہیں لیکن تاریخ اس امر کی بھی تصدیق کرتی ہے کہ جب لوگوں کو اپنے حق وصداقت پر ہونے کا یقین ہو گیا تو انہوں نے قلیل ہونے کے باوجود بڑی سے بڑی فوجوں کو بھی شکست سے دوچار کر دیا۔اسی سلسلے میں عہد رسالت میں جتنی بھی جنگیں لڑی گئیں ان کی مثال ہمارے سامنے ہے اس میں مسلمانوں کی کامیابی کی اصل وجہ نفسیاتی جذبات واعتقادات کا جوش تھا نہ کہ ہتھیاروں یا فوجوں کی کثرت۔

درحقیقت مقصد کی یکسانیت اور حالات کی موافقت کی وجہ سے یہ آخری تصادم امویوں کے لیے جتنا تباہ کن ہوا اسی قدر عباسیوں کے لیے روشن مستقبل کا ضامن بنا۔

عباسیوں اور امویوں کے تصادم کے نتائج بہت دور رس اور قابلِ لحاظ نکلے۔اس کے بعد عباسیوں کا سیاہ علم دمشق کے قلعوں پر لہرانے لگا اور بنی امیہ کا آفتاب اقتدار غروب ہو گیا اور یہ 132ھ/750ء کا انقلاب تھا[311]۔بنو عباس اپنی عظیم الشان طاقت کے باوجود ساری دنیا کے حکمران نہ بن سکے، جو والی اُموی دور میں طاقتور تھے اس ہنگامہ آرائی میں اور زیادہ طاقتور اور خود مختار ہو چکے تھے۔اُندلس نے کبھی عباسیوں کی سیادت کو قبول نہ کیا، مصر کے علاوہ باقی تمام افریقی علاقے برائے نام ہی مطیع رہے مشرق میں مرورِ زمانہ کے ساتھ ساتھ نئی نئی بادشاہتیں قائم ہو گئیں ایک مملکتِ اسلامیہ متعدد مملکتوں میں منقسم ہو گئی، البتہ عباسی حکومت کو اسلامی شہنشاہیت کی نمائندہ حکومت کا امتیاز حاصل رہا۔

اُمویوں کے ساتھ ساتھ شامی بھی اپنی اہمیت کھو بیٹھے ۔کیونکہ اب حکومت کا مرکز دمشق کی بجائے کوفہ اور پھر بغداد منتقل ہو گیا تھا۔ چونکہ عباسیوں کا رجحان عراق کی طرف تھا اس سے شامیوں کی برتری ختم ہو گئی [312] ۔

عباسیوں کی حکومت دراصل عربوں کے لیے پیغام موت ثابت ہوئی ۔اُموی حکومت خالص عربی حکومت تھی اب عربوں کی نہ وہ عزت تو قیر رہی اور نہ ہی وہ حکومت کے حامی و مددگار رہے ۔اب عربوں کے مقابلے میں غیر عرب عناصر کی بڑی اہمیت تھی ۔درحقیقت جفا کشی ،جنگی مہمات اور شوقِ جہاد جو عربوں کا خاصہ تھا ،امویوں کے آخری دور میں یہ چیزیں مفقود ہو گئی تھیں ۔اب یہ لوگ عیش پسند ،حرص وغرور اور نمود و نمائش کے عادی ہو چکے تھے ۔عباسی حکمرانوں کو اب عربوں پر اعتماد نہ رہا ۔عرب محافظ ہٹا دیے گئے ،ان کی جگہ ترکوں کو بھرتی کیا گیا اور انہیں مالِ غنیمت سے بھی حصہ اور خاص خاص اختیارات سے نوازا گیا [313] ۔

اب اسلامی حکومت اور اسلامی مرکز کا تعلق ختم ہو گیا ۔حضرت عثمانؓ کے دور میں مدینہ ہی اسلامی اور سیاسی مرکز تھا حضرت علیؓ نے حالات سے مجبور ہو کر کوفہ کو اپنا دارالخلافہ بنایا ،اس کے برعکس امویوں نے کوفہ کو شیعانِ علیؓ کا گڑھ سمجھتے ہوئے دمشق کو اپنا مرکز بنایا تھا جبکہ ابو العباس السفاح نے دمشق میں رہنا پسند نہ کیا بلکہ چند دن ''حمام العین'' میں قیام کیا ،پھر حرہ گئے اور اسکے بعد ''ہاشمیہ'' منتقل ہو گئے ۔

اس تصادم میں اگرچہ عربوں کے ساتھ ساتھ عربی زبان کا بھی نقصان ہوا تاہم اس کے ساتھ ہی شاندار علمی دور کا بھی آغاز ہوا ۔ ایرانی اثر کی وجہ سے مذہب میں کچھ موشگافیاں بھی ہونے لگیں ۔اسی زمانے میں اسلام میں سینکڑوں فرقے بھی ظہور پذیر ہوئے ،جن کی وجہ سے اسلام کو بڑا نقصان ہوا ۔

شاہی خاندان کے ساتھ ساتھ حکومت کا اندرونی نظام بھی بدل گیا ۔اب سب لوگ عام رعایا کی حیثیت سے رہتے تھے ۔قدیم قبائلی سرداری نظام بھی بے اثر ہو گیا عربوں کا سیاسی شعور مردہ کر دیا گیا اور حکومت میں ان لوگوں کا اثر ختم ہو گیا تاہم خلیفہ چند خوشامد پسند مصاحبین میں گھر گیا تھا جس سے حکومت کا کاروبار با اثر درباریوں کے ہاتھوں میں چلا گیا ۔

قدیم امراء کی جگہ اب سرکاری حکام نے لے لی جن کا صدر وزیر ہوتا تھا ۔وزیر کو سب سے زیادہ اختیارات حاصل ہوتے اور وہی ہر جگہ بادشاہ کا نمائندہ ہوتا ۔اس کے اختیارات بظاہر خلیفہ سے بھی زیادہ ہوتے تھے [314] ۔

اس دور میں صوبوں کی ولایت کو موروثی بنانے کا طریقہ شروع ہوا [315] ۔جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ خلافت کی عملداری میں خودمختار یا نیم خودمختار مملکتوں کے قیام کا راستہ صاف ہو گیا ۔

# ﴿حواشی﴾

1۔ الف۔ اُردو دائرہ معارف الاسلامیہ، دانشگاہ پنجاب، لاہور، 1973ء، جلد 16، ص 99۔

ب۔ لفظ قریش کا مادہ ق۔ر۔ش ہے۔ جس کے معنی کمانے اور جمع کرنے کے ہیں۔ دیکھیے

الفارابی، ابونصر اسمٰعیل بن حماد الجوھری، الصحاح، دار التراث العربی، بیروت، لبنان، 1999ء، جلد 3، ص 853۔

ج۔ صاحب لسان العرب لفظ قریش کی وضاحت اس طرح کرتے ہیں۔

**الجمع و الکسب الضم من ھھنا و ھھنا بضم بعضہ الی بعض**

"جمع کرنا، کمانا، یہاں سے وہاں، اِدھر سے اُدھر اکٹھا کرنا اور بعض چیزوں کا بعض چیزوں سے ملانا"۔ دیکھئے

ابن منظور، ابی الفضل جمال الدین محمد بن مکرم الافریقی المصری، لسان العرب نشر ادب الحوزہ، قم، ایران،

1405ھ، جلد 6، ص 334۔

د۔ قریش قرش کی تصغیر ہے القریش والقرش جسے کلب البحر بھی کہتے ہیں اور قریش اُس بڑی مچھلی کو کہا جاتا ہے جو سمندری حیوانات کو پانی میں تلوار کی طرح دانت سے کاٹتی ہے تفصیل کے لیے دیکھیں۔

لویس معلوف الیسوعی، المنجد فی اللغۃ الادب والاعلام، دار المشرق، بیروت، لبنان، 1983ء، ص 616۔

ر۔ فہر بن مالک بن نضر چونکہ حاجت مندوں کی حاجتوں کا پتہ لگا کر ان کی ضرورتوں کو پورا کرتا غریبوں کو دولت دیتا، تنگدستوں کا خوف دور کرتا اور بھولے بھٹکے لوگوں کو راستہ دکھاتا تھا اس وجہ سے اس (خاندان و قبیلے) کا نام قریش پڑ گیا۔

تفصیل کے لیے دیکھئے:

القلقشندی، ابوالعباس احمد، نھایۃ الارب فی معرفۃ انساب العرب، الشرکۃ العربیہ للطباعۃ والنشر، القاہرہ، مصر، 1959ء، جلد 2، ص 397۔

س۔ ابن حزم کی رائے میں بدر بن مخلد بن نظر کو قریش کہا جاتا تھا اور یہ زمانہ جاہلیت میں اپنے تجارتی قافلوں کی قیادت و رہنمائی کرتا تھا۔ اس وجہ سے اس قبیلے کا نام قریش مشہور ہو گیا۔

تفصیل کے لیے دیکھیے

ابن حزم، ابومحمد علی بن احمد بن سعید، **جمھرۃ الانساب العرب**، دار المعارف، قاہرہ، مصر، سن ندارد، جلد 1، ص 11۔

2۔ الترمذی، ابی عیسیٰ محمد بن عیسیٰ بن سورہ بن موسیٰ، جامع ترمذی، دار السلام للنشر والتوزیع، ریاض، 1999ء، ابواب المناقب عن

رسول اللہ، باب ماجاء فی فضل النبی، ص 822، حدیث 3605۔

مسلم، حجاج بن مسلم القشیری نیشا پوری، صحیح مسلم، دارالسلام للنشر والتوزیع، ریاض، 2000ء، کتاب باب نسب النبیؐ وتسلیم الحجر علیہ قبل نبوہ، ص 1008، حدیث 5938

ابن کثیر، ابوالفدا اعماد الدین دمشقی، البدایہ والنھایہ، دارالفکر، دمشق، شام، سن ندارد، جلد 2، ص 257۔

3۔ ابن خلدون، ابوزید عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد، کتاب العبر و دیوان المبتداء والخبر، دار ابن حزم، بیروت، لبنان، 2003ء، جلد 1، ص 800۔

4۔ ابن سعد، ابوعبداللہ محمد البصری، الطبقات الکبریٰ، دار البیروت، لبنان، 1960ء، جلد 1، ص 74۔

5۔ ابن ہشام، ابومحمد عبدالملک بن محمد بن ایوب الحمیری المعافری، السیرۃ النبویہ لابن ہشام، شركة مكتبه و مطبعة مصطفى البابي الحلبي واولاده، مصر، 1955ء، جلد 1، ص 130۔

6۔ ایضاً

7۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 802۔

8۔ عربی میں ہشم کے معنی توڑنے کے ہیں اور ہاشم سے مراد توڑنے والے کے ہیں ایک مرتبہ مکہ میں قحط سالی کے دوران ہاشم نے فلسطین سے بڑی مقدار میں آٹا منگوا کر اس کی روٹیاں پکوائیں اور بہت سے اونٹ ذبح کر کے ان کا قورمہ بنوایا اور پھر ثرید (ثرید روٹی کو شوربے میں بھگو کر تیار کیا جاتا ہے) سے مہمانوں کی ضیافت کی۔ دیکھیے:

ابن سعد، الطبقات الکبریٰ، جلد 1، ص 75۔

9۔ ایضاً

10۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلامی، مترجم۔ حلیم انصاری ردولوی، سٹی بک پوئنٹ، اُردو بازار، کراچی، 2004ء، ص 24۔

11۔ طبری، ابی جعفر محمد بن جریر، تاریخ الامم والملوک، مطبعۃ الاستقامۃ بالقاہرہ، مصر، 1939، جلد 2، ص 13۔

12۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلامی، ص 25

13۔ ابن ہشام، السیرۃ النبویہ لابن ہشام، جلد 1، ص 136-137

14۔ ابن سعد، الطبقات الکبریٰ، جلد 1، ص 78

15۔ شبلی نعمانی، سیرۃ النبی، قمر سعید پبلشرز، لاہور، 1976ء، جلد 1، ص 171،

16۔ شیبہ یا عبدالمطلب، عربی میں سر کے بالوں کی سفیدی کو شیب کہا جاتا ہے چونکہ شیبہ کے سر میں پیدائش طور پر چند سفید بال تھے

اس لئے ان بالوں کی سفیدی کی وجہ سے ان کا نام شیب سے شیبہ ہو گیا۔ دیکھئے

بلیاوی، ابوالفضل عبدالحفیظ، مصباح اللغات، سعید ایچ۔ ایم۔ کمپنی۔ کراچی، 1973ء، ص 454۔

17۔ ابن ہشام، السیرۃ النبویہ لابن ہشام، جلد 1، ص 137-138

18۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 1، ص 11

19۔ میرٹھی، زین العابدین سجاد، تاریخ ملت، ادارہ اسلامیات، لاہور، 1991ء، جلد 1، ص 30

20۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 1، ص 86

20-A ___________ایضا______________ ص 44

21۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 1، ص 260

21-A۔ ابن ہشام، سیرۃ النبویہ لابن ہشام، جلد 1، ص 63۔

22۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 802

23۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 1، ص 192

24۔ ایضاً، جلد 2، ص 244

25۔ محمد بن اسحاق بن یسار، سیرۃ ابن اسحاق (کتاب المبتدا والمبعث والمغازی)، تحقیق و تعلیق۔ ڈاکٹر محمد حمید اللہ، مترجم۔ نورالٰہی، بحوالہ نقوش (رسول نمبر) ادارہ فروغ اُردو، لاہور، 1985، جلد 11، شمارہ 13، ص 20۔

26۔ نجیب آبادی، اکبر شاہ خاں، تاریخ اسلام، حزیفہ اکیڈیمی، لاہور 2000ء، جلد 1، ص 68۔

27۔ ابن اسحاق، سیرۃ ابن اسحاق بحوالہ نقوش، جلد 11، شمارہ 13، ص 22۔

27-A۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 2، ص 654۔

27-B۔ ____ایضا______ ص 666

28۔ عرافہ سے مراد وہ عورت جو اپنے تابع موکل کے ذریعے غیب کی باتیں بتاتی تھی، دیکھیئے۔

ابن ہشام سیرۃ النبویہ لابن ہشام، جلد 1، ص 152

29۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 2-3

30۔ ابن سعد، الطبقات الکبری۔ جلد 1، ص 85

31۔ القرآن، 60: 7

32۔ محمد حمید اللہ، ڈاکٹر، عہد نبوی میں نظام حکمرانی، مکتبہ ابراھیمیہ، حیدرآباد دکن، انڈیا، سن ندارد، ص 40

33۔ ایضاً

34۔ ابن الاثیر، ابی الحسن علی بن ابی الکرم محمد بن محمد ابی عبدالکریم بن عبدالواحد الشیبانی، اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابۃ، مطبعۃ الاسلامیہ، ایران، 1914ء، جلد 5، ص 216۔

35۔ ہر غنیمت کا چوتھائی حصہ ہر باع کہلاتا تھا۔ دیکھیے
محمد حمیداللہ، عہد نبوی میں نظام حکمرانی، ص 67

36۔ نظام خفارہ سے مراد وہ ٹیکس ہے جو تاجروں کو اپنے تجارتی قافلوں اور اموال تجارت کی حفاظت اور راہداری کے لیے ادا کرنا پڑتا تھا۔ دیکھئے:
محمد حمیداللہ، عہد نبوی میں نظام حکمرانی، ص 238

37۔ محمد حمیداللہ، ڈاکٹر، اسلام کا دستوری ارتقاء، مکتبہ ابراھیمیہ، حیدرآباد دکن، سن ندارد، ص 10

38۔ ایضاً

39۔ القرآن، 92:12

40۔ ام حبیبہ کا اصل نام رملہ تھا جبکہ ام حبیبہ ان کی کنیت تھی۔ دیکھئے:
ندوی، شاہ معین الدین احمد، تاریخ اسلام، غضنفر اکیڈمی، کراچی، 1975ء، جلد 1، ص 85،

41۔ بلاذری، احمد بن یحییٰ بن جابر البغدادی، فتوح البلدان، مطبعۃ الموسوعات شارع باب الخلق، بمصر، 1901ء، ص 66

42۔ صبحی صالح، ڈاکٹر، علوم القرآن، مترجم۔ غلام محمد حریری، ملک سنز پبلشرز، کارخانہ بازار، فیصل آباد، 1988ء، ص 101

43۔ اُردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 12، ص 734۔

43-A۔ ابن الاثیر، اسد الغابہ، جلد 3، ص 163۔
ابن سعد، الطبقات الکبریٰ، جلد 4، ص 321۔

44۔ مسعود احمد، تاریخ الاسلام والمسلمین، جماعت المسلمین، کراچی، 1980ء، جلد 1، ص 931

45۔ ابن سعد، الطبقات الکبریٰ، جلد 1، ص 146

46۔ ایضاً

47۔ ایضاً

48۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 811

49۔ ابن ہشام، السیرۃ النبویہ لابن ہشام، جلد 1، ص 416

50۔ یعقوبی، احمد بن ابی یعقوب بن جعفر بن وہب بن واضح، تاریخ یعقوبی، مترجم اختر فتحپوری، نفیس اکیڈمی، اردو بازار، کراچی، 1989ء، جلد 2، ص 54 (حاشیہ)۔

51۔ ابن اسحاق، سیرۃ ابن اسحاق بحوالہ نقوش، جلد 11، شمارہ 13، ص 257

52۔ شبلی نعمانی، سیرۃ النبی ﷺ، جلد 1، ص 242

**نوٹ! وفات ابو طالب سے متعلق روایات درج ذیل کتب احادیث میں موجود ہیں۔**

_____ بخاری، محمد بن اسمٰعیل، صحیح بخاری، دارالسلام للنشر والتوزیع، ریاض، 1999ء، کتاب الجنائز، باب اذا قال المشرک عند الموت: لا الٰہ الا اللہ، ص 217، حدیث 1360۔

_____ ایضاً، کتاب مناقب الانصار، باب قصۃ ابی طالب، ص 652، حدیث 3884

_____ ایضاً، کتاب التفسیر، باب قولہ (ماکان للنبی والذین ء آمنوا ان یستغفروا للمشرکین) ص 802، حدیث 4675

_____ مسلم، صحیح مسلم، فی کتاب الایمان، باب الدلیل علی صحۃ اسلام من حضرہ الموت، ص 33، حدیث 132

53۔ القرآن، 113:19

54۔ ابن اسحاق، سیرۃ اسحاق، بحوالہ نقوش، جلد 11، شمارہ 13، ص 312۔

54-A۔ القرآن، 1:17

55۔ میرٹھی، تاریخ ملت، جلد 1، ص 51

56۔ بخاری، صحیح بخاری، کتاب التفسیر، باب قولہ (اسری بعبدہ لیلا من المسجد الحرام)، ص 814، حدیث 4709-4710

ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 1، ص 214

57۔ جیراج پوری، اسلم، تاریخ الامت، ادارہ طلوع اسلام، لاہور، سن ندارد، جلد 1، ص 102

58۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 183

59۔ یہ مقام منیٰ سے اترتے وقت وادی عقبہ سے نیچے واقع ہے۔ دیکھیئے:

ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 1، ص 221

60۔ ایضاً، ص 439

61-A۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 3، ص 160

61-B. Watt, W. Montgomery, Muhammad At Mecca, The Clarendon Press, Oxford, 1953, P-147.

62۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 12

63۔ ندوی، تاریخ السلام، جلد 1، ص 178

64۔ شبلی نعمانی، سیرۃ النبی، جلد 1، ص 39

65۔ ابن الاثیر، ابی الحسن علی بن ابی الکرم محمد بن محمد ابی عبدالکریم بن عبدالوا حدالشیبانی، الکامل فی التاریخ، دارالکتاب العربی، بیروت، لبنان، 2004ء، جلد 1، ص 539

66۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 822

67۔ عبداللہ بن ابی بن العوفی کا تعلق بنوخزرج کی شاخ بنی العوف سے تھا ہجرت سے قبل اسے مدینہ کا بادشاہ بنانے کا فیصلہ ہو چکا تھا اسی وجہ سے بظاہر اسلام قبول کرنے کے باوجود مسلمانوں کے خلاف اس کے دل سے کینہ ونفاق نہ گیا۔ اس نے مختلف مواقع پر مسلمانوں کو نقصان پہنچانے کی کوشش کی تاہم حضور اکرم ﷺ ہر مرتبہ ہی اس پر نظر کرم کرتے رہے مثلاً

_____ غزوہ بنوقینقاع میں اس نے حضور اکرم ﷺ سے گستاخی کی۔

_____ غزوہ بنونظیر میں اس نے یہود کے ساتھ ملکر مسلمانوں کے خلاف لڑنے کا وعدہ کیا لیکن اللہ تعالی نے سورۃ الحشر نازل فرما کر اس (عبداللہ بن ابی) کی منافقت کا پول کھول دیا۔

_____ واقعہ عفک میں اس نے اہم کردار ادا کیا۔

غزوہ خیبر (7ھ/628ء) سے قبل اس نے یہود کو مسلمانوں کی مخبری کی۔

مندرجہ بالا باتوں کے باوجود حضور اکرم نے اس کے مرنے پر اس کے کفن کے لیے اپنا کرتہ عطا فرمایا اس کی نماز جنازہ پڑھائی اور اس (عبداللہ بن ابی) کی مغفرت کے لیے اللہ تعالی سے دعا کی تاہم اللہ تعالی نے آپ کو عبداللہ بن ابی اور اس جیسے دوسرے منافقین کے ساتھ اس طرح کا طرز عمل اختیار کرنے سے بذریعہ وحی منع فرما دیا۔ دیکھئے

القرآن، 80:9

ابن ہشام، سیرۃ النبویہ لابن ہشام، جلد 2، ص 132۔

68۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 132۔

69۔ ایضاً

70. ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 13۔

71۔ ابن اسحاق، سیرۃ ابن اسحاق بحوالہ نقوش، جلد 11، شمارہ 13، ص 323۔

72۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 1، ص 840۔

73۔ جیراج پوری، تاریخ الامت، جلد 4، ص 286۔

74۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 840۔

75۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 323۔334۔

76۔ مسعود احمد، تاریخ الاسلام والمسلمین، ص 932۔

77۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 1، ص 626۔

78۔ اُردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 12، ص 735۔

79۔ ترمذی، جامع ترمذی، باب مناقب ابی الفضل، ص 854، حدیث 3758 ۔

80۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 24۔

81۔ ایضاً، ص 26۔

82۔ ایضاً، ص 25۔

83۔ ایضاً

84۔ ایضاً، ص 27۔

85۔ ایضاً، ص 30۔

86۔ ایضاً، ص 26۔

87 ایضاً، ص 27۔

88۔ محمد قطب الدین، مظاہر حق جدید، دارالاشاعت، اُردو بازار، کراچی، 2002ء، جلد 5، باب مناقب اہل بیت، ص 723، حدیث 22۔

89۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 30۔

90۔ بخاری، صحیح بخاری، کتاب الزکوۃ، باب قول اللہ تعالیٰ "وفی الرقاب والغارمین وفی سبیل اللہ"، ص 238، حدیث 1468۔
مسلم، صحیح مسلم، کتاب الزکوۃ، باب فی تقدیم الزکوۃ و منعھا، ص 395، حدیث 2277۔
محمد قطب الدین، مظاہر حق، جلد 2، ص 174-175۔

91۔ ابن سعد، الطبقات الکبریٰ، جلد 4 ص 28۔

92۔ ایضاً ص 15۔

93۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 1، ص 537۔

94۔ ابن سعد، الطبقات الکبریٰ، جلد 4، ص 16۔

95۔ ایضاً

96۔ القرآن، 70:8۔

97۔ ابن ماجہ، ابوعبداللہ محمد بن یزید القزوینی، سنن ابن ماجہ، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، لبنان، 1988ء، کتاب المناسک، باب حجۃ رسول اللہ، جلد 3، ص 502، حدیث 3084۔

98۔ مسلم، صحیح مسلم، کتاب الحج، باب الفضل القیام بالسقایہ، صفحہ 552، حدیث 3179۔

99۔ بخاری، صحیح بخاری، کتاب المناسک، باب السقایۃ الحاج، ص 264، حدیث 1634۔

Watt, W. Montgomery, Muhammad At Medina, The Clarendon Press, Oxford, 1962, P-60۔

100۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 437۔

101۔ ایضاً، ص 438۔

102۔ ھیکل، محمد حسین، حیات محمد ﷺ، مترجم۔ ابو یحییٰ امام خان، ادارہ ثقافت اسلامیہ، لاہور، 1993ء، ص 669۔

103۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 225۔

104۔ ایضاً

105۔ محمد قطب الدین، مظاہر حق، باب مناقب ابی بکرؓ، جلد 5، ص 600، حدیث 1۔

106۔ ______ایضا______________ص 601۔

107۔ ابن سعد، الطبقات الکبریٰ، جلد 2، ص 228۔

108۔ ایضاً۔

109۔ بخاری، صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب مرض النبیؐ و وفاتہ، ص 756، حدیث 4447۔

110۔ ____________ایضاً____________

111۔ ابن کثیر البدیہ والنھایہ، جلد 5، ص 227۔

112۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 2، ص 246۔

113۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 437۔

114۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 2، ص 298۔

115۔ ندوی، شاہ معین الدین احمد، سیر الصحابہ، دارالاشاعت، اُردو بازار، کراچی، 2004ء، جلد 2، ص 185۔

116۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 2، ص 284۔

117۔ ھیکل، حیات محمد ﷺ، ص 652۔

118۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 10

119۔ ایضاً

120۔ وادی تنعیم مکہ معظمہ کی ایک گھاٹی کا نام ہے۔

تفصیل کے لیے دیکھیے:

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ۔ جلد 4، ص 215۔

121۔ ایضاً

122۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 305۔

123۔ ابن ہشام، سیرۃ النبویہ لابن ہشام، جلد 2، ص 245۔

124۔ اردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 11، ص 735۔

125۔ ندوی، تاریخ اسلام، جلد 4، ص 180۔

126۔ ایضاً

127۔ القرآن، 214:15۔

128۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 62-63۔

129۔ قاسم محمود، سید، شاہکار اسلامی انسائیکلوپیڈیا، الفیصل ناشران وتاجران کتب، اردو بازار، لاہور، سن ندارد، ص 1097۔

130۔ اُردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 12، ص 735۔

131۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 821۔

132۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 2، ص 62۔

133۔ ابن اسحاق، سیرۃ ابن اسحاق بحوالہ نقوش، جلد 11، شمارہ 13، ص 150۔

134۔ ترمذی، جامع ترمذی، باب تزکیۃ الرسول ﷺ، ص 390، حدیث 1610۔

135۔ مسعود احمد، تاریخ الاسلام والمسلمین، ص 932۔

136۔ ندوی، سیر الصحابہ، جلد 2، ص 151۔

137۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 28۔

138۔ ایضاً، ص 29

139۔ ایضاً، ص 30

140۔ الدیوان کے قیام کا مقصد ملازمین کی تنخواہوں اور مالی معاملات کا انتظام تھا نیز اس دیوان کو 20ھ/641ء میں قائم کیا گیا۔ تفصیل کے لیے دیکھیے:

اُردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 9، ص 583۔

141۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 22

142۔ ________ایضاً________

143۔ بخاری، صحیح بخاری، کتاب فضائل اصحاب النبیؐ، باب ذکر العباسؓ بن عبد المطلب، ص 626، حدیث 3710۔

144۔ ندوی، سیر الصحابہ، جلد 2، ص 152۔

145۔ ایضاً

146۔ بلاذری، فتوح البلدان، جلد 3، ص 551۔

147 ایضاً

148۔ قاسم محمود، شاہکار اسلامی انسائیکلوپیڈیا، ص 1097۔

149۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 23۔

150۔ ایضاً، ص 20-21۔

151۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 7، ص 162۔

152۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 32-33۔

153۔ ایضاً، ص 32۔

154۔ محمد قطب الدین، مظاہر حق، جلد 5، ص 724۔

155۔ ابن سعد، الطبقات الکبری، جلد 4، ص 33۔

156۔ واقعہ کربلا 61ھ/680ء یزید نے خلافت سنبھالتے ہی حاکم مدینہ ولید بن عقبہ کو سیدنا حسینؓ اور اہل مدینہ کو اپنی بیعت کے لیے لکھا۔سیدنا حسینؓ بیعت یزید سے انکار کر کے مکہ چلے گئے۔مکہ پہنچنے پر اہل کوفہ نے آپ (سیدنا حسینؓ) کو بیعت کے لیے اپنے ہاں آنے کی دعوت دی۔کوفیوں کی دعوت پر آپؓ اپنے اہل بیت کے ہمراہ کربلا پہنچے ہی تھے کہ سرکاری لشکر نے آپؓ کو دوبارہ بیعت یزید کی دعوت دی ،بیعت یزید سے انکار پر سرکاری فوجوں نے آپؓ کا پانی بند کر دیا۔اس کے بعد فریقین میں گھمسان کی لڑائی ہوئی ،اس لڑائی میں سیدنا حسینؓ نے جام شہادت نوش کیا۔یہ 10 محرم الحرام 61ھ/10 اکتوبر 680ء کا واقعہ ہے۔دیکھئے

یعقوبی،تاریخ الیعقوبی،جلد2،ص400۔

157۔ مختار ابن ابی عبید ثقفی فرقہ کسانیہ کا بانی تھا اس نے خلافت و امامت کو محمد بن حنفیہ بن علی بن ابی طالب کی غیر فاطمی اولاد کا حق بتاتے ہوئے اس کو (محمد بن حنفیہ) اپنی تحریک کا سربراہ ظاہر کیا۔اس نے خلافت و امامت کے ساتھ ساتھ قصاص حسینؓ کا بھی دعویٰ کیا۔مختار بن ابی عبید کے اسی دعوے نے شیعوں کے منتشر شیرازے کو مجتمع کر دیا ،حالانکہ اسے اہل بیت سے کوئی ہمدردی نہ تھی بلکہ اس کا مقصد تو حصول اقتدار تھا اس طرح اس دعوے کی آڑ میں اسے اقتدار تو مل گیا لیکن یہ اقتدار اس کے لیے دیرپا ثابت نہ ہوا کیونکہ تھوڑے ہی عرصے کے بعد مختار بن ابی عبید ثقفی کو قتل کر دیا گیا اور اس کے قتل کے بعد محمد بن حنفیہ کو طائف میں جلاوطنی کی زندگی گزارنا پڑی۔تفصیل کے لیے دیکھئے

یعقوبی،تاریخ الیعقوبی،جلد2،ص428۔

ندوی،سیرۃ الصحابہ،جلد6،ص229۔

158۔ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ حضور اکرمؐ کے پھوپھی زاد بھائی زبیرؓ بن العوام کے بیٹے تھے یزید کی موت کے بعد عبداللہ بن زبیرؓ نے مصر ،حجاز اور عراق پر قبضہ کر کے اپنی خلافت کا اعلان کر دیا۔مروان بن الحکم کے عہد میں مصعب بن زبیر (جو کہ عبداللہ بن زبیر کا حقیقی بھائی تھا) کی شکست کے بعد مصر اور عراق امویوں کے قبضے میں چلے گئے ،اب صرف حجاز ہی عبداللہ بن زبیرؓ کے زیر تسلط رہا۔73ھ/693ء میں عبداللہ بن زبیر اموی فوجوں سے لڑتا ہوا شہید ہو گیا۔ان کی مدت خلافت بارہ برس تھی۔تفصیل کے لیے دیکھئے۔

طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد4،ص577۔

طالب ہاشمی،سیرت عبداللہ بن زبیرؓ،قومی کتب خانہ،لاہور،1987ء،ص255۔

159۔ عبدالرحمٰن بن اشعث شاہی فوج کا سپہ سالار تھا۔رتبیل کے ساتھ جنگ نے حجاج بن یوسف اور ابن اشعث کے درمیان اختلافات کو انتہا تک پہنچا دیا۔اس جنگ کے بعد ابن اشعث عبدالملک بن مروان اور حجاج بن یوسف کی بیعت سے دستکش ہو گیا۔80ھ/ 699ء میں ابن اشعث نے بصرہ پر قبضہ کر لیا۔82ھ/701ء میں حجاج بن یوسف ابن اشعث کو شکست دینے میں کامیاب ہو گیا۔گرفتاری کے بعد ابن اشعث نے چھت سے کود کر خودکشی کر لی۔دیکھئے

الدینوری،ابوحنیفہ احمد بن داؤد،الاخبار الطوال،مترجم۔ مرزا محمد منور،اردو سائنس اکیڈمی،لاہور،

1986ء،ص 534 تا 544۔

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 65۔

نجیب آبادی، تاریخ اسلام، جلد 2، ص 124 تا 128۔

160۔ حجاج بن یوسف کا تعلق بنوثقیف سے تھا حجاج بن یوسف نے قرآن پر اعراب لگانے، بحرین، اہواز اور ہرمز سے خوارج کا قلع قمع کرنے، اسلامی سلطنت کو سندھ اور ترکستان تک وسعت دینے، شہروں میں امن وسکون کے لیے محکمہ پولیس قائم کرنے، کوفہ وبصرہ کی شورشوں کو ختم کرنے، زرعی ترقی کے لیے آبپاشی کے نئے منصوبوں کا آغاز کرنے اور رشوت ستانی کا انسداد کرنے میں اچھی شہرت حاصل کی جبکہ اس کی شخصیت کا دوسرا رخ اس کے برعکس تھا۔ کیونکہ حضرت عبداللہؓ بن مسعود، حضرت عبداللہ بن عمرؓ، حضرت انسؓ بن مالک اور سہیل بن سعد جیسے صحابہ بھی اس کے شر سے محفوظ نہ رہ سکے۔ اس نے حج کے دنوں میں بیت اللہ پر سنگ باری کے ساتھ ساتھ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ، عبداللہ بن صفوان اور عمار بن حزم جیسے نیک صفت لوگوں کو قتل کر کے انہیں کئی روز تک سولی پر لٹکائے رکھا۔ اس کی گردن پر ایک لاکھ بیس ہزار انسانوں کے ناحق قتل کا خون ہے یہاں تک کہ اس کی موت کے وقت اسی ہزار لوگ بغیر کسی جرم کے اس کی قید میں تھے۔

ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1003۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 5، ص 40۔

161۔ سلیمان بن عبدالملک کے خیال میں حجاج بن یوسف اور اس کے مقربین نے ولید بن عبدالملک کو انتقال سے قبل سلیمان بن عبدالملک کی جگہ اس کے اپنے بیٹے (عبدالعزیز بن ولید) کو اپنا جانشین مقرر کرنے کی ترغیب دی تھی، لیکن موت نے ولید بن عبدالملک کو ایسا کرنے کی مہلت نہ دی۔ اس چیز کا انتقام سلیمان بن عبدالملک نے حجاج بن یوسف اور اس کے خاندان کے علاوہ ولید بن عبدالملک کے مقرر کردہ دیگر والیوں سے بھی لیا۔ مزید دیکھئے:

ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 4، ص 1023-1024۔

یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 480۔

162۔ قتیبہ بن مسلم باہلی ولید بن عبدالملک کا جرنیل تھا اس نے سمرقند، بخارا اور ترکستان کو فتح کر کے اسلامی قلمرو میں شامل کیا۔ اس نے سلیمان بن عبدالملک کی بیعت کی بجائے اس کے خلاف علم بغاوت بلند کیا، وکیع بن ابی اسود نے خلیفہ (سلیمان بن عبدالملک) کو خوش کرنے کے لیے اس (قتیبہ بن مسلم) کا سر اور اس کی انگوٹھی دمشق میں سلیمان بن عبدالملک کے پاس بجھوا دی۔ دیکھئے:

نجیب آبادی، تاریخ اسلام، جلد 2، ص 143۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 5، ص 281۔

163۔ رحمانی بیگم، ڈاکٹر، دعوت عباسیہ، کریم پبلشرز، کراچی، 1967ء، ص 78۔

164۔ ایضاً،ص 81۔

165- Hitti, Philip K. History of the Arabs, Macmillan and company limited , England,1961 .P- 232.

166۔ رحمانی بیگم،دعوت عباسیہ،ص 84۔

167۔ ایضاً،ص 85تا 87۔

168۔ جرجی زیدان،تاریخ التمدان الاسلامی،ص 237۔

169۔ الماوردی،ابوالحسن علی بن محمد بن حبیب البصری البغدادی، الاحکام السلطانیہ،مترجم ۔سید محمد ابراہیم،ادارہ اسلامیات، انارکلی،لاہور،1988ء، ص 248۔

170۔ حسن ابراہیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،مترجم ۔علیم اللہ صدیقی،مجلس ترقی ادب،لاہور،1959ء،جلد2،ص 43۔

171۔ بلاذری،فتوح البلدان،ص 464۔

172۔ احمد امین مصری،ضحی الاسلام،مترجم ۔عمر احمد عثمانی،دوست ایسوسی ایٹس،اردو بازار،لاہور،1933ء،ص 39۔

173۔ ایضاً،ص 46۔

174۔ ایضاً،ص 37۔

175۔ ایضاً،ص 40۔

176۔ ایضاً،ص 45۔

177۔ ایضاً،ص 44۔

178۔ ابومسلم خراسانی کا اصل نام ابراہیم بن عثمان اور اس کی کنیت ابواسحاق تھی ۔لیکن امام ابراہیم بن محمد نے اس کا نام عبدالرحمٰن بن مسلم اور اس کی کنیت ابومسلم رکھی یہ عجمی اور پارسی النسل شخص تھا۔ابوالعباس السفاح نے اسے خراسان کا گورنر مقرر کیا تھا۔ابوجعفر منصور چونکہ شروع سے ہی اس سے شاکی تھا اس لیے اس نے خلیفہ بنتے ہی اس کا (ابومسلم) کام تمام کردیا ۔دیکھیے:

حسن ابراہیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،جلد2،ص 38،79،210۔

نجیب آبادی،تاریخ اسلام،جلد2،ص 223۔

179۔ ابن خلدون،کتاب العبر ،جلد1،ص 1055۔

180۔ حسن ابراہیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،جلد2،ص 210۔

181۔ ایضاً

182۔ رضا خان، پروفیسر، تاریخ مسلمانان عالم، علمی کتب خانہ، لاہور، 1983ء، ص 194۔

183۔ موسیٰ بن نصیر کو ولید بن عبدالملک نے بلاد افریقہ کا گورنر مقرر کیا تھا فتح اندلس کے موقع پر سلیمان بن عبدالملک نے موسی بن نصیر کو پیغام بھیجا کہ وہ اس کی (سلیمان بن عبدالملک) خلافت کے قائم ہونے پر ہی مال غنیمت لیکر دمشق آئے۔ (کیونکہ ان دنوں ولید بن عبد الملک بستر مرگ پر تھا) جبکہ موسی بن نصیر اس کی خواہش کے برعکس ولید بن عبدالملک کی زندگی ہی میں دمشق چلا آیا۔ موسی بن نصیر کی یہ حکم عدولی سلیمان بن عبدالملک پر سخت ناگوار گزری۔ اس لیے اس نے خلافت سنبھالتے ہی اسے (موسیٰ بن نصیر) گورنری سے معزول کر دیا اور دوران قید ہی اس عظیم فاتح کا انتقال ہو گیا۔ دیکھیے:

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 174۔

183-A۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 3، ص 154۔

183-B۔ ولہاؤزن، جولیس، عہد اموی میں سیاسی و مذہبی احزاب، مترجم۔ علی محسن صدیقی، قرطاس، کراچی یونیورسٹی، کراچی، 2007ء، ص 164۔165۔

184۔ ترمذی، جامع ترمذی، باب ان ابنی ھذا السید، ص 857، حدیث 3773۔

185۔ مودودی، ابوالاعلی، خلافت و ملوکیت، ادارہ ترجمان القرآن، لاہور، 1986ء، ص 161۔

186۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 497۔

السیوطی، جلال الدین عبدالرحمن بن ابی بکر، تاریخ الخلفاء، نور محمد کارخانہ تجارت کتب، آرام باغ، کراچی، سن ندارد، ص 231-232۔

187-A۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1032۔

187-B۔ نگار، سجاد ظہیر، ڈاکٹر، عرب اور موالی، قرطاس، کراچی یونیورسٹی، کراچی، 2006ء، ص 203۔

188۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 188۔

189۔ ابن عبدالبر، ابوعمر، الاستیعاب، دائرۃ المعارف، حیدرآباد دکن، انڈیا، 1336ھ، جلد 1، ص 353۔

190۔ ابن عبدربہ، ابوعمر احمد بن محمد اندلسی، العقد الفرید، لجنة التا لیف والترجمہ، قاہرہ، مصر، 1940ء، جلد 1، ص 62۔

191۔ القرآن، 70:33۔

192۔ الکتبی، محمد بن شاکر، فوات الوفیات، مطبعۃ السعادہ، مصر، سن ندارد، جلد 2، ص 33۔

193۔ ابن عبدربہ، العقد الفرید، جلد 1، ص 62۔

194۔ زین العابدین کا اصل نام ابوالحسن بن علی بن الحسین بن علی بن ابی طالب ہے لیکن آپ زین العابدین کے نام سے زیادہ مشہور

ہیں آپکو علی اصغر بھی کہا جاتا ہے۔آپ کی کنیت ابو محمد تھی ۔اہل تشیع کے نزدیک آپکی والدہ آخری ایرانی بادشاہ یزدگرد کی بیٹی شہر بانو تھی جبکہ سنی روایات کی روسے آپ (زین العابدین ) کی والدہ کا نام سلافہ یا سلامہ بیان کیا جاتا ہے آپ کا لقب الخیرتین (دو بہترین چیزوں کا مجموعہ) ہے واقعہ کربلا میں بیمار ہونے کی وجہ سے آپکی جان بخشی ہوئی آپ نے 97ھ/715ء میں مدینہ میں وفات پائی ۔دیکھئے

ابن سعد،الطبقات الکبری،جلد5، ص212۔

یعقوبی،تاریخ الیعقوبی،جلد2،ص406۔

195۔ ابن سعد،الطبقات الکبری،جلد5،ص212۔

196۔ السیوطی،جلال الدین عبدالرحمان بن ابو بکر،حسن المحاضرہ،مطبعۃ الشرقیۃ،مصر، 1327ھ،جلد2،ص88۔

197۔ احمد امین مصری،ضحیٰ الاسلام،ص42-43۔

198۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ،جلد5،ص49۔

199۔ المسعودی، ابوالحسن بن حسین بن علی ،مروج الذھب ومعادن الجوہر،دارالاندلس للطباعۃ والنشر ،بیروت، لبنان،سن ندارد، جلد3،ص62-63۔

200۔ حسن ابراہیم حسن وعلی ابراہیم حسن،ڈاکٹر،النظم الاسلامیہ،مترجم ۔علیم اللہ صدیقی،ندوۃ المصنفین،دہلی،انڈیا، 1947ء،ص65

201۔ ایضاً

202۔ بخاری،صحیح بخاری،کتاب الفرائض،باب قول النبیؐ:لانورث ، ماترکنا صدقۃ،ص1161،حدیث 6726

203۔ القرآن،6:33

204۔ المسعودی،مروج الذہب ومعادن الجوہر،جلد1،ص450۔

205۔ ایضاً،جلد3،ص236۔

206۔ القرآن،33:33۔

207۔ القرآن،259:2۔

208۔ القرآن،12:5۔

209۔ القرآن،155:7۔

210۔ القرآن،7:59۔

211۔ القرآن،23:42۔

212۔ القرآن،214:26۔

213۔ القرآن، 41:8۔

213-A القرآن، 55:24۔

214۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 5۔

215۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 6، ص 275۔

216۔ ایضاً

217۔ ترمذی، جامع ترمذی، باب مناقب ابی الفضل ام النبی ﷺ، ص 855، حدیث 3762۔

218۔ ایضاً

219۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 6، ص 275۔

220۔ ترمذی، جامع ترمزی، باب مناقب اہلبیت، ص 859، حدیث 3889۔

221۔ محمد قطب الدین، مظاہر حق، باب مناقب اہل بیت النبی ﷺ، جلد 5، ص 739، حدیث 49۔

222۔ ابن طقطقی محمد بن علی بن طباطبا، الفخری فی الاداب السلطانیہ والدولۃ الاسلامیہ، مترجم محمود علی خان، ندوۃ المصنفین، اردو بازار، جامع مسجد، دہلی، انڈیا، 1969ء، ص 217۔

223۔ ایضاً

224۔ بخاری، صحیح بخاری، مناقب ابن عباسؓ، جلد 1، ص 51۔

225۔ ابن کثیر البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 51۔

226۔ محمد قطب الدین، مظاہر حق، فضلیت ابن عباسؓ، جلد 5، ص 725۔

227۔ ندوی، سیر الصحابہؓ جلد 2، ص 182۔

228۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 277۔

229۔ احمد بن حنبل، المسند الامام احمد بن حنبل، دار احیا التراث العربی، بیروت، لبنان، 1993ء، جلد 3، ص 498۔

230۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 51۔

230-A۔________ایضا_______، ص 466,465۔

231۔ القرآن 1:97 تا 5۔

232۔ القرآن، 108:1 تا 3۔

232-A ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 9، ص 464,463۔

233۔ الدینوری، الاخبارالطوال، ص 556 ۔

234۔ ایضاً ص 255۔

235۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 51۔

236۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 8۔

237۔ ایضاً ص 11۔

238۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 236- 237۔

239۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، مترجم ۔عمر احمد عثمانی، دوست ایسوی ایٹس، اُردو بازار، لاہور، 2003ء، ص 244۔

240۔ عبداللہ بن سبا کا تفصیلی تعارف باب دوم، ص 123، حوالہ 72 پر موجود ہے ۔

241-A۔ یعقوبی، تاریخ یعقوبی، جلد 2، ص 484۔

241-B. O' Leary, De Lacy D.D., The Arabic thought and its Place in History, Routledge and Kegan Paul Limited,London, 1954, P-97.

242۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 32۔

243 الدینوری، الاخبار الطورل، ص 556۔

244۔ نجیب آبادی، تاریخ اسلام، جلد 2، ص 197۔

245۔ رحمانی بیگم، دعوت عباسیہ، ص 99-100۔

246۔ الیعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 516۔

247۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1113۔

248۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 40۔

249۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 27، 28۔

250۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 52۔

251۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 243۔

252۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 85

253۔ Ameer Ali, Syed, A Short History of the Saracens, Islamic Book Service,

Urdu Bazar, Lahore, 1926, P-177.

254۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 44۔

255۔ جعفری، رئیس احمد، امامت وسیاست، شیخ غلام علی اینڈ سنز، لاہور، 1961ء، ص 579۔

256۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 85۔

257۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 40۔

258۔ الیعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 608۔

259. Hitti, The History of the Arabs, P- 285 .

260۔ الدینوری، الاخبار الطوال، ص 608۔

261۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 52۔

262۔ القرآن، 33:33۔

263 القرآن، 23:42۔

264۔ القرآن، 214:26۔

265۔ القرآن، 07:59۔

266۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 8۔
طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 82۔

267۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 9۔

268۔ جعفری، امامت وسیاست، ص 574۔

269۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 83۔

270۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 52۔

271۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 10۔

272۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص 42۔

273۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 87۔

274۔ الدینوری، الاخبار الطوال، ص 593۔

275۔ ایضاً

276۔ حسن ابراہیم حسن ۔تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2،ص 43۔

277۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ۔جلد5،ص 43۔

278۔ ابن طقطقی ،الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص 223۔

279۔ طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد6،ص 89-90۔

280 ۔القرآن، 2:50۔

281۔ ابن الاثیر، الکامل فی تاریخ، جلد5،ص 16۔

282. القرآن، 2:249۔

283۔ طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد6،ص 93۔

284۔ المسعودی،مروج الذھب ومعادن الجوھر, جلد3،ص 246۔

285۔ ایضاً

286۔ المسعودی،ابوالحسن علی بن الحسن بن علی ۔تنبیہ الاشراف ،مترجم ۔عبداللہ العمادی،ادارہ الطبع جامعہ عثمانیہ،سرکار عالی، حیدرآباد دکن،انڈیا، 1926ء،ص 209-210۔

287۔ Ameer Ali, A Short History of The Saracens, P-102

288۔ Hitti, History of the Arabs, P-285

289۔ ابن خلدون، کتاب العبر ، جلد1،ص 1054، 1055۔

290۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History, Negarshat Publishers Urdu Bazar Lahore,2005,P-82

291۔ المسعودی،مروج الذھب ومعادن الجوہر، جلد3،ص 228۔

292۔ کوفی وہ لوگ تھے جن پر اعتماد کرتے ہوئے حضرت علیؓ نے مدینہ چھوڑا، لیکن ان لوگوں نے وفا نہ کی، یہاں تک کہ انہوں نے (کوفیوں) آپ کو شہید کر دیا۔

____ کوفیوں نے سیدنا حسنؓ کے خیمے کو آگ لگا کر انہیں زخمی کر دیا۔

____ مال و دولت کے لالچ میں بیعت حسینؓ توڑ کر انہیں شہید کر دیا گیا۔

____ مسلم بن عقیل نے شہادت سے قبل سیدنا حسینؓ کو ان کے بارے میں لکھا کہ کوفی نا قابل اعتماد و اعتبار ہیں۔

____ حضرت عبداللہ بن مطیع کے بقول کوفی سب سے بڑے عہد شکن ہیں۔

___ عکرمہ کے بقول کوفی جس سے عہد پیان کرتے ہیں ۔اسی کے خلاف صف آراء ہوتے ہیں یہ لوگ (کوفی) کبھی آگ کی طرح گرم اور کبھی برف کی طرح سرد ہوتے ہیں ۔

تفصیل کے لیے دیکھئے:

Ameer Ali ,A Short History of the Saracens,P-84

293۔ حسن ابراہیم حسن ،تاریخ السلام السیاسی ،جلد 2،ص 160 ۔

294۔ الدینوری،الاخبار الطوال،ص 588۔

295۔ ابن خلدون ،کتاب العبر ،جلد 1،ص 15۔18۔

296۔ بکیر بن ہامان کی کنیت ابو ہاشم تھی اور یہ عباسی تحریک کے اہم داعیوں میں سے ایک تھا۔اس نے سندھ سے لایا ہوا تمام سونا چاندی اس تحریک کے لیے وقف کر دیا۔دراصل عراق وعجم میں عباسی تحریک کی کامیابی اسی کی مرہون منت تھی اس نے ابو مسلم خراسانی کو امام ابراہیم کی خدمت میں پیش کیا تھا۔دیکھئے:

الدینوری،الاخبار الطوال،ص 557 تا 556 ۔

جعفری،امامت وسیاست،ص 579۔

297 الدینوری،الاخبار الطوال،ص 257 تا 256۔

298۔ ایضاً

299۔ ابن خلدون ،کتاب العبر ،جلد 1،ص 1053۔

300۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ،جلد 5، ص 30۔

301۔ القرآن، 39:22۔

302۔ ابن سعد،الطبقات الکبری،جلد 2،ص 140۔

303۔ ابن الاثیر،الکامل فی التاریخ،جلد 5،ص 11 تا 10۔

304۔ الدینوری،الاخبار الطوال،ص 559 تا 560۔

305۔ حسن ابراہیم حسن ،تاریخ اسلام السیاسی ،جلد 2،ص 33۔

306۔ عمار بن زید خراسان میں عباسی تحریک کا سربراہ تھا یہ خداش کے نام سے مشہور تھا یہ منکرات کو مباح اور نسبی محارم (جن سے نکاح حرام ہے جیسے ماں، بہن، بیٹی اور دو بہنوں کا بیک وقت ایک مرد سے نکاح) سے جنسی تعلقات کو جائز اور حلال سمجھتا تھا۔اس کے نزدیک صوم (روزہ) سے مراد امام کا ذکر ہے صلوٰۃ سے مراد امام کے لیے دعا کرنا اور حج سے مراد امام موصوف سے رجوع کرنا تھا اس کے ان نظریات

کی وجہ سے گورنر خراسان نے اسے (خداش کو) صلیب دے دی تھی۔ دیکھئے

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ جلد5، ص320۔

ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1، ص1053-1054۔

307۔ القرآن، 29:27 تا 30۔

308۔ رحمانی بیگم، دعوت عباسیہ، ص119۔

309۔ ایضاً، ص128۔

310۔ جعفری، امامت و سیاست، ص620۔

311۔ حسن ابراہیم حسن، النظم لاسلامیہ، ص65۔

312۔ Hitti, History of the Arabs, P-328

313۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-313

314۔ Hitti, History of the Arabs, P-318

315۔ حسن ابراہیم حسن، النظم الاسلامیہ، ص72۔

باب دوئم

# عباسی خلفاء کے خلافت و حکومت سے متعلق نظریات

# قرآن کا نظریہ خلافت

۱۔ روحانی پیشوائی اور امامت کا تصور

۲۔ خلفاء کا مطلق العنانیت کے جواز سے متعلق "فرمانروائی کے منجانب اللہ" ہونے کا نظریہ

۳۔ خلافتی ادارے کو وارثتی ادارہ بنانے کے سلسلے میں ایرانی نظریہ "خداداد حق" کو مذہبی تطبیق دینے کی کوشش۔

۴۔ حضور اکرم ﷺ سے قرابت کے ناطے خلافت میں موروثیت کے نقطۂ نظر کا جواز۔

قرآن کے تصور کائنات کی رُو سے انسانوں کا حقیقی فرماں روا بھی وہی ہے جو اس کائنات کا حاکم وفرماں روا ہے اس لئے انسانی معاملات میں حاکمیت کا حق بھی اللہ تعالیٰ ہی کو پہنچتا ہے ۔لہٰذا اُس کے سوا کوئی انسانی یا غیر انسانی طاقت بطور خود حکم دینے اور فیصلہ کرنے کی مجاز نہیں ہے ۔اس طرح انسان بھی اپنی زندگی کے غیر اختیاری حصے میں طبعًا اس کی حاکمیت اور فرماں روائی کا مطیع ہے پھر اللہ تعالیٰ انسانی زندگی کے کسی بھی حصے میں اپنی اس حاکمیت کو بزورقوت مسلط نہیں کرتا بلکہ قرآن کے ذریعے وہ انسانوں کو یہ دعوت دیتا ہے کہ تصور وارادہ کے ساتھ اس کی حاکمیت تسلیم اور اس کی اطاعت کو اختیار کیا جائے اس لئے ارشاد باری تعالیٰ ہے ۔

ان ربکم اللّٰہ الذی خلق السمٰوات والارض [1] ۔

"درحقیقت تمہارا رب اللہ ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا"

اس آیت کی رُو سے ہر اہل عقل کو اس بات کی دعوتِ فکر دی گئی ہے کہ وہ اس ذاتِ اقدس کو اپنا مالک وخالق مانیں جو اس عظیم الشان عالم کو عدم سے وجود میں لانے اور حکیمانہ نظام کو چلانے پر قادر ہے ۔لہٰذا ہم پر لازم ہے کہ ہم اس کی عبادت کریں، اس کو اپنا رب سمجھیں، اس سے اپنی حاجات طلب کریں مخلوق پرستی کی دلدل سے نکل کر حقیقت کو پہچانیں [2] ۔

قرآن کریم میں ایک اور موقع پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

ان الحکم الا للّٰہ ط امر الّا تعبدو الا ایاہ ط ذالک الدین القیّم ولکنّ اکثر الناس لا یعلمون ہ [3]

"حکم اللہ کے سوا کسی کے لئے نہیں ہے اس کا فرمان ہے کہ تم اس کے سوا کسی کی بندگی نہ کرو، یہی صحیح دین ہے مگر اکثر لوگ نہیں جانتے"

اس آیتِ کریمہ میں بھی اللہ تعالیٰ نے صراحت کے ساتھ یہ بات بیان کر دی ہے کہ حکم اور حکومت پر اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کا حق نہیں ہے اور ساتھ ہی یہ حکم بھی دیا گیا ہے کہ اس کے سوا کسی کی عبادت نہ کی جائے کیونکہ یہ دینِ قیم ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا ہوا ہے۔

قل من یرزقکم من السماء والارض امن یملک السمع والابصار ومن یخرج الحی من المیت ویخرج المیت من الحی ومن یدبر الامر ط فسیقولون اللّٰہ فقل افلاتتقون ہ فذلکم اللّٰہ ربکم الحق فماذابعدا الحق الا الضّلل فانّیٰ تصرفون ہ [4] ۔

"کہو کہ کون تم کو آسمانوں اور زمین سے رزق دیتا ہے سماعت اور بینائی کی قوتیں کس کے اختیار میں ہیں؟

کون بے جان سے جاندار نکالتا ہے اور کون جاندار سے بے جان کو نکالتا ہے اور کون دنیا کا انتظام چلاتا

ہے؟ تو وہ ضرور کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ، کہو پھر تم ڈرتے کیوں نہیں، پھر تو وہ اللہ تعالیٰ ہی تمہارا حقیقی رب ہے

آخر حق کے بعد گمراہی کے سوا اور کیا رہ جاتا ہے؟ پھر تم کدھر کو لوٹے جاتے ہو؟"

مندرجہ بالا آیات میں اللہ تعالیٰ انسان کی زبان سے خود اس بات کا اقرار کرواتا ہے کہ کائنات اور انسان کی ہر چیز پر اسے قدرتِ کاملہ حاصل ہے یعنی تمام چیزوں کا پیدا کرنے والا، باقی رکھنے، ان سب کا کام میں لگانے کا انتظام کرنے والا صرف ایک ہی اللہ ہے لہذا جب ان باتوں کا اقرار کر لیا جائے تو پھر عبادت اور اطاعت کا حقدار اس کے سوا کسی اور کو کیوں بنایا جائے۔

آیت کے آخر میں اللہ تعالیٰ اپنے گمراہ بندے سے پوچھتا ہے کہ جب تم میری صفات کو دیکھ چکے ہو اور اس کا اقرار بھی کرتے ہو تو پھر حق کو چھوڑ کر گمراہی کی طرف کیوں جا رہے ہو جب کہ تم پر حق بھی ظاہر ہو چکا ہے۔

درج ذیل آیات سے حاکمیتِ اعلیٰ کا تصور اور بھی واضح ہو جاتا ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**قل اللھم ملک الملک توتی الملک من تشا ء و تنز ع الملک ممن تشاءُ ہ**[5]

"کہو! اے ملک کے مالک تو جس کو چاہتا ہے ملک دیتا ہے اور جس سے چاہتا ہے ملک چھین لیتا ہے"

**خلافت اور اس کا آغاز:۔**

حضور اکرمؐ کے وصال کے بعد امت مسلمہ کے دینی اور دنیوی امور کے تحفظ وانصرام کے لئے آپؐ کے ایک ایسے متفق علیہ جانشین کی ضرورت تھی جس کے ہاتھ میں پوری امت کی قیادت ہو۔ اس لئے حضور اکرمؐ کے بعد ایسا قائد پیدا کرنے کے لئے خلافت کا منصب ضروری تھا لہذا امت پر فرض تھا کہ وہ اتفاقِ رائے یا کثرت رائے سے اپنا ایک امام مقرر کرے۔[6]

خلافت کے لغوی معنی نیابت اور قائم مقامی کے ہیں۔ یہ نیابت خواہ کسی سابقہ شخص کی موت کی صورت میں ہو یا اس کے معزول ہونے پر اپنا اختیار ومنصب کسی کے سپرد کرنے سے ہو، تمام صورتوں میں اس کا جانشین اس کا خلیفہ کہلائے گا[7] اور لفظ خلیفہ کا اصطلاحی مفہوم پیغمبر اسلام کے قائم مقام یا ان کے جانشین کے ہیں۔[8]

دراصل خلافتِ ارضی کا مقصد یہ ہے کہ دنیا میں نوعِ انسانی کی ہدایت کے لئے ایک خاص ذمہ دار نظام یا حکومت قائم ہو، تا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی عدالت کو دنیا میں نافذ کر کے ظلم وطغیان سے اس سرزمین کو پاک کرے، جس سے عوام کو دنیا میں امن وسکون اور راحت وطمانیت نصیب ہو۔

اللہ تعالیٰ تخلیقِ انسان کے بارے مین ارشاد فرماتا ہے۔

**لقد خلقنا لانسان فی احسن تقویم**۔[9]

"بے شک انسان کو بہترین ساخت پر پیدا کیا گیا"

تخلیق انسان کے بعد انسانی ضرورتوں کی تکمیل کے متعلق اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

سخر لکم مافی السموات وما فی الارض جمیاً منه۔ [10]

"اور جو آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب کو اپنے حکم سے تمہارے لیے مسخر کر دیا ہے"۔

باریٔ تعالیٰ نے انسان کے اندر مخصوص اور محدود صفات پیدا کر کے اسے اپنے ہاتھوں سے تخلیق کیا، اس کے بعد فرشتوں کو حکم دیا کہ میں زمین پر اپنا خلیفہ بنانے والا ہوں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

انی جاعل فی الارض خلیفة [11]

"بیشک میں زمین میں اپنا نائب بنانے والا ہوں"

اللہ تعالیٰ کے حکم کے بعد فرشتوں نے انسان کے بارے میں اپنے شکوک وشبہات کا اظہار کیا، جس پر اللہ تعالیٰ نے انسان سے اس کے علم کا مظاہرہ کرا کے خلافت کے لئے اس کی اہلیت فرشتوں پر ثابت کر دی اس کے بعد ان کو حکم دیا گیا کہ اس کی خلافت کو تسلیم کرو اور اطاعت وتسلیم کے طور پر اس کو تعظیماً سجدہ کرو، اسطرح تمام فرشتوں نے انسان کو سجدہ کر کے اس کی خلافت تسلیم کر لی لیکن شیطان نے انسان کی خلافت ماننے سے انکار کر دیا اور وہ راندۂ درگاہ ہو گیا [12]۔

جمہور کے نزدیک خلیفہ اللہ کا براہ راست جانشین یا قائم مقام نہیں ہوتا بلکہ وہ صرف اللہ کے رسول ﷺ کا نائب ہوتا ہے۔ اس کی تصدیق حضرت ابو بکرؓ کے اس جواب سے ہوتی ہے جو آپؓ نے کسی کے خلیفۃ اللہ کہنے پر فرمایا۔

"میں خلیفۃ اللہ نہیں بلکہ خلیفۂ رسول ہوں" [13]۔

خلیفہ اس شخص کو کہا جاتا ہے جو کسی ملک میں کسی کے تفویض کردہ اختیارات کو اس کے نائب کی حیثیت سے استعمال کرے، کیونکہ وہ خود مالک نہیں ہوتا بلکہ اصل مالک کا نائب ہوتا ہے۔ اس کے اختیارات ذاتی نہیں بلکہ مالک کے عطا کردہ ہوتے ہیں اور پھر وہ اپنی مرضی کے مطابق کام کرنے کا حق بھی نہیں رکھتا بلکہ اس کا کام مالک کی منشاء کو پورا کرنا ہوتا ہے اگر وہ اپنے آپ کو ہی مالک سمجھ بیٹھے اور مالک کے تفویض کردہ اختیارات کو من مانے طریقے سے استعمال کرنے لگے یا اصل مالک کو چھوڑ کر کسی اور کو مالک تسلیم کر کے اس کی منشاء پوری کرے اور اس کے احکام کی تعمیل کرنے لگے تو یہ سب غداری اور بغاوت کے مترادف ہوگا [14]۔

دراصل خلافت وہ طرزِ حکومت ہے جو صرف اسلام کے ساتھ مخصوص ہے [15] اس کی تشکیل میں کسی پچھلے طرز تمدن یا تنظیم سیاسی سے مدد نہیں لی گئی کیونکہ پہلے مرحلے پر یہ حکومت اللہ تعالیٰ کی نیابت کے طور پر براہ راست اللہ کے پیغمبروں کو حاصل ہوئی ہے اور ویسے بھی پیغمبروں کا انتخاب بلا شبہ اللہ تعالیٰ خود ہی فرماتا ہے [16]۔

اس لئے ارضی خلافت کے وارث اور خلیفۃ اللہ حضور اکرم ﷺ تھے۔ اس کے بعد یہ مرکزی حکومت جن لوگوں کے ہاتھ آئی وہ

خلیفۃ اللہ کے نائب اور قائم مقام تھے اور ان پر ہی لفظ خلیفہ کا اطلاق ہوتا ہے [17] ۔

ملکی نظم ونسق برقرار رکھنے کے ساتھ ساتھ کتاب وسنت پر عمل پیرا ہونے کے لئے رعایا پر خلیفہ کی اطاعت وفرماں برداری واجب ہوتی ہے کیونکہ خلافت دینی اور دینوی اقتدار کا ایک خوشگوار امتزاج ہے [18] ۔

دینوی اور دینی اقتدار میں مقاصد کے اس فرق کی وجہ سے ان کا طریق کار بھی مختلف ہوگیا کیونکہ دینوی ملوکیت صرف عقلی جواز اور استحقاق کے بہانے سے محض دینوی مفاد کا خیال رکھتی ہے جبکہ خلافت رعایا کے لیے ان کے دینوی اور اخروی کاروبار میں شرعی احکام کا نفاذ چاہتی ہے [19] ۔

خلافت ایک ایسی تنظیم تھی جو بالکل قرآن وسنت کی بنیاد پر قائم کی گئی تھی لیکن اس کا دارومدار دینوی اقتدار پر قائم ہوتا تھا، اس لئے قرآن کریم میں بار بار اس کی تشریح کی گئی۔ ارشاد باری تعالی ہے۔

وعد اللہ الذین امنوا منکم و عملوا الصلحت لیستخلفنھم فی الارض کما استخلف الذین من قبلھم ہ۔ [20]

"جو لوگ تم میں سے ایمان لائے اور نیک کام کرتے رہے اُن سے اللہ کا وعدہ ہے کہ وہ اُن کو ملک کا حاکم بنائے گا جیسا کہ ان سے قبل لوگوں کو حاکم بنایا گیا تھا"

البتہ فرق صرف یہ ہے کہ اسلام میں پاپائیت کے برعکس جس شخص کو مکمل دینوی اقتدار حاصل نہ ہو وہ ارضی خلافت کا دعویٰ نہیں کرسکتا جبکہ پاپائیت کو ہمیشہ ایک طاقتور شہنشاہ کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ اس کے برعکس اسلام میں کبھی کسی ایسی دورنگی کی حاجت نہیں رہی [21] ۔

اس بات کی تائید قرآن کریم کی اس آیت سے ہوتی ہے۔

الذین ان مکنّٰھم فی الارض اقاموا الصلوۃ واتوا الزکوۃ وامروا بالمعروف ونھوا عن المنکر ط وللّٰہ عاقبۃ الامور۔ [22]

"یہ وہ لوگ ہیں کہ اگر ہم ان کو ملک میں دسترس دیں تو وہ نماز پڑھا کریں، زکوۃ ادا کریں، نیک کام کرنے کا حکم دیں اور برے کاموں سے منع کریں اور سب کاموں کا انجام اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے"

مندرجہ بالا آیات میں اللہ تعالیٰ کا یہ منشاء صاف دکھائی دیتا ہے کہ مسلمانوں کے ہاتھوں میں خدا کے قانونِ الہیہ کے اجراء کی طاقت ہونی چاہیے، کیونکہ دین ودنیا کا امتزاج ہی انسان کو انسان بناتا ہے اور اس سے احسنِ تقویم کا مظاہرہ ہوسکتا ہے، بصورت دیگر وہ فرشتہ ہوجائے گا یا شیطان اور ان دونوں اصناف سے الگ ایک خاص مخلوق یعنی انسان کی تخلیق کا مقصد فوت ہوجائے گا [23] ۔

دراصل خلافت کا مقصد بھی پیغمبر اسلام ﷺ کے مشن کو دوامی بنانا تھا تاکہ پیغامِ ربانی حفاظت کے ساتھ ہر زمانے کے لوگوں تک پہنچتا رہے۔

حضور اکرمؐ تک چونکہ نبوت کا سلسلہ جاری رہا تھا اس لئے اُس دور میں اس قسم کے متبادل انتظام کی ضرورت پیش نہ آئی لیکن آپکے بعد اس کام کو جاری رکھنے کے لئے ایک مستقل ادارے کی ضرورت تھی اس لئے آپ ﷺ کے بعد خلافت جیسے ادارے کا قیام عمل میں آیا [24]۔

یاد رہے کہ عام سیاسی مقاصد محض دنیوی امور کی اصلاح تک محدود ہوتے ہیں اور لوگوں کی نگاہ بھی اس سے آگے نہیں بڑھتی جبکہ پیغمبر اسلام ﷺ کی بعثت کا مقصد ہی دنیا اور آخرت دونوں کی اصلاح ہے جس کے لئے شرعی احکام کے نفاذ کا اجراء اور ان پر عمل پیرا ہونے کی ترغیب وتاکید لازمی ہے خواہ ان کا تعلق دینوی امور سے ہو یا اُخروی نجات سے، اس طرح انبیاءؑ کے بعد ان کا یہ فریضہ ان کے خلفاء اور جانشین سرانجام دیتے ہیں۔ اس سے خلافت کے مقاصد واضح ہوجاتے ہیں [25]۔

دنیوی امور چونکہ آخرت کی طرف لوٹتے ہیں اس لئے خلافت انسان کی شرعی تقاضوں کے مطابق دینوی اور اُخروی فلاح و بہبود کی طرف رہنمائی کا نام ہے [26]۔

عہدِ خلفائے راشدہ میں خلافتی ادارے کی نوعیت:۔

حضور اکرمؐ کی رحلت کے بعد خلفائے راشدین نے جو آپؐ کے تربیت یافتہ اصحابؓ تھے اسلامی اصولوں (قرآن وسنت) کے مطابق لوگوں کی رہنمائی کی اور اسلامی مملکت کے نظام کو چلایا، بالفاظ دیگر خلیفہ کی مجلسِ شوریٰ خدائی قوانین کو نافذ کرنے والی تھی نہ کہ اسے وضع کرنے والی۔ اس دور میں حکومتی امور باہمی مشاورت سے طے کئے جاتے تھے جیسا کہ ارشاد باری ہے۔

**وامرھم شوریٰ بینھم۔** [27]

''اور وہ اپنے کام آپس کے مشورے سے کرتے ہیں''

اس آیت کے پیش نظر خلیفہ اول کے زمانے میں ایک مجلس شوریٰ موجود تھی اس مجلس شوریٰ کے ارکان کا انتخاب خلیفہ اہلیت اور تقویٰ کی بنیاد پر کرتا تھا اور اس میں ان لوگوں کو منتخب کیا جاتا جو احکام شریعت سے بخوبی آگاہ ہوں۔ جنھوں نے اسلام کے لئے قربانیاں دی ہوں اور ان کے کردار بے داغ ہوں۔

تمام شرعی اور انتظامی امور اسی مجلس شوریٰ کے سامنے پیش ہوتے تھے اور بحث وتمحیص کے بعد قرآن وسنت کی روشنی میں ان امور پر فیصلے دیئے جاتے تھے اور یہ فیصلے عموماً متفقہ طور پر ہوتے تھے کیونکہ اس مجلس شوریٰ کو اجتماعی ذمہ داریوں کا احساس ہوتا تھا اور اس طرح اتفاق رائے یا کثرت رائے سے طے پانے والے قوانین وضوابط کا اطلاق خلیفہ سمیت ہر شخص پر ہوتا تھا [28]۔

اس مجلس شوریٰ کے ارکان کبار صحابہؓ میں سے ہوتے اور ان میں سے بعض ارکان کے ذمے بڑے بڑے حکومتی فرائض بھی ہوتے تھے جیسے عہد صدیقیؓ میں حضرت عمر فاروقؓ کے ذمے زکوٰۃ کی تقسیم کا انتظام اور محکمہ عدل تھا اسی طرح حضرت علیؓ کے سپرد مراسلت، جنگی قیدیوں کی نگہداشت اور ان سے متعلق زرفدیہ کے کام تھے محکمہ فئی (مال غنیمت) حضرت ابوعبیدہ بن الجراح کے سپرد تھا [29]، اور آپؓ بیت المال کے

منتظم علی بھی تھے [30] ۔

عہد خلفائے راشدین میں بیت المال کو قومی امانت تصور کیا جاتا تھا مملکت کا مالیہ خلیفہ کی ذاتی آسائش کے لئے نہیں بلکہ عوام کی فلاح و بہبود اور ملکی نظم و نسق چلانے کا ذریعہ ہوتا تھا اس لئے خلیفہ اول کے زمانے تک اس پر کوئی محافظ یا پہرہ دار نہ ہوتا تھا اور خلیفہ صرف ناگزیر حالات ہی میں بیت المال سے کچھ لینے کا روادار ہوتا ۔

حضرت ابو بکر صدیقؓ خلافت سے قبل تجارت کیا کرتے تھے اب خلافت کے بعد ان کی تجارت سرکاری کاموں میں حائل ہونے لگی، لیکن اس کے بغیر گزارہ بھی ممکن نہ تھا، کیونکہ آپ کو اہلِ خانہ کی کفالت بھی کرنا تھی لہذا آپؓ کے ان حالات کو دیکھتے ہوئے حضرت ابو عبیدہؓ بن الجراح اور حضرت عمر فاروقؓ نے مجلس شوریٰ کی منظوری سے خلیفہ اول کے لئے بیت المال سے سالانہ چھ ہزار درہم وظیفہ مقرر کیا تا کہ وہ ہمہ وقت عوامی خدمات کی انجام دہی کرسکیں [31] اس مقصد کے لئے خلفائے راشدین بیت المال سے اوسط درجے کا وظیفہ حاصل کرتے تھے مگر اپنے اس مقررہ وظیفہ کے بارے میں بھی اس قدر محتاط ثابت ہوئے کہ حضرت ابو بکر صدیقؓ نے وفات سے قبل وصیت فرمائی ۔

"ہمارے پاس مسلمانوں کا جو مال ہے اُسے واپس کر دو، میں اس مال میں سے کچھ لینا نہیں چاہتا میری وہ زمین جو فلاں فلاں مقام پر ہے اُن اموال کے عوض مخصوص ہے جو میں بطور نفقہ بیت المال سے لے چکا ہوں" [32] ۔

چنانچہ خلیفۂ اول کی وصیت کے مطابق ان کے اہلِ خانہ نے وہ زمین، اونٹنی، غلام اور ایک چادر جو پانچ درہم کی تھی سب کچھ حضرت عمر فاروقؓ کو دے دیا [33] ۔

خلفائے راشدین باوجود اختیارات کے بیت المال سے اپنے مقرر کردہ وظیفہ کے علاوہ کچھ اور لینے کے سلسلے میں بہت محتاط تھے [34] ۔

اس دور میں عشر و مالیہ کی رقم غریبوں اور محتاجوں کے علاوہ فوج کی ضروریات پوری کرنے کیلئے استعمال ہوتی تھی حضرت عمر فاروقؓ کے دور میں یہ حکمت عملی اختیار کی گئی کہ مفتوحہ علاقوں کی اراضی فوج میں تقسیم کرنے کی بجائے اُسے ریاست کی ملکیت بنا دیا جائے ۔ اس طرح اس اراضی سے حکومت کو جو آمدنی حاصل ہوتی اس سے فوج کے اخراجات پورے کئے جاتے اور جو کچھ بچ جاتا اُسے حقداروں میں تقسیم کر دیا جاتا [35] ۔

حضرت عمر فاروقؓ نے مالیات کا محکمہ بھی قائم کیا جسے دیوان کہا جاتا تھا [36] ۔ دیوان قائم ہونے کے بعد لوگوں کے وظائف کی فہرست تیار کی گئی اس میں سب سے پہلے اہلِ بیت، اس کے بعد بدری صحابہ کرامؓ، اس کے بعد اسلام میں فضیلت کے اعتبار سے لوگوں کے ناموں کا اندراج کیا گیا [37] ۔

یہ وظائف بعض ذمیوں کو بھی ان کی وفاداری اور خدمات کے صلہ میں دیے جاتے تھے [38] ۔ عہد فاروقیؓ میں نوزائیدہ بچوں کا سو

سے دوسو درہم تک وظیفہ مقرر ہوا[39]۔اس دور میں مفتوحہ علاقوں کے زمینداوروں کی حالت بہتر بنانے کے لیے اناج پر محصول کی شرح کو کم کیا گیا۔مصر،شام،عراق اورجنوبی ایران کی زمینوں کی پیائش کر کے ان پر یکساں لگان مقرر کیا گیا[40]۔

خلیفۂ ثانیؓ کے ہی دور میں عاملوں کی تنخواہیں مقرر ہوئیں،سب سے پہلے حضرت عمار بن یاسرؓ کو کوفہ کا عامل مقرر کر کے ان کی تنخواہ چھ سو درہم مقرر کی گئی۔اس طرح فوج کے افسران اور نماز پڑھانے والوں کو بھی چھ چھ سو درہم ماہانہ تنخواہ دی جانے لگی[41]۔اس دور میں قاضیوں کو ماہانہ ایک سو درہم ملتے تھے اس سے قبل قاضیوں کو تنخواہ نہ دی جاتی تھی نیز اس دور میں قاضیوں کو حاکم کے خطاب سے پکارا جاتا تھا[42]۔

خلافتِ راشدہ کے عہد میں خلفاء کی زندگیاں انتہائی سادہ تھیں سادگی کا یہ عالم تھا کہ اگر خلیفہ وقت باقی لوگوں کے درمیان ہوتے تو باہر سے آنے والا شخص کبھی یہ اندازہ نہ کر سکتا تھا کہ ان میں سے خلیفہ کون ہے؟ایک بار حضرت عمر فاروقؓ لوگوں کو اس حال میں نماز پڑھانے گئے کہ ان کے سر پر پھٹا ہوا عمامہ اور پاؤں میں ٹوٹی ہوئی جوتیاں تھی[43]۔خلفائے راشدین کبھی اپنی ذاتی حفاظت کے لیے پولیس یا پہرہ دار رکھنے کی ضرورت محسوس نہ کرتے تھے اس وجہ سے رعایا میں کسی بھی شخص کو خلیفہ سے ملنے میں دشواری پیش نہ آتی اور نمازوں میں امامت کی وجہ سے خلفائے راشدین ہر وقت عوام کے حالات سے باخبر رہتے تھے[44]۔خلفائے راشدین کا لباس عام اور معمولی کپڑوں کا ہوتا تھا۔حضرت سائب بن یزید سے مروی ہے کہ میں نے حضرت عمر فاروقؓ کے تہبند میں سولہ پیوند لگے دیکھے اوران کی چادر صرف چھ بالشت کی تھی اوران کے پیروں میں کھجور کی چھال کی بنی ہوئی جوتیاں ہوتیں[45]۔حضرت انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ میں نے حضرت عمر فاروقؓ کو ایک بار اس حال میں دیکھا کہ ان کی قمیص پر چار جگہ پیوند لگے ہوئے تھے اس طرح عثمان نہدی کا بیان ہے کہ میں نے حضرت عمر فاروقؓ کے پائجامے میں چمڑے کا پیوند لگا ہوا دیکھا[46]۔یہ لوگ خلیفۂ وقت ہوتے ہوئے بھی بازاروں میں عام لوگوں کی طرح آتے جاتے تھے جن کی حفاظت پر نہ پولیس کے دستے متعین ہوتے اور نہ ہی خفیہ ایجنسیاں ان کے اورعوام کے درمیان حائل ہوتیں تھیں اور جب یہ لوگ کسی چھوٹے سے چھوٹے آدمی سے کچھ کہتے تو جواب میں انہیں بعض اوقات اپنی بات سے بھی کہیں زیادہ سخت گفتگو سننے کو ملتی[47]۔یہ لوگوں پر خدا ترسی،انصاف اور عمدہ برتاؤ کے ساتھ حکمرانی کرتے تھے۔

خلفائے راشدین کی غذا عام فقراء و مساکین کی غذا سے بھی کم درجے کی ہوتی تھی۔خلفاء ایسا کسی محتاجی یا تنگدستی کی وجہ سے نہ کرتے بلکہ اپنی غریب رعایا کی ہمسری اور ہمدردی کے خیال سے کرتے تھے[48]۔

حضرت علیؓ کو اپنی املاک سے بیش بہا آمدنی ہوتی تھی وہ سب کی سب فقیروں اور محتاجوں کو دے ڈالتے تھے اور اپنا گزارہ صبرو قناعت سے کرتے[49]۔

الغرض یہ کہ خلفائے راشدین اپنے آپ کو مطلق العنان یا خود مختار نہ سمجھتے تھے بلکہ وہ اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ طاقت و اختیارات کو عوام کی فلاح و بہبود کے لیے استعمال کرتے تھے۔اس بات کا اندازہ حضرت ابو بکر صدیقؓ کے پہلے خطبہ سے لگایا جا سکتا ہے:

"جب تک میں تمہیں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے احکام کے مطابق حکم دوں تو
میری اطاعت تم پر فرض ہے ورنہ میری اطاعت تم پر لازم نہ ہوگی"[50]۔

عہدِ نبوی ﷺ اور عہدِ خلافتِ راشدہ میں لوگوں کو عہدے رنگ و نسل یا قوم و قبیلے کی بنیاد پر نہیں بلکہ ذاتی فضیلت و قابلیت اور صالح اعمال کی وجہ سے دیئے جاتے تھے اس طرح ہر شخص اپنی قابلیت کی بنیاد پر بڑے سے بڑے عہدے پر فائز ہو سکتا تھا۔اس کا ثبوت درج ذیل واقعہ سے لگایا جا سکتا ہے کہ جب ابو سفیانؓ نے خلیفۂ اولؓ سے شکایت کی کہ ہم سرداران قریش ہیں اور ہمیں کسی بھی حکومتی عہدہ میں متعین نہیں کیا گیا اس کے جواب میں خلیفہ اول نے فرمایا:

"تم بھی جہاد میں اپنے بھائیوں کے سے کارنامے دکھاؤ"[51]۔

خلیفہ وقت کے اس جواب کے بعد ابو سفیانؓ کا خاندان جہاد میں مشغول ہو گیا اس کے بعد خلیفۂ اولؓ نے اسلام کے ساتھ اس خاندان کے خلوص کو دیکھتے ہوئے انہیں حکومتی عہدوں پر متعین کرنا شروع کر دیا۔خلیفۂ اولؓ نے سب سے پہلے یزید بن ابو سفیانؓ کو دمشق کا والی مقرر کیا۔حضرت عمرؓ نے یزید بن ابو سفیان کے بعد حضرت امیر معاویہؓ کو دمشق کا والی مقرر کیا۔خلیفہ ثالث حضرت عثمان غنیؓ نے نہ صرف انہیں اس عہدے پر برقرار رکھا بلکہ دوسرے علاقوں کو بھی ان کی قلمرو میں شامل کر کے انہیں پورے شام کا عامل مقرر کر دیا[52]۔

عمال کے تقرر کے لیے ایسے قوانین بنائے گئے، جس سے ان کے محاسبے میں آسانی رہے ان عمال کی تقرری کے وقت ان سے درج ذیل باتوں کا حلف لیا جاتا تھا۔

- عامل ترکی گھوڑے پر سواری نہ کرے گا۔
- عامل باریک کپڑا نہ پہنے گا۔
- سرکاری عہدیداران (گورنر یا قاضی) دروازے پر دربان مقرر نہ کریں گے۔
- عامل چھنے ہوئے آٹے کی روٹی نہ کھائے گا۔
- تقرر کے وقت عمال سے ان کے مال و اسباب کی فہرست تیار کروا کے رکھی جاتی تھی۔اگر تقرری کے بعد کسی عہدیدار کے مال و اسباب میں غیر معمولی اضافہ دیکھنے میں آتا تو اس کے مال کا نصف حصہ بیت المال میں جمع کروا دیا جاتا تھا[53]۔

چنانچہ جب حضرت عمر فاروقؓ کو اطلاع ملی کہ حضرت سعدؓ بن ابی وقاص کے مال و اسباب میں غیر معمولی اضافہ ہو گیا اور تحقیق کے بعد یہ بات درست ثابت ہوئی تو خلیفہ ثانیؓ نے حضرت سعدؓ بن ابی وقاص کا نصف مال بیت المال میں جمع کروانے کا حکم دیا[54]۔

حضرت عمر فاروقؓ کے عہد میں قانون کا اطلاق بلا تخصیص تمام لوگوں پر ہوتا تھا خواہ کوئی گورنر، قاضی یا فوجی جرنیل ہی کیوں نہ ہوتا۔یہاں تک کہ اگر خلیفہ کا بیٹا بھی ہوتا تو وہ بھی حدود کی خلاف ورزی پر قابلِ گرفت ٹھہرتا۔ایک بار خلیفۂ ثانی کے بیٹے عبدالرحمٰن بن عمرؓ نے شراب

پی ،حضرت عمر فاروقؓ نے نہ صرف ان پر حد قائم کی بلکہ بیماری کی حالت میں انہیں کوڑے بھی لگوائے اور انہیں قید کر دیا اور دوران قید ہی ان کا انتقال ہو گیا[55] ۔حضرت عمر فاروقؓ کو اطلاع ملی کہ گورنر بحرین قدامہؓ بن مظعون نے شراب پی ہے ۔خلیفہ نے اپنے طور پر اس کی تحقیق کی اور ان پر یہ الزام درست ثابت ہوا حضرت عمر فاروقؓ نے نہ صرف ان پر حد نافذ کی بلکہ انہیں گورنری کے عہدے سے معزول کر دیا ۔حالانکہ یہ گورنر ہونے کے ساتھ ساتھ خلیفۂ وقت کے برادر نسبتی بھی تھے[56] ۔

گورنر مصر عیاض بن غنم کے بارے میں خلیفہ ثانیؓ کو شکایت ملی کہ ان کے گھر کے باہر دروازہ لگا ہوا ہے ۔جس سے سائلین کو ان سے ملنے میں دقت پیش آتی ہے تحقیق کے بعد یہ شکایت بھی درست ثابت ہوئی اس پر خلیفہ نے گورنر مصر کے گھر کے دروازے کو جلانے کا حکم دے دیا[57] ۔

حضرت علیؓ نے کسی سیاسی مصلحت کی پرواہ کیے بغیر حضرت عمر فاروقؓ کی پالیسی پر عمل پیرا ہوتے ہوئے اہلیت کی بناء پر حکومتی مناصب پر اہل افراد کو متعین کیا[58] ۔

ہر خلیفۂ راشد نے اپنے اپنے دور میں کئی انقلابی کام کیےاس سلسلے میں حضرت علیؓ نے سرکاری ریکارڈ کو محفوظ بنانے کے لیے محافظ خانہ قائم کیا[59] ۔

**خلافت و امامت کا تعلق اور اس کا مفہوم :۔**

خلیفہ کو امام سے اس لیے تشبیہہ دی گئی ہے کہ جس طرح نماز میں مقتدی کے لیے امام کی اتباع ضروری ہے اسی طرح رعایا کے لیے خلیفہ کی پیروی ضروری ہے[60] ۔

شیعان علیؓ کے نزدیک امامت و خلافت بھی ارکان اسلام میں داخل ہے ۔ جب کہ جمہور امت کا اس سے اختلاف ہے کیونکہ اگر خلافت و امامت بھی دین کا رکن ہوتی تو حضور اکرم ﷺ نماز کی طرح اس میں بھی اپنا جانشین بنا جاتے جس طرح نماز میں حضرت ابو بکرؓ کو آپ ﷺ نے اپنا جانشین بنایا تھا ۔حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے ۔

مروا ابابکر فلیصل بالناس[61] ۔

"تم لوگ ابو بکرؓ سے کہو کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں"

اس طرح لوگوں میں خلافت کی جانشینی بھی نماز کی جانشینی کی طرح مشہور ہو جاتی ۔اس لیے حضرت ابو بکرؓ کی خلافت کو نماز پر قیاس کر کے یہ استدلال پیش کیا جاتا ہے کہ حضور اکرم ﷺ دین کے لیے آپؓ سے راضی تھے تو کیا دنیا کے لیے آپؓ ان سے راضی نہ ہوں گے ۔ یہ حضور اکرم ﷺ کی طرف سے کسی کو اپنا خلیفہ نامزد کرنے پر صریح دلیل ہے[62] ۔

حضرت عمر فاروقؓ کے نزدیک اسلامی نظامِ حکومت میں خلافت کے ادارے کو کیا اہمیت حاصل تھی خود ان کے قول سے یہ ثابت ہے:

"آج مسئلہ خلافت تمام مسائل سے اہم ہے کیونکہ اپنی حمایت اور اصلاحات کا نفاذ

اس پر موقوف ہے اس سے ہی قوم کو انتشار وافتراق سے بچایا جا سکتا ہے کیونکہ
خلافت ہی اتحاد واتفاق کا واحد ذریعہ اور شریعت کے احکام و مقاصد کے تحفظ کی
ضامن ہے''[63]۔

امام کا تقرر صحابہ وتابعین کے اجماع سے ثابت ہے کیونکہ جب رسول ﷺ کا وصال ہوا تو ان کی تجہیز وتکفین سے قبل ہی خلیفہ کا انتخاب عمل میں آیا اور تمام ملکی انتظامات خلیفہ اولؓ کے سپرد کیے گئے[64]۔ اس کے بعد کبھی بھی مسلمانوں کو بغیر خلیفہ کے نہ چھوڑا گیا۔

اگر امامت کو بغیر امام کے چھوڑ دیا جائے تو لوگوں کے اغراض ومقاصد میں تصادم کی وجہ سے جھگڑے پیدا ہوں گے جس سے لوگ کٹ مریں گے اور معاشرہ بدامنی کا شکار ہو جائے گا ایسے حالات کی روک تھام کے لیے امت پر ایک طاقتور اور بالادست امام کے تقرر کی ضرورت کو محسوس کیا گیا تا کہ تخلیقِ انسان کے مقاصد کی تکمیل ہو سکے[65]۔ جب کہ ابنِ خلدون کے نزدیک تقرر امام کی دلیل کا ماخذ شریعت ہے نہ کہ عقل[66]۔ خوارج اور معتزلہ میں سے بعض لوگوں کا استدلال ہے کہ تقرر امام شریعت اور عقل کے اعتبار سے ضروری نہیں ہے۔ بالفاظ دیگر ان کے نزدیک امام کا تقرر فرض کفایہ ہے فرض عین نہیں، لیکن جمہور کے نزدیک تقرر امام کے بعد اس کی اطاعت وفرمانبرداری رعایا پر واجب ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

**واطیعوااللہ و اطیعواالرسول و اولی الامر منکم**[67]۔

''اطاعت کرو اللہ کی، اس کے رسول ﷺ کی اور اپنے ارباب امر کی''

ماوردی کے نزدیک اس آیت کی رُو سے اللہ نے اپنے حکام کی اطاعت ہم پر فرض کر دی ہے اور یہاں حکام سے مراد وہ امام ہیں جو ہم پر مقرر کیے گئے ہیں[68]۔ جب کہ ابو ہریرہؓ مندرجہ بالا آیت میں اولی الامر سے وہ حکام و امرا مراد لیتے ہیں جن کے ہاتھ میں نظامِ حکومت ہے[69]۔

حضرت عثمانؓ کے دور میں خلافت کی جگہ امامت کی اصطلاح اختیار کی گئی جو خلافت کے مقابلے میں زیادہ جامع اور ہمہ گیر تھی۔ اس کے بعد شیعانِ علیؓ میں یہ نظریہ تقویت پانے لگا کہ نبی ﷺ کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے بعد کوئی امام مقرر کر جائے اس لیے بقول ان کے غدیر خم[70] کے موقع پر حضور ﷺ نے حضرت علیؓ کو اپنے بعد امام مقرر کرنے کی لوگوں کو وصیت کی تھی اسی وجہ سے حضرت علیؓ کو وصی رسول اللہ ﷺ کہا جاتا ہے[71]۔ شیعانِ علیؓ میں ان نظریات کی تخم ریزی کرنے والا شخص عبداللہ بن سبا تھا[72] اور یہ ایرانی نظریات سے بہت متاثر تھا[73]۔

شہادتِ عثمانؓ کے بعد سبائی گروہ حضرت علیؓ کے گرد جمع ہو گیا اور انہوں نے حضرت علیؓ کے گرد جلال وتقدیس کا ہالہ قائم کر کے انہیں امامت جیسے مقدس منصب پر فائز کر دیا اور کہا کہ امامت صرف حضرت علیؓ اور ان کی اولاد کا ہی حق ہے[74]۔ اسی وجہ سے حضرت علیؓ کے بعد امامت خود بخود سیدنا حسنؓ اور پھر سیدنا حسینؓ میں منتقل ہو گئی[75]۔

اس کے بعد ایرانیوں میں اس قصے نے بڑی شہرت حاصل کی کہ فتح فارس 17ھ/638ء کے وقت یزدگرد بن شہریار کی تین لڑکیاں گرفتار ہو کر مدینہ لائی گئیں۔حضرت عمرؓ ان لڑکیوں کو عام لونڈیوں کی طرح بازار میں فروخت کرنا چاہتے تھے جب کہ حضرت علی نے خلیفہ ثانیؓ کو ایسا کرنے سے منع فرمایا کیونکہ ان کے نزدیک شاہی خاندان کے ساتھ ایسا سلوک ان کی کسر شان کے خلاف تھا اس لیے حضرت علیؓ نے اس معاملے کو اپنے ہاتھ میں لے لیا اور ان میں سے ایک لڑکی شہربانو (سلافہ) کی شادی سیدنا حسینؓ سے، دوسری کی حضرت محمد بن ابی بکرؓ سے اور تیسری لڑکی کی شادی حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے کر دی۔اس کے بعد سیدنا حسینؓ سے زین العابدین، حضرت محمد بن ابی بکرؓ سے قاسم اور عبداللہ بن عمرؓ سے سالم پیدا ہوئے[76]۔

اس روایت کو سب سے پہلے زمخشری نے ''ربیع الابرار'' میں لکھا یاد رہے کہ زمخشری کوئی مؤرخ نہیں بلکہ مفسر تھا اس لیے اس کی اس روایت کو تاریخ میں کوئی اہم مقام حاصل نہ ہوا۔بعد میں اس روایت کو ابن خلکان نے سیدنا زین العابدین کے حال میں تحریر کر دیا[77]۔حقیقت یہ ہے کہ عہد عمر میں یزدگرد کا شاہی خاندان مسلمانوں کے مطلق قابو میں نہ آسکا کیونکہ معرکۂ مدائن میں یزدگرد اپنے اہل خانہ کے ساتھ حلوان چلا گیا تھا جب مسلمانوں نے حلوان پر فوج کشی کی تو یہ اصفہان بھاگ گیا پھر یہاں سے یہ مرو پہنچا جہاں پر عہد عثمانی میں 30ھ یا 31ھ/650یا 651ء میں قتل ہو گیا[78]۔اگر زمخشری کے اس قصے کو درست تصور کر لیا جائے تو یہ واقعہ عہد عثمانی کا ہوگا نہ کہ عہد فاروقی کا 17ھ/638ء۔اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ زمخشری اس چیز سے بالکل بے خبر تھا کہ یزدگرد کا قتل کس عہد اور کس سن میں ہوا؟زمخشری کے مطابق سیدنا حسینؓ اور شہربانو کی شادی عہد عمرؓ 17ھ/638ء میں ہوئی جبکہ بقول جمہور سیدنا حسینؓ 5ھ/625ء میں پیدا ہوئے اس طرح 17ھ/638ء میں آپؓ کی عمر بارہ برس بنتی ہے اب سوال یہ پیدا ہوتا کہ حضرت علیؓ جیسے جہاندیدہ شخص کو اپنے نابالغ بیٹے کی شادی میں کیا جلدی تھی؟اس سلسلے میں زمخشری اور اس کے ہم مسلک مؤرخین اس کا جواب دینے سے قاصر نظر آتے ہیں۔

دلچسپ بات یہ ہے کہ یزدگرد 13ھ/634ء میں تخت نشین ہوا اس وقت اس کی عمر 16 برس تھی[78-A] فتح فارس 17ھ/638ء کے ایام میں اس کی عمر بیس برس تھی بیس سالہ شخص کی تین لڑکیاں جو عہد عمر میں مدینہ لائی گئی ہوں اور وہ نکاح کے قابل ہوں نہایت مضحکہ خیز داستان ہے مثل مشہور ہے کہ

دروغ گو را حافظہ نباشد (جھوٹے شخص کا حافظہ نہیں ہوتا)

اصل بات یہ ہے کہ زین العابدین کی والدہ کا نام سلافہ تھا یہ ایک لونڈی تھی جو افریقہ سے گرفتار ہو کر آئی تھی علامہ ابن حزم نے جمہرۃ الانساب میں ایک قول یہ نقل کیا ہے کہ حضرت عبداللہ بن ابی سرح اموی نے جب عہد عثمانی میں افریقہ پر حملہ کیا تو یہ سوڈان سے گرفتار ہو کر آئی تھی شاید اسی سلافہ کو ایرانیوں نے اپنے ساتھ حضرت حسینؓ کا رشتہ جوڑنے کے لیے پہلے سلافہ کو سلامہ اور پھر سلامہ سے شہربانو بنا دیا۔

یہ واقعہ نہ صرف قدیم بلکہ جدید محققین و مؤرخین کی نظر میں بھی مشکوک نظر آتا ہے چنانچہ D.O' Lary جیسا مؤرخ بھی اس کو

شک کی نظر سے دیکھتا ہے:

> ''دراصل سیدنا حسینؓ اور یزدگرد بن شہریار کی بیٹی شہر بانو کی شادی ایک فرضی داستان ہے حالانکہ یہ روایتی شادی ایرانیوں کے نزدیک امامت کا ایک اہم جزو ہے کیونکہ اس شادی کی رو سے ہی شہر بانو کو تمام اماموں کی ماں ہونے کا شرف حاصل ہوا جب کہ اس کی تاریخی شہادت بڑی مشکوک ہے اور بظاہر اس قصہ کا مذہب اسلام سے کوئی تعلق بھی دکھائی نہیں دیتا[79]۔

تاریخی قرائن بھی مذکورہ قصے کے برعکس ہیں اس لیے طبری، ابن الاثیر، ابن کثیر، یعقوبی، ابن خلدون مسعودی، بلاذری اور امام ابن قتیبہ جیسے مؤرخین نے عہدِ عمرؓ میں اس قصے کا کہیں ذکر نہیں کیا یہاں تک کہ مسعودی جیسا شیعہ نظریات کا حامل شخص بھی فتح فارس کے ضمن میں اس واقعے کا کہیں ذکر نہیں کرتا۔

دراصل ایرانیوں کے نزدیک اولادِ حسینؓ کی رگوں میں عربوں کے شریف ترین خون اور ایرانیوں کے لطیف ترین خون کا امتزاج تھا[80]۔

مزید برآں واقعۂ کربلا میں سیدنا حسینؓ کی شہادت نے اس تصورِ امامت کو اور زیادہ متبرک بنادیا جو اسلام اور قدیم ملوکیت کا حسین امتزاج تھا[81]۔

کہا جاتا ہے کہ شہر بانو کے بطن سے سیدنا حسینؓ کا ایک صاحبزادہ علی بن الحسین پیدا ہوا، جو ہاشمی عرب ہونے کے ساتھ ساتھ بہترین عجمی بھی تھا[82]۔ یہی چیز ایرانیوں کی اہلبیت سے محبت کا باعث بنی اور اسی وجہ سے عجمیوں نے عباسیوں کو خلافت و امامت دلانے میں ایڑی چوٹی کا زور لگادیا[83-A]۔

اہلِ تشیع کے نزدیک چونکہ امام مامور من اللہ اور معصوم ہوتا ہے اس لیے نبیوں کی طرح امام کی اتباع بھی امت پر فرض ہے[83-B]۔ ان کے نزدیک امام کا درجہ رسول خدا کے برابر لیکن دوسرے انبیاء سے بالاتر ہوتا ہے۔ یہ امام چونکہ دین و دنیا میں حاکم ورہبر ہوتے ہیں اس لیے پوری دنیا میں حکومت کا حق صرف انہی کو ہوتا ہے شیعانِ علی کے نزدیک ان کے آئمہ کے علاوہ دنیا کی تمام حکومتیں ظالم، غاصب اور طاغوت کی حکومتیں ہوتی ہیں اس لیے ائمہ کرام کو معصوم عن الخطا[84] اور دنیا و آخرت میں حاکمِ اعلیٰ سمجھنا ہی شرطِ نجات ہے[85]۔

دراصل آغاز میں شیعان علیؓ صرف حضرت علیؓ کی فاطمی اولاد کو ائمہ قرار دیکر انہیں مذہبی اور سیاسی اقتدارِ اعلیٰ کا مستحق سمجھتے تھے۔ ان کی دلیل یہ تھی کہ ائمہ ایک طرف خانوادۂ رسولؐ (نبوت) سے تعلق رکھتے ہیں تو دوسری طرف ان کا تعلق آلِ ساسان سے ہے عام اہل فارس کا یہ نظریہ ایک سیاسی عقیدے کی حیثیت رکھتا تھا[86]۔

واقعۂ کربلا کے بعد اہل فارس کی شیعان علیؓ میں شمولیت سے امامت کے متعلق ایک اور تصور پیدا ہوگیا جو دراصل مذہب سے زیادہ

سیاسی وجوہات کا حامل تھا اس نظریے کی رو سے درحقیقت علوی ہی تخت وتاج کے اصل حقدار ہیں کیونکہ ایک وہ شہر بانو کی وجہ سے آلِ ساسان کے وارث ہیں اور دوسرا نواسئہ رسولؐ ہونے کی وجہ سے مذہبی پیشوا ہیں[87]۔

عباسیوں کا طریقہ بیعت:۔

بَیعت کالفظ ''بیع''[88] کا مصدر ہے جس کے معنی بیچنے کے ہیں اس سے مراد یہ ہے کہ بیعت کرنے والا اپنے اختیارات اس کے ہاتھ بیچ ڈالتا ہے جس سے بیعت لی جاتی ہے۔بیعت کے لغوی اور شرعی معنی بھی یہی ہیں[89]۔

دراصل بیعت، مصافحہ کی ایک قسم ہے کیونکہ بیعت کرنے والا اپنے عہد کو مضبوط بنانے کے لیے اپنا ہاتھ امیر یا خلیفہ یا امام کے ہاتھ میں دیتا ہے۔عہدِ خلفائے راشدین کے دور تک بیعت کا طریقہ انتہائی سادہ تھا منتخب خلیفہ کی بیعت دارالخلافہ کے عوام مسجدِ نبوی میں کرتے تھے مجلسِ شوریٰ کے ارکان اور برگزیدہ صحابہؓ بیعت میں پہل کرتے تھے،یعنی بیعت صرف چند خاص امراء، مصاحبین اور پیشوائے ملک ہی کرتے تھے۔مابعد کے دور میں کچھ غیر شرعی رسومات اس میں شامل کر دی گئیں، جن کا مقصد منتخب خلیفہ کی اطاعت شعاری کا اظہار ہوتا تھا یعنی عام لوگ بیعت کرتے وقت جھک کر زمین بوسی کرتے، ہاتھ پیر اور دامن کو چومتے تھے[90]۔

عباسی دور میں ہر خلیفہ کی وفات کے فوراً بعد بیعت لینا ضروری خیال کیا جاتا تھا کیونکہ یہ احتمال ہوتا تھا کہ ولی عہد سے الاں کوئی شخص خلیفہ کی وفات کے بعد کہیں خلافت کا دعویٰ نہ کر دے جیسا کہ ابوالعباس السفاح کی وفات کے بعد اس کے چچا عبداللہ بن علی نے کیا تھا[91]۔

بیعت دراصل اہل حل وعقد کا انتخاب ہے یعنی عالموں، قاضیوں، سرداروں اور نامور لوگوں کا کسی کی بیعت کر لینا ہے[92]۔بیعت کرنے والا نہ صرف اپنے کاموں میں بلکہ مسلمانوں کے تمام کاموں میں اپنے امیر کی بالادستی کو تسلیم کرتا ہے اور اس وقت بیعت کرنے والا یہ اقرار بھی کرتا ہے کہ اسے امام یا خلیفہ کی طرف سے جو حکم بھی ملے گا وہ بلاچوں وچرا اسے بجالائے گا[93]۔جانشین کی نامزدگی کے بعد بڑے بڑے عہدیداروں، قاضیوں، فوج کے جرنیلوں، ماتحت فوجیوں اور حکومتی عہدیداران اور افسران کو ولی عہد کے حلف اٹھانے کے بعد بیعت کے لیے بلایا جاتا تھا[94]۔دور دراز کے علاقوں میں بیعت گورنروں یا ان کے نمائندوں کے ذریعے لی جاتی تھی۔بیعت کے وقت ایمان کی تجدید کو بھی ضروری خیال کیا جاتا تھا[95]۔

ماضی میں بیعت خلافت کے سلسلے میں جبر واکراہ کا طریقہ بھی رائج تھا جیسے ابوالعباس السفاح کے چچا عبداللہ بن علی نے 132ھ/750ء میں دمشق کو فتح کرنے کے بعد وہاں کے لوگوں سے نئے عباسی خلیفہ کی زبردستی بیعت لی[96]۔اس طرح دمشق پر قبضے اور لوگوں کی بیعت کے بعد پوری اُموی سلطنت عباسیوں کے قبضے میں آ گئی[97]۔

اسلام میں سب سے پہلی بیعت لیلۃ العقبہ[98] والی بیعت تھی اور اس کے بعد دوسری بیعت صلح حدیبیہ کے موقع پر درخت کے نیچے ہونے والی بیعت تھی جسے قرآن نے بیعت الرضوان[99] کہا ہے۔مشہور مؤرخ سید امیر علی بیعت کے طریقہ کار کے بارے میں رقمطراز

ہیں کہ:

''بادشاہ ایک آراستہ سنہری شامیانے کے نیچے جس کو چترِ شاہی تاج کہتے ہیں تخت پر آکر بیٹھ جاتا تھا بغلی کمروں میں وہ عہدے دار اور درباری جو ایسی رسومات میں شامل ہونے کے مجاز ہوتے حاضر رہتے، پہلے شہزادے تخت کے نزدیک آتے اور دُعائیہ کلمات پڑھتے ہوئے بیعت کرتے، ان کے بعد وزیر اور ان کے بیٹے، پھر محافظ دستے کے افسران اور محل کے ملازم آتے اور حلف اٹھاتے جب یہ رسم ادا ہو جاتی تو خلیفہ کے بھائی، امراء و وزراء تخت کے دونوں اطراف حلقہ باندھ کر کھڑے ہو جاتے پھر حاجب جو کمرہ کے ایک طرف کھڑا ہوتا جوں جوں دوسرے اشخاص داخل ہوتے جاتے وہ خلیفہ کی طرف سے ان سے حلفِ اطاعت لیتا'' [100]۔

منتخب خلیفہ کا حلف اطاعت نشانِ ربانی کا حکم رکھتا تھا اور اس کی شخصیت میں ایک خاص قسم کا تقدس پیدا کر دیا جاتا۔ جس کا دورِ حاضر میں ہم ادراک نہیں کر سکتے۔ مکہ اور مدینہ کی مساجد میں نئے خلیفہ کے لیے دعائیں مانگنا، اس کے تقدس کو اور بھی زیادہ تقویت دیتا [101]۔ سید امیر علی کے خیال میں مسلمان جب اتفاق رائے یا کثرت رائے سے کسی شخص کو جمہور اسلام کا روحانی پیشوا یا مذہبی امام منتخب کر لیں تو ان کا انتخاب ربانی حکم کا درجہ رکھتا ہے اور اس سے منتخب شخص میں تقدس پیدا ہو جاتا ہے اور پھر وہ مستند حکومت کا سرچشمہ اور امام وقت بن جاتا ہے اور اس طرح اسے نماز کی امامت، مقدمات کے فیصلے اور حکومت کرنے کے لیے نائب مقرر کرنے کا اختیار بھی مل جاتا ہے اور یہ عباسی خلفاء کے اس تقدس کا ہی طفیل تھا کہ جب وہ دنیوی حکومت سے محروم ہو گئے تو بھی محمود غزنوی جیسے بہادر اور فاتح سلطان ان سے اپنی حکومت کے جواز کا فتویٰ لینے کے طالب ہوتے تھے۔ یعنی بادشاہ کو اپنی حکومت جائز اور درست قرار دینے کے لیے بھی خلیفہ سے منظوری ضروری تھی [102]۔

ابو العباس السفاح نے اپنی وصیت میں ابو جعفر منصور کے بعد اپنے بھتیجے عیسیٰ بن موسیٰ کو ولی عہد مقرر کیا تھا ابو جعفر منصور جب تخت خلافت پر متمکن ہوا تو اس نے عیسیٰ بن موسیٰ کو مختلف ذرائع سے نظر انداز کرنا شروع کر دیا۔ دربار خلافت میں عیسیٰ بن موسیٰ کو نہ صرف تخت پر بلکہ امرائے سلطنت کے برابر بیٹھنے کی اجازت بھی نہ تھی۔ اکثر اوقات یہ سب سے پیچھے زمین پر بیٹھ جاتا جس سے خاک اس کے سر اور کپڑوں سے جھڑنے لگتی [103]۔ بعض اوقات دربار شاہی کے اشاروں سے ایسے لوگوں کو اس کے پیچھے لگا دیا جاتا جو اس پر آوازیں کستے اور اسے مختلف ذرائع سے تنگ کرتے، جب عیسیٰ بن موسیٰ اس کی شکایت خلیفہ سے کرتا تو اسے کہا جاتا کہ دراصل لوگ تمہارے مقابلے میں مہدی بن ابو جعفر منصور سے زیادہ محبت کرتے ہیں اور لوگوں کی یہ خواہش ہے کہ تم مہدی کے حق میں دستبردار ہو جاؤ [104]۔

ایک روایت یہ بھی ہے کہ خالد برمکی ،خلیفۂ وقت کی ایماء پر تیس آدمیوں کے ہمراہ عیسیٰ بن موسیٰ کے پاس گیا اور وہاں جا کر انہوں نے عیسیٰ بن موسیٰ کی طرف سے دستبرداری کی ایک دستاویز تیار کی اور اس پر خالد برمکی کے تمام ساتھیوں نے دستخط کر کے لوگوں میں یہ مشہور کر دیا کہ عیسیٰ بن موسیٰ ،مہدی بن ابوجعفر منصور کے حق میں ولی عہدی سے دستبردار ہوگیا ہے اگر چہ عیسیٰ بن موسیٰ نے اس کی پرزور تردید کی لیکن اس کی کوئی شنوائی نہ ہوئی [105]۔اس طرح ابوجعفر منصور نے عیسیٰ بن موسیٰ کو ولی عہدی سے معزول کر کے اپنے بیٹے مہدی کو اپنا جانشین بنایا اور اس کی بیعت لی [106]۔مرنے سے قبل ابوجعفر منصور نے مہدی کے بعد عیسیٰ بن موسیٰ کو ولی عہد نامزد کیا اور اسے امور سلطنت میں مہدی کی مدد اور اس کے ساتھ وفاداری کی وصیت کی [107]۔

مہدی بن ابوجعفر منصور کی بیعت کے لیے ایک منفرد طریقہ اختیار کیا گیا ،اس کے مطابق منصور کے غلام ربیع بن یونس نے خلیفہ کی وفات کے بعد خاندان کے لوگوں ،فوج کے جرنیلوں اور امرائے سلطنت سے مہدی کی بیعت لی ۔اس کے بعد عیسیٰ بن موسیٰ نے مقامِ ابراہیم (خانہ کعبہ) پر پہلے اہل مکہ پھر حجاج کرام سے مہدی کی بیعت لی ۔اس طرح 6یا7 ذوالحجہ 158ھ /7,6اکتوبر 775ء میں مہدی کی بیعت کا مرحلہ مکمل ہوا [108]۔اس طرح عباسیوں میں مہدی بن ابوجعفر منصور پہلا خلیفہ تھا جس کی بیعت خانہ کعبہ میں ہوئی [109]۔جبکہ عیسیٰ بن موسیٰ اس لحاظ سے بڑا بدقسمت ثابت ہوا کیونکہ پہلے اس کے چچا ابوجعفر منصور نے اسے ولی عہدی سے مؤخر کیا اس کے بعد اس کے چچازاد بھائی مہدی بن ابوجعفر نے اسے ولی عہدی سے معزول کر دیا اور اس کی جگہ اپنے دونوں بیٹوں ہادی اور ہارون کو یکے بعد دیگرے اپنا ولی عہد نامزد کیا [110]۔ہادی بن مہدی کی بیعت اور جانشینی کے سلسلے میں ایک نئی صورتحال سامنے آئی ،دراصل مہدی نے اپنی زندگی میں ہی اپنے دونوں بیٹوں کی بیعت لے لی تھی اور مہدی نے خلافت میں ہادی کو ہارون پر فوقیت دی تھی لیکن جلد ہی مہدی اور اس کی بیوی خیزران نے اپنے اس عمل کو غلطی پر محمول کیا اور اب مہدی اس چیز کی منصوبہ بندی کرنے لگا کہ کس طرح ہارون کو مہدی پر مقدم کرے؟ لیکن مہدی کی زندگی نے وفا نہ کی اور مہدی اپنے خالق حقیقی سے جاملا ۔مہدی کی وفات کے وقت ہادی طبرستان اور جرجان کے محاذ پر جنگ میں مصروف تھا اس لیے باپ کی وفات کے بعد ہارون نے بڑے خلوص کے ساتھ رعایا سے ہادی کی بیعت لی اور جب ہادی واپس آیا تو اسے تختِ خلافت پر بٹھایا ۔ہادی نے تخت نشین ہوتے ہی اپنے دادا (ابوجعفر منصور) کے نقش قدم پر چلتے ہوئے اپنے بھائی ہارون کو ولی عہدی سے معزول کر کے اس کی جگہ اپنے کمسن بیٹے جعفر بن ہادی کو اپنا ولی عہد نامزد کرنا چاہا ،جب کہ خوشامدی قسم کے امراء سلطنت اور وزراء بھی اس کے ہم نوا تھے اس مقصد کی تکمیل کے لیے ہادی نے بڑے جتن کیے لیکن ہارون کا اتالیق یحیٰ بن خالد برمکی اور خلیفہ کی ماں ملکہ خیزران اس کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ تھے [111]۔اس طرح ہادی اپنی اس خواہش کی تکمیل کے بغیر ہی اس دنیا سے رخصت ہوگیا ۔

ہارون بن مہدی کی بیعت میں وہی طریقہ اختیار کیا گیا جو اس کے پیشرووں کے دور میں معمول تھا ہارون نے اپنی جانشینی کے انتخاب میں ایک نئی اختراع پیدا کی اور اس نے یکے بعد دیگرے اپنے تین بیٹوں کو ولی عہد مقرر کر کے اپنی زندگی ہی میں ان کی بیعت لے لی ۔ وصیت کے مطابق پہلے امین ،پھر مامون اور اس کے بعد قاسم کو ولی عہد نامزد کیا گیا ۔البتہ قاسم کی ولی عہدی کے بارے میں مامون کو یہ اختیار

دیا گیا کہ اگر وہ مناسب سمجھیں تو قاسم کو ولی عہدی پر برقرار رکھیں ورنہ اسے برطرف کردیں[112]۔

ہارون الرشید کی وفات کے بعد اس کی وصیت کے مطابق اس کے چھوٹے بیٹے صالح بن ہارون نے فوج اور جو لوگ اس وقت طوس میں موجود تھے ان سے امین کی بیعت لی[113]۔ بیعت کا مرحلہ مکمل ہونے کے بعد صالح نے رجاء (خادمِ ہارون الرشید) کے ہاتھ نشانات خلافت طوس سے بغداد روانہ کیے۔ رجاء کے بغداد پہنچنے پر امین کی بیعت 14 جمادی الثانی 193ھ /14 اپریل 809ء میں ہوئی[114]۔ سب سے پہلے خاندان بنو ہاشم نے پھر فوج کے جرنیلوں نے، اس کے بعد دوسرے عہدیداروں نے اور سب سے آخر میں رعایا نے بیعت کی۔ مامون نے بھی خراسان سے اپنے بھائی امین بن ہارون کو خلافت کی مبارک باد کا پیغام اور بہت سے تحفے ارسال کیے[115]۔ امین الرشید نے بیعت خلافت کے بعد مامون کو ولی عہدی سے معزول کردیا، جس سے فریقین میں جھڑپوں کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ اس محاذ آرائی نے اتنی شدت اختیار کرلی کہ 25 محرم 198ھ /25 ستمبر 813ء کو امین الرشید کو شام فرار ہوتے ہوئے ایرانی سپاہیوں نے موت کے گھاٹ اتار دیا[116]۔

امین کے قتل کے وقت اس کی خلافت صرف بغداد تک ہی محدود تھی اس کے برعکس مصر، شام، ایران و خراسان اور حجاز کے علاقوں میں پہلے ہی مامون کی عملداری تھی اور وہاں کے لوگ مامون کو ہی اپنا خلیفہ سمجھتے تھے۔ چنانچہ مامون کو دارالخلافہ بغداد میں اپنی بیعت کے سلسلے میں کسی قسم کی کوئی رکاوٹ پیش نہ آئی۔ اس کے بعد بغداد میں مامون کے نام کا خطبہ پڑھا گیا اور امین کی برائیاں بیان کی گئیں[117]۔ بغداد میں انتشار کی وجہ سے فتنہ و فساد برپا تھا کہ خارجیوں نے بغاوت کردی، انہی حالات کو دیکھتے ہوئے 200ھ /815ء میں مکہ میں امام محمد بن جعفر علوی نے اپنی خلافت کا اعلان کردیا[118]۔ اہلِ مکہ نے انہیں امیر المومنین کا لقب دے کر ان کی بیعت کرلی۔ مامون نے اس بغاوت کو فرو کرنے کے لیے ایک فوج روانہ کی، جس نے امام محمد بن جعفر علوی پر فتح حاصل کی اور امام موصوف کو گرفتار کرکے مامون کے سامنے پیش کیا، امام موصوف نے اپنی لغزشوں پر ندامت کا اظہار کیا، اس پر مامون نے امام موصوف کا مواخذہ نہ کیا[119]۔

200ھ /815ء میں مامون نے علویوں اور خراسانیوں کی حمایت حاصل کرنے کے لیے خلافت کو عباسیوں سے علویوں میں منتقل کرنے کا فیصلہ کیا[120]۔ اس مقصد کی تکمیل کے لیے خلیفہ مامون نے شیعوں کے آٹھویں امام علی بن موسیٰ الکاظم کو مدینہ سے بلوایا اور 2 رمضان 201ھ /25 مارچ 817ء کو امام موصوف کو ''الرضا من آلِ محمد'' کا خطاب دیکر انہیں اپنا ولی عہد مقرر کیا[121]۔ مگر مامون کے اس فیصلے نے خود اس کے خاندان اور اہلِ بغداد کو اس کا مخالف بنا دیا اور انہوں نے انتقاماً مامون کے چچا ابراہیم بن مہدی کو مبارک کا لقب دیکر 5 محرم 202ھ /24 جولائی 817ء میں اس کی بیعت کرلی اور مامون کو خلافت سے معزول کردیا[122]۔

بہت ممکن تھا کہ مامون کی خلافت میں امام موصوف کی بطور ولی عہدی نامزدگی سے ملک خانہ جنگی کا شکار ہو جاتا مگر تقدیر اس دوران مامون پر بڑی مہربان ہوئی کیونکہ بغداد آمد کے دوران مقام طوس پر اچانک امام علی رضا کا انتقال ہوگیا، جس سے مامون مخالف جذبات ٹھنڈے پڑ گئے۔ بعد ازاں صفر 202ھ /اگست 817ء میں خلیفہ مامون بغیر کسی مزاحمت کے بغداد میں داخل ہوگیا پہلے لوگوں نے

خلیفہ کی بیعت کی پھر اس نے لوگوں سے عباس بن مامون کی ولی عہدی کی بیعت لی[123]۔ چونکہ امام علی رضا وفات پا چکے تھے اس لیے اب نئے ولی عہد کی بیعت ضروری تھی۔

محمد بن ہارون الملقب معتصم باللہ کی بیعت 13، رجب 218ھ/4 اگست 833ء کو ہوئی۔ معتصم باللہ کی بیعت کے وقت فوج نے پس وپیش سے کام لیا چونکہ فوج میں معتصم باللہ کی نسبت عباس بن مامون زیادہ مقبول تھا اس لیے فوج کی خواہش تھی کہ مامون کے بعد عباس کو خلیفہ بنایا جائے لیکن جب عباس نے معتصم کی بیعت کر لی تو فوج نے بھی معتصم کو خلیفہ تسلیم کر لیا[124]۔ عباس بن مامون کو خلافت نہ ملنے میں دراصل ترکوں کا عمل دخل کارفرما تھا کیونکہ ترک سرداروں کی خواہشات کے برعکس کوئی بھی تختِ خلافت پر متمکن نہ ہو سکتا تھا[125]۔

ہارون بن معتصم (واثق باللہ) نے ولی عہدی کے نظام کا خاتمہ کر دیا یہاں تک کہ خلیفہ نے اپنے بیٹے محمد بن ہارون کو بھی ولی عہد نہ بنایا، بلکہ مرض الموت میں جب لوگوں نے خلیفہ سے اپنے بیٹے کو ولی عہد بنانے کی درخواست کی تو اس نے کہا کہ:

''خلافت کے بارِگراں کو میں نے اپنی زندگی میں سنبھالا اب میں اس کی ذمہ داریاں مرنے کے بعد اپنے سر نہیں لینا چاہتا''[126]۔

ولی عہد مقرر نہ کر کے واثق نے حضرت عمر فاروقؓ اور معاویہ ثانی کی تقلید کی[127]۔

جعفر بن معتصم (متوکل علی اللہ) کی بیعت 24، ذوالحجہ 232ھ/10 اگست 847ء کو ہوئی۔ متوکل نے ہارون الرشید کی تقلید کرتے ہوئے اپنے تین بیٹوں منتصر باللہ، معتز باللہ اور موئید باللہ کو یکے بعد دیگرے اپنا ولی عہد نامزد کیا[128]۔

## ﴿حواشی﴾

1۔ القرآن، 54:7۔

2۔ محمد شفیع، مفتی، معارف القرآن، ادارۃ المعارف، کراچی، 2006ء، جلد 3، ص 572۔

3۔ القرآن، 40:12۔

4۔ القرآن، 10:31تا 32۔

5۔ القرآن، 26:3۔

6۔ صدیقی، امیر حسین، خلافت و سلطنت، مترجم۔ سبطین احمد و معراج محمد بارق، جمعیۃ الفلاح، کراچی، 1962ء، ص 11۔

7۔ ابن العربی، ابوبکر محمد بن عبداللہ بن محمد بن عبداللہ احمد معافری الاندلسی، العواصم من القواصم، مترجم۔ محمد سلیمان گیلانی، ادارہ احیاء السنہ، گوجرانوالہ، 1983ء، ص 23۔

8۔ ابن خلدون، ابوزید عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد، مقدمہ ابن خلدون، المکتبۃ التجاریۃ، مکۃ المکرمہ، 1997ء، جلد 1، ص 202۔

9۔ القرآن، 4:95۔

10۔ القرآن، 13:45۔

11۔ القرآن، 30:2۔

12۔ محمد شفیع، معارف القرآن، جلد 1، ص 187۔

13۔ شاہ ولی اللہ، ازالۃ الخفاء عن خلافۃ الخلفاء، مترجم محمد عبدالشکور، قدیمی کتب خانہ، کراچی، سن ندارد، جلد 1، ص 16۔

14۔ مودودی، ابوالاعلیٰ، اسلامی ریاست، ادارہ ترجمان القرآن لمیٹڈ، لاہور، 1982ء، ص 184۔

15۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلامی، مترجم۔ حلیم انصاری ردولوی، سٹی بک پوائنٹ، کراچی، 2004ء، ص 127۔

16۔ حمید اللہ، ڈاکٹر، رسول اللہ ﷺ کی حکمرانی و جانشینی، بیکن بکس، اردو بازار، لاہور، 2005ء، ص 14۔

17۔ آزاد، عبدالکلام، مسئلہ خلافت، مکتبہ جمال، اردو بازار، لاہور، 2004ء، ص 20۔

18۔ رحمانی بیگم، ڈاکٹر، دعوت عباسیہ، کریم سنز پبلیکیشنز، کراچی، 1967ء، ص 41۔

19۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 202۔

20۔ القرآن، 55:24۔

21۔ آزاد، مسئلہ خلافت، ص 22۔

22۔ القرآن، 41:22۔

23۔ حمید اللہ، رسول اللہ ﷺ کی حکمرانی و جانشینی، ص 110۔

24۔ رحمانی بیگم، دعوت عباسیہ، ص 42۔

25۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 202۔

26۔ الماوردی، ابوالحسن علی بن محمد بن حبیب البصری البغدادی، الاحکام السلطانیہ، مترجم۔ سید محمد ابراہیم، ادارہ اسلامیات، انارکلی، لاہور، 1988ء، ص 30۔

27۔ القرآن، 38:42۔

28۔ صدیقی، خلافت وسلطنت، ص 17۔

29۔ ابن سعد، ابوعبداللہ محمد بن منیع البصری، الطبقات الکبریٰ، دار صادر، بیروت، لبنان، 1985ء، جلد 3، ص 184۔

30۔ السیوطی، جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابی بکر، تاریخ الخلفاء، نور محمد کارخانہ تجارت کتب، آرام باغ، کراچی، سن ندارد، ص 79۔

31- Ameer Ali, A Short History of the Saracens, Islamic Book Service, Lahore, 1926, P-27.

32۔ ابن الاثیر، ابی الحسن علی بن ابی الکرم محمد بن محمد ابی عبدالکریم بن عبدالواحد الشیبانی، الکامل فی التاریخ، دار الکتاب العربی، بیروت، لبنان، 2004ء، جلد 2، ص 266۔

33۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 79۔

34۔ بیماری کی حالت میں معالج نے حضرت عمر فاروقؓ کے لیے شہد تجویز کیا جو آپؓ کے گھر میں موجود نہ تھا۔لہٰذا آپ نے لوگوں کی اجازت سے بیت المال سے شہد حاصل کیا۔

تفصیل کیلئے دیکھئے:

ھیکل، محمد حسین، عمر فاروقؓ، مترجم۔ محمد مسعود عبدہ، الفیصل ناشران وتاجران کتب، اردو بازار، لاہور، سن ندارد، ص 752

جعفری، سید رئیس احمد، امامت وسیاست، شیخ غلام علی اینڈ سنز، اردو بازار، لاہور، 1961ء، ص 68۔

35- Karen Armshrong, Islam: A Short History, NigarshatPublishers, Lahore, 2005, P-60

36۔ الماوردی، الاحکام السلطانیہ، ص 316۔

37۔ ھیکل، عمر فاروقؓ، ص 77۔

38-. Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 62

39۔ بلاذری، احمد بن یحییٰ بن جابر الشہیر بفتوح البلدان، الشرکۃ المصریۃ الوطنیہ، مصر، 1318ھ، ص 457۔

40۔ ابو یوسف، قاضی، یعقوب بن ابراہیم، کتاب الخراج، مترجم محمد نجات اللہ صدیقی، اسلامک پبلیکیشنز، لاہور، 1966ء، ص 163۔

41۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلامی، ص 10۔

42-Ameer Ali,A short History of the Saracens, P-62

43۔ ندوی، معین الدین احمد، سیر الصحابہ (عہد خلفائے راشدین)، دارالاشاعت، اُردو بازار، کراچی، 2004ء، جلد 1، ص 141۔

44-Ameer Ali,A short History of the Saracens, P-44

مودودی، ابوالاعلیٰ، خلافت وملوکیت، ادارہ ترجمان القرآن، لاہور، 1986ء، ص 161۔

جرجی زیدان، تاریخ تمدن الاسلامی، ص 93۔

45۔ ایضاً

46۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 129۔

47۔ صدیقی، خلافت وسلطنت، ص 13۔

48۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلامی، ص 93۔

49۔ ایضاً، ص 94۔

50 ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 2، ص 192۔

51۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلامی، ص 88۔

52۔ ابن کثیر، ابو الفداء عماد الدین دمشقی، البدایہ والنہایہ، دارالفکر، بیروت، لبنان، 1978 جلد 3، ص 409۔

بلاذری، فتوح البلدان، ص 114-115۔

53۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 128۔

54۔ ایضاً۔

55- Hitti, Philip K, History of the Arabs, Macmillan and Company Limited, London, U.K. 1961, P-176,

56۔ طنطاوی،عمرؓبن خطاب، مترجم۔عبدالصمد صارم، البیان چوک انارکلی،لاہور،1971ء،ص193-194۔

57۔ ایضاً،ص190۔

58- Ameer Ali,A Short History of the Saracens, p- 60

59- Ibid,p-59

60۔ ابن خلدون،مقدمہ ابن خلدون،جلد1،ص202۔

61۔ ابن ماجہ،ابوعبداللہ محمد بن یزید،سنن ابن ماجہ،دارالسلام للنشر والتوزیع،الریاض،1999ء،ص173۔

62۔ ابن سعد،الطبقات الکبریٰ،جلد3،ص179۔

63۔ ابن الاثیر، ابی الحسن علی بن ابی الکرم محمد بن محمد ابی عبدالکریم بن عبدالواحد الشیبانی، اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ، مکتبہ اسلامیہ،تہران، ایران، 1966ء،جلد4، ص 199

64۔ حسن ابراہیم حسن و پروفیسر علی ابراہیم حسن،النظم الاسلامیہ، مترجم۔علیم اللہ صدیقی، ندوۃالمصنفین،دہلی،انڈیا،1947ء، ص35-36۔

65۔ الماوردی،الاحکام السلطانیہ،ص4۔

66۔ ابن خلدون،مقدمہ ابن خلدون،جلد1،ص145۔

67۔ القرآن،4:59۔

68۔ الماوردی،الاحکام السلطانیہ،ص04۔

69۔ محمد شفیع،معارف القرآن،جلد2،ص450۔

70۔ Morgan, Kenneth W. Islam: The Straight Path, Ronald Press Company, New York, 1958, P-295.

71۔ حسن ابراہیم حسن،تاریخ اسلام السیاسی،مترجم علیم اللہ صدیقی،مجلس ترقی ادب،لاہور،1959ء،جلد2،ص3۔

72۔ عبداللہ بن سبا یمن کا یہودی اور اس کا لقب ابن سودا تھا۔ایرانی نظریات کے پیش نظر اس نے اسلام کے تصور خلافت میں امامت کی نئی اصطلاح اختراع کی اور امامت کے لئے صرف حضرت علیؓ اور اولادعلیؓ کو ہی اس کا حقدار ٹھہرایا،اس کے نزدیک نبی کی طرح امام بھی مامور من اللہ اور معصوم ہوتا ہے۔

تفصیل کے لیے دیکھئے:

قدیر الدین، قاضی، اسلام میں فرقہ بندی کی ابتداء، دوست ایسوسی ایٹس، لاہور، 1995ء، ص 17 تا 19۔

73۔ احمد امین مصری، فجر اسلام، مترجم عمر احمد عثمانی، دوست ایسوسی ایٹس، لاہور، 2003ء، ص 337-338۔

74. D.O' Lary, Philosophy of Islam, Nafees Academy, Karachi, N.D, P- 83.

75. Morgan, Islam. The Straight Path, P-318.

76۔ ابن خلکان، احمد بن محمد بن ابوبکر، وفیات الاعیان، دار الصادر، بیروت، لبنان، سن ندارد، جلد 3، ص 267۔

77۔ Morgan, Islam: The Straight Path, P-297

78۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 924۔

78-A۔ الدینوری، ابوحنیفہ احمد بن داؤد، الاخبار الطوال، مترجم۔ مرزا محمد منور، اردو سائنس بورڈ، اپر مال، لاہور 1986، ص 145۔

79. D.O' Lary, Philosophy of Islam, P-88-89.

80۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ اسلام السیاسی، جلد 2، ص 4۔

81۔ ایضاً، ص 36۔

82۔ قدیر الدین، اسلام میں فرقہ بندی کی ابتداء، ص 21۔

83-A۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-83.

83-B۔ لیونارڈ بائینڈر، مسلمانوں کے سیاسی نظریے، مترجم۔ عابد علی عابد، بزمِ اقبال، نرسنگھ داس گارڈن، لاہور، 1958ء، ص 137۔

84. Morgan, Islam: The Straight Path, P-318.

85۔ نعمانی محمد منظور، ایرانی انقلاب، حاجی عارفین اکیڈیمی، کراچی، 1985ء، ص 28۔

86۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ اسلام السیاسی، جلد 2، ص 36- 37۔

87۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 209۔

88۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن اسلامی، ص 133۔

89۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 2، ص 157۔

90. Palmer, Haroon-el-Rashid, London, 1881, P.37-38.

91۔ ابوالعباس السفاح کی وفات کے وقت عبداللہ بن علی (جو کہ ابوالعباس اور ابوجعفر منصور کا چچا تھا) شام میں تھا اس نے شاہی فوج اور رعایا سے اپنی بیعت لے کر اپنی خلافت کا اعلان کر دیا۔ ابوجعفر منصور نے اس پر فوج کشی کی، شکست کے بعد عبداللہ بن علی کو قید

کردیا گیا اور دورانِ قید ہی اسے (عبداللہ بن علی) سازش کے تحت مروا دیا گیا۔

تفصیل کے لیے دیکھئے:

ابن طقطقی، محمد بن علی بن طبا طبا ، الفخری فی الا داب السلطانیہ والدو ل اسلامیہ،

مترجم۔محمود علی خان،ندوۃ المصنفین، اُردو بازار، جامع مسجد، دہلی،انڈیا، 1969ء، ص 252۔

92۔ شاہ ولی اللہ،ازالۃ الخفاعن خلافۃ الخلفاء،جلد 1،ص 23۔

93۔ ابن خلدون ، مقدمہ ابن خلدون ،جلد1 ص 157۔

94. Ameer Ali, A Short History of the saracens, P-403.

95۔ حسن ابراہیم حسن،النظم اسلامیہ،ص 28-29۔

96۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5، ص 26۔

97۔ حسن ابراہیم حسن،تاریخ اسلام السیاسی،جلد2،ص 29۔

98۔ ھیکل، محمد حسین ، حیات محمد ﷺ، مترجم.ابو یحیی امام خان،علم و عرفان

پبلیشرز، مال روڈ، لاھور، 2004ء، ص 261 ۔

99۔ القرآن،18:48۔

100. Ameer Ali, A Short History of the saracens, P-404.

101. Ibid.

102. Ibid,P-405.

103۔ ابن طقطقی ، الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص 259۔

104۔ ابن الاثیر،الکامل فی التاریخ،جلد5،ص 151۔

105۔ ابن طقطقی ، الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص 259،260۔

106۔ یعقوبی،احمد بن ابی یعقوب بن جعفر بن وہب ابن واضح، تاریخ الیعقوبی،مترجم۔اختر فتحپوری،نفیس اکیڈیمی،اُردو بازار،

کراچی،1989ء،جلد2،ص 605۔

107۔ طبری، ابو جعفر محمد بن جریر، تاریخ الامم و الملوک، مطبعۃ الاستقامۃ، القاھرہ، 1939ء،

جلد 6، ص 293۔

108۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ، ، جلد 5، ص 128۔

109۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5،ص 194۔

110۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2،ص 628۔

111۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2،ص 99-100۔

112۔ المسعودی، ابوالحسن علی بن الحسین بن علی، تنبیہ والاشراف، مترجم، عبداللہ العمادی، دارالطبع جامع عثمانیہ سرکار عالی، حیدرآباد دکن، انڈیا، 1926،ص 233۔

113۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص 290۔

114۔ ابن کثیر، البدایہ النھایہ، جلد5،ص 222-223۔

115۔ طبری، تاریخ الامم، جلد6،ص 551۔

116۔ ابن خلدون، ابو زید عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد، کتاب العبر و دیوان المبتداء والخبر، دارِ ابن حزم، بیروت، لبنان، 2003ء، جلد 1، ص 1170-1171۔

117۔ ایضاً،ص 1171۔

118۔ شبلی نعمانی، المامون، اسلامی اکادمی، اُردو بازار، لاہور، سن ندارد،ص 174۔

119۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الالسلام السیاسی، جلد2،ص 385-386۔

ندوی، معین الدین احمد، تاریخ السلام، دارالاشاعت، اُردو بازار، کراچی، 1986ء، جلد3،ص 132-133۔

120. Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-89.

121. Watt, W. Montgomery, The Majesty that was Islam, SidGWick and Jack son, London, 1984, P-118.

122۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7،ص 141۔

123۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الالسلام السیاسی، جلد2،ص 385۔

124. Ameer Ali, A Short History of The Saracens, P-281-282.

125. Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-90.

126۔ حسن ابراہیم حسن، النظم اسلامیہ،ص 73۔

127۔ ایضاً۔

128۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2،ص 760۔

باب سوم

# خلفائے بنو عباسؓ کے مرکزی اداروں کی ہیئت و ساخت میں قدیم اسلامی روایات اور جدید ماحولیاتی اثرات کا جائزہ

**فصل اول:** شاہی دربار اور محلاتی نظام

خلیفہ: دینی اور دنیوی سربراہ کی حیثیت سے انتخاب، منصبی حقوق وفرائض اور امتیازات کے سلسلے میں روا رکھے جانے والے اقدامات کا جائزہ

**فصل دوم:** خلافتی استحقاق کی علامات ونشانات، ردائے رسول ﷺ، عصائے رسول ﷺ، مصحف عثمانیؓ، خطبہ و سکہ اور سندِ حکومت

**فصل سوم:** دربار اور محلاتی ادارے

(عباسی دربار مذہبی سیادت، دنیوی شان وشوکت اور جاہ وحشمت کا مرکز)

بغداد کی تاریخ اور خلافت عباسیہ کے قیام وسقوط کی تاریخ پہلو بہ پہلو چلتی ہے بلاد اسلامیہ میں جو خاندان یکے بعد دیگرے تخت و تاج کے وارث ہوئے ان میں سے ہر ایک نے اپنا اپنا دارالخلافہ بنایا۔

حضور اکرم ﷺ نے ہجرت کے بعد یثرب کو اپنا مدینہ (شہر یا دارالخلافہ) بنایا، رفتہ رفتہ وہ اسلامی سلطنت کا دارالحکومت بن کر مدینۃ الرسول ﷺ کے نام سے مشہور ہو گیا اور یہ شہر ایک زمانہ تک مسلمانوں کا دارالخلافہ رہا۔ خلفائے راشدین میں سے جب حضرت علیؓ خلیفہ ہوئے تو انہوں نے مدینہ چھوڑ کر کوفہ کو اپنا دارالخلافہ بنایا کیونکہ کوفہ کے لوگ بنو ہاشم اور اہل بیت سے محبت کے دعویدار تھے۔ شائد اسی بھروسہ پر انہوں نے دارالحکومت میں تبدیلی کی جو ان کے حق میں مضر ثابت ہوئی [1] کیونکہ ایک تو کوفیوں میں وفا کا فقدان تھا دوسرا یہ لوگ پرلے درجے کے ناقابل اعتماد واعتبار، سرکش ونافرمان اور مفسد تھے اور ان کی اکثریت شرارت پسند اور فتنہ انگیز تھی جو ہر حکومت کے خلاف شب وروز سازشوں میں مصروف رہتے تھے۔ اس تبدیلی کا تیسرا اثر یہ ہوا کہ خلفائے ثلاثہ کے دور میں جو قبائل عرب میں توازن برقرار تھا وہ درہم برہم ہو گیا اور تھوڑے ہی عرصے میں حضرت علیؓ پر کوفیوں کی حقیقت کھل کر سامنے آ گئی [2]۔ لیکن دارالحکومت کی اس تبدیلی سے جو نقصان ہو چکا تھا اب اس کی تلافی ممکن نہ تھی کیونکہ اس کے بعد خانہ جنگیوں کا لامتناہی سلسلہ شروع ہو گیا اور ہاشمی واموی عداوت کھل کر سامنے آ گئی۔ تاہم حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد وقتی طور پر اس آتش عداوت میں کچھ کمی واقع ہوئی لیکن عداوت کا یہ سلسلہ ہمیشہ کے لیے ختم نہ ہوا۔

حضرت علیؓ کے بعد اسلامی دارالحکومت کوفہ کی بجائے دمشق قرار پایا جو مکہ ومدینہ کے بعد دارالخلافہ کے لیے بڑی موزوں جگہ تھی کیونکہ اس میں شہد اور دودھ موجیں مارتے تھے۔ اس کے برعکس ان شہروں کی مرکزی حیثیت دمشق کے سیاسی حالات کے لیے ذرہ برابر بھی ضرر رساں نہ تھی کیونکہ اموی حکمرانوں کو صحرائے عرب کی پشت پناہی حاصل تھی جہاں سے اموی حکمرانوں کو ہر وقت مدد ونصرت حاصل ہو سکتی تھی یہی وجہ تھی کہ امویوں نے اس مضبوط دارالخلافہ کی بدولت مسلمانوں پر ایک سو برس تک حکومت کی [3]۔

عہد خلفائے راشدین کے بعد حضرت امیر معاویہؓ پہلے حکمران تھے جنہوں نے دمشق میں اپنے لیے قصرِ خضراء کا عظیم الشان محل تعمیر کروایا۔ رومیوں کی تقلید کرتے ہوئے انہوں نے اس میں تخت خلافت نصب کروایا، دروازوں پر دربان مقرر کیے، مسجدوں میں اپنے لیے مقصورے بنوائے [4]۔

عبدالملک بن مروان نے 72ھ/691ء میں بیت المقدس میں "قبۃ الصخرۃ" کے نام سے ایک عالیشان عمارت بنوائی جس کا مقصد یہ تھا کہ لوگ خانہ کعبہ کے ساتھ ساتھ بیت المقدس کی زیارت کو بھی آیا کریں جو مسلمانوں کا قبلہ اول تھا۔ لیکن فلپ کے۔ ہٹی۔ جیسے لوگوں کا یہ خیال قطعاً غلط ہے کہ عبدالملک بن مروان اس **قبۃ الصخرہ** کی تعمیر سے لوگوں کی توجہ خانہ کعبہ سے ہٹانا چاہتا تھا جو ان دنوں حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کے قبضے میں تھا [5]۔ عبدالملک بن مروان ہی نے بیت المقدس کے جنوبی حصے میں مسجد الاقصیٰ کے نام سے ایک مسجد تعمیر کروائی جسے حرمین (بیت اللہ اور مسجد نبوی ﷺ) کے بعد بڑی مقدس جگہ تصور کیا جاتا ہے [6]۔ یہ وہی مسجد ہے جہاں سے اللہ تعالیٰ نے اپنے بندے (حضور اکرم ﷺ) کو معراج پر بلوایا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

سبحن الذی اسرٰی بعبدہٖ لیلاً من المسجد الحرام الیٰ المسجد الاقصیٰ[7]۔

''وہ (اللہ ہر عیب سے) پاک ہے جو اپنے بندے (محمد ﷺ) کو شب میں مسجد الحرام سے مسجد الاقصیٰ لے گیا۔''

اموی خلفاء میں ولید بن عبد الملک عمارتیں بنانے میں بڑی دلچسپی لیتا تھا یہی وجہ تھی کہ اس کے عہد میں جب لوگ جمع ہوئے تو ان کی گفتگو کا دلچسپ موضوع خلیفہ کی بنائی ہوئی دلکش اور خوشنما عمارتیں ہی ہوتی تھیں[8]۔ ولید بن عبد الملک نے ''قصر عامرۃ'' تعمیر کروایا جو عالیشان ہونے کے ساتھ ساتھ عجیب و غریب نقش و نگار سے مزین دیواروں کا حامل تھا۔ ولید بن عبد الملک نے حرم شریف کو وسیع اور مزین کیا، مسجد نبوی کی از سر نو تعمیر کی۔ اس کے ساتھ ساتھ اس نے شام میں بہت سی مساجد اور مدارس بھی تعمیر کیے[9]۔ اس کے بعد سلیمان بن عبد الملک نے فلسطین میں قدیم ترین شہر رملہ کے کھنڈرات پر نیا شہر اسی نام سے آباد کیا اور یہیں سکونت اختیار کی۔ اموی خلفاء میں یہ پہلا خلیفہ تھا جس نے دمشق کو چھوڑ کر رملہ میں رہنا پسند کیا[10]۔

ہشام بن عبد الملک نے رومیوں کی قدیم بستی ''رقّہ'' کے قریب ایک نیا شہر رصافہ کے نام سے تعمیر کیا اور ہشام اس میں رہنا زیادہ پسند کرتا تھا[11]۔ صحرا کے جنوب مغربی کنارے پر یزید بن عبد الملک نے ''موقّر'' کے نام سے ایک محل تعمیر کروایا، فی زمانہ اس کے تھوڑے سے کھنڈرات بطور نشانات اب بھی موجود ہیں، اس طرح ولید ثانی (بن یزید بن عبد الملک) نے شرق اردن میں قدیم رومی چوکیوں ''قسطل اور ازرق'' کی از سر نو تزئین و آرائش کر کے اس میں سکونت اختیار کی۔ ولید ثانی نے ہی اس علاقے میں ''مشتا'' نامی قصر کی بنیاد رکھی اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ولید بن یزید اس محل کے مکمل ہونے سے قبل ہی قتل ہو گیا تھا[12]۔ تاہم اکثر مؤرخین کی رائے یہ ہے کہ اکثر اموی خلفاء صحرائے شام کے ان محلات میں رہنا پسند کرتے تھے جو کسی زمانے میں رومیوں کے سرحدی قلعے تھے اور ان خلفاء نے نئے محلات تعمیر کروانے کی بجائے انہی قلعوں کو مرمت کروا کے قابل رہائش بنوایا تھا۔ دورِ حاضر میں ان محلات کے صرف نشانات ہی ملتے ہیں۔

امویوں کے زوال کے بعد جب عباسی تخت خلافت پر متمکن ہوئے تو انہوں نے دمشق کو بطور دار الخلافہ اپنے لیے موزوں خیال نہ کیا کیونکہ ان کے نزدیک اسے دار الحکومت بنانے میں درج ذیل قباحتیں تھیں۔

- دمشق میں امویوں کے مددگاروں کی کثرت تھی۔
- دمشق بلاد فارس سے دور تھا جہاں کے لوگوں کی عباسیوں کو پشت پناہی حاصل تھی کیونکہ یہی عجمی ان کی طاقت کا سرچشمہ تھے۔
- دمشق چونکہ بازنطینی حدود کے قریب تھا اس لیے ان کی فوجوں کی غارت گری سے عباسیوں کو ہمیشہ کھٹکا لگا رہتا، اسی چیز کو دیکھتے ہوئے عباسیوں نے بلاد فارس کے قریب کسی ایسے شہر کو اپنا دار الخلافہ بنانے کا فیصلہ کیا جہاں ان کے بہی خواہوں کی کثرت ہو۔
- دمشق سطح مرتفع پر واقع تھا اور اس کا رخ بحیرہ روم کے مغربی جانب تھا جب کہ عباسی خلفاء کی خواہش تھی کہ ان کا دار الخلافہ مشرق کے رخ فارس کے نزدیک ہو، تاکہ بحری تجارت سے بھرپور استفادہ ہو سکے اور لوگوں کے لیے بحری آمد و رفت نفع بخش رہے۔ اس لحاظ سے دریائے فرات اور دریائے دجلہ سے بہتر اور کوئی مقام نہ تھا[13]۔

دراصل عربوں نے عراق کی فتح کے بعد کوفہ وبصرہ کی بنیاد ڈالی اوران دونوں شہروں کو فوجی چھائونیوں کی حیثیت سے آباد کیا۔ بصرہ دریائے دجلہ کے دہانے پر اور کوفہ دریائے فرات پر ایسی جگہ واقع تھا جہاں پر حجاز سے فارس کے لیے ایک تجارتی راستہ عراق کے زرخیز میدانوں میں آتا تھا۔

عباسی خلافت کے آغاز پر ابوالعباس السفاح نے پرانے ایرانی شہر انبار کے مقام پر اپنے جدِ اعلیٰ ہاشم بن عبد مناف کے نام سے ''قصر ہاشمیہ''[14] تعمیر کروایا، یہ دریائے فرات کے شرقی کنارے اور نہر عیسیٰ کے متصل تھا۔ السفاح اپنے انتقال تک اس قصر میں رہائش پذیر رہا، تاہم ابو جعفر منصور نے اپنے بھائی کے انتقال کے بعد اس قصر کے مدِ مقابل اسی نام سے ایک اور قصر تعمیر کروایا جسے لوگ ''قصر ہاشمیہ ثانی'' کے نام سے تعبیر کرتے تھے۔ بعض مؤرخین کے نزدیک ہاشمیہ ثانی ایک قصبہ تھا جو پرانے ایرانی شہر ''حیرہ'' اور ''کوفہ'' کے درمیان واقع تھا اوراس کا رخ دریائے فرات کے مغربی جانب تھا[15]۔ ابو جعفر منصور کے نزدیک ہاشمیہ دارالخلافت کے لیے موزوں نہ تھا کیونکہ!

- ہاشمیہ کوفہ کے بہت نزدیک تھا جہاں ایرانی نژاد شیعہ اور عربی سنیوں کے درمیان اکثر لڑائی جھگڑے ہوتے رہتے تھے۔
- شجرِ اُمیہ اگرچہ جڑ سے اُکھڑ چکا تھا تاہم کوفہ میں علوی اور فاطمی دعویدارِ خلافت موجود تھے اور یہاں ان کی بغاوتوں سے ہر وقت ہنگامے برپا رہتے تھے۔
- یہاں پر شیعہ کا ایک ایسا فرقہ موجود تھا جو خلیفہ کی محبت میں شرک سے بھی دریغ نہیں کرتا تھا اور ان کے نزدیک خلیفہ کی حیثیت خدا کی سی تھی یہ لوگ اسے معبود سمجھ کر اس کے قصر کا طواف کرتے۔ خلیفہ کو جب ان لوگوں کی ایسی ناشائستہ حرکات کا علم ہوا تو اس نے انہیں اس سے باز رکھنے کی حتی المقدور کوشش کی مگر وہ ان شرکانہ امور سے باز نہ آئے یہاں تک کہ انہوں نے اپنے معبود کا قرب حاصل کرنے کے لیے قصر ہاشمیہ پر دھاوا بول دیا جس سے ان کے خدا (معبود) کو اپنے ہی بندگی کرنے والوں سے جان بچانا مشکل ہوگئی۔ اس کے بعد خلیفہ نے ایسے خوفناک لوگوں کی ہمسائیگی سے دور رہنے کا اصولی فیصلہ کیا[16]۔
- پھر ابو جعفر منصور کو کوفیوں سے انتہائی نفرت تھی کیونکہ انہی لوگوں نے حضرت علیؓ اور ان کی اولاد سے بے وفائی کی، اس لیے خلیفہ نے ایسے ناقابلِ اعتبار لوگوں سے کنارہ کشی اختیار کی۔

مندرجہ بالا حالات کی پیشِ نظر خلیفہ کسی ایسے مقام کو اپنا دارالخلافہ بنانا چاہتا تھا جس کی سرزمین زرخیز ہو اور اسے دریائے فرات اور دریائے دجلہ سیراب کرتے ہوں اب خلیفہ نے دارالخلافہ کے انتخاب کے لیے دریائے دجلہ کے کنارے موصل تک تمام علاقوں کا دورہ کیا اور اس نے موصل کے نشیب میں ایک ایسی جگہ تجویز کی جہاں دریائے دجلہ ''جبل حمیرین'' کو چیرتا ہوا گزرتا تھا لیکن جب اسے پتہ چلا کہ یہاں کے لوگ غلہ کی گرانی کے ہاتھوں بڑے تنگ ہیں تو اس نے اس جگہ کو دارالخلافہ بنانے کا ارادہ ترک کر دیا۔

بغداد کی تعمیر سے قبل ابو جعفر منصور نے یہاں پر ایک رات اور ایک دن قیام کیا، اسے یہاں کی آب وہوا اور اس کا ماحول بڑا پسند

آیا کیونکہ بغداد ابو جعفر منصور کے دار الخلافہ کے انتخاب کی تمام شرائط پر پورا اترتا تھا وہاں قیام کے دوران اسے نسطور افرقے کے راہبوں نے اس جگہ کی یہ خوبی بھی بتائی کہ یہاں پر ٹڈی دل اور مچھر نہیں ہیں اور اس جگہ گرمیوں میں راتیں سرد اور سردیوں میں راتیں خوشگوار ہوتی ہیں [17]۔ خلیفہ کے نزدیک دار الخلافہ کے لیے درج ذیل باتوں کا ہونا بڑا ضروری تھا۔

- یہ شہر بلندی پر واقع ہوتا کہ سیلاب سے محفوظ رہ سکے۔
- شہر میں دشمن کا داخلہ مشکل تھا کیونکہ بغداد داخلے میں سمندر اور دریا حائل تھے۔
- اس کی آب وہوا خوشگوار اور معتدل ہوتا کہ امراض کے پھیلنے کا اندیشہ کم ہو۔
- لوگوں کی غذائی ضروریات پوری کرنے کے لیے یہاں وافر زرخیز زمین ہو۔ یہی وجہ تھی کہ بغداد دریائے دجلہ کے کنارے ہونے کی وجہ سے یہاں کی زراعت میں ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت رکھتا تھا [18]۔

بغداد چونکہ ساسانی عہد کے ترقی یافتہ شہر اصفہان سے بڑی مماثلت رکھتا تھا اس لیے عباسی خلفاء نے اپنی سلطنت کو قبل از اسلام بادشاہی کے نمونے پر استوار کیا [19]۔

بعض مؤرخین کے نزدیک بغداد کی تعمیر سے قبل یہاں بابل کی قدیم تہذیب موجود تھی اور جدید تحقیق سے بھی مؤرخین کے اس دعوے کی تصدیق ہوتی ہے کیونکہ بغداد میں کھدائی کے دوران ایسی اینٹیں بھی ملی ہیں جن پر بخت نصر کا نام اور لقب درج تھا [20]۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ ساسانیوں کے آخری دور میں موجودہ بغداد کی جگہ مہینے میں ایک تجارتی منڈی لگتی تھی جسے سوق بغداد کہا جاتا تھا۔ حضرت خالد بن ولیدؓ نے 13ھ/635ء میں اس تجارتی منڈی پر حملہ کر کے اہل بغداد کا سارا سامان اپنے قبضہ میں لے لیا [21]۔

<u>بغداد کے معنی ومفہوم:-</u>

بعض مؤرخین کے نزدیک بغ سے مراد باغ کے ہیں اور داد اس شخص کا نام تھا جس کا یہ باغ تھا [22]۔ کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ بغ چین کے بادشاہ کا نام تھا جب چینی باشندے تاجروں کے روپ میں شہریوں کو لوٹتے اور یہ لوٹا ہوا مال واسباب لیکر بادشاہ کے پاس جاتے تو کہتے "بغداد" یعنی یہ بے تحاشا نفع ہمیں صرف بغ (بادشاہ) کی برکت سے حاصل ہوا ہے [23]۔

بغداد کی مساجد کی محرابیں چونکہ ایک طرف کو جھکی ہوئی تھیں اسی نسبت سے اس کا نام "زوراء" یعنی ایک طرف کو جھکا ہوا مشہور ہو گیا [24]۔ جب کہ ابن کثیر کے مطابق دروازوں کے ٹیڑھا ہونے کی وجہ سے اسے "بغداد زوراء" کہا جاتا تھا [25]۔ بغداد چونکہ دائرے کی شکل میں تھا اس لیے بعض مؤرخین نے اسے "مدورہ" کا نام بھی دیا ہے [26]۔

بعض لوگوں کے مطابق بغداد کا پرانا نام "مغداد" یا "مغدادہ" تھا کیونکہ مغ کے معنی آتش پرست کے اور داد یا دادہ کے معنی آباد کرنے والے کے ہیں ممکن ہے کہ اسے کسی آتش پرست نے جس کا نام مغ تھا آباد کیا ہو، اسی نسبت سے اس کا نام آباد کرنے والے نام سے مشہور ہو گیا ہو [27]۔ مؤرخین کے نزدیک باغ کے معنی بت کے تھے اور داد کے معنی عطا کرنے یا بخش دینے کے ہیں یعنی بت کا عطا کیا ہوا

شہر۔شہر کے معنی چونکہ بت پر محمول تھے اس لیے منصور نے اس کا نام "دارالسلام" رکھا[28]۔ابن کثیر کے مطابق دجلہ کو چونکہ وادی السلام بھی کہا جاتا تھا اس لیے اسی نسبت سے بغداد کا نام دارالسلام ہی استعمال ہوتا تھا لیکن زبان زد خلائق پرانا نام بغداد ہی رہا[29]۔ابوجعفر منصور نے شہر کی بنیادیں رکھتے وقت درج ذیل الفاظ کہے:

**بسم اللہ والحمدللہ والارض اللہ یورثھا من یشاء من عبادہ و العاقبة للمتقین ہ**[30]

"شروع اللہ کے نام سے اور تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں زمین خدا کی ہے اور وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے اس کا وارث بنا دیتا ہے اور عاقبت پرہیزگاروں کے لیے ہے"۔

تعمیر بغداد کے وقت نجومیوں نے ابوجعفر منصور کو بتایا کہ اس شہر کی یہ خصوصیت ہوگی کہ اس میں کسی بھی خلیفہ کی موت واقع نہ ہوگی چنانچہ بعد میں یہ پیشین گوئی درست ثابت ہوئی۔

____ ابوجعفر منصور نے حج کے دوران داعی اجل کو لبیک کہا۔

____ مہدی کا انتقال ماسبذان میں الرذ کے مقام پر ہوا۔

____ ہادی کی وفات عیساباز میں ہوئی۔

____ ہارون الرشید نے طوس میں وفات پائی۔

____ مامون الرشید نے طرطوس میں انتقال کیا۔

____ معتصم باللہ، واثق باللہ، متوکل علی اللہ، منتصر باللہ اور اکثر عباسی خلفاء نے سامراء میں وفات پائی[31]۔

ابوجعفر منصور نے بغداد کی تاسیس کے موقع پر بہت بڑا جشن منعقد کیا جس میں دولت عباسیہ کے امراء، وزراء، فوجی جرنیل، علما اور بڑے بڑے لوگ شامل تھے۔منصور نے بغداد کی تعمیر سے قبل اس کا تفصیلی نقشہ بنوایا ور پھر نقشے کے مطابق خطوط کھینچے گئے، پھر بنیادوں کی کھدائی کا کام شروع کیا گیا۔یہ 145ھ /762ء کا واقعہ ہے[32]۔منصور نے سب سے پہلے بغداد کی دو شہر پناہ (فصیل) بنانے کا حکم دیا، ایک داخلی شہر پناہ جس کا پہلا حصہ پچاس میٹر چوڑا اور بالائی حصہ بیس میٹر چوڑا تھا خارجی شہر پناہ کا بالائی حصہ تیس میٹر چوڑا اور نچلا حصہ پچاس میٹر چوڑا رکھا گیا۔خارجی شہر کے اردگرد گہری خندق کھودی گئی جس میں نہروں کا پانی جاری وساری رہتا تھا۔خارجی شہر پناہ کی بنیاد چونے اور پختہ اینٹوں سے تعمیر کی گئی تھی اور اس کے اوپر ایک سو تریسٹھ (163) برج تھے اور ہر برج پانچ فٹ اونچا تھا[33]۔خارجی شہر پناہ کے چار پھاٹک تھے ہر پھاٹک کے اندر ایک اور پھاٹک تھا ان پھاٹکوں میں سے ایک کا نام "باب الکوفہ" تھا جو جنوب مشرق میں تھا۔اس پر خالد بن عبداللہ قسری کا بنوایا ہوا پھاٹک نصب کروایا گیا[34]۔

دوسرے کا نام باب البصرہ تھا جو جنوب مشرق میں واقع تھا۔تیسرا پھاٹک باب الخراسان کے نام سے موسوم تھا جو شمال مشرق میں دریائے دجلہ پر واقع تھا اس پھاٹک تک بڑی بڑی کشتیوں کے ذریعے پہنچا جا سکتا تھا۔باب الخراسان کو باب الدولہ بھی کہا جاتا تھا کیونکہ

خراسان ہی سلطنت عباسیہ کا قوت و بازو تھا۔ یہ پھاٹک "فراعنہ" کا بنوایا ہوا تھا جسے ابوجعفر منصور نے شام سے منگوایا تھا۔ چوتھے پھاٹک کا نام "باب الشام" تھا یہ شمال مشرق میں تھا اور اس تک انبار کے راستے سے پہنچا جا سکتا تھا[35]۔ ان پھاٹکوں کے اوپر ایک نشست گاہ بھی تھی جس پر اونچا گنبد تھا اس نشست گاہ میں تفریح کے لیے ابوجعفر منصور جلوہ افروز ہوتا اور خراسان، شام، بصرہ اور کوفہ سے آنے والے قافلوں کا منظر دیکھتا تھا[36]۔ شہر کے ہر پھاٹک کی حفاظت کے لیے ایک ایک فوجی افسر تعینات ہوتا تھا جس کے ماتحت ایک ہزار سپاہی ہوتے تھے[37]۔ شاہی محل اور جامع مسجد درمیان میں تھی اور اس کے ارد گرد کوئی عمارت نہ تھی تا کہ ان دونوں کی مرکزی حیثیت برقرار رہے۔

قصر قبۂ خضراء کی شہرت ایوان دربار کے گنبد کی بلندی کی وجہ سے تھی کیونکہ اس کی بلندی چھتیس میٹر تھی اور اس دور میں عمارات کی یہ بلندی بڑی غیر معمولی تصور ہوتی تھی اور اس گنبد کی چوٹی پر ایک نیزہ بردار سوار کا پتلا نصب تھا اور اس نیزے کا رُخ ہمیشہ اس طرف رہتا جس طرف سے دشمن کی آمد کا خطرہ ہوتا[38]۔ اگر خطیب بغدادی کی اس روایت کو درست مان لیا جائے تو اس نیزے کا رُخ کسی نہ کسی طرف تو ضرور رہتا ہوگا جس کا مطلب یہ ہوا کہ یہ شہر ہمیشہ ہی کسی نہ کسی دشمن کی زد میں رہتا اور یہ بات بعید از قیاس ہے کہ ابوجعفر منصور جیسے جہاندیدہ اور دور اندیش آدمی نے اتنی بڑی بات کو بالکل ہی نظر انداز کر دیا ہو۔ اس لیے ہمارے خیال میں اس روایت کو حقیقت سے زیادہ مبالغہ آمیزی پر محمول کیا جا سکتا ہے۔

گنبد کے بالکل نیچے ایک تیس مربع فٹ کا کمرہ تھا اس کی چھت کی بلندی بھی دس میٹر تھی اس کمرے کی چھت پر اسی سائز کا دوسرا کمرہ بنا ہوا تھا اس کی چھت سبز گنبد کی تھی پہلے کمرے کے سامنے ایرانی وضع کا ایک دیوان تھا جس پر تقریباً پندرہ میٹر بلند محراب تھی اس دیوان کی چوڑائی دس میٹر تھی[39]۔

باب الشام کی طرف صرف ایک عمارت محافظ دستے کے لیے بنوائی گئی۔ اس عمارت کے آس پاس منصور نے اپنی کم عمر اولاد اور ان کے خدمتگاروں کے مکانات تعمیر کروائے۔ ان مکانات کے گرد و نواح میں امراء سلطنت کے ممتاز اشخاص کے مکانات، حکومت کے دفاتر اور عام لنگر خانے تعمیر کروائے گئے[40]۔ دفاتر کے آس پاس شہریوں کے مکانات کا سلسلہ تھا جس کے درمیان میں بازار تھے شہر کی چار بڑی سڑکوں کو اس انداز سے بنایا گیا تھا کہ سارے شہر کی تمام چھوٹی چھوٹی شاہرات آ کر ان سے منسلک ہوتی تھیں اس طرح اس شہر میں کسی بھی سمت سے داخل ہونے والا شخص آخر کار انہی بڑی سڑکوں پر آ کر نکلتا تھا[41]۔

شہر بغداد کا قطر باب الخراسان سے باب الکوفہ تک بائیس میٹر تھا[42] اور باب البصرہ سے باب الشام تک بھی اتنا ہی فاصلہ تھا۔ اس شہر پناہ کے اوپر بُرجیاں تھیں ہر بُرجی پانچ میٹر اونچی تھی اور ہر بُرجی میں کلس لگے ہوئے تھے۔ خارجی اور داخلی شہر پناہوں کے درمیان ساٹھ میٹر کا فاصلہ تھا اس فصیل اور خارجی شہر پناہ کے درمیان فاصلے کو سور الفصیل کہتے تھے اس کے ارد گرد خندق تھی۔ داخلی شہر پناہ کو "سور المدینہ" کہا جاتا تھا۔

بغداد واقعی بلد القصور تھا یہ قصر اینٹ گارے کے نہیں بلکہ خاص سنگ مرمر کے بنے ہوئے تھے۔ بغداد کے مکانوں کا طرز تعمیر

دمشق جیسا تھا تاہم یہاں پر مکانات صرف چند منزلہ ہی تھے اور ان کی تزیین و آرائش ایرانی طرز پر کی گئی تھی محل اور حویلیاں سجاوٹ کے اعتبار سے اپنی مثال آپ تھیں دروازوں پر ریشمی اور سونے چاندی کی تاروں سے بنائے ہوئے پردے لٹکائے جاتے تھے۔ کمرے دیوانوں، خوبصورت میزوں، چینی کے گلدستوں اور سونے چاندی کی چیزوں سے ایسے اراستہ کیے جاتے تھے کہ آرٹ گیلری کا گمان ہوتا تھا۔ شاہی محلات اندر سے ہیرے جواہرات سے مزین ہوتے اور ہر کمرے کا نام اس کی آرائش وزیبائش کے مطابق رکھا جاتا تھا۔ شہر کے درمیان سے گزرتا ہوا دریا اس کی زیب وزینت میں اضافہ کرتا تھا۔ دریا کے دونوں طرف امراء ورؤساء کے محل، حویلیاں، مکانات اور باغات کا لامتناہی سلسلہ تھا۔ دریا کے کنارے پانی تک سنگ مرمر کے زینے بنے ہوئے تھے۔ دریا میں موجود پرچم لہراتی ہوئی کشتیوں کا لوگوں کو شہر کے ایک حصے سے دوسرے حصے میں لے جانا اس کے حسن کو مزید دوبالا کرتا تھا[43]۔ گھاٹ پر چھوٹی کشتیوں سے لے کر بڑے بڑے جہازوں کی آمدورفت کا سلسلہ جاری رہتا۔ ان تمام جہازوں کے درمیان خلیفہ کا جہاز پولیس کشتیوں سے ہروقت گھرا رہتا تھا[44]۔ ان دنوں بغداد چار اضلاع پر مشتمل تھا دریا دجلہ کے مشرقی کنارے پر بوق اور کلواذہ کے اضلاع تھے جب کہ اس کے غربی کنارے پر "قطربل" اور "بادریۃ" کے اضلاع واقع تھے۔ ان شہروں کی درج ذیل خصوصیات تھیں۔

- یہاں پر کھجوروں کے جھنڈ اور پانی کی بہتات تھی۔
- اگر کسی ایک ضلع میں گرانی غلہ کا مسئلہ درپیش ہوتا تو دوسرے اضلاع سے متاثرہ علاقے کو با آسانی غلہ باہم پہنچایا جا سکتا تھا۔
- یہاں پر مصر اور شام کے تجارتی کاروانوں کی آمدورفت بھی جاری وساری رہتی۔
- دریائے دجلہ کے ذریعے قسطنطنیہ اور موصل کی اشیاء یہاں با آسانی پہنچ جاتیں۔
- یہ علاقہ چینی مصنوعات کی خرید وفروخت کا واحد مرکز تھا[45]۔

بغداد کی مضافاتی آبادیاں:-

تعمیر بغداد سے فارغ ہو کر ابوجعفر منصور نے اپنے ارکان سلطنت کو شہر سے باہر جاگیریں عطا کیں، اس کا ایک مقصد بغداد سے آبادی کو کم کرنا اور دوسرا ان ارکان سلطنت کی خدمات جلیلہ کا انہیں صلہ دینا تھا اس طرح یہ جاگیریں جاگیردار یا اس گروہ کے نام سے موسوم ہوتیں جو اس میں آباد تھے ان میں اہم جاگیریں درج ذیل ہیں:

- جاگیر عباسؓ بن محمد (بن عبداللہ بن عباسؓ) یہ جاگیر صراۃ پر واقع تھی۔
- جاگیر صحابہؓ۔ اس میں تمام قبائل عرب مثلاً قریش، انصار، اور مضر کی تمام قومیں آباد تھیں۔ یہ جاگیر بھی صراۃ پر واقع تھی۔
- جاگیر ربیع بن یونس (یہ ابوجعفر منصور کا آزاد کردہ غلام تھا) اس جاگیر میں خراسان کے بزاز (کپڑے بیچنے والے) آباد تھے۔
- جاگیر صالح بن منصور۔ یہ جاگیر بھی بغداد سے ملحقہ تھی اور یہ بڑی تیزی سے آبادی سے معمور ہو گئی تھی اور یہ جلد ہی

تجارتی سرگرمیوں کا مرکز بن گئی یہاں تک کہ جب معتصم باللہ کے دور میں دارالخلافہ بغداد سے سامراء منتقل ہوا تو پھر بھی اس کی تجارتی اور علمی سرگرمیوں میں کوئی فرق نہ پڑا [46]۔

اس کے علاوہ عباسی خلفاء نے ترکوں کو بڑے بڑے صوبے بطور جاگیر عطا کیے، یہ ترک سردار ان جاگیروں کے عوض مقررہ رقم بطور ہدیہ خلفاء کو بھجواتے۔ معتصم باللہ نے اپنے ترک سردار اشناس کو مصر کا صوبہ بطور جاگیر عطا کیا، معتصم کے نقش قدم پر چلتے ہوئے واثق باللہ نے بھی ترک سردار ایتاخ کو مصر کا پورا صوبہ جاگیر کے طور پر دیا۔ اس طرح یہ جاگیردار اور گورنر اپنے اپنے صوبے کا لگان پورا کرنے کے لیے عوام پر جائز و ناجائز طریقے سے ٹیکس عائد کرتے [47]، اسی وجہ سے عباسی خلفاء کی اس غیر منصفانہ پالیسی سے عوام غریب سے غریب تر ہوتے چلے گئے۔

145ھ /762ء میں ابوجعفر منصور نے موصل سے نشیب کی طرف "قصر حرب" کے نام سے ایک محل تعمیر کروایا اور پھر اس میں سکونت اختیار کی۔ یہ محل آج بھی اسی نام سے معروف ہے اسی محل میں زبیدہ بنتِ ابوجعفر منصور کی ولادت ہوئی۔ یہ جگہ آب وہوا اور محل وقوع کے اعتبار سے نہایت پر کشش اور حسین تھی اس قصر کے آثار آج بھی موجود ہیں [48]۔ ابوجعفر منصور نے 154ھ /770ء میں مہدی کو "رافقہ" کی تعمیر کا حکم دیا [49]، حفاظتی نقطہ نظر سے مہدی نے اس کے گرد ایک فصیل بنوائی اور کوفہ کے گرد خندق کھدوائی [50]۔ رافقہ کی تعمیر کے لیے رعایا پر پانچ درہم اور آسودہ حال لوگوں پر چالیس چالیس درہم ٹیکس عائد کیا گیا [51]۔ مہدی نے رافقہ کو بغداد کی طرز پر تعمیر کیا اور اس میں اتنے ہی دروازے، چوک اور سڑکیں تعمیر کی گئیں جتنی بغداد میں تھیں [52]۔

"قصر رصافہ" 151ھ /768ء کی تعمیر حضرت قثم بن عباس بن عبداللہ بن عباسؓ کے مشورے سے ہوئی [53]۔ ابتداء میں رصافہ کو ایک فوجی چھاؤنی کی حیثیت سے تعمیر کیا گیا لیکن جلد ہی سول آبادی یہاں منتقل ہونے لگی۔ اسے بغداد شرقیہ بھی کہا جاتا تھا [54]۔ یہ دریائے دجلہ کے "جسر اوسط" (وسطی پُل) کے دوسری طرف تھا۔ رصافہ کے شرق میں "محلّہ شماسیہ" تھا جو دریائے دجلہ کے کنارے پر "محلّہ حربیہ" کے عین بالمقابل شرقی بغداد کے باب الخراسان تک پھیلا ہوا تھا جب کہ وسطی پُل کے جنوب میں "محلّہ مخرم" تھا۔

ابوجعفر منصور بغداد کے سیاسی حالات کے پیش نظر اپنے آپ کو غیر محفوظ محسوس کرتا تھا اسے اندیشہ تھا کہ مبادا باب الذھب کے دروازے پر متعین فوج شورش پسندوں سے مل کر اس کی جان کے لیے خطرے کا باعث بنے، اس خدشے کے پیش نظر خلیفہ نے اس شہر کی بنیاد رکھی اور اس میں اپنے بیٹے مہدی کے لیے قصر رصافہ تعمیر کروایا [56]۔ قصر کی تعمیر کے بعد اس شہر میں بڑی تعداد میں فوج کو متعین کیا گیا۔ بڑی تعداد میں لوگوں کی آباد کاری کی گئی تاکہ بغاوت کی صورت میں یہاں کے باشندے فوج کی معاونت کر سکیں۔ دفاعی نقطہ نظر سے سارے شہر کے گرد خندق کھودی گئی۔ قصر کی تعمیر کے بعد امراء و رؤساء اور فوجی جرنیلوں کو شہر کے گرد و نواح میں بڑی بڑی جاگیریں عطا کی گئیں [57]۔ رعایا کی تفریح کے لیے شہر میں باغ، پارک اور وسیع میدان موجود تھے اور یہاں نہریں بھی جاری کی گئیں [58]۔ عہد مہدی میں بہت سے تجارتی بازار مدینۃ المنصور سے یہاں منتقل ہو گئے جس نے رصافہ کو اور بھی زیادہ با رونق بنا دیا [59]۔ قصر رصافہ کی تعمیر گیارہ سال کے بعد

159ھ/775ء میں مکمل ہوئی[60]۔ہارون الرشید اور برامکہ کی دلچسپی نے اس شہر کی رونق کو چار چاند لگا دیئے اور اب یہ بغداد سے بھی پرانا شہر تصور ہونے لگا اس کی تعمیر کے بعد بغداد کی ساری چہل پہل یہاں سمٹ گئی[61]۔

ابو جعفر منصور نے 155ھ/771ء میں "المصیصہ" نامی شہر کو آباد کیا، اس کے گرد فصیل بنوانے کے بعد خندق کھدوائی، شہر کی تکمیل کے بعد یہاں پر قیدیوں کو منتقل کر دیا اور اس میں فوج کی ایک بٹالین کو مستقل طور پر متعین کیا گیا۔شہر کی تعمیر کا کام عباس بن محمد اور صالح بن علی کے ہاتھوں مکمل ہوا[62]۔

قصر خلد کی تعمیر:۔

ابو جعفر منصور نے 157ھ/773ء میں دریائے دجلہ کے مغربی کنارے باب الخراسان کی سمت کرخ میں "قصر الخلد" (جنت کا محل) کا سنگ بنیاد رکھا۔قصر الخلد کو اپنی غیر معمولی خوبصورتی کی وجہ سے ہی اس نام سے موسوم کیا گیا۔اس قصر کی مناسبت سے ہی اس کے آس پاس کے سارے علاقے کو خلد کے نام سے تعبیر کیا جانے لگا[63]۔یہ محل خلیفہ کے غلام ربیع بن یونس اور ابان بن صدقہ کی نگرانی میں تعمیر ہوا۔اس کے دروازوں پر سونے چاندی کی سلاخیں لگی ہوئی تھیں۔اس کے بڑے بڑے ستون بہترین نقش ونگار سے مزین تھے۔اس قصر میں ایک خوبصورت تخت بچھا تھا جس کا نام مجلس امیر تھا اس کا فرش سنگ مرمر کی مرصع اینٹوں سے بنایا گیا تھا جوڑوں کی جگہ سونے کی پتیاں لگائی گئیں تھیں اس پر خلیفہ کی مدح میں چند اشعار نقش ونگار کی صورت میں کنداں تھے اس مجلس میں موتیوں سے مرصع کرسیاں بچھی ہوتیں، جن پر سلطنت کے بڑے بڑے ارکان براجمان ہوتے۔اس مجلس امیر کے درمیان ایک گنبد تھا جس میں خلیفہ جلوہ افروز ہوتا اس کا فرش سونے سے تیار کیا گیا تھا۔شاہی محل کے سامنے ایک وسیع میدان تھا جس کو "مربع" کہتے تھے اس میں فوجیوں کا جائزہ ومعائینہ، ان کی پریڈ اور مختلف قسم کے فوجی کرتب ہوتے تھے۔رات کے وقت "مربع" میں لمپ روشن کیے جاتے۔ابو جعفر منصور فوجی وردی زیب تن کیے ہوئے چبوترے پر کھڑا ہو کر یا تخت پر بیٹھ کر فوجوں کا جائزہ لیتا جب کہ ہارون الرشید، مامون الرشید اور معتصم باللہ سوار ہو کر فوجوں کا جائزہ یا پریڈ کا معائینہ کرتے[64]۔

خلیفہ نے کرخ کی شان وشوکت میں اضافے کے لیے بغداد کے تمام شہروں کو یہاں منتقل کرنے کا حکم دے دیا[65]۔اس کی اہمیت کو نمایاں کرنے کے لیے اس کے بازار بغداد کے مقابلے میں کشادہ رکھے گئے اور لوگوں کی سہولت کے لیے "باب الشعیر" پر پل تعمیر کیا گیا۔تجارتی بازاروں کی بغداد سے کرخ منتقلی کی یہ وجہ بیان کی جاتی ہے کہ ایک دفعہ فلسطین کا سفیر منصور کے دربار میں حاضر ہوا، خلیفہ نے حاجب کو حکم دیا کہ اسے بغداد کی سیر کروائی جائے، سیر سے واپسی پر خلیفہ نے سفیر سے شہر کے بارے میں رائے طلب کی۔سفیر نے کہا کہ شہر تو بہت اچھا ہے لیکن اس میں خلیفہ کے دشمن بھی اس کے ساتھ ہی رہتے ہیں۔سفیر سے جب اس فقرے کی وضاحت چاہی گئی تو اس نے کہا:

"تجارتی منڈیوں کے شہر میں ہونے سے غیر ممالک کے تاجر یہاں آتے ہیں
کیا معلوم وہ تاجر ہیں یا تاجروں کے روپ میں خلیفہ کے دشمنوں کے جاسوس

؟ پھر یہ لوگ تاجر بن کر یہاں کے خفیہ حالات اپنے اپنے ممالک میں پہنچاتے ہوں، چونکہ تمام تجارتی منڈیاں شہر کے دروازوں کے قریب ہیں اس لیے غیر ممالک کے باشندے بوقت ضرورت ان دروازوں کو بآسانی کھول سکتے ہیں"[66]۔

سفیر کی ان باتوں نے ابو جعفر منصور کو پریشان کر دیا اور اس نے سفیر کے جاتے ہی تمام تجارتی مراکز کو کرخ منتقل کرنے کا حکم دے دیا۔ کرخ میں پہلی تجارتی منڈی بیس مربع میٹر پر مشتمل تھی لیکن یہ مختصری منڈی اس قدر پھیلی کہ اس کے سامنے تمام روئے زمین کی تجارتی منڈیاں اور شہر ماند پڑ گئے۔ کرخ کے بازار مختلف پیشوں اور تجارت کی وجہ سے مشہور تھے اگر کسی کو کوئی چیز درکار ہوتی تو وہ اس بازار سے ملتی جہاں اس کی منڈی ہوتی تھی مثلاً کپڑا صرف بزازوں کے بازار سے ہی ملتا، اسی طرح نہر بزازین کے نیچے باب کرخ کے مغربی جانب موچیوں اور قصابوں کے بازار تھے سبزیاں اور پھل بھی سبزی منڈی کے علاوہ اور کہیں سے میسر نہ آتے جب کہ انار صرف "قنطرہ الرمان" سے ہی خریدے جاسکتے تھے۔ نہر کرخایا کی شاخ "العوذ" پر تیل بیچنے والوں کا بازار تھا جسے "مربعۃ الزیات" کہا جاتا تھا[67]۔ نہر دجاجہ کے کنارے برتن بنانے والوں کا بازار تھا اور اس کے ساتھ ہی باورچیوں کا محلّہ تھا۔

158ھ/774ء میں قصر الخلد کی تعمیر مکمل ہوئی۔ ابو جعفر منصور نے اس میں چند دن ٹھہرنے کے بعد حج کے لیے رخت سفر باندھا اور راستے ہی میں تھا کہ اس کا انتقال ہو گیا۔

قصر الخلد کے نشیب میں لیکن "قران الصراط" سے تھوڑا سا بلندی پر "قصر القرار" نامی محل تھا اس کی وجہ تسمیہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ اس محل کے ساتھ ایک تالاب تھا جس کا پانی ہمیشہ ساکن رہتا تھا اسی وجہ سے اس محل کا نام "قصر القرار" رکھا گیا۔ اس کا دوسرا نام قصر زبیدہ تھا ملکہ زبیدہ نے اپنے بیٹے امین الرشید کے لخراش مصائب اپنی آنکھوں سے اس محل میں رہتے ہوئے دیکھے اور اپنی زندگی کے آخری ایام اسی محل میں بسر کیے۔ اس قصر کا تیسرا نام "قصر ام جعفر" تھا جو زبیدہ ہی کا نام تھا[68]۔ امین الرشید کے محاصرے کے دوران قصر الخلد (قصر القرار) پر اس قدر شدید سنگ باری کی گئی کہ قتل امین کے بعد ان دونوں محلوں کی حالت نہایت خستہ ہو گئی[69]۔

ہارون الرشید نے بھی دریائے دجلہ کے کنارے ایک خوبصورت قصر بنوایا جو اپنی مثال آپ تھا اس کے ستون سنگ مرمر کے تھے۔ ہارون الرشید اپنے قصر کی کھڑکیوں میں بیٹھ کر ملاحوں کے نغموں سے محظوظ ہوتا تھا[70]۔ قصر شاہی کے گرد و نواح میں صدہا عمارتیں تھیں جن میں شاہی خواتین، خواجہ سرا اور خاص خاص عمال رہائش پزیر تھے اور شہر کا ایک تہائی حصہ اپنی عمارتوں میں گھرا ہوا تھا مگر قصر شاہی میں سب سے عالی شان "دربار ایوان" اور اس کا سامان آرائش اس کا فرش قالین پردے اور تکیے وغیرہ تھے۔ اس میں ملکہ زبیدہ کے لیے دیبا کا ایک کارچوبی فرش تیار کیا گیا تھا جس میں یاقوت اور دوسرے قیمتی جواہرات جڑے ہوئے تھے اس پر لاگت دس لاکھ درہم بیان کی جاتی ہے[71]۔

خلفاء کے ساتھ ساتھ شاہی خواتین کو بھی تعمیرات کا بڑا شوق تھا اس لیے ہارون الرشید کی بیٹی ام حبیب نے اپنے لیے "قصر ام

حبیب" تعمیر کروایا تھا[72]۔

واثق باللہ نے سامرا میں ایک محل تعمیر کروایا جس کا نام "قصر ہارونی" تھا اس میں ایک سائبان بنوایا جس کا نام "رواق اوسط" تھا اس سائبان کے ایک جانب انڈے کی شکل کا ایک گنبد تھا جو آسمان سے باتیں کرتا تھا اس گنبد کے درمیان میں لکڑی کا ایک ستون تھا جس پر لاجورد (نیلے رنگ کا ایک پتھر) اور سونے کی پچی کاری کی گئی تھی اس گنبد کا نام "قبۃ المعطقہ" اور سائبان کی اس سمت کو "رواق قبۃ المعطقہ" کہا جاتا تھا[73]۔

عباسی خلفاء کے زوال کے باوجود ان کی تزک و احتشام میں کمی نہ آئی۔مشہور مؤرخ فلپ۔کے۔ہٹی المقتدر باللہ کے دربار کی منظر کشی اس انداز سے کرتا ہے کہ اس کے بقول خلیفہ کے جاہ و جلال اور شان و شوکت کی عکاسی رومی سفیر کے دربار شاہی میں حاضری کے موقع پر دیدنی تھی۔خطیب بغدادی کے بقول اس موقع پر ایک لاکھ ساٹھ ہزار سوار و پیادہ فوجیں قطار در قطار کھڑی کی گئیں، سات ہزار زنگی و فرنگی خواجہ سرا اور سات سو حاجب صف بستہ تھے فوجی جلوس میں ایک سو ببر شیر بھی ساتھ ساتھ چل رہے تھے ایوان شاہی ہر طرف سے اڑتیس ہزار پردوں سے مزین تھا جن میں ساڑھے بارہ ہزار گنگا جمنی (ملے جلے رنگ کے) اور فرش پر بائیس ہزار غالیچے بچھے تھے[74]۔اس موقع پر رومی سفیر کو سب سے زیادہ حیرت زدہ "دار الشجرہ" نے کیا جو سونے چاندی سے بنا ہوا پانچ من وزنی درخت تھا اس کی شاخوں پر قیمتی دھاتوں سے بنے ہوئے پرندے بٹھائے گئے تھے یہ سارے ایک خاص بٹن دبانے سے چہکنے لگتے[75]۔

المستعین باللہ کی ماں "مخارق" کے لیے اس کے دور میں ایک فرش تیار کیا گیا جس میں سونے کی تاروں سے حیوانات اور پرندوں کی تصاویر بنی ہوئی تھیں اور ان کی آنکھوں میں ہیرے اور یاقوت جڑے ہوئے تھے۔اس دور میں اس فرش پر لاگت کئی کروڑ بیان کی جاتی ہے[76]۔

عباسی خلفاء کے وزراء اور امراء بھی ان کی تقلید میں پیچھے نہ رہے اور ان کے محلات اپنی شان و شوکت اور وسعت میں اپنی مثال آپ تھے۔ان قصروں میں قصر عیسیٰ بن علی کو خاص شہرت حاصل تھی۔اسے نہر رفیل کے دھانے پر تعمیر کیا گیا۔ایک بار ابو جعفر منصور اپنے چچا عیسیٰ بن علی سے ملنے ان کے قصر گیا خلیفہ کے ساتھ چار ہزار آدمیوں کا ایک دستہ بھی تھا وسعت کے اعتبار سے یہ قصر اتنا وسیع تھا کہ عیسیٰ بن علی کو ان آدمیوں کے انتظام میں ذرہ برابر بھی دقت کا سامنا نہ کرنا پڑا۔اس چیز کو دیکھ کر ابو جعفر منصور بڑا متاثر ہوا، واپس جاتے ہوئے خلیفہ نے اپنے چچا سے محل لینے کی خواہش ظاہر کی، جب اس کے چچا نے نیم رضا مندی سے یہ محل دینے پر آمادگی ظاہر کر دی تو خلیفہ نے جواب دیا "محترم چچا آپ کو آپ کا محل مبارک ہو"[77]۔

اسی طرح محمد بن سلیمان نے بصرہ میں ایک عظیم الشان قصر بنوایا یہ جگہ آب و ہوا کے لحاظ سے بڑی لطیف اور محل وقوع کے اعتبار سے نہایت دلکش تھی[78]۔

"قصر جعفر" دریائے دجلہ کے کنارے شرقی بغداد کے جنوبی حصے میں محلّہ مخرم کے نشیب میں واقع تھا۔ یہ ہارون الرشید کے

وزیر جعفر برمکی نے بنوایا تھا اوراس کا نام قصر جعفر تھا۔خاندان برامکہ کی بربادی کے بعد عباسی خلافت کی آخری چار صدیوں میں خلفاء یہاں پر مستقل رہائش پذیر ہوگئے۔یہاں خلفاء کی سکونت کے بعد اس کے گرد ونواح میں اور بھی محل تعمیر ہونے لگے پھر یہی دار الخلافہ بھی مشہور ہوگیا۔ امین الرشید کے قتل کے بعد جب مامون الرشید اس قصر میں رہنے لگا تو یہ "قصر مامونی" کہلانے لگا جب اس قصر میں مامون الرشید کے وزیر حسن بن سہل نے سکونت اختیار کی تو یہ "قصر حسنی" کے نام سے مشہور ہوگیا[79]۔

جعفر برمکی نے محلہ مخرم کے جنوبی حصہ میں اپنے لیے ایک قصر تعمیر کروایا۔جب خلیفہ ہارون الرشید نے اس فن تعمیر کی بڑی تعریف کی تو جعفر برمکی نے برجستہ جواب دیا امیر المومنین! میں نے یہ خوبصورت محل اپنے لیے نہیں بلکہ شہزادہ مامون الرشید کے لیے بنوایا ہے۔یہ سن کر خلیفہ بڑا شادکام ہوا اور اسے قبول کیا۔مامون الرشید نے اپنی عمر کا اکثر حصہ اس میں ہی بسر کیا۔مامون الرشید نے اس قصر کے نشیب میں چوگان بازی کے لیے ایک میدان تیار کروایا۔مامون کو یہ جگہ اس قدر پسند تھی کہ اس نے اس قصر کے ساتھ ہی ایک اور محل کی بنیاد رکھی جو قصر مامونیہ کے نام سے مشہور ہوا[80]۔

عباسی خلافت جب سامرا سے دوبارہ بغداد منتقل ہوئی تو قصر جعفر کے نزدیک دو اور محل "قصر فردوس" اور "قصر تاج" کے نام سے تعمیر ہوئے،ان محلات کی پشت پر باغات اور امراء سلطنت کے چھوٹے چھوٹے قصر تھے۔

عباسی فرمانروا چونکہ ایرانیوں سے بڑے متاثر تھے اس لیے انہوں نے اپنے نظام حکومت کو اس کے نظم مملکت میں ڈھالنے کی بھرپور کوشش کی۔اس طرح رفتہ رفتہ ایرانی شاہد وشراب،القاب،بیویاں،سرور( گیت)فن تعمیر،مذہبی اور قومی تقریبات میں ایرانیوں کی تقلید جیسے امور عباسی خلفاء کے افکار وتخیلات پر چھا گئے اسی وجہ سے ابوجعفر منصور نے ایرانی ٹوپی کا استعمال شروع کردیا پھر رعایا نے خلیفہ کی تقلید کی اور دیکھتے ہی دیکھتے عباسی سلطنت میں اس ٹوپی کا عام رواج ہوگیا[81]۔

عہد عباسی میں دربار دو طرح کے ہوتے تھے ایک دربار عام اور دوسرا دربار خاص۔دربار عام میں بڑے بڑے ایوان ہوتے جو ہر وقت درباریوں اور ضرورتمندوں سے کھچا کھچ بھرے رہتے۔خلیفہ جب دربار میں رونق افروز ہوتا تو ایک سو آدمی زرق برق کی پوشاکیں پہنے اس کے اردگرد کھڑے ہوتے جب کہ ارکین سلطنت اور شہزادے تخت کے دائیں بائیں صف بستہ ہوجاتے[82]۔

دربار خاص شہزادوں،جلیل القدر عہدیداروں،عالموں اور قاضیوں کے لیے مخصوص تھا ان میں فوجی پہرہ دار نہ ہوتا تھا ولی عہد خلیفہ سے دوسری نشست پر بیٹھتا اور درباری تخت کے دونوں اطراف بہ لحاظ مراتب دو قطاروں میں بیٹھ جاتے۔ان محافل میں خلیفہ حاضرین سے بلاتکلف گفتگو کرتا۔جبکہ جاحظ عباسی دربار کا نقشہ اس سے ذرا مختلف انداز میں پیش کرتا ہے۔

عباسی خلفاء کے درباریوں کی تین قسمیں تھیں پہلے طبقے میں شہزادے اور اعلیٰ حکومتی عہدیداران شامل تھے اس قسم کے لوگوں کی نشستیں خلیفہ سے دس میٹر کے فاصلے پر ہوتیں،فن موسیقی کے ماہرین بھی اس طبقہ میں شامل تھے۔دوسرے طبقہ کے لوگ پہلے طبقہ کے لوگوں سے دس میٹر کے فاصلے پر بیٹھتے تھے اس طبقہ میں خاص ارکان دربار،شاہی ندیم (شاہی مصاحبین) اور علماء ومعززین شہر شامل تھے۔اس

زمانے میں مغنی بھی خلفاء کے ندیموں اور خاص محرم رازارکان کے ہم پلہ شمار ہوتے تھے۔ تیسرے طبقے کے لوگوں کی نشستیں دوسرے طبقے کی نشستوں سے دس میٹر کے فاصلے پر ہوتیں۔ اس طبقہ کے لوگوں کا انتخاب درج ذیل شرائط پر ہوتا تھا۔

____ یہ لوگ کم ذات نہ ہوں۔

____ ان لوگوں میں کسی قسم کا جسمانی نقص نہ ہو۔

____ یہ لوگ زیادہ طویل القامت اور حد درجہ چھوٹے قد کے نہ ہوں۔

____ لوگ ان کے حسب ونسب سے واقف ہوں۔

____ اس طبقہ میں جولاہوں، حجاموں اور دوسرے پیشہ ور اور معاشرے کے نچلے طبقے کے افراد اوران کی اولاد شامل نہ ہو۔

مندرجہ بالا لوگ اگر چہ عالم الغیب بھی ہوں تو بھی انہیں اس طبقہ میں شامل نہ کیا جائے گا البتہ سازندے (ساز بجانے والے) اس طبقہ میں شامل ہوں گے [83]۔ دربار شاہی کی خاص تقریبات میں جیسے نئے خلیفہ کی مسند نشینی، شادی بیاہ، سفرجج یا بیرونی سفیر کی بازیابی کے موقع پر جہاں ہمیں دولت اور جاہ وجلال کا سب سے زیادہ اظہار نظر آتا ہے وہاں اس کے ساتھ ساتھ ہمیں مذکورہ تینوں طبقات کے لوگ بھی مدعو نظر آتے ہیں جیسے حسن بن سہیل کی بیٹی بوران سے شادی کی موقع پر مامون الرشید نے اتنا بے دریغ روپیہ پیسہ خرچ کیا کہ عربی کتابوں میں عجوبہ روزگار کے طور پر اس کے قصے آج بھی زبان زد عام ہیں اس موقع پر شاہی خاندان کے افراد اور معزز مہمانوں میں ہر ایک پر مشک کی ایک گیند پھینکی گئی جس کے ساتھ ایک پرچی بھی تھی جس پر کوئی بیش قیمت تحفہ جیسے زمین کا قطعہ یا کسی غلام کا نام لکھا ہوا تھا پیش کیا گیا [84]۔

عباسی خلفاء کے محلات بڑے کشادہ ہوتے ان میں گنبد، سائبان، باغات اور وسیع چھتیں ہوتیں جن پر پھولوں کی بیلیں چڑھی ہوتیں، ان سائبانوں میں رہنے والے غلاموں کی تعداد کے مطابق انہیں ازبعینی (چالیس) اور ستینی (ساٹھ) کہا جاتا تھا۔

عجمیوں کی تقلید ہی میں عباسی خلفاء نے سورج کی تپش کو کم کرنے کے لیے محلوں کی چھتوں کو کچا بنایا تھا اوران چھتوں پر بھسہ ملی مٹی سے پلستر کیا جاتا۔ دیواروں کی پشت، بانسوں کی کھپچیوں سے منڈھ دی جاتیں، اس طرح اس کا ور دیوار کے درمیان کی جگہ کو برف کی سلوں سے بھر دیا جاتا [85]۔ ابو جعفر منصور کے لیے ایوب خوری نے ایک موٹا آب گیر کپڑا جو خیش (کتان کا کھردرا کپڑا) کے نام سے موسوم تھا ایجاد کیا، اس کو پانی سے تر کر کے آرام والے کمرے کی دیواروں پر منڈھ دیا جاتا، اس سے کمرے میں ٹھنڈک پیدا ہو جاتی۔ ابو جعفر منصور ایوب خوری کی اس ایجاد سے بڑا خوش ہوا اور اس نے ایوب خوری سے کہا کہ اس سے بھی دبیز کپڑا تیار کیا جائے جو زیادہ سے زیادہ دیر تک پانی سے تر رہ سکے اور زیادہ ٹھنڈک پیدا کرے۔ چنانچہ ایوب خوری نے ابو جعفر کے لیے اس کی حسب منشا ایسا ہی کپڑا تیار کیا۔ اس طرح خلیفہ شدید گرمیوں میں ایسے کپڑوں سے بڑا لطف اندوز ہوتا [86]۔ اس سے بھی زیادہ پرلطف طریقہ یہ تھا کہ بڑے بڑے ہوا دار کمرے دیبقی (دبیز ریشمی کپڑا) سے منڈھ دیئے جاتے اوران کے درمیان میں ایک چھوٹا سا حجرہ بنا دیا جاتا جس کے چاروں طرف بانس کے کھپاچ اور بید کی ٹٹیاں ہوتیں اور اس دیبقی کو گلاب، کافور اور صندل کے عرق سے تر کر کے اس پر منڈھ دیا جاتا اور دروازوں پر ہوا اور

روشن دانوں کے تمام راستوں پر برف کی اینٹیں رکھ دی جاتیں اور خدام انہیں بڑے بڑے پنکھوں سے ہوا دیتے رہتے، اس سے کمروں میں اتنی ٹھنڈک پیدا ہو جاتی تھی کہ شدید گرمی میں بھی کپڑا اوڑھنے کی ضرورت پیش آتی ۔سردیوں میں کمروں کو گرم کرنے کی صورت یہ تھی کہ ان محلوں میں چھوٹے چھوٹے لکڑی کے کمرے ہوتے اور ان کے گرد لوہے اور لکڑی کے جنگلے بنے ہوتے اور ان کے درمیان میں آتش دانوں اور انگیٹھیوں میں برابر آگ سلگتی رہتی اور ان کے خدام دھونکنی سے انہیں برابر دہکاتے رہتے، رہائش کے کمرے کے اندر چاندی کی انگیٹھیوں میں عود (ایسی لکڑی جس کے جلنے سے عمدہ قسم کی خوشبو نکلتی ہو) کو جلایا جاتا تھا [87] ۔

شاہی لباس:-

ایرانی ثقافت کے اثرات خلافت عباسیہ کے ہر حصے میں نمایاں نظر آتے ہیں اس طرح لباس کے معاملے میں بھی عباسیوں نے ایرانیوں کی تقلید کی اور ایرانی اقتدار کا اثر قصر خلافت، ارکان سلطنت اور ان کے فیشنوں پر بھی پڑا۔عباسیوں کے برسر اقتدار آنے سے ایرانی لباس کو سرکاری لباس کی حیثیت حاصل ہوگئی اور ابوجعفر منصور نے سب سے پہلے مخروطی شکل کی سیاہ ٹوپی کو سرکاری وردی کا حصہ قرار دیا۔ اس دور میں زربفت کے لباس کو شاہی لباس قرار دے کر خلعت کی صورت میں دیا جانے لگا۔اسلاف کی طرح ہادی اور ہارون الرشید کے دور میں بھی ایرانی لباس و فیشن کو بڑی پزیرائی حاصل ہوئی ۔انہی کے دور میں امام ابو یوسف نے مفتی، قاضی اور علماء کے لیے امتیازی لباس اور عمامے کو ضروری قرار دلایا حالانکہ اس سے قبل ان مذہبی رہنماؤں اور رعایا کے لباس میں کوئی فرق نہ تھا [88] ۔ٹوپی کا استعمال اگرچہ عہد ہارون الرشید سے پہلے بھی ہوتا تھا تاہم لوگ صرف اسے گھروں میں ہی پہنتے تھے اب نہ صرف اسے گھروں کے باہر پہنا جانے لگا بلکہ لوگ اب ٹوپی کے نیچے ریشمی رومال بھی سر پر رکھنے لگے۔کچھ عرصہ کے بعد اس میں مزید یہ تبدیلی آئی کہ اب لوگ ٹوپی کے ساتھ ساتھ سر پر بنفشی رنگ کا رومال بھی رکھنے لگے۔

لباس کے معاملے میں ایرانی اثر و نفوذ عہد مامون میں اپنے عروج پر تھا کیونکہ اس دور کے اکثر وزراء ایرانی الاصل تھے اسی وجہ سے بغداد میں ایرانی لباسوں اور فیشنوں سے دلچسپی بڑھنے لگی [89] ۔عہد عباسی میں امراء، وزراء، اراکین سلطنت اور اونچے طبقے کے لوگوں کا لباس لمبی چوڑی شلوار، قمیص، صدری یا جیکٹ، گاؤن، قباء، ٹوپی، عباء یا جبہ تھا یہ لوگ پاؤں میں موزے بھی پہنتے تھے جو عام طور پر ریشم، اون یا چمڑے کے ہوتے تھے اور انہیں "موذاج" کہا جاتا تھا [90] ۔اس طبقے کے لوگ عام طور پر دو قسم کے جوتے پہنتے تھے یعنی جوتے کے اندر چمڑے کے موزے ہوتے تھے اس لیے جب لوگ مساجد یا کسی مقدس جگہ پر جاتے تو جوتے اتار دیتے لیکن موزے پہنے رہتے [91] ۔

دورِ عباسی میں فوج کے جرنیل ایک چھوٹی سی ایرانی عباء پہنتے تھے اس عہد میں فوجیوں کے لیے بند بوٹ پہننا لازمی تھا جبکہ ان کے لیے کھلی چپلیں پہننا ممنوع تھیں ۔اس دور میں کاتب یا سیکرٹری صدریاں (جیکٹ) پہنتے تھے۔

عہد ہارون میں ان کی ملکہ زبیدہ نے لباس کے معاملے میں بڑی جدت پیدا کی اس نے ایسے نئے ڈیزائن ایجاد کیے جنہیں اس دور کے اعلیٰ طبقے کی خواتین میں بڑی پذیرائی حاصل ہوئی ۔جواہرات سے مرصع تکیے اور جوتے انہی کی اختراع ہے ملکہ زبیدہ لباس اور زیب و

زینت کا سامان خریدنے میں بڑے اسراف سے کام لیتی تھی اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ملکہ زبیدہ نے اعلیٰ نقش ونگار کا ایک کپڑا پچاس ہزار دینار سے بھی زیادہ میں خریدا [92] ۔اس عہد میں شاہی اوراعلیٰ درجہ کی خواتین سر پر ایک رومال باندھتیں، جو جواہرات سے مرصع ہوتا اور اس کے ساتھ ساتھ سونے کی ایک زنجیر بھی باندھی جاتی جس میں قیمتی موتی لگے ہوتے،اس رومال کی ایجاد ہارون الرشید کی بہن "علیہ" کی ہے [93] ۔اعلیٰ طبقے کی خواتین عام طور پر سروں پر ہی زیورات پہنتی تھیں سر کے گرد ایسی پٹی لپٹی ہوتی جس میں موتی اور زمرد جڑے ہوتے،اس دور کی خواتین ایرانی اورعرب بدوعورتوں کے تمام فیشنوں سے واقف تھیں۔یہی وجہ تھی کہ مصنوعی زیب و زینت کا طریقہ انہوں نے ایرانی خواتین سے مستعار لیا تھا [94] ۔ایرانی عورتوں کی تقلید میں شاہی خواتین پاؤں میں پازیب اور ہاتھوں میں کڑے پہنتیں [95] ۔اس عہد کی عام عورتیں لمبی چوڑی چادراورقمیص زیب تن کرتیں جوگردن کے پاس کھلی ہوتی تھی۔سردیوں میں ایک چھوٹی چادر اور شال اوڑھنا ضروری خیال کیا جاتا تھا۔عورتیں گھر سے نکلتے وقت لمبی سی چادر سے اپنے جسم کو ڈھانپ لیتیں تاکہ ان کا لباس گردوغیرہ سے محفوظ رہتا ہم ایک رومال سر پر لپیٹ کر گردن کے نیچے باندھ لیا جاتا [96] ۔

شاہی طعام:-

عباسی خلفاء کھانے پینے کی طرف خاص شغف رکھتے تھے۔منصور کھانے پینے کا اسقدر شوقین تھا کہ حکماء کی نصیحتوں کی بھی پرواہ نہ کرتا۔آخر کار اس کی یہی عادت اس کی بیماری اورموت کا باعث بنی۔ایک بار ابوجعفر منصور اپنے چچا سے ملنے ان کے محل گیا تو اس نے خلیفہ کے مزاج کو دیکھتے ہوئے بکرے کے گوشت،انڈوں اور پرندوں کے گوشت سے ان کی ضیافت کی۔اس دعوت میں خلیفہ نے اپنے طبیب خاص کے منع کرنے کے باوجود خوب کھایا [97] ۔

اکثر عباسی خلفاء نبیذ کا شوق فرماتے تھے لیکن ابوجعفر منصور کو اس سے سخت نفرت تھی اس لیے اس کے دسترخوان پر مہمانوں تک کی اس سے ضیافت نہ ہوتی۔اس کا اندازہ درج ذیل واقعے سے لگایا جا سکتا ہے۔

ایک دفعہ سوس سے بختیشوع طبیب ابوجعفر منصور سے ملنے بغداد آیا۔یہ شخص شراب کا بڑا رسیا تھا۔دسترخوان پر شراب نہ پا کر اس نے اس کا مطالبہ کر دیا۔پہلے اسے بتایا گیا کہ خلیفہ اسے پینا یا پلانا پسند نہیں کرتے لیکن جب اس نے نبیذ کا زیادہ تقاضا کیا تو اسے دریائے دجلہ کا پانی پیش کر دیا گیا [98] ۔

ابوجعفر منصور اگرچہ بسیار خور تھا لیکن اس کے باوجود وہ اس پر بے جا تصرف سے احتراز کرتا تھا۔یہی وجہ تھی کہ اس نے باورچی خانے کے انچارج سے یہ بات طے کی ہوئی تھی کہ جانوروں کے سری پائے تمہارے ہیں لیکن اس کے عوض تمہیں ایندھن اور مصالحوں کا انتظام کرنا پڑے گا [99] ۔

ابوجعفر منصور کی طرح ہارون الرشید بھی کھانے پینے کا بڑا شوقین تھا۔اس کیلئے روزانہ تیس قسم کے کھانے تیار ہوتے تھے۔اس طرح اس کے باورچی خانے کا روزانہ کا خرچ دس ہزار درہم تھا۔ہارون الرشید کی شاہ خرچیوں کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ہارون الرشید

نے زبیدہ بنت منصور کے ساتھ شادی میں ولیمہ پر پچپن ملین درہم خرچ کیے۔کھانے کے معاملے میں ہارون الرشید کا یہ دستور تھا کہ یہ پہلے گرم کھانے کھاتا اور اس کے بعد ٹھنڈے کھانے پسند کرتا۔ابراہیم بن مہدی کا بیان ہے کہ

''ایک دفعہ میں نے رقہ میں ہارون الرشید کی دعوت کی۔کھانے میں ڈیڑھ سو مچھلیوں کی زبانوں سے ایک ڈش تیار کی گئی اور اس پر ایک ہزار درہم خرچ آئے[100]۔

خلیفہ نے اس ڈش کو بڑے ذوق وشوق سے کھایا۔ہارون الرشید ایک خاص قسم کی نبیذ کا (شراب) کا بڑا شوقین تھا جسے عراق کے فقہاءکرام نے حلال قرار دیا ہوا تھا[101]۔

ملکہ زبیدہ کھانے کے معاملے میں بڑی باذوق تھی اس کے دسترخوان پر صرف جواہرات جڑے ہوئے سونے کے برتن ہی استعمال ہوتے تھے اور ایک جوڑ کے برتنوں کا طریقہ بھی اسی کی ایجاد ہے[102]۔

کھانے پینے کے معاملے میں مامون الرشید بھی اپنے اسلاف سے پیچھے نہ رہا۔اس کا خرچہ چھ ہزار دینار یومیہ تھا اس میں سے بیشتر حصہ اس کے باروچی خانہ پر صرف ہوتا تھا[103]۔مامون الرشید کسی کھانے سے خوش ہوکر باورچی کو بڑے سے بڑا انعام دینے سے بھی گریز نہ کرتا تھا اس کا اندازہ درج ذیل واقعے سے لگایا جاسکتا ہے۔

ایک دفعہ مامون الرشید مع لاءولشکر مصر کے دورے پر جارہا تھا کہ راستے میں اس کا گزر ''طاءالنمل' نامی گاؤں سے ہوا۔اس گاؤں کی ماریہ قبطیہ نامی زمیندار عورت نے مامون الرشید کو کھانے کی دعوت دی۔اس دعوت میں انواع واقسام کے کھانے دیکھ کرخلیفہ ورطۂ حیرت میں ڈوب گیا۔ماریہ قبطیہ نے نہ صرف خلیفہ اور اس کے مصاحبین کی من پسند اشیاءسے انہیں لطف اندوز ہونے کا موقع فراہم کیا بلکہ اس لشکر میں شامل دیگر افراد کو بھی وہی چیزیں فراہم کی گئیں جن کی طرف ان کی دلی رغبت تھی۔رخصت ہوتے وقت ماریہ نے مامون الرشید کو دیناروں سے بھری ہوئی ایسی دس تھیلیاں بھی ہدیۃً پیش کیں جو خالصتاً خلیفہ کے لیے اسی سال بنوائی گئیں تھیں۔خلیفہ یہ دینار دیکھ کر حیران وششدر رہ گیا اور اس نے کہا ''خدا کی قسم ہمارے بیت المال میں بھی اس سال کے اتنے دینار نہ ہوں گے''[104]۔مامون الرشید ماریہ قبطیہ کی اس دعوت شیراز اور مروت سے اس قدر متاثر ہوا کہ جاتے وقت اس نے اسے کئی جاگیریں اور اس گاؤں کی زمینوں میں سے دو سوفدان (ایکڑ یا کھیت) زمین کا خراج معاف کردیا[105]۔ اس سفر میں مامون الرشید کے ساتھ اس کا بھائی معتصم باللہ، اس کا بیٹا عباس بن مامون اس کا بھتیجا واثق باللہ اور متوکل کے علاوہ یحیٰی بن اکثم اور قاضی احمد بن ابی داؤد جیسے لوگ بھی شامل تھے[106]۔

خاص خاص مواقع پر خلیفہ اپنے وزراء، امراءوارا کین سلطنت اور مصاحبین خاص کو دعوت پر مدعو کرتا۔یہ دعوت بعض اوقات خلیفہ اپنے محل میں دیتا لیکن ایسی دعوتوں کا انتظام اکثر وزراء کی سرکاری رہائش گاہوں پر ہوتا تھا ایسی دعوتوں کو "طبق" کہا جاتا[107]۔

عہد عباسی میں امراءاور وزراءصوفوں پر بیٹھ کر میزوں پر کھانا کھاتے میز عام طور پر لکڑی کے بنائے جاتے اور ان پر سیپ کی

پچہ کاری ہوتی تاہم خلفاء اپنی حیثیت کے مطابق میزیں استعمال کرتے تھے جیسے خلیفہ واثق باللہ کے استعمال کی میز خالص سونے کی بنی ہوئی تھی [108]۔ عام گھروں میں گول میز پر ایک چاندی، پیتل یا تانبے کی بنی ہوئی ٹرے ہوتی تھی جس پر چینی یا چاندی کے برتنوں کو سفید کپڑوں سے ڈھانپ کر رکھا جاتا، امراء و وزراء چینی یا چاندی کے برتن استعمال کرتے اور ہر رکابی کے ساتھ چاندی یا آبنوس کا ایک چمچ رکھا جاتا جب کہ رعایا عام طور پر تانبے کے برتن استعمال کرتے، روٹیاں عام طور پر ایک چھوٹی سی تھالی میں ڈھانپ کر رکھی جاتی تھیں۔اس دور میں امراء چھری کانٹے کا بھی استعمال کرتی۔عربی میں کانٹے کو "جنکال" اور فارسی میں "جنگال" کہا جاتا تھا۔ ملازم میز پر بیٹھے ہوئے افراد کے فرداً فرداً چلمچی میں ہاتھ دھلواتے، اس موقع پر ہر شخص کے ہاتھ صاف کرنے کے لیے اس کے پاس الگ الگ تولیہ رکھا جاتا۔متمول لوگ بلورین (بلورکا) کے گلاسوں میں شربت پیتے۔شربت عام طور پر پانی، چینی اور کسی خوشبودار عرق سے بنائے جاتے تھے۔شراب ایک عام مشروب تصور کیا جاتا تھا البتہ نبیذ کا لفظ خالصتاً کھجور کی بنی ہوئی شراب کے لیے استعمال ہوتا تھا۔وزراء و امراء کی دعوتوں میں قاضی اور مفتی حضرات بھی اس مشروب سے فیضیاب ہوتے تھے جب کہ عام رعایا معمولی شراب پر ہی اکتفا کرتی تھی [109]۔

امراء کی تقلید میں اہل بغداد بھی کھانوں پر فراخ دلی سے خرچ کرتے اور بغداد کے لوگ بے موسمی چیزیں کھانے کے بڑے شوقین تھے اس لیے یہ لوگ بے موسی میوہ جات اور سبزیاں حاصل کرنے کے لیے ان اشیاء کے ہم وزن چاندی تک دینے سے بھی دریغ نہ کرتے [110]۔

<u>شاہی جلوس</u>:-

خلفاء عباسیہ کے شاہی جلوس جاہ وجلال اور شان و شوکت کے لحاظ سے اموی خلفاء پر سبقت لے گئے تھے عام جلوسوں میں بھی خلفاء کے آگے آگے مختلف باڈی گارڈز (محافظ دستے) جھنڈے اٹھائے ہوئے چلتے جب کہ ان کے روبرو جلاد ننگی تلوار اٹھائے ہوئے چلتا، ان کے پیچھے خاندان عباسی کے امراء، گھوڑوں پر سوار ہوتے، ان کے پیچھے خلیفہ سفید براق (گھوڑے) پر سوار ہوتا اور اس کے جلوس میں ممتاز ارکان سلطنت چلتے [111]۔ ان جلوسوں میں عام طور پر خلیفہ کا لباس سیاہ اور قبا بنفشی رنگ کی ہوتی۔جس کی لمبائی گھٹنوں تک ہوتی، کمر پر جواہرات سے مرصع پٹکا بندھا ہوتا، سر پر ایک لمبی ٹوپی ہوتی اور اس کے ارد گرد سیاہ رنگ کا عمامہ باندھا جاتا جس میں بیش قیمت جواہرات لگے ہوتے۔ہاتھ میں حضور اکرم ﷺ کی چھڑی اور انگوٹھی ہوتی، گلے میں سونے کی ایک زنجیر ہوتی جو جواہرات سے مرصع ہوتی [112]۔ شاہی جلوس میں حج کا جلوس قابل ذکر ہوتا حج کے موسم میں بلاد اسلامیہ سے لوگوں کا اژدہام بغداد میں اکٹھا ہونا شروع ہو جاتا اور لوگ حج سے قبل ہی بغداد میں حج کی تیاریاں کرنا شروع کر دیتے تھے۔جن میں سواری کے اونٹوں کا انتظام، کھانے پینے کی اشیاء، خشک میوہ جات اور کپڑے وغیرہ قابل ذکر تھے۔حجاج کی حفاظت کے لیے فوج کا ایک دستہ بھی ہمراہ ہوتا، جلوس کے آگے منقش پردوں سے مزین اونٹوں میں سے ایک اونٹ پر امیر الحج ہوتا تھا [113]۔جب سورج ایک نیزہ بلند ہوتا تو خوب شہنائیاں بجتیں جو اس بات کی دلیل ہوتیں کہ اب خلیفہ حج کی سواری پر سوار ہو گیا ہے [114]۔اس کے کچھ دیر بعد خلیفہ ایک سفید ہاتھی پر براجمان برآمد ہوتا۔اس ہاتھی کا ہودج موتیوں اور چاندی کے

زیوارات سے لدا ہوتا اور ہودج پر سنہری نقش ونگار سے بنے ہوئے ریشمی کپڑے پڑے ہوتے۔ابو جعفر منصور کے حج کے جلوس میں امراء سلطنت اور خاندان خلافت کے ممتاز افراد کا ایک بڑا گروہ بھی شامل ہوتا ان کے پیچھے موسیٰ بن مہدی کے ساتھ اونٹوں پر حرم کی عورتیں ہوتیں اور ان کی حفاظت کے لیے خاص باڈی گارڈز کا دستہ تعینات ہوتا جو ہاتھوں میں سیاہ جھنڈے لیے ہوئے چلتا[115]۔اس سفر کے دوران خلیفہ کے ایک ہاتھ میں عصائے خلافت بھی ہوتا جب کہ دوسرے ہاتھ میں خاتم خلافت یعنی حضور اکرم ﷺ کی انگوٹھی ہوتی تھی اور اس موقع پر خلیفہ اعلیٰ درجے کے نقش ونگار سے مرصع جبہ پہنے ہوتا۔حج کے علاوہ عام طور پر جب خلیفہ محل سے نکلتا تو اس کے ساتھ فوج کا ایک دستہ زرق برق وردیاں زیب تن کیے ہوئے اس کے ساتھ ساتھ ہوتا۔ہادی کے حکم سے محافظوں کا ایک دستہ ننگی تلواروں اور کھچی ہوئی کمانوں کے ساتھ خلیفہ کے آگے آگے چلتا تھا، جبکہ ہارون الرشید اور مامون الرشید اکثر اوقات ایک یا دو خدمتگاروں کے ساتھ شہر میں گشت کرتے، جمعہ اور دیگر تہواروں کے موقع پر خلیفہ کا جلوس نہایت شان وشوکت سے قصر سے نکلتا تھا[116]۔

خلافت کی علامتیں:۔

اموی خلفاء کے پاس حضور اکرم ﷺ کی چادر تھی جو آپ ﷺ نے کعب بن زہیر بن ابی سلمان نامی شاعر سے اس کا مشہور قصیدہ ''بانت سعاد'' سننے پر اسے انعام میں دی تھی۔اس چادر کے بارے میں مختلف روایات ہیں ایک روایت یہ ہے کہ جب معاویہ بن ابی سفیانؓ خلیفہ بنے تو انہوں نے یہ چادر کعب بن زہیر سے چالیس ہزار درہم میں خرید لی۔ان کے بعد یہ اموی اور عباسی خلفاء میں وراثتاً منتقل ہوتی رہی[117]۔جب کہ سلفی نے الطوریات میں لکھا ہے کہ

> ''کعب بن زہیر نے یہ چادر فروخت کرنے سے انکار کر دیا تھا اس کی موت
> کے بعد یہ چادر حضرت امیر معاویہؓ نے اس کے بیٹے سے بیس ہزار درہم میں
> خرید لی[118]۔''

تاہم ابن خلدون کے نزدیک عباسیوں کے پاس حضور اکرم ﷺ کی وہ چادر تھی جو آپ ﷺ نے اہل ایلہ کو امان کے ساتھ مرحمت فرمائی تھی اس چادر کو ابو العباس السفاح نے تین سو درہم میں اہل ایلہ سے خرید لیا تھا[119]۔یہ چادر خضر موتی ساخت کی تھی جس کا طول چار گز اور عرض دو گز اور ایک بالشت تھا یہی چادر عباسی خلفاء کو وراثت میں ملتی رہی، یہاں تک کہ یہ بوسیدہ ہو گئی تو اسے کپڑے میں لپیٹ کر رکھا جاتا اور خلفاء اسے صرف اہم جلسوں یا مذہبی تہواروں پر ہی اپنے کندھوں پر ڈال لیا کرتے[120]۔یہ چادر آخری عباسی فرمانروا المقتدر باللہ تک بطور وراثت پہنچی لیکن سقوط بغداد کے وقت یہ خون سے آلودہ ہو گئی اور گمان غالب یہ ہے کہ اس کے بعد یہ ضائع ہو گئی ہوگی[121]۔بعض مؤرخین کے نزدیک سقوط بغداد کے وقت عباسی خاندان کے لوگ یہ چادر مصر جاتے ہوئے اپنے ہمراہ لے گئے جب سلطان سلیم نے مصر فتح کیا تو اس نے عباسیوں سے خلافت کے ساتھ ساتھ یہ چادر بھی لے لی[122]۔

انگوٹھی:۔

عہد رسالت میں قیصر وکسریٰ صرف ایسے ہی خطوط کو شرف قبولیت بخشتے تھے جس کے ابتداء یا آخر میں کوئی مہر ہوتی۔اس چیز کو محسوس کرتے ہوئے حضور اکرم ﷺ نے ایک مہر بنوائی جس پر "محمد رسول اللہ" کے الفاظ کندہ تھے۔حضرت انسؓ بن مالک سے روایت ہے کہ یہ انگوٹھی چاندی کی تھی اور اس کا نگینہ بھی چاندی ہی کا تھا [123]۔یہ مہر دائرے کی شکل میں تھی اس میں سب سے اوپر اللہ، اس کے نیچے رسول اور سب سے آخر میں محمد ﷺ لکھا ہوا تھا [124]۔جب کہ ابن کثیر کے بقول یہ مہر تین سطروں پر مشتمل تھی اور اس کی پہلی سطر میں محمد ﷺ، دوسری سطر میں رسول اللہ اور تیسری سطر میں اللہ لکھا ہوا تھا [125]۔یہ مہر نبوت حضور اکرم ﷺ کے بعد حضرت ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ کے بعد حضرت عثمانؓ تک پہنچی ،حضرت عثمانؓ سے یہ مہر چاہ اریس میں گر گئی۔تلاش کے باوجود نہ ملنے پر حضرت عثمان غنیؓ نے اس کی مثل دوسری مہر بنوائی [126]۔

حضرت عثمان غنیؓ کے بعد جتنے بھی خلفاء آتے رہے وہ اپنے لیے ایسی ہی مہریں بنواتے رہے اس مہر کو خطوط کے آغاز پر یا اختتام پر گیرو،مٹی یا سیاہی کے ذریعے لگواتے اور پھر ان خطوط کو لفافوں میں بند کر کے موم کے اوپر وہ مہر لگا دیتے [127]۔عہد عباسیہ میں ایک خاص قسم کی سرخ مٹی جسے طین کہا جاتا پانی میں گھول کر اس میں انگوٹھی ڈال کر مہر ثبت کر دی جاتی۔یہ مٹی خاص طور پر سیراف (ایرانی شہر) سے منگوائی جاتی تھی۔سلطنت عباسیہ میں مہر ثبت کرنے کا کام عام طور پر خلفاء یا وزراء اپنی نگرانی میں کرواتے تھے [128]۔

بعض اوقات اس انگوٹھی کو وزارت کے کنایے کے ساتھ منسوب کیا جاتا۔جیسے ہارون الرشید نے یحییٰ بن خالد برمکی سے کہا کہ میں اپنی انگوٹھی کو دائیں ہاتھ سے نکال کر بائیں ہاتھ میں پہننا چاہتا ہوں۔اس سے مراد یہ تھی کہ میں وزارت کا قلمدان اب فضل بن یحییٰ کی بجائے جعفر بن یحییٰ کو دینا چاہتا ہوں [129]۔

خلفاء کی یہ مہریں بڑی عزت وعظمت کی حامل ہوتیں، یہی وجہ تھی کہ جب وزیر یا عہدیداران اس کو اپنے ہاتھ میں لیتے تو تعظیماً کھڑے ہو جاتے [130]۔ان مہروں کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ جب سیدنا حسنؓ اور حضرت امیر معاویہؓ میں صلح طے پا گئی تو حضرت امیر معاویہؓ نے ایک سفید کاغذ پر مہر لگا کر سیدنا حسنؓ کے پاس بھیجا کہ اس کاغذ پر تم جو بھی شرائط لکھو گے ہمیں منظور ہوں گی چنانچہ سیدنا حسنؓ نے جو کچھ بھی اس پر لکھ کر بھیجا اسے ہی حتمی شرائط سمجھ کر فریقین نے منظور کر لیا [131]۔

خلفاء عام طور پر اپنی انگوٹھیوں میں ایسی عبارت کندہ کرواتے جن میں پند ونصیحت کی باتیں ہوتیں، جیسے حضرت ابو بکرؓ کی انگوٹھی میں نعم القادر اللہ [132] "اللہ ہی سب سے بڑھ کر قادر ہے" کے الفاظ کندہ تھے اسی طرح حضرت عمر فاروقؓ کی انگوٹھی پر کفی بالموت واعظا یاعمر [133] "اے عمر نصیحت اور واعظ کے لیے موت ہی کافی ہے" کی عبارت نقش تھی۔حضرت عثمان غنیؓ کی انگوٹھی پر لتصبرن اولتندمن [134] "صبر کرو ورنہ پشیمان ہونا پڑے گا" کے الفاظ کندہ تھے۔حضرت علیؓ کی انگشتری پر الملک للہ [135] "ملک اللہ ہی کا ہے" کے الفاظ نقش تھے اس معاملے میں خلفائے بنو امیہ اور بنو عباس نے بھی خلفائے راشدین کی سنت

کی اتباع کی۔حضرت امیر معاویہؓ کی انگوٹھی پر لاقوۃ الاباللہ "بجز اللہ کے اور کسی میں طاقت نہیں" کے الفاظ تحریر تھے۔[136] جب کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز کی انگشتری میں لکل عمل ثواب "ہر ایک کام کا ایک نہ ایک اجر ہے" کے الفاظ تحریر تھے[137] بعض مؤرخین کے نزدیک آپ کی انگوٹھی پر عمر یومن باللہ مخلصاً "عمر اللہ پر مخلصاً ایمان رکھتا ہے" کا نقش تھا[138] عباسی خلیفہ ابوالعباس السفاح کی انگوٹھی پر اللہ ثقة عبداللہ وبہ یومن "اللہ ہی پر عبداللہ کا بھروسہ ہے اور وہ اسی پر ایمان لایا ہے" کی عبارت کندہ تھی[139] جب کہ متوکل علی اللہ کی انگوٹھی پر جعفر علی اللہ یتوکل "جعفر کا بھروسہ اللہ پر ہے" کا نقش تھا۔[140]

ابتداء خلافت میں اقتدار اعلیٰ کے علامتی نشانات میں رسول اللہ کی عباء آپؐ کا عصاء اور مہر نبوی تھی اور خلفاء ان چیزوں کو ہی خاص خاص تقاریب میں زیب تن کرتے تھے[141] ۔اس کے بعد کچھ اور چیزیں بھی اس میں داخل ہوگئیں جو خلافت کی علامت اور امتیازی نشان تصور ہونے لگیں ان تبرکات کو عباسی خلفاء چاندی کے صندوق میں محفوظ رکھتے تھے۔ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔

- چادر نبوی ﷺ
- حضور اکرم ﷺ کا دندان مبارک
- آپؐ کے چند موئے مبارک
- آپؐ کی پاپوش مبارک
- علم نبوی ﷺ کا باقی کچھ حصہ
- حضرت ابراہیمؑ کا استعمال شدہ وہ برتن جس میں آپ آب زمزم پیتے تھے۔
- امام ابوحنیفہؒ کا جبہ
- حضرت یحییٰؑ کا ذراع وغیرہ

ہر سال 15 رمضان کو ان تبرکات کی زیارت ہوتی تھی۔خلیفہ اپنے مصاحبین کے ہمراہ ان تبرکات کی زیارت کرتا اور ان سے فیوض و برکات حاصل کرتا۔عصا خلافت کی تیسری اہم چیز تھی جب کوئی نیا خلیفہ مسند نشین ہوتا تو چادر، انگوٹھی اور عصا اس کے سامنے پیش کیے جاتے[142]۔

عہد عباسی میں نشانات خلافت بڑی اہمت کے حامل تھے جو درج ذیل ہیں۔

خطبہ، سکہ اور طراز:-

اماموں کے خطبوں میں خلیفہ کے لیے دعائیہ کلمات شامل کیے گئے۔اس کام کا آغاز سب سے پہلے حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے کیا[143] ۔پھر ان کے بعد یہ سلسلہ جاری و ساری رہا اور منبر پر خلیفہ کے لیے دعا مانگنا مذکورہ خلیفہ کی حکومت کی علامت سمجھا جاتا تھا، جبکہ اس کے برعکس عہد فاروقیؓ میں گورنر مصر حضرت عمرؓو بن العاص نے مسجد میں منبر بنوایا۔خلیفہ وقت کو جب اس بات کا پتہ چلا تو آپؓ نے گورنر مصر کی سخت الفاظ میں سرزنش کی اور فرمایا:

"مجھے خبر ملی ہے کہ تم نے منبر بنا لیا ہے جس کے ذریعے تم مسلمانوں پر سوار ہو جاتے ہو کیا تم سے اس بات پر قناعت نہ ہو سکی کہ تم کھڑے ہو کر خطبہ دیتے اور مسلمان تمہارے قدموں میں

بیٹھتے۔ میں نے تمھیں اللہ کا واسطہ دیا لیکن پھر بھی تم نے اسے نہ توڑا''[144]۔

مندرجہ بالا واقعہ سے بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ خطبوں میں خلیفہ کا اپنے لیے دعائیں کروانا تو درکنار کبارِ صحابہ کے نزدیک مسجدوں میں منبر بنوانا بھی کس قدر ناپسندیدہ تھا اسی لیے خلیفہ ثانی نے حضرت عمرؓو بن العاص کی تحت الفاظ میں تنبیہ کی۔

حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ پر قاتلانہ حملے کے بعد خلفاء صرف مقصوروں تک ہی محدود ہو گئے یا پھر مسجد جانے سے احتراز کرنے لگے پھر ان خلفاء نے نمازیں پڑھانے اور خطبے دینے کے لیے اپنے جانشین مقرر کر دیئے جو منبر پر خلفاء کیلئے دعائے خیر کرے لیکن جب خلفاء پر دورِ انحطاط آیا تو ان کے اختیارات سلب اور صوبے خودمختار ہونے لگے۔ تب یہ غاصب سلاطین خطبوں میں خلفاء کے ذکرِ خیر کے ساتھ خود بھی شریک ہونے لگے، تاہم ان غاصب حکومتوں کے ختم ہوتے ہی خطبوں میں ان کا نام بھی نکال دیا گیا اور اب ان دعاؤں کو صرف خلیفہ یا سلطان کے لیے ہی مخصوص کر دیا گیا[145]۔ تاہم خلافت کے زوال کے بعد دعائے خیر کا یہ سلسلہ تو مفقود ہو گیا البتہ خلفائے راشدین کے حق میں دعاؤں کا سلسلہ آج بھی جاری ہے[146]۔

سکہ:-

عجمی عہد میں سکوں پر سلاطین وقت، قلعوں اور جانوروں کی تصاویر ہوتی تھیں پھر طلوعِ اسلام کے بعد دین کی سادگی اور عربوں کی غیر متمدن زندگی کی وجہ سے سکوں سے بے اعتنائی برتی گئی تاہم اب مسلمان سونے چاندی کے وزن کے اعتبار سے اپنے معاملات طے کرنے لگے۔ جرجی زیدان کے بقول خالد بن ولید نے 15ھ/636ء میں طبریہ کے مقام پر سکے مضروب کروائے یہ سکے رومی دینار کے ہم شکل تھے البتہ اس کے ایک طرف صلیب، تاج اور چوگان کا نقش تھا جب کہ دوسری طرف یونانی حروف میں خالد کا نام (XAAEA) منقوش تھا[147]۔

18ھ/639ء میں حضرت عمر فاروقؓ نے اسلامی سکے جاری کئے جو نوشیروانی سکوں کے مشابہ تھے البتہ ان سکوں پر الحمد للّٰہ، محمد رسول اللّٰہ اور لا الہ الا اللّٰہ کے نقوش تھے[148]۔

الماوردی کے نزدیک عہدِ فاروقی میں تین قسم کے درہم رائج تھے یعنی بغلی درہم آٹھ دانگ (چھوٹی وزن کا ایک دانگ ہوتا تھا) کا، طبری چار دانگ کا اور مغربی درہم تین دانگ کا ہوتا۔ خلیفہ ثانیؓ نے حکم دیا کہ بغلی اور طبری دراہم چونکہ زیادہ چلتے ہیں اس لیے دونوں دراہم کو ملا کر ان کا نصف اسلامی درہم قرار دیا جائے۔ اس فارمولے کی رو سے اسلامی درہم چھ دانگ کا قرار پایا[149]۔ اسلامی درہم عجمی دراہم کے مقابلے میں خالص چاندی کا ہوتا تھا اور اس میں کھوٹ نام کی کوئی چیز نہ ہوتی۔

حضرت امیر معاویہؓ کے عہد میں بھی سکے مضروب ہوئے اور یہ حضرت امیر معاویہؓ کے نام سے ہی مشہور تھے۔ اس کی شکل عجمی دینار سے مشابہ تھی اس میں صرف اتنا فرق تھا کہ عربی دینار پر حضرت امیر معاویہؓ کا نام کندہ تھا جب کہ عجمی دینار پر یہ نام نہ تھا[150]۔

یحییٰ بن نعمان غفاری اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ سب سے پہلے مصعب بن زبیرؓ نے اپنے بھائی عبداللہ بن زبیرؓ کے حکم

سے اکاسرہ (نوشیروان بادشاہ کا لقب) کے ٹکسال پر دراہم ضرب کروائے۔ ان سکوں کے ایک طرف "برکتہ اللہ" اور دوسرے طرف "اسمہ اللہ" کے الفاظ تحریر کروائے [151]۔ ایک سال کے بعد حجاج بن یوسف نے اس کو بدل کر اس کی ایک طرف بسم اللہ اور دوسری طرف حجاج لکھوایا [152]۔

74ھ/693ء میں عبدالملک بن مروان کے حکم سے حجاج بن یوسف نے درہم ضرب کروائے تا کہ کھرے کھوٹے سکوں میں فرق روا رکھا جا سکے۔ پھر ممالک محروسہ (بادشاہ کے زیرِ نگرانی علاقے) میں خلیفہ کے حکم سے سکوں کی گردش شروع ہوئی۔ ان سکوں پر ایک طرف اللہ احد اور دوسری طرف اللہ الصمد کندہ تھا [153]۔

یزید بن عبدالملک کے دور 104ھ/722ء میں عراقی گورنر عمر بن ہبیرہ نے پہلے سے زیادہ خوبصورت اور کھرے سکے ضرب کروائے [154]۔ اس کے بعد جب خالد بن عبداللہ قسری والی عراق بنا تو اس نے سکوں کو اور زیادہ نفاست سے بنوایا۔ عراقی گورنر یوسف بن عمر کے دور میں پہلے دونوں ادوار کی نسبت سکے زیادہ خالص چاندی کے ضرب کروائے گئے۔ عہد اموی میں یہ سکے ہبیریہ، خالدیہ اور یوسفیہ کے ناموں سے مشہور تھے۔ لیکن ان میں سب سے زیادہ عمر بن ہبیرہ کے سکے تھے [155]۔

اموی سکوں کا نقش ایک طرف درمیان میں **لاالہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ** اور اس کے گرد **بسم اللہ ضرب ھذا الدرھم ببلد کذا سنة کذا** کا ہوتا تھا اور دوسری طرف وسط میں **اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفواً احد** اور اس کے گرد **محمد رسول اللہ ارسلہ بالھدیٰ ودین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ ولو کرہ المشرکون** منقوش ہوتا تھا۔ یہ عبارت درہم و دینار دونوں پر یکساں کندہ ہوتی [156]۔

عباسی خلیفہ ابوجعفر منصور ان سکوں (ہبیرہ، خالدیہ اور یوسفیہ) میں ہی خراج وصول کرتا تھا اس کے نزدیک ان کے علاوہ خراج کسی اور کرنسی میں قابل قبول نہ تھا۔ اس دور میں سکے بنانے کے ٹکسال ملک کے بڑے بڑے شہروں میں موجود تھے جیسے بغداد، قاہرہ، دمشق، بصرہ اور قرطبہ وغیرہ۔ انہیں دارالضرب کہا جاتا تھا [157]۔

طراز یعنی معرکہ بھی علامات خلافت میں داخل تھا شاہی کروفر اور حکومت کی رسموں میں سے یہ ایک اہم رسم تھی اسلام سے قبل سلاطین عجم اپنے لباسوں پر خود اپنی یا اپنے سے پہلے نامور بادشاہوں کی تصاویر، تلوار کے نقش، ستاروں، مختلف ناموں یا مخصوص علامات کو حریر و دیباج سے کندہ کرواتے۔ یہ نام، تصاویر اور علامتیں سونے کے تاروں یا رنگین دھاگوں سے جو کپڑوں کے رنگ کے برعکس ہوتے تانے بانے ہی میں منقوش کر دی جاتیں جو واضح طور پر دکھائی دیتیں۔ انہی سے ہی لوگوں کے عہدوں اور مراتب کا فرق معلوم ہوتا تھا۔ مسلمان حکمرانوں نے عظمت واقتدار میں قیصر وکسریٰ کی تقلید تو کی لیکن شریعت اسلامیہ میں تصاویر کی حرمت کے پیش نظر ان کی بجائے ایسے ناموں اور مقدس کلمات کا منقوش کرنا مناسب سمجھا جس سے نیک فال مراد لی جاتی ہو اور وہ احکام شاہی کے قائم مقام بھی ہو [158]۔

خلفائے راشدین اپنی بدویانہ سادگی کے دلدادہ رہے اور انہوں نے کبھی بھی اس قسم کی شان وشوکت دکھانے کی کوشش نہ کی تاہم

اموی حکمران چونکہ نظام حکمرانی میں رومیوں سے بڑے متاثر تھے اس لیے انہوں نے زندگی کے ہر شعبہ میں ان کی تقلید کی۔

مصر اور شام کے لوگ اسلامی قلمرو میں شامل ہونے کے باوجود کپڑوں، باربرداری و سواری کے جانوروں اور قرطاسوں (قرطاس مصر میں بننے والی ایسی چادر کو کہا جاتا جس میں ظروف اور کپڑے باندھ کر عرب ممالک میں بھجوائے جاتے تھے) پر رومی طراز ہی بنواتے رہے۔ ان شہروں میں چونکہ عیسائیوں کی اکثریت تھی اس لیے ان کے قرطاسوں پر **بسم الاب والابن والروح القدس** کی عبارت کا طراز کندہ ہوتا تھا[159]۔ 73ھ/692ء تک رومی طراز کا یہ سلسلہ جاری رہا۔ عبدالملک بن مروان پہلا اموی خلیفہ تھا جس نے اسے رومی سے عربی رسم الخط میں تبدیل کیا۔ اس نے حاکم مصر عبدالعزیز بن مروان کو لکھا کہ کپڑوں اور قرطاسوں پر رومی طراز کو توحید کے کلمہ **لا الہ الا اللّٰہ** سے بدل دیا جائے، اس کے ساتھ ہی خلیفہ وقت نے رومی طراز سے آراستہ قرطاسوں کو مملکت اسلامیہ میں تلف کرنے اور حکم عدولی کی صورت میں بھاری جرمانے عائد کرنے اور سخت سزاؤں کے احکامات جاری کیے[160]، اس نے فوجی وردیوں اور عہدیداران سلطنت کے لباسوں پر ایسے طراز بنانے کا حکم دیا جس میں خلیفہ کا نام، اس کا لقب یا اس کے مثل کوئی عبارت نقش ہوتی جو اس بات پر دلالت کرتی کہ اس علاقے میں فلاں شخص کی حکومت ہے۔ اس طرح جب کوئی والی خلیفہ کی اطاعت سے نکلنے کا قصد کرتا تو خطبوں میں خلیفہ کے نام کی بندش کے ساتھ ساتھ طراز پر بھی اس کے نام کو خارج کر دیتا جیسا کہ مامون الرشید نے اپنی ولایت خراسان کے زمانہ میں کیا۔ مامون الرشید کو جب یہ خبر ملی کہ خلیفہ امین الرشید نے ولی عہدی سے مامون الرشید کو خارج کر دیا ہے تو اس نے انتقاماً امین الرشید کے طراز کی بجائے خراسان میں اپنے نام کا طراز رائج کر دیا[161]۔

طراز کے لیے شاہی محلوں میں کارخانے قائم کر دیئے گئے جن کو دور طراز (شاہی کپڑے بننے کے کارخانے) کہا جاتا تھا اور اس کا افسر اعلیٰ صاحب طراز کہلاتا تھا۔ اس کے ذمے رنگوں، اوزاروں اور کام کرنے والوں کی دیکھ بھال، انہیں مزدوریاں دینا، اوزاروں کی سہولت بہم پہنچانا اور ان کے کام میں ہر ممکن تعاون کرنا شامل تھا۔ یہ عہدہ حکومت کے خاص خاص لوگوں اور قابل بھروسہ آزاد کردہ غلاموں کو دیا جاتا تھا[162]۔

عباسی خلفاء کے مشاغل:۔

دولت کی کثرت اور ملک کی خوشحالی کی وجہ سے عہد عباسی میں عوام عیش و عشرت کی زندگی بسر کرتے تھے۔ خلفاء، امراء اور ارکان سلطنت کے محلات رونق اور شان و شوکت میں ضرب المثل تھے غناء و طرب کی محافل کے لیے محلوں کی عمارات عالیشان اور کشادہ رکھی جاتیں تھیں۔ اس دور میں لوگ اپنے آرام و سکون پر کھلے دل سے خرچ کرتے اور زندگی کی مسرتوں سے لطف اندوز ہوتے تھے۔ خلفاء، وزراء، امراء اور ممتاز ارکان سلطنت کے محلوں میں مغنیوں اور موسیقی کے ماہرین کا ہر وقت جمگھٹا لگا رہتا، اس موقع پر خلفاء کی محفلیں شان و شوکت اور حسن و جمال کا بے مثل نمونہ پیش کرتیں۔ عباسی چونکہ ایرانیوں سے بڑے متاثر تھے اس لیے انہوں نے اپنی محفلوں کا نظام بھی ایرانیوں سے ہی اخذ کیا۔

ابو العباس السفاح کا معمول تھا کہ وہ روزانہ کچھ دیر ندیموں اور مغنیوں کی محافل میں گزارتا، ان کی آمد سے السفاح کو بڑی مسرت ہوتی۔ السفاح نے اپنے آخری دور میں ایک خاص وقت مقرر کیا ہوا تھا جب وہ انہیں شرف باریابی کا موقع دیتا۔ جب یہ لوگ رخصت ہوتے تو انہیں انعام واکرام سے نوازتا جس سے یہ لوگ خوش ہو جاتے تھے ان کے بارے میں خلیفہ کا کہنا تھا کہ یہ لوگ انعام کے زیادہ مستحق ہیں کیونکہ یہ لوگوں میں خوشیاں بانٹتے ہیں[163]۔

ابو العباس السفاح کے برعکس ابو جعفر منصور مجلس عیش ونشاط میں اپنے اور ان کے درمیان پردہ حائل رکھتا تھا اور اس کے مصاحبین کی نشستیں اس سے تقریباً بیس میٹر کے فاصلے پر ہوتی تھیں[164]۔

مہدی بن ابو جعفر منصور موسیقی کی محفلوں کا بڑا شوقین تھا۔ خلافت کے پہلے سال تک مہدی منصور کی طرح مغنیوں سے دور بیٹھتا اس کے اور ان کے درمیان پردہ حائل ہوتا تھا لیکن ایک سال کے بعد خلیفہ درمیان میں حائل پردہ سے بے نیاز ہو گیا اور پھر یہ اپنے ندیموں کے ساتھ نشست وبرخواست کرنے لگا۔ جب لوگوں نے اس سے کہا کہ امیر المومنین آپ کا پس پردہ بیٹھنا ہی زیادہ مناسب ہے تو اس پر مہدی بن منصور نے کہا کہ "مشاہدہ ودیدار میں بڑا لطف ہے"[165]۔ مہدی کے مصاحبین ان مجالس میں نبیذ کا شوق بھی فرماتے جب کہ مہدی ان چیزوں سے اجتناب کرتا تھا[166]۔

ہادی بن مہدی بن ابو جعفر منصور گانے سننے، شراب خوری، کھیل کود اور عمدہ قسم کے گھوڑوں پر سواری کا شوقین تھا[167]۔ ابن جامع، ابراہیم موصلی، زبیر بن رحمان اور غنوی اس کے مقرب مغنیوں میں شمار ہوتے تھے وہ ان محافل موسیقی میں اپنے عزت ووقار کا پورا پورا خیال رکھتا تھا اور کوئی ایسی حرکت نہ کرتا تھا جس سے اس کی شان وشوکت اور جاہ وجلال میں فرق آئے۔ اگر کسی مغنی کا گانا اسے پسند آجاتا تو یہ اسے بڑے سے بڑا انعام دینے سے بھی گریز نہ کرتا اور بعض اوقات اس نے مغنیوں کو دس دس لاکھ درہم کے انعام بھی دیئے[168]۔

خلفائے بنوعباسؓ میں ہارون الرشید پہلا خلیفہ تھا جس نے ان مغنیوں کے مختلف مراتب وطبقات مقرر کیے اور خلیفہ انہیں بڑے بڑے صلوں اور انعامات سے نوازتا۔ ابراہیم موصلی، اسماعیل ابو القاسم ابن جامع اور زلزل منصور اس کے مقربین اور طبقات اولیٰ میں شمار ہوتے تھے۔ ہادی کی طرح یہ بھی مغنیوں اور فن موسیقی کے ماہرین کی بڑی پذیرائی کرتا[169]۔ ہارون الرشید کو اگر کسی مغنی کا گانا پسند آجاتا تو اس کے مراتب میں اضافہ کر دیتا اور اسے انعام سے بھی نوازتا، جیسے اسحاق برصوم کے فن سے خوش ہو کر ہاروان الرشید نے اسے وہ قالین دے دیا جو اس وقت دربار میں بچھا تھا اس کی مالیت اس دور میں دو ہزار درہم سے زیادہ تھی، اسی طرح برصوم اور زامر کو اس کے فن سے خوش ہو کر خلیفہ نے اسے طبقہ ثانی سے طبقہ اولیٰ میں شامل کر دیا[170]۔ عباسی خلفاء میں ہارون الرشید کے دربار میں علماء، شعراء، فقہاء و قراء، انشا پردازوں، ندیموں اور مغنیوں کا ہر وقت جھمگھٹا رہتا۔ خلیفہ کی ان مجالس میں جہاں ان فنکاروں کو اپنی صلاحیتوں کے اظہار کا موقع ملتا وہاں اس کے ساتھ ساتھ ان کے مراتب بھی بلند ہوتے رہتے[171]۔

عباسی خلفاء کے قصروں میں ان مجالس طرب وغناء کا انعقاد بڑے اہتمام سے ہوتا تھا اور قصر کے ایوان صدر میں کسی ایک مقام کو

بزم طرب کے لیے مخصوص کر دیا جاتا ،اس کے گردوپیش مخصوص باڈی گارڈ رنگین کپڑے پہنے کھڑے رہتے اور اس کے دائیں بائیں سلطنت کے ممتاز افراد اور اعیان مملکت قطار در قطار کھڑے ہوتے [172] ۔ان مجالس طرب وغناء کا سلسلہ صرف بادشاہ کے محلوں تک ہی محدود نہ ہوتا بلکہ ایسی مجالس امراء، وزراء اور ارکان سلطنت کے محلوں میں بھی منعقد ہوتی تھیں ۔جعفر بن یحیٰ برمکی کے محل میں ان مجالس کا انعقاد بطور خاص ہوتا ،ان مجلسوں میں ندیموں اور مغنیوں کو مدعو کیا جاتا جن سے جعفر بن یحیٰ مانوس ہوتا ۔یہ لوگ سرخ، سبز اور زرد لباس میں ملبوس اپنے اپنے فن کا مظاہرہ کرتے اس کے بعد شراب کے ساغر پہ ساغر چلتے اور ساز چھڑ جاتے [173] ۔ بعض اوقات ان غناء وطرب کی مجالس کا انعقاد مشترکہ طور پر بھی ہوتا ،ان میں ایک طرف خلیفہ اور دوسری طرف ان وزراء کے موسیقار اور مغنی ہوتے ،پھر ان میں مقابلہ ہوتا تھا،ان مجالس میں اکثر خلیفہ ہارون الرشید کی طرف سے ابن جامع اور جعفر بن یحیٰ کی طرف سے ابراہیم کے درمیان مقابلہ ہوتا تھا ایک بار ایسا ہی مقابلہ ابن جامع اور ابراہیم کے درمیان ہوا،اس میں ابراہیم کوئی پُرکشش دھن پیش کرنے سے قاصر رہا،اس سے جعفر بن یحیٰ کو خلیفہ کے سامنے بڑی ہزیمت اٹھانا پڑی [174] ۔

عباسی خلفاء میں امین الرشید ندیموں اور مغنیوں کو عطیات دینے میں سب سے آگے تھا اسحاق بن ابراہیم موصلی کا بیان ہے کہ اگر امین الرشید اور اس کے ندیموں میں کوئی پردہ حائل ہوتا تو فوراً اسے ہٹا دیا جاتا یہاں تک کہ وہ چہرے سے نقاب بھی ہٹا دیتا اور وہ ان ندیموں کے درمیان بیٹھنے میں کوئی عار محسوس نہ کرتا ۔امین الرشید ایسی مجالس کا اس قدر شوقین تھا کہ قتل سے قبل جب اسے یہ بتایا گیا کہ وہ اس وقت دشمنوں کے نرغے میں ہے تو وہ اس وقت بھی سلیمان بن ابو جعفر منصور کے ساتھ بیٹھا شراب سے لطف اندوز ہو رہا تھا اور ضعف نامی خاتون اُسے اپنے گانوں سے محظوظ کر رہی تھی [175] ۔

اپنے اسلاف کی طرح مامون الرشید بھی موسیقی سے خاص شغف رکھتا تھا امین الرشید کے قتل کے بعد مامون الرشید جب بغداد آیا تو ابتدائی سات سالوں تک یہ مغنیوں اور ندیموں سے دور رہا۔پھر اس کے بعد ہارون الرشید کی طرح اس نے پردے کے پیچھے سے گانا سننا شروع کیا لیکن تھوڑے عرصے کے بعد ہی اسے یہ پردہ اپنے اور ان کے درمیان رکاوٹ محسوس ہونے لگا لہٰذا اب یہ ان کے درمیان ہی بیٹھ کر گانا سننے لگا۔دربار مامون میں اس فن کے لوگوں کی بڑی پذیرائی ہوتی، یہی وجہ تھی کہ اس عہد میں اسحاق بن ابراہیم موصلی کو اہم مقام حاصل تھا [176] ۔مامون الرشید اس کے فن موسیقی سے بڑا متاثر تھا اس کے بارے میں مامون کا قول ہے ۔

> ''اسحاق کی شہرت عوام میں اگر بحیثیت موسیقار نہ ہوگئی ہوتی تو میں اسے منصب قضاء پر
> مامور کرتا کیونکہ یہ موجودہ زمانے کے تمام قاضیوں سے زیادہ دیندار اور امین ہے اور اچھے
> کردار و اوصاف کا مالک ہے'' [177] ۔

خلیفہ معتصم باللہ بھی اسحاق بن ابراہیم کے فن سے بڑا متاثر تھا اس لیے معتصم جب خلیفہ بنا تو اس نے اس کا سالانہ وظیفہ مقرر کر دیا تھا [178] ۔

عباسی خلفاء واثق باللہ کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ یہ خود بھی فن موسیقی کا بڑا ماہر تھا اوراس نے بہت سی راگنیاں اورنئی دھنیں بنائیں اس کی بنائی ہوئی راگنیوں اوردھنوں کی تعداد سو سے زیادہ بیان کی جاتی ہے [179] ۔واثق عود(ایک خاص قسم کا ساز) بجانے میں اپنا ثانی نہ رکھتا۔ اسے شعروشاعری اورفن موسیقی پر قدرت حاصل تھی اورتاریخی واقعات اسے ازبر تھے۔واثق اس فن میں یدطولیٰ رکھنے کے باوجود اسحاق بن ابراہیم موصلی کی بھی بڑی قدر کرتا اسی لیے واثق جب بھی شہر سے باہر جاتا اسحاق بن ابراہیم اکثر اس کا شریک سفر ہوتا [180] ۔

عباسی خلفاء شکار کے بڑے شوقین تھے اس لیے وہ بڑے اہتمام سے اس مہم پر نکلتے تھے۔مہدی بن منصور جب شکار کے لیے نکلتا تو اس کے ساتھ فوج ظفر موج ہوتی اوراس مقصد کے لیے با قاعدہ سفر کیے جاتے۔سوار اس کے ساتھ ننگی تلواریں لیے چلتے جب کہ غلام اورفوج اس کے پیچھے پیچھے چلتے۔مہدی شکار کے لیے اکثر دریائے دجلہ کے کنارے کنارے چلتا کیونکہ یہاں پر پرندے اور ہرن بکثرت ملتے تھے [181] ۔

عباسیوں کے دوراول میں گھڑ دوڑ خلفاء،امراء اوراراکین سلطنت کا محبوب مشغلہ تھا۔اس دور کے فقہا کرام نے اسے جسمانی ورزش کا ذریعہ اورشرعی نقطۂ نظر سے جائز قرار دیا۔خلفاء اور وزراء گھوڑوں کی تربیت میں غیر معمولی دلچسپی لیتے تھے۔بعض اوقات جیتنے والے گھوڑے کا مالک شکست خوردہ گھوڑے پر قبضہ کر لیتا تھا۔ہارون الرشید کے شوق کا یہ عالم تھا کہ رقہ کی گھڑ دوڑ میں اکثر اس کے گھوڑے دوڑتے اوروہ اپنے گھوڑوں کے جیتنے پر بڑا خوش ہوتا، لوگوں میں جوش وخروش پیدا کرنے کے لیے بعض اوقات گھڑ دوڑ پر شرطیں بھی لگائی جاتی تھیں [182] ۔

عباسی عہد کے کھیلوں میں شطرنج بھی ایک اہم کھیل تصور ہوتا تھا اس کا آغاز ہارون الرشید نے کیا اوردیکھتے ہی دیکھتے یہ کھیل دارالخلافہ میں بڑا مقبول ہوگیا،اس طرح یہ کھیل خلفاء اورامراء سے نکل کر رعایا کا بھی محبوب مشغلہ بن گیا۔دراصل اس کھیل کو ہندوستان کے قومی کھیل کی حیثیت حاصل تھی۔بعدازاں یہ بغداد کے اہم کھیلوں میں شمار ہونے لگا [183] ۔

بغداد آمد کے بعد مامون الرشید شطرنج میں گہری دلچسپی لینے لگا۔اس نے یہاں آنے کے بعد شطرنج کے بڑے بڑے کھلاڑیوں کو مدعو کیا۔کھیل کے دوران دوسرے کھلاڑی خلیفہ کے مرتبے کی پیش نظر بہت ڈرڈر کر کھیل رہے تھے اس پر مامون نے جھلا کر کہا

> ’’شطرنج کھیلنے میں کسی کے رعب ودبدبہ کا لحاظ نہ ہونا چاہیے یہاں پر بھی تم لوگ اس طرح آزادی سے بولو جس طرح تم اپنے گھروں میں بولتے ہو‘‘ [184] ۔

معتصم باللہ کو چوگان (پولو) کا بہت شوق تھا ایک دفعہ اس نے اپنے ترک سپہ سالار افشین کو مقابلے کی دعوت دی، جسے افشین نے یہ کہہ کر انکار کر دیا کہ مجھے کھیل میں بھی امیر المومنین کا مخالف ہونا منظور نہیں ہے [185] ۔

عباسیوں نے ایرانیوں کی تقلید میں باز اورشکرے کے ذریعے شکار کو اپنا معمول بنایا۔اس طرح خلفاء ہرن،چیتل،خرگوش،مرغابی اورجنگلی بطخ وغیرہ کا شکار باز اورشکرے سے کرنے لگے۔کتوں سے درندوں کا شکار کرنے میں بھی ان پرندوں سے مدد لی جانے لگی۔مسلمان

شکاری اس سلسلے میں ایک خاص یہ احتیاط کرتے تھے کہ جب یہ کتے کسی زخمی شکار کو لاتے تو شکاری فوراً سے ذبح کر لیتے مبادا وہ زخمی جانور مر نہ جائے کیونکہ اسلام میں مردہ جانور کا گوشت حرام ہے ۔ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

انما حرّم علیکم المیتة[186].

"بے شک اس (اللہ) نے تم پر مردار (مردہ جانور) کو حرام کیا ہے"

حُرمت علیکم المیتة[187].

"تم پر مرے ہوئے جانور حرام ہیں"

قل لا اجد فیما اوحی الی محرما علی طاعم یطعمه الا ان یکون میتۃ[188].

"کہو کہ جو احکام مجھ پر نازل ہوئے ہیں ان میں سے کوئی چیز جسے کھانے والا کھائے حرام نہیں پاتا بجز اس کے کہ وہ مرے ہوئے جانور ہوں"

چیتے کے ذریعے شکار کرنا معتصم باللہ کا محبوب مشغلہ تھا ۔تاہم معتصم باللہ کے شکار کا یہ طریقہ تھا کہ اس کے شکاری ساتھی شکار کے گرد تین اطراف میں کھڑے ہو جاتے جبکہ شکار کے چوتھی طرف دریائے دجلہ ہوتا تھا ۔اب شکار نہ تو ان کے درمیان سے گزر سکتا تھا اور نہ ہی دجلہ میں کودنا اس کے لیے ممکن تھا اس طرح با آسانی خلیفہ اس جانور کو شکار کر لیتا[189]۔

عباسی خلیفہ مستنجد باللہ کو شیر پالنے کا بڑا شوق تھا اس لیے اس کے دربار میں شیروں کی کثرت تھی اس سے ملاقاتیوں اور رعایا پر بادشاہ کی ہیبت طاری رہتی[190]۔عباسی خلفاء چونکہ شکار کے شوقین تھے اس لیے اپنے شکاری کتوں کی تربیت کے لیے خاص اہتمام کیا جاتا تھا ایک شخص کو تربیت کے لیے صرف ایک ہی کتا دیا جاتا تاکہ وہ پوری توجہ کے ساتھ اس کی تربیت کر سکے[191]۔

عباسیوں کے دور اول میں نرد (چوسر کی گوٹ ،شطرنج کا مہرہ) بڑا مقبول کھیل تھا اس کھیل میں کپڑے کے ایک ٹکڑے پر تیس پتھر کے ٹکڑے اور دو تنگ رکھے جاتے ،اس کپڑے کے ٹکڑے پر بارہ یا چوبیں گھر بنے ہوتے اس کھیل کے ماہرین نے نرد کھیلنے کے کپڑے کو زمین سے ،اس کے گھروں کے رنگ کے اختلاف کو دن کی سفیدی اور رات کی سیاہی سے تشبیہ دی تھی اور تنگ پھینکنے کے بعد جو نتیجہ برآمد ہوتا اسے قضائے مقدر سے تعبیر کیا جاتا[192]۔

عہد عباسی میں کرکٹ ،ٹینس چوگان (پولو) تیراندازی اور نیزہ بازی رعایا کے بھی محبوب مشاغل میں شامل تھے[193]۔تیراندازی مردوں تک ہی محدود نہ تھی بلکہ عورتیں بھی اس فن میں مشاق تھیں ۔اس طرح رقص بھی صرف پیشہ ور خواتین تک محدود نہ تھا بلکہ اونچے طبقے کی جوان لڑکیاں بھی رقص کا شوق رکھتی تھیں[194]۔

ایرانی تہذیب وثقافت کی جھلک عباسیوں کے تمام شعبہ ہائے زندگی میں نمایاں نظر آتی ہے اور اس عجمی تہذیب وثقافت کے اثرات ہادی، ہارون الرشید اور مامون الرشید کے دور میں اپنے بام عروج پر تھے یہی وجہ تھی عباسیوں نے ایرانیوں کی تقلید میں قدیم جشنوں

کے موقع پر عظیم الشان اجتماع منعقد کرنا شروع کر دیئے۔خصوصاً نوروز، مہر جان اور رام کے جشن سرکاری تہوار کے طور پر منائے جانے لگے۔ بغداد، بیت المقدس اور دمشق جیسے بڑے بڑے اسلامی شہروں میں عید جیسے تہواروں پر اسلام کے مظاہر پوری طرح اجاگر ہوتے تھے۔عید کی شب بغداد روشنیوں سے جگمگا اٹھتا اور فضا تکبیر و تحلیل کے نعروں سے گونجنے لگتی، اس موقع پر زرق برق کشتیوں پر قندیلیں روشن ہوتیں۔ قصر شاہی تو گویا روشنیوں کا شہر دکھائی دیتا۔اس موقع پر عام لوگ سیاہ عباء زیب تن کرتے، سر کنڈے اور کاغذ کی لمبی لمبی سیاہ ٹوپیاں اور صدریاں پہنتے تھے[195]۔

لوگوں کی ٹوپیوں پر درج ذیل الفاظ لکھے ہوتے۔

فسيكفيكم الله وهوالسميع العليم.[196]

"اللہ تمہارے لیے ان کے مقابلے میں کافی ہوگا اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے"

نوروز ایرانیوں کا قدیم تہوار ہے جو سال کے پہلے دن منایا جاتا تھا۔اس دن سے موسم ربیع شروع ہوتا اور اسی دن سے ہی فوج موسم گرما کا لباس پہننا شروع کرتی۔ان کے نزدیک اس دن سورج بُرج حمل میں داخل ہوتا تھا۔ایرانی مؤرخین کے نزدیک اس دن حضرت سلیمانؑ کی انگوٹھی گم ہوگئی تھی اور انگوٹھی کے گم ہوتے ہی حضرت سلیمانؑ کی سلطنت بھی ان سے چھن گئی۔

چالیس روز کے بعد انگوٹھی کے ملتے ہی سلطنت بھی دوبارہ حضرت سلیمانؑ کو مل گئی اس موقع پر امراء اور ارکین سلطنت نے انہیں مبارکباد دیتے ہوئے کہا نوروز آمد یعنی نیا دن آگیا۔اسی دن سے اس کا نام نوروز پڑ گیا۔اس موقع پر ابابیل نے حضرت سلیمانؑ کے سامنے پانی چھڑ کا اور انہیں ٹڈی کی ٹانگ ہدیہ کے طور پر پیش کی، اسی مناسبت سے اس روز پانی چھڑکنے اور دوسروں کو تحفے دینے کا سلسلہ شروع ہوا۔ ایرانی بادشاہ جمشید نے نوروز کے پانچویں دن لوگوں میں تبرک کے طور پر شکر دینے کا آغاز کیا اس وقت سے آج تک اس دن لوگ شکر تبرک کے طور پر ایک دوسرے کو دیتے ہیں۔خراسان کے بادشاہ اس دن اپنے امراء کو موسم گرما کی خلعت سے نوازتے ہیں اس موقع پر ایک دوسرے پر پانی کے چھینٹے پھینکنا نہ صرف متبرک خیال کیا جاتا بلکہ اسے دافع امراض بھی خیال کیا جاتا ہے[197]۔ایرانیوں کا یہ تہوار چھ دنوں پر محیط ہوتا تھا۔

- پہلے دن کسریٰ ایران رعایا کو انعام و اکرام سے نوازتے۔
- دوسرے دن معزز ترین زمینداروں کو دربار شاہی میں شرف باریابی کا موقع دیا جاتا۔
- تیسرے دن مجوسیوں کے نامور مذہبی رہنماؤں کو بادشاہ سے ملاقات کے لیے مدعو کیا جاتا۔
- چوتھے دن بادشاہ اپنے گھر والوں، رشتہ داروں اور مقربین خاص کو شرف حضوری بخشتا۔
- پانچواں دن بادشاہ اپنے اہل و عیال، مخصوص غلاموں اور لونڈیوں کے ساتھ گزارتا اور انہیں ان کے مقام و مرتبے کے مطابق انعام و اکرام سے نوازا جاتا۔

ــــــ چھٹا دن بادشاہ اپنے لیے مخصوص کرتا، اس دن بادشاہ کو صرف وہ لوگ ملتے جن سے وہ غیر معمولی مانوس ہوتا۔ اس روز اس کے سامنے امراء کی طرف سے پیش کئے گئے تحفے نذر کیے جاتے۔ ان تحائف میں سے بعض تحائف بادشاہ اپنے مقربین میں تقسیم کر دیتا اور باقی بیت المال میں جمع کرا دیے جاتے۔ بلادِ فارس کی تسخیر کے ساتھ ہی نوروز کے جشن کو بند کر دیا گیا تھا لیکن عباسی خلفاء نے ایرانیوں کو خوش کرنے کے لیے دوبارہ اس کا اجراء شروع کر دیا۔

نوروز کا تہوار زمینداروں پر ایک مصیبت بن کر نازل ہوا کیونکہ نوروز سے نیا مالی سال شروع ہوتا تھا اور ابھی فصل کی کٹائی شروع بھی نہ ہوتی کہ زمینداروں سے مالگزاری وصول کر لی جاتی، جس سے زمینداروں میں بڑی بے چینی پھیلنی شروع ہوگئی [198] تاہم اس تاریخ پر مالگزاری ادا کرنا ضروری تھا۔

سال کے آخر میں مہرجان کا تہوار بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا تھا، عید مہرجان سردیوں کے شروع میں منعقد ہوتی حضرت سلمان فارسیؓ اس دن کی وضاحت اس انداز سے کرتے ہیں کہ ایرانیوں کا اعتقاد تھا کہ۔

> "خدا نے یاقوت کا سراغ اپنے بندوں کو نوروز کے دن دیا اور زبرجد (ایک قسم کا زمرد) کا پتہ مہرجان کے دن دیا تھا جس طرح ان دونوں پتھروں کو باقی پتھروں پر فوقیت حاصل ہے اسی طرح ان دونوں دنوں کو سال کے باقی دنوں پر فوقیت حاصل ہے [199]۔

ایرانیوں کا عقیدہ تھا کہ مہرجان کائنات کے خاتمے کی دلیل اور نوروز دنیا کی ابتداء کی نشانی ہے اس جشن کے موقع پر ایران کے شہنشاہ جواہرات سے مرصع تاج پہنتے جس کے اوپر سورج کی تصویر بنی ہوتی۔ اس موقع پر دربار عام منعقد ہوتا جس میں ملک کے نامور لوگوں کو بادشاہ کی خلعت ہائے سے نوازا جاتا۔ جاحظ کے بقول اس موقع پر دربار عام میں رعایا کے تمام افراد چھوٹے بڑے، عالم و جاہل اور شریف و رذیل سب کو شرف باریابی کا موقع دیا جاتا [200]۔

مہرجان کے پانچویں روز کو ایرانیوں میں بڑا مقدس خیال کیا جاتا تھا اسے وہ رام روز کا نام دیتے تھے بقول زرتشت مہرجان اور رام روز دونوں کی تعظیم کی جائے اور دونوں دن عید منائی جائے [201]۔ اگرچہ یہ مجوسیوں کا تہوار تھا لیکن عباسی خلفاء اس کا انعقاد بھی بڑے اہتمام سے کرتے تھے۔

خلفائے بنوامیہ عربوں پر اعتماد کرتے تھے جن کی بلاد شام میں اکثریت تھی اس لیے انہوں نے شامیوں پر اعتماد کرتے ہوئے دمشق کو اپنا دارالخلافہ بنایا جب کہ عباسی چونکہ ایرانیوں کے کندھوں پر سوار ہو کر ایوان اقتدار میں داخل ہوئے تھے اس لیے انہوں نے ایرانیوں کا قرب حاصل کرنے کے لیے بغداد کو اپنا مرکز بنایا جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ ایرانی قیادت و سیادت میں پیش پیش نظر آنے لگے۔ عباسی خلفاء بیویوں کے انتخاب تک میں عربی نسل کا لحاظ نہ رکھتے جس کی وجہ سے عہد عباسی کے آغاز پر ہی عربوں کا بنیادی نظام معاشرت یکسر تبدیل ہو گیا تھا اسی

وجہ سے ابوجعفر منصور، ہارون الرشید اور مامون الرشید سمیت اکثر عباسی خلفاء نے لونڈیوں کے بطن سے جنم لیا۔اسی چیز کو دیکھتے ہوئے عباسی خلفاء نہ صرف غلاموں کو عزت وتکریم کی نظر سے دیکھتے بلکہ اپنے حرم میں غیر عرب لونڈیوں کو آزاد عرب عورتوں پر ترجیح دیتے۔عباسیوں میں ابوالعباس السفاح اور امین الرشید کو ہی یہ فضیلت حاصل تھی کہ ان کی مائیں آزاد اور عرب عورتیں تھیں جب کہ اس کے برعکس اموی خلفاء میں سے صرف یزید ثالث کی ماں ہی عرب نہ تھی۔عباسیوں کے عجمیوں کی طرف جھکاؤ کو دیکھتے ہوئے عربوں نے ان سے کنارہ کشی اختیار کی، جس کے نتیجے میں ان کی جگہ غیر عرب اور ام ولد (کنیزوں کی اولاد) حکومتوں میں نمایاں مقام حاصل کرنے لگے[202]۔اس سے عربوں اور ایرانیوں کے درمیان اختلافات کی ایک وسیع خلیج حائل ہوگئی جس سے عربوں کے دلوں میں ایرانیوں کے خلاف بغض وحسد کے جذبات پرورش پانے لگے اس کا واضح ثبوت ہمیں امین و مامون کے درمیان ہونے والی کشیدگی کی صورت میں نظر آتا ہے۔اس کشمکش میں ایرانیوں نے مامون الرشید اور عربوں نے امین الرشید کی مکمل حمایت کی اور جنگ کے بعد ایرانیوں نے امین کی شکست کو عربوں کی شکست پر محمول کیا جبکہ معتصم باللہ ان سے بھی چار ہاتھ آگے نکل گیا اور اس نے خلافت سنبھالتے ہی عربوں اور ایرانیوں کے مقابلے میں ترکوں کو اہم فوجی اور سول عہدوں پر تعینات کرنا شروع کر دیا[203]۔مختلف صوبوں پر ترکوں کو گورنر بنانے کے ساتھ ساتھ دیوان عطا میں ان کے ناموں کا اندراج شروع کر دیا جب کہ عربوں کے نام اس سے خارج کر دیئے۔جس سے ایرانی وعربی خلیفہ اور ترکوں سے برانگیختہ ہونے لگے[204]۔
اس ردعمل سے جہاں ایک طرف عربوں اور ترکوں میں تصادم کا آغاز ہوگیا، وہاں دوسری طرف معتصم باللہ کے دور میں علوی عباسی چپقلش سرد پڑ گئی کیونکہ اب ترکوں نے فریقین سے اقتدار چھین لیا تھا یہی وجہ تھی کہ عباسیوں کے دور اول کے آخر میں بابک خرمی، مازیار اور افشین نے جو بغاوتیں بپا کی تھیں وہ دراصل عربوں، ترکوں اور مغاربہ کے خلاف ایرانیوں کے غم وغصہ کا اظہار تھیں البتہ اس عہد میں ذمیوں کو مسلمانوں کی طرح مذہبی آزادی حاصل تھی جس کا اندازہ بغداد میں موجود دیر بغدادی، دیر عذاری اور دیر الروم جیسے گرجوں سے لگایا جا سکتا ہے۔عباسی خلفاء نہ صرف ان ذمیوں کے مذہبی معاملات میں مداخلت سے گریز کرتے بلکہ ان سے غیر معمولی یگانگت اور رواداری کا مظاہرہ کرتے ہوئے ان کے مذہبی تہواروں میں بھی شرکت کرتے۔

حکومت کی تبدیلی اور عباسی خلافت کے قیام سے جو مذہبی فرق پڑا وہ دراصل نمائشی تھا۔بغداد کا خلیفہ اپنے اموی پیش رو کے برعکس دین داری کا لبادہ ضرور اوڑھے رہتا اور بظاہر بڑی مذہبیت بھی جتاتا لیکن درحقیقت یہ اموی خلفاء سے کچھ کم دنیادار ثابت نہ ہوئے۔
خلافت کی اس تبدیلی میں کوئی بنیادی فرق تھا تو صرف یہی کہ وہ عربی سلطنت تھی جبکہ اس کے برعکس عباسی خلافت بین الاقوامی حیثیت رکھتی تھی بلکہ یہ کہنا زیادہ درست ہوگا کہ عباسی حکومت نومسلموں کی حکومت تھی بالفاظ دیگر عباسی خلافت پر ایرانیوں اور پھر ترکوں کے اثرات نمایاں تھے۔

## ﴿حواشی﴾

1۔ حسن ابراھیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، مترجم علیم اللہ صدیقی، مجلس ترقی ادب، لاہور، 1959ء، جلد 2، ص 668۔

2۔ طٰہٰ حسین، ڈاکٹر، علیؓ وبنوہ، مترجم عبدالحمید نعمانی، نفیس اکیڈیمی، کراچی، 1989ء، ص 103۔

3۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ اسلام السیاسی، جلد 2، ص 669۔

4۔ __________ایضاً__________ ص 662۔

5. Hitti, Philip K, History of the Arabs, Macmillan and Company Limited, England, 1961,P-220,

6۔ ابن طقطقی محمد بن طباطبا، الفخری فی الاداب لسلطانیہ والدول الاسلامیہ، مترجم محمود علی خاں، ندوۃ المصنفین، اُردو بازار، جامع مسجد، دہلی، 1969، ص 198۔

7۔ القرآن، 1:17۔

8. Hitti, History of the Arabs, P.221.

9۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 198۔

10۔ بلاذری، احمد بن یحیٰ بن جابر الشہیر، فتوح البدان، بمطبعۃ الموسوعات بشارع باب الخلق، القاھرہ، مصر، 1901ء، ص 150۔

11. Hitti, History of the Arabs, p. 220.

12. Ibid, P.269.

13۔ عباداللہ اختر، بغداد، ادارہ تخلیقات، لاہور، 2006، ص 22۔

14۔ طبری، ابوجعفر محمد بن جریر، تاریخ الامم والملوک، بمطبعۃ الا ستقامۃ، القاھرہ، مصر، 1939ء، جلد 6، ص 87۔

15۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص 22۔

16۔ ابن کثیر، ابوالفدا عمادالدین دمشقی، البدایہ والنھایہ، دارالفکر، بیروت، لبنان، 1978ء، جلد 5، حصہ 10، ص 96۔

17۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص 28۔

18. Karen Armstrong, Islam: A Short Hisotry, Nigarshat Publishers, Lahore, 2005,p-83.

19. Ibid.

20. Le Stronge, Guy, Baghdad, During The Abbasid Caliphate, Oxford, 1924, P-9,10.

عباداللہ اختر، بغداد، ص 25۔

21۔ ـــــ ایضاً ــــ، ص 27۔

22۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 110۔

23۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 677۔

24۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 245۔

25۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 101۔

26. Bernard Lewis, The Arabs in History, Hutchinson and Company, (Publisher) Ltd., London, 1970, P-83.

27۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص 27۔

28۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 101۔

29۔ الخطیب بغدادی، ابوبکر احمد بن علی، تاریخ بغداد و مدینة السلام، طبعۃ القاہرہ، 1931ء، جلد 1، ص 77-78۔

30۔ طبری، ابوجعفر محمد بن جریر، تاریخ الامم والملوک، ذکر الخبر بناء مدینة بغداد، بمطبعة الا استقامة، القاہرہ، مصر، 1939ء، جلد 4، ص 457

ابن الاثیر، ابی الحسن علی بن ابی الکرم محمد بن محمد ابی عبدالکریم بن عبدالواحد الشیبانی، الکامل فی التاریخ، دار الکتب العلمیة، بیروت، لبنان، 2003ء، جلد 5، ص 165۔

ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 245۔

31۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 681۔

32۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 237۔

33۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 683۔

34۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، دار الکتاب العربی، جلد 5، ص 145۔

35۔ الخطیب بغدادی، تاریخ بغداد، جلد 1، ص 74-75۔

36۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص 41۔

37۔ الخطیب بغدادی، تاریخ بغداد، جلد 1، ص 76۔

38۔ ـــــــــــایضاًـــــــــــ

39۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص 47۔

40۔ یعقوبی، احمد بن ابی یعقوب بن جعفر بن وہب بن واضح، کتاب البلدان، مطبوعہ ڈی غویہ، لیڈن، 1892ء، ص 240۔

41۔ الخطیب بغدادی، تاریخ بغداد، جلد 1، ص 76۔

42۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 684۔

43. Ameer Ali, Syed, A Short History of the Saracens, Islamic Book Service, Urdu Bazar, Lahore. 1926,p- 448,

44. Ibid.

45۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص 28-29۔

46۔ یعقوبی، کتاب البلدان، ص 242 تا 252۔

47۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 587۔

48۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 144۔

49۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 113۔

50۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 297۔

51۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 113۔

52۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 184۔

53۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 292۔

54۔ ابن خلدون، ابوزید عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد، کتاب العبر ودیوان المبتداء والخبر، دار ابن حزم، بیروت، لبنان، 2003ء، جلد 1 ص 1135-1136۔
عباداللہ اختر، بغداد، ص 203۔

55۔ ـــایضاًـــــ، ص 71

56۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1 ص 1135-1136۔

57۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص 71۔

58۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2، ص691۔

59۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص71۔

60۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5، ص213۔

61۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص245۔

62۔ یعقوبی، احمد بن ابی یعقوب بن جعفر بن وہب ابن واضح، تاریخ یعقوبی، مترجم ۔اختر فتحپوری، نفیس اکیڈیمی، اردو بازار، کراچی، 1989ء، جلد2، ص615۔

63۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص73۔

64. Ameer Ali, A Short History of the Saracens, p- 447.

65۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5، ص190۔

66۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص147۔

67۔ ____ایضاً____، ص152۔

68۔ ____ایضاً____، ص161۔

69۔ ____ایضاً____

70۔ تمیمی، محی الدین ابو محمد عبدالواحد بن علی، حضارۃ الاسلام فی دارالاسلام، طبعۃ القاھرہ، سن ندارد، ص100۔

71۔ ندوی، معین الدین احمد، تاریخ اسلام، دارالاشاعت، اردو بازار، کراچی، 1986ء، جلد4، ص333۔

72۔ ____ایضاً____ ص311۔

73۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص319۔

74. Hitti, History of the Arabs, p.303.

75. Ameer Ali, A Short History of the Saracens, p-448.

76۔ ندوی، تاریخ اسلام، جلد4، ص333۔

77۔ یاقوت، شہاب الدین ابو عبداللہ الحموی الرومی، معجم البلدان، طبعۃ القاھرہ 1907ء، جلد7، ص 107۔

78۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2، ص748۔

79۔ عباداللہ اختر، بغداد، ص161۔

80-A۔ ____ایضاً____ ص250۔

80-B. Wellhausen J. The Arab Kingdom and its fall,Translated by- Margaret Graham Weir, Khayats 92-94 Rue Bliss, Beiruet, Labanan, 1927, P-559.

81۔ Hitti,History of the Arabs, p-294.

82. Ameer Ali, A Short History of the Saracens, p-451.

83۔ الجاحظ، عثمان بن بحر، کتاب التاج فی اخلاق الملوک، مدونہ احمد ذکی پاشا، طبعۃ القاہرہ، 1944ء، ص 25۔26۔

84۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 179۔

85۔ ندوی، تاریخ اسلام، جلد 4، ص 323۔

86۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 748-749۔

87۔ ندوی، تاریخ الاسلام، جلد 4، ص 333۔

88۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 758۔

89۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 207۔

90۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, p-254.

91۔ امیر علی، سید، مختصر تاریخ العرب والتمدن الاسلامی، طبعۃ القاہرہ، 1938ء، ص 388-389۔

92۔ تمیمی، حضارۃ الاسلام فی دارالسلام، ص 59۔

93. Hitti,History of the Arabs, p-302.

94. Ameer Ali, A Short History of the Saracens, p-455.

95۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 759۔

96۔ ____ایضاً____

97۔ ____ایضاً____ ص 750۔

98۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 329۔

99۔ المسعودی، ابوالحسن علی بن الحسین بن علی، مروج الذھب و معادن الجوہر، دار احیاء التراث العربی، للطباعۃ والنشر والتوزیع، بیروت، لبنان، سن ندارد، جلد 3، ص 222۔

100. Hitti, Philip K. The Arabs, Macmillan and Company Ltd.,London, 1953, P-87.

101۔ عمر ابوالنصر، الہارون، مترجم ۔محمد احمد پانی پتی، مکتبہ جدید، انارکلی، لاہور، 1955ء، ص 191۔

102۔ Hitti, History of the Arabs P-302.

103۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 203۔

104۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی جلد 2، ص 755۔

105۔ المقریزی، تقی الدین احمد علی، المواعظ والاعتبار فی ذکر الخطط والاثار، طبعۃ القاہرہ، مصر، 1280ھ، جلد 1، ص 81۔

106۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 755۔

107. Ameer Ali , A Short History of the Saracens,P-452

108 Ibid -P.458

109۔ Ibid

110۔ تمیمی، حضارۃ الاسلام فی دارالسلام، ص 89۔

111۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، سٹی بک پوائنٹ، اردو بازار، کراچی، 2004ء، ص 135۔

112۔ Ameer Ali , A Short History of the Saracens P-451

113. الماوردی، ابوالحسن علی بن محمد بن حبیب البصری، الاحکام السلطانیہ، طبعۃ القاہرہ، 1298ء، ص 103 تا 105۔

114۔ تمیمی، حضارۃ الاسلام فی دارالسلام، ص 54-55

115۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 778

116۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-450

117۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 137۔

118۔ السیوطی، جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابی بکر، تاریخ الخلفاء، نور محمد کارخانہ تجارت کتب، آرام باغ، کراچی، سن ندارد، ص 19۔

119۔ ____ایضاً____

120 صدیقی، امیر حسین، خلافت وسلطنت، مترجم ۔سبطین احمد، جمیعۃ الفلاح، کراچی، 1962ء، ص 36۔

121۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 19۔

122۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 137۔

123۔ بلاذری، فتوح البلدان، ص 467۔

124۔ حمید اللہ، ڈاکٹر، رسول اکرم ﷺ کی سیاسی زندگی، ادارہ اسلامیات، انارکلی، لاہور، 1950ء، ص 188۔

125۔ بلاذری، فتوح البلدان، ص 467۔

126۔ ابن خلدون، ابوزید عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد، مقدمہ ابن خلدون، المکتبۃ التجاریۃ، المکۃ المکرمہ، 1997ء، جلد 1، ص 286۔

127۔ ____ایضاً____ ص 280

128۔ ____ایضاً____

129۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 138۔

130۔ صدیقی، خلافت و سلطنت، ص 36-37۔

131۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 4، ص 124۔

132۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 139۔

133۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 136۔

134۔ المسعودی، ابوالحسن علی بن الحسن بن علی، تنبیہ الاشراف، مترجم۔ عبداللہ العمادی، ادارہ الطبع العثمانیہ، سرکار عالی، حیدر آباد دکن، انڈیا، 1926ء، ص 145۔

135۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 180۔

136۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 161۔

137۔ ____ایضاً____ ص 192۔

138۔ ____ایضاً____

139۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 258۔

140۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 140۔

141۔ صدیقی، خلافت و سلطنت، ص 36-37۔

142۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 140۔

143۔ ____ایضاً____ ص 141۔

144۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 286۔

145۔ ____ایضاً____

146۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 140۔

147۔ ____ایضاً____ ص 143۔

148۔ شبلی نعمانی، الفاروق، مکتبہ اسلامیہ، اُردو بازار، لاہور، 2005ء، ص 261۔

149۔ الماوردی، الاحکام السلطانیہ، ص 251۔

150۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 143۔

151۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 277۔

152۔ الماوردی، الاحکام السلطانیہ، ص 143۔

153۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 277۔

154۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 145۔

155۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 277۔

156۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 145۔

157۔ ____ایضاً____ ص 146۔

158۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 282-283۔۔

159۔ جرجی زیدان، تاریخ التمدن الاسلام، ص 148۔

160۔ ____ایضاً____ ص 149۔

161۔ ____ایضاً____ ص 150۔

162۔ ابن خلدون، مقدمہ ابن خلدون، جلد 1، ص 283۔

163۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی جلد 2، ص 718۔

164۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 269۔

165۔ ____ایضاً____ ص 277۔

166۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 276۔

167۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 279۔

168۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 718-719۔

طبری تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 439۔

169۔ المسعودی، مروج الذہب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 260 تا 262۔

170۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام والسیاسی، جلد 2 ص 720۔

171۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 177-178۔

172۔ امیر علی، مختصر التاریخ العرب والتمدن الاسلامی، ص 387۔

173۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 187۔

174۔ الاصفہانی، ابوالفرج، کتاب الاغانی، طبعۃ القاھرہ، مصر، 1285ھ، جلد 1، ص 206 تا 208۔

175۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 726 تا 729۔

176۔ الجاحظ، کتاب التاج فی اخلاق الملوک، ص 44 تا 54۔

177۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 713۔

178۔ الاصفہانی، کتاب الاغانی، جلد 5، ص 200 تا 204۔

179۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 343۔

180۔ الاصفہانی، کتاب الاغانی، جلد 5، ص 356 تا 358۔

181۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 784

182۔ Hitti, History of the Arabs, P-340

183۔ Ameer Ali , A Short History of the Saracens, P- 458

184۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 324۔

185۔ Hitti, History of the Arabs, P-339

186۔ القرآن، 2:173۔

187۔ القرآن، 5:3۔

188۔ القرآن، 6:146۔

189۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 73۔

190۔ ابن عبد ربہ، شہاب الدین احمد، العقد الفرید، طبعۃ القاھرہ، مصر، 1928ء، جلد 1، ص 198۔

191۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 783۔

192۔ ____ایضاً____

193 ۔Hitti , History of the Arabs,P-339

194۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 459

195۔ تمیمی، حضارۃ الاسلام فی دارالسلام، ص 22۔

196۔ القرآن، 2:137۔

197۔ البیرونی، ابوریحان محمد بن احمد، الآثار الباقیۃ عن القرون الخالیۃ، مطبوعۃ اڈورڈ سخاؤ، لیبرگ، 1879ء، ص 218-219۔

198۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 770۔

199۔ البیرونی، الآثار الباقیۃ عن القرون الخالیۃ، ص 222۔

200۔ الجاحظ، کتاب التاج فی اخلاق الملوک، ص 159۔

201۔ البیرونی، الآثار الباقیۃ عن القرون الخالیۃ، ص 222۔

202۔ Hitti, History of the Arabs, P-332

203۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History ,P-90

204۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 707۔

## باب چہارم

# عہد بنو عباس میں مذہبی مناقشات پر مبنی گروہ اور خلفاء کا رد عمل



فصل اول:۔ شیعہ

۱۔ شیعہ کے معنی ومفاہیم اور اس کا تاریخی پس منظر۔

۲۔ عہد خلفائے راشدین میں شیعہ فرقے کا ظہور وارتقاء۔

۳۔ واقعہ کربلا اور اہل تشیع کی شیرازہ بندی۔

۴۔ شیعہ مسلک کے عقائد ونظریات (توحید۔عدل۔نبوت۔معاد اور امامت)

۵۔ شیعہ عقائد میں ایرانی نظریات کا اثر ونفوذ۔

۶۔ امویوں کے زوال اور عباسی تحریک کی کامیابی میں اس فرقے کا کردار۔

۷۔ اہل تشیع کے مشہور فرقے کیسانیہ، زیدیہ اور اسماعیلیہ کے عقائد ونظریات۔

۸۔ اس فرقے کے اسلامی عقائد وسیاست پر رونما ہونے والے اثرات کا جائزہ۔

۹۔ شیعہ فرقہ کے قیام میں سیاسی عوامل کا عمل دخل۔

۱۰۔ عقیدہ وصایہ اور عقیدہ نظریہ حق الہٰی کا تاریخی پس منظر۔

فصل دوم:۔ خوارج

۱۔ واقعہ تحکیم اور فرقہ خوارج کا ظہور۔

۲۔ خوارج کا اپنے عقائد ونظریات کی ترویج واشاعت میں متشددانہ اور غیر مصالحانہ رویہ۔

۳۔ خوارج کے مختلف فرقے اور ان کے عقائد ونظریات۔

۴۔ عبدالملک بن مروان کے دور میں خوارج کا اپنے سیاسی نظریات کو اسلامی تعلیمات سے منطبق کرنے کی سعی کرنا۔

۵۔ اموی اور عباسی دور میں خوارج کی سرگرمیاں اور شورشیں۔

۶۔ خوارج کا دور انحطاط اور زوال۔

۷۔ خوارج کے اسلامی عقائد وسیاست پر مرتب ہونے والے اثرات کا جائزہ۔

۸۔ عقائد کی ترویج واشاعت میں تلوار اور دلائل و براہین کی ملی جلی حکمت عملی۔

فصل سوم:۔ معتزلہ

۱۔ عہد عباسیہ میں معتزلی مکتب فکر کا آغاز وارتقاء۔

۲۔ معتزلہ کے اصول خمسہ (توحید۔عدل۔وعدہ ووعید۔منزلة بین المنزلتین ۔امر بالمعروف و نہی عن المنکر۔)

۳۔ معتزلی مکتب فکر کی مختلف ذیلی شاخیں اوران کے نظریات۔

۴۔ مامون الرشید، معتصم باللہ اور واثق باللہ جیسے عباسی خلفاء کی طرف سے معتزلی اکابرین کی پذیرائی اور ان کا زمانہ عروج۔

۵۔ عہد عباسی میں احمد بن نصر اور عبدالرحمٰن بن اسحاق جیسے علمائے حق کا بہیمانہ قتل۔

۶۔ امام احمد بن حنبل اور محمد بن نوح جیسے عظیم المرتبت لوگوں کو عباسی خلفاء کی طرف سے مبتلائے محن کرنا۔

۷۔ عہد متوکل اور معتزلہ کا زمانہ انحطاط (اس عہد میں اکابرین معتزلہ کو عبرت انگیز سزاؤں سے دوچار کرنا)

۸۔ فرق اشاعرہ اور ماتریدیہ کا ظہور اوران فرقوں کی طرف سے معتزلہ کے باطل عقائد کا رد۔

فصل چہارم:۔ اہل سنت

۱۔ اہل سنت کے عقائد ونظریات۔

۲۔ اہل سنت کی نظر میں اہلبیت کا مقام ومرتبہ۔

۳۔ ان اہل سنت کے نزدیک صحابہ کرامؓ کی فضیلت۔

آخری خلیفہ راشد سیدنا حضرت علیؓ کے زمانے میں سیاسی اختلافات کی بناء پر جو خانہ جنگی ہوئی وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس سے کئی مذہبی گروہ وجود پذیر ہوئے، جن کے باہمی اختلافات کو صرف فروعی اختلافات قرار نہیں دیا جا سکتا بلکہ یہ عقائد میں بھی فکری تصادم کا شکار تھے امت مسلمہ کا سواد اعظم اہل السنۃ والجماعۃ کے نام سے موسوم ہوا۔خوارج،شیعہ اور معتزلہ کے فرقے بعد میں پیدا ہوئے اور انہیں فرقوں سے امتیاز کے لیے امت مسلمہ کے اکثریتی فرقے نے اہل السنۃ والجماعۃ کی شناخت سے اپنے آپ کو دوسرے فرقوں سے ممتاز کیا ،خلفاء بنو عباس کا تعلق بھی اسی اہل سنت سے ہے تاہم بعض خلفاء معتزلہ کے عقائد سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے ،جس سے اہل سنت کے محدثین اور فقہا کو آزمائشوں اور تکالیف کا سامنا کرنا پڑا۔خلفاء بنو عباس کے مذہبی رجحانات کو کما حقہ ذہن نشین کرانے کے لیے ہم نے مناسب سمجھا ہے کہ شیعہ،خوارج اور معتزلہ کے ذیلی فرقہ بندی اور گروہ در گروہ تقسیم کو قدرے تفصیل سے زیر بحث لایا جائے، اگرچہ دور حاضر میں ایسے بہت سے ذیلی گروہ محض قصہ پارینہ بن چکے ہیں،لیکن تاریخ کے طالب علم کو ان سے باخبر ہونا چاہیے اور دور حاضر کی فرقہ بندی میں ان باقی ماندہ اثرات کا جائزہ لینا چاہیے مثلاً امام یا مذہبی پیشو کے غائب ہونے کا نظریہ بہت سے فرقوں میں پایا جاتا تھا اور آج بھی امامیہ حضرات کا اثناء عشری فرقہ اسی تصور کا حامل ہے۔

# شیعہ

شیـــــعـــــــہ [1] اسم بمعنی دوست، پیروکار، جماعت، گروہ، رفقاء اور کسی کے پیچھے چلنے والے کے ہیں [2]۔ یہ لفظ اُن کے لیے مستعمل ہے جو حضرت علیؓ اور ان کی اولاد سے محبت کے مدعی ہیں۔ [3] شیعہ کا لفظ عموماً واحد وجمع اور مذکر ومؤنث دونوں کے لیے بولا جاتا ہے،

علامہ ابن خلدون اس بارے میں رقمطراز ہیں۔

اعلم ان الشیعة لغة هم الاصحاب والأتباع ویطلق فی عرف الفقهاء والمتکلّمین من الخلف والسلف علی اتباع علیّ وبنیه رضی الله عنهم۔ [4]

"لغت میں شیعہ کے معنی ساتھی اور پیروکار کے ہیں سلف سے اب تک فقہاو متکلمین کے روزمرہ میں حضرت علیؓ واولادِ علیؓ کے پیروکاروں کو شیعہ کہا جاتا ہے"

قرآن کریم میں بھی شیعہ کا لفظ مختلف مقامات پر آیا ہے جیسا ارشاد باری تعالی ہے۔

وان من شیعته لابراهیم۔ [5] "اور انہی (نوح) کے پیروکاروں میں ابراہیمؑ تھے"۔

اس آیت میں شیعہ سے مراد پیروکار ہے۔ اسی طرح قرآن کریم میں دوسری جگہ ارشاد ہے۔

"هذا من شیعته۔ [6] "یہ موسیٰ کی قوم سے تھا"۔

سورة المریم میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

ثم لننزعن من کل شیعة ایهم اشد علی الرحمٰن عتیا۔ [7]

"پھر ہر گروہ سے ہم ایسے لوگوں کو کھینچ لیں گے جو خدا سے سخت سرکشی کرتے تھے"

مذکورہ آیت میں شیعہ سے مراد گروہ یا جماعت لیا گیا ہے۔

سورۃ الحجر میں ہے۔

ولقد ارسلنا من قبلک فی شیع الاوّلین۔ [8] "اور ہم نے تم سے پہلی امتوں میں بھی پیغمبر بھیجے تھے"

اس آیت میں شیعہ امت کو کہا گیا ہے۔

ارشاد باری تعالی ہے:۔

او یلبسکم شیعًاوّ یذیق بعضکم بأس بعضٍ. [9]

"یا تمہیں فرقہ فرقہ کردے اور ایک کو دوسرے کی لڑائی کا مزا چکھادے"۔

یہاں شیعہ سے مراد فرقہ ہے۔

النوبختی کا قول ہے۔

"وصال رسول کے بعد امت تین گروہوں میں تقسیم ہوگئی"۔

الف۔ انصار۔اہل مدینہ کی خواہش تھی کہ انہوں نے چونکہ ہجرت مدینہ کے بعد رسول خدا کی بڑی مدد کی ہے اس لیے اب خلافت انہیں ملنی چاہیے اور یہ لوگ حضرت سعدؓ بن عبادہ کو خلیفہ بنانا چاہتے تھے۔

ب۔ مہاجرین۔دوسرا گروہ مہاجرین کا تھا ان کا مؤقف تھا کہ رسولؐ اللہ چونکہ قبیلہ قریش سے ہیں۔اس لیے خلیفہ مہاجرین میں سے ہونا چاہیے۔یہ وہ لوگ تھے جنھوں نے حضرت ابو بکرؓ کی بیعت میں سبقت کی۔

ج۔ شیعان علیؓ۔تیسرا گروہ حامیان علیؓ کا تھا ان کے خیال میں اہل بیت آپؐ کی جانشینی کے زیادہ حقدار تھے اہلبیت میں اگرچہ اس وقت حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ دونوں موجود تھے تاہم یہ لوگ حضرت علیؓ کو آپ کا تربیت یافتہ، داماد اور چچازاد بھائی ہونے کے ناطے خلافت کا زیادہ حقدار سمجھتے تھے [10] اور ویسے بھی حضرت عباسؓ نے استحقاق خلافت میں حضرت علیؓ سے مقابلہ نہ کیا، یہاں تک کہ وفات رسولؐ کے بعد بمطابق روایات انہوں نے حضرت علیؓ سے کہا "ہاتھ بڑھاؤ میں تمہارے ہاتھ پر بیعت کرتا ہوں۔کیونکہ میری بیعت کے بعد کوئی بھی تمہاری مخالفت نہ کرے گا" [11] لیکن حضرت علیؓ اس پر آمادہ نہ ہوئے۔کیونکہ اسلام میں خلافت جیسے عہدے کی خواہش رکھنے کی ممانعت ہے حضرت علیؓ نے اس معاملے میں جمہور صحابہ کرام کا ساتھ دیا اور بعض مبینہ تحفظات کے باوجود آپؓ نے حضرت ابو بکر صدیقؓ کی بیعت برضا ورغبت کی۔

اہل تشیع کا عقیدہ ہے کہ حضرت علیؓ کے بعد خلافت وامامت ان کے بیٹوں سیدنا حسنؓ اور سیدنا حسینؓ اور ان کے بعد ائمہ معصومین کا حق تھا جو ان سے چھین لی گئی، اُن کے خیال میں اسی خلافت کے بارے میں حضور اکرمؐ نے غدیر خم کے مقام پر حضرت علیؓ کے لیے وصیت فرمادی تھی۔ [12]

اس سلسلے میں مہاجرین کا مؤقف انصار سے زیادہ قوی تھا کیونکہ ایک تو وہ "السابقون الاولون" میں شامل تھے اور دوسرے یہ کہ انہوں نے اسلام کی خاطر بڑی اذیتیں برداشت کیں، تیسرے یہ کہ وہ قریش ہونے کی وجہ سے آپؐ کی قوم و قبیلے کے افراد تھے۔ان کی دلیل یہ تھی کہ عالم عرب صرف قریش کی امارت کو ہی قبول کریں گے۔خانہ کعبہ کا متولی ہونے کی حیثیت سے قریش کو دیگر قبائل کی نظر میں ایک امتیازی مقام ومرتبہ حاصل تھا۔قریش کی یہ امتیازی شان عربوں کی اجتماعیت کو برقرار رکھنے کی نہ صرف بظاہر بہت بڑی ضمانت تھی بلکہ قرآن کریم سے بھی بالواسطہ اس کی تائید ہوتی ہے چنانچہ سورۃ الحج میں اللہ تعالیٰ نے مہاجرین کی مدح فرمائی اور اس ضمن میں یہ بھی ارشاد فرمایا:

"الذين ان مكنّهم في الارض اقاموا الصلوة وا توا الزّكوة وامروا بالمعروف ونهوا عن المنكر ط ولله عاقبة الامور" [13-B]۔

"یہی وہ (مہاجرین) لوگ ہیں کہ اگر ہم انہیں زمین میں حکومت عطا فرمائیں تو وہ نماز قائم کریں گے، زکوۃ ادا کریں گے، نیکی کا (لوگوں کو) حکم دیں گے اور برے کاموں سے (لوگوں کو) منع کریں گے

اور اللہ ہی کی طرف تمام معاملات لوٹائے جاتے ہیں"۔

اس طرح کا کوئی مضمون جس میں حکومت عطا کرنے کی بات کی گئی ہو قرآن کریم میں انصار کے متعلق نہیں ہے۔

اس موقع پر انصار نے یہ تجویز بھی پیش کی کہ ایک امیر ہم میں سے ہو اور ایک تم (مہاجرین) میں سے جسے مہاجرین نے تسلیم نہ کیا اور کہا کہ:۔

" فنحن الامراء وانتم الوزراء"

''امیر ہم سے ہوگا اور وزیر تم میں سے لیے جائیں گے'' [14]

اس طرح بالآخر حضرت ابوبکرؓ کی بیعت خلافت عمل میں آئی ۔اس سلسلے میں شیعان علیؓ اپنا مؤقف کچھ اس انداز سے پیش کرتے ہیں۔

وصال رسولؐ کے بعد حضرت علیؓ سمیت تمام اہلبیت آپؐ کی تجہیز وتکفین میں مصروف تھے جبکہ اس دوران مہاجرین وانصار نیا خلیفہ منتخب کر کے اس کی بیعت بھی کر چکے تھے اس دوران کسی نے بھی خاندان رسالت سے مشورہ کرنے کی ضرورت محسوس نہ کی حالانکہ اُس وقت آپؐ کے چچا حضرت عباسؓ، چچا زاد بھائی اور داماد حضرت علیؓ بھی موجود تھے۔

اس دوران خاندان رسالت کے استفسار پر لوگوں نے بتایا کہ مہاجرین نے اپنے آپ کو حضور اکرمؐ کا قوم وقبیلہ قرار دے کر انصار سے بازی جیت لی ہے اس پر شیعہ حضرات کے بقول حضرت علیؓ نے فرمایا "اگر شجرہ رسول سے ہونے کی وجہ سے ان کا حق تسلیم کیا گیا ہے تو جو اس شجرہ رسول کے پھل ہیں وہ کیونکر نظر انداز کیے جا سکتے ہیں؟ اور پھل کسی بھی درخت کا بہترین حصہ ہوتا ہے۔حیرت ہے کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ جو ساتویں پشت پر اور عمر فاروقؓ جو نویں پشت پر رسول خدا سے جا کر ملتے ہیں وہ تو پیغمبر کا قوم وقبیلہ بن جائیں اور جو ان کے ابن عم اور داماد ہیں انہیں نظر انداز کر دیا جائے''۔ [15]

شیعہ علماء کے نزدیک حضور اکرمؐ اپنی زندگی میں کئی بار حضرت علیؓ کو اپنا جانشین بنانے کا عندیہ دے چکے تھے چنانچہ جب ارشاد باری تعالیٰ ہوا۔

وانذر عشیرتک الاقربین۔ [16] ''اپنے قریبی خاندان والوں کو (عذاب سے) ڈراؤ''

تو اس آیت کے نزول کے بعد آپؐ نے اپنے خاندان والوں کو دعوت پر مدعو کیا اور بقول شیعہ حضرات اس موقع پر آپؐ نے فرمایا:

هذا علی فی الدنیا و الآخرة اخی و وصیی و زیری و خلیفتی۔ [17]

''یہ علی دنیا اور آخرت میں میرا بھائی ہے میرا وصی ہے میرا وزیر ہے اور میرا خلیفہ ہے۔''

غزوہ تبوک کے موقع پر حضور اکرمؐ حضرت علیؓ کو مدینہ میں اپنا جانشین بنا کر چھوڑ گئے اور فرمایا:

اما ترضیٰ انت منی بمنزلة ھارون من موسیٰ الاانّہ لا نبیّ بعدی۔ [18]

''(اے علی) کیا تم یہ پسند نہیں کرتے کہ تم کو مجھ سے وہی نسبت ہو جو حضرت ہارونؑ کو حضرت موسیٰ سے تھی فرق صرف یہ ہے کہ میری بعد کوئی نبی نہ ہوگا''

حضور اکرمؐ نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کو امیر الحج مقرر کر کے بھیجا، پھر سورۃ البرات کے نزول کے بعد آپؐ نے اس سورت کی ابتدائی آیات مشرکین کو سنانے کے لیے حضرت علیؓ کو پیچھے روانہ کیا اور ابوبکر صدیقؓ کو بقول شیعہ علماء امارت حج سے معزول کر دیا۔جب ابوبکر صدیقؓ نے مدینہ آکر آپؐ سے اپنی معزولی کا ذکر کیا تو آپؐ نے فرمایا ''مجھے حکم خدا ہوا کہ میں خود تبلیغ کروں یا وہ آدمی کرے جو مجھ سے ہو'' اہل تشیع کی روایات کے مطابق وصال سے قبل حضور اکرم ﷺ نے حضرت علیؓ سے دریافت کیا کہ کیا تم میرے وعدوں کو پورا کرو گے؟ کیا تم میرے قرضوں کو ادا کرو گے؟ کیا تم میری میراث لو گے؟

حضرت علیؓ نے فرمایا، جی ہاں۔اس کے بعد آپؐ نے اپنی انگوٹھی، اپنا خود، قلم، ذوالفقار (تلوار)، عمامہ سحاب، رداء، چھڑی اور ابرقہ (جو اس وقت جبرائیل حضرت علیؓ کے لیے آسمان سے لائے تھے) حضرت علیؓ کو دے دیں۔نیز وہ قمیص بھی آپ کو دے دی جو پہن کر آپؐ معراج پر گئے تھے۔ [19]

مذکورہ طرز کے لاتعداد واقعات کتب شیعہ میں مذکور ہیں جن سے بقول شیعہ آپ کا استحقاق خلافت ثابت ہوتا ہے۔مشہور مؤرخ سید امیر علی کے بقول ''اگر وصال رسولؐ کے بعد حضرت علیؓ کو آپؐ کا جانشین تسلیم کر لیا جاتا تو وہ تباہ کن حالات کبھی پیدا نہ ہوتے جن سے آگے چل کر امت محمدیہ کو دوچار ہونا پڑا''۔ [20]

مختصراً یہ کہ بقول شیعہ حضرات حضرت علیؓ اپنے آپ کو ان تینوں خلفاء سے زیادہ خلافت کا حقدار سمجھتے تھے [21] ۔ان کے بقول بعض صحابہ کرامؓ کا بھی یہ خیال تھا کہ خلافت کے معاملے میں حضرت علیؓ خلفاء ثلاثہ سے زیادہ مستحق ہیں ان میں حضرت عمارؓ بن یاسرؓ حضرت ابوذر غفاریؓ، حضرت سلمان فارسیؓ، حضرت جابر بن عبداللہؓ، حضرت عباسؓ اور ان کی اولاد، حضرت ابیؓ بن کعب اور حضرت حذیفہؓ بن یمان جیسے لوگ شامل ہیں۔

دراصل شیعان علیؓ خلافت کو بھی ایک معنوی میراث سمجھتے تھے [22-A] ۔ ان کے خیال میں اگر رسول اللہ کے مال میں وراثت جاری ہوتی تو وہ یقیناً آپؐ کے قرابت داروں کو ملتی اسی اصول کے تحت خلافت بھی خاندان رسول کا حق تھا اس لیے آپ کے بعد خلافت حضرت علیؓ کو ملنی چاہیے تھی۔

مندرجہ بالا سطور میں ہم نے اہل تشیع کا مؤقف بیان کیا ہے اہلسنت کے اس موضوع پر اپنے دلائل ہیں۔ان کی تفصیل میں جانے سے اگرچہ ہم اصل موضوع سے دور چلے جائیں گے تاہم خلافت و امارت کے متعلق شیعہ اور اہل سنت کے اختلافی مؤقف میں تقابل کیلئے ہم یہاں اہل سنت کی بھی صرف ایک دلیل پیش کرتے ہیں۔ قرآن کریم کی سورۃ النور میں ہے:۔

"وعد اللّٰہ الذین امنوا منکم وعملوا الصّٰلحٰت لیستخلفنّھم فی الارض کما استخلف الّذین من قبلھم ولیمکنن لھم دینھم الّذی ارتضیٰ لھم ولیبدّ لنّھم من بعد خوفھم امناً ط یعبدوننی لا یشرکون بی شیئاً ط ومن کفر بعد ذلک فاُولٰئک ھم الفٰسقون ہ" 22-B

"اور اللہ نے ان لوگوں سے جو تم میں سے ایمان لائے ہیں اور انہوں نے نیک عمل کئے ہیں وعدہ کر لیا ہے کہ وہ ضرور بالضرور انہیں زمین میں (حضور اکرم ﷺ) کا خلیفہ بنائے گا اور وہ ضرور بالضرور اس دین کو مستحکم کرے گا جو اس نے ان کیلئے پسند کر لیا ہے اور وہ ضرور بالضرور انہیں ان کے خوف (کی حالت) کے بعد امن (والی حالت) سے بدل دے گا یہ لوگ میری عبادت کریں گے اور میرے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ ٹھرائیں گے تو جو شخص اس کے بعد (بھی) کفر (یا ناشکری) کرے گا تو ایسے ہی لوگ فاسق ہیں"۔

اس آیت کو آیت استخلاف کہا جاتا ہے۔آیت میں "منکم" کا لفظ ظاہر کر رہا ہے کہ یہاں حضور اکرم ﷺ کے اصحاب مراد ہیں بعد کے کسی زمانے کے لوگ اس آیت کا مصداق نہیں ہیں ورنہ کلمہ "منکم" کا لایا جانا (معاذ اللہ) عبث ہو گا جبکہ اللہ کا کلام ہر عیب سے پاک ہے۔یہاں اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا اللہ تعالیٰ اپنا وعدہ پورا کرنے پر قادر ہے یا نہیں؟ اگر اللہ تعالیٰ کو (معاذ اللہ) عاجز اور بے بس قرار دیا جائے تو یہ سبھی کے نزدیک کلمۂ کفر ہے۔اگر اللہ تعالیٰ اپنا وعدہ پورا کرنے پر قادر ہے تو کیا اس نے وعدہ پورا فرمایا، یا (معاذ اللہ) عہد شکنی سے کام لیا؟ اگر اللہ تعالیٰ کو (معاذ اللہ) عہد شکن قرار دیا جائے تو یہ بھی سبھی کے نزدیک کلمۂ کفر ہے پس یقیناً اللہ تعالیٰ نے اپنا وعدہ پورا فرمایا ہے۔اب اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ خلافت ارضی کا یہ وعدہ صرف حضرت علیؓ کے حق میں تھا تو خارجی اور زمینی حقائق اس کی بھرپور نفی کر رہے ہیں عملاً پہلے خلیفہ تو حضرت ابوبکر صدیقؓ ہوئے (اس طرح یہ مفروضہ ہی غلط ہے لہٰذا اس کے حق میں لائے جانے والے تمام دلائل اہل سنت کی نظر میں قطعاً کالعدم ہیں) اللہ تعالیٰ چونکہ قادر مطلق ہے اور وہ اپنے وعدے کے خلاف بھی نہیں کرتا، اس لئے یہاں اس نے کسی کی خلافت کا صرف استحقاق ہی نہیں جتایا ہے بلکہ پختہ وعدہ بھی فرمایا ہے کہ وہ خود حقدار کو اس کا حق پہنچا کر رہے گا۔جس نعمت سے سبھی کو فائدہ پہنچے تو اس کی نسبت لسانی محاورات میں پوری قوم کی طرف کر دی جاتی ہے۔مثلاً قرآن کریم میں بنی اسرائیل پر اپنے انعامات شمار کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:۔

"وجعلکم ملوکاً وّاٰتاکم مالم یؤت احداً مّن العالمین" 22-C۔

"اور اس نے تمہیں بادشاہ بنایا اور تمہیں وہ کچھ دیا تھا جو اس نے جہانوں میں سے کسی اور کو نہیں دیا"۔

دیکھیے یہاں سبھی بنی اسرائیل کو بادشاہ بنانے کا یہ مطلب نہیں ہے کہ سب اسرائیلی فرداً فرداً بادشاہ بن گئے تھے۔اس طرح آیت استخلاف کی رو سے اللہ تعالی نے ایسے اسباب پیدا فرمائے کہ خلفائے راشدین رسول خدا کے سچے جانشین ہوئے اور امت مسلمہ کیلئے ان کی خلافت دینی و دنیوی رہنمائی کا ذریعہ بنی۔آیت استخلاف میں "فی الارض" کے کلمات بتا رہے ہیں کہ یہ خلافت صرف روحانی اور معنوی ہی نہیں بلکہ یہ ارضی خلافت بھی ہے۔

آیت میں یہ بھی بتایا گیا ہے کہ خلفائے راشدینؓ وسیع وعریض حکومت کے مالک ہونے کے باوجود دنیا داراور حکمرانوں کی طرح متکبر اور ظالم وجابر نہیں ہوں گے بلکہ اللہ کی عبادت ان کا معمول رہے گی نیز وہ شرک کے قریب بھی نہ پھٹکیں گے۔

خلفائے راشدینؓ کے ذریعے امت مسلمہ کو بے شمار فوائد حاصل ہوئے،کفر مغلوب ہوا اور دین اسلام حسب وعدہ مضبوط و مستحکم ہوا۔دشمن یعنی کفار مرعوب ومغلوب ہوئے اور ان کا خوف مسلمانوں کو نہ رہا،آج دنیا میں جہاں جہاں بھی مسلمان آباد ہیں اس میں خلفائے راشدینؓ کی وسیع وعریض ارضی فتوحات اور دین اسلام کی ان کے ذریعے نشر واشاعت کو بڑا دخل ہے۔آیت کے آخر میں کہا گیا ہے کہ جولوگ اس کے بعد بھی کفر پر قائم رہیں یا مسلمان ہونے کے باوجود ناشکری سے کام لیتے ہوئے خلافت کے متعلق اللہ تعالی کے وعدہ کی معرفت سے قاصر رہیں تو وہ فاسق ہیں۔

آیت کے آخری حصے سے (معاذاللہ) خلفائے راشدینؓ مراد نہیں ہیں ورنہ ان سے خلافت ارضی کا پختہ وعدہ ہی کیوں کیا جاتا؟ اہل سنت اور بھی لاتعداد دلائل پیش کرتے ہیں ان کے بقول آیت استخلاف کو ہی لیا جائے تو اہل تشیع کے اپنے موقف پر تمام دلائل از خود کالعدم ہو جاتے ہیں۔بقول اہل سنت شیعہ حضرات جن روایات کا سہارا لیتے ہیں ان میں سے بہت سی روایات تو موضوع ہیں اور جن قرآنی آیات اور صحیح احادیث پر وہ اپنے استدلال کی بنیاد رکھتے ہیں ان کی تعبیر وتشریح میں وہ بقول اہل سنت فکری لغزش کا شکار ہیں۔

تاہم یہ حقیقت شک وشبہ سے بالاتر ہے کہ حضور اکرمؐ پیغمبر آخرالزماں تھے اس لیے آپ کا جانشین پیغمبر تو نہیں ہوسکتا تھا لہذا آپؐ کے پیروکاروں کو اپنی بصیرت پر ہی بھروسہ کرنا تھا۔اس لیے اب ضرورت اس امر کی تھی کہ آپؐ کے خلیفہ مختلف حالات میں امت کے اولین طبقے کے جوہر کو محفوظ رکھیں[23] ،اس لیے ان خلفائے راشدین کو ان مشکل مسائل کی آزمائش سے گزرنا پڑا۔یہ سب لوگ حضور اکرمؐ کے قریبی رفیق اور آپ کی زندگی میں مکہ ومدینہ میں نمایاں کردار ادا کر چکے تھے اسی لئے انہیں راشدین یعنی ہدایت یافتہ کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے۔

عربوں میں قبیلے کی سرداری موروثی نہیں بلکہ انتخابی ہوتی تھی اس لیے عام حق رائے دہی کو بروئے کار لایا جاتا تھا اور سردار قبیلہ کے انتخاب میں ہر فرد کی رائے کو پیش نظر رکھا جاتا تھا۔یہ انتخاب متوفی سردار کے خاندان کے زندہ ارکان کی بزرگی کی بناء پر ہوتا تھا یہی پرانی قبائلی رسم حضور اکرمؐ کی جانشینی میں عمل میں لائی گئی۔انہی اصولوں کے پیش نظر حضرت ابوبکر صدیقؓ اپنی بزرگی اور اثر کے سبب حضور اکرمؐ کے جانشین منتخب کر لیے گئے کیونکہ آپ کی دانائی اور اعتدال پسندی مسلّم تھی آپؐ کے انتخاب کو حضرت علیؓ اور آپؓ کے خاندان کے لوگوں نے

تسلیم کرلیا تھا۔[24] حضرت ابو بکرؓ صرف دو سال اور چھ ماہ حکومت کرنے کے بعد جمادی الثانی 13ھ / اگست 634ء میں اس جہان فانی سے رخصت ہو گئے۔

حضرت ابو بکرؓ نے اپنی وفات سے قبل حضرت عمر فاروقؓ کو اپنا جانشین نامزد کیا، لوگوں نے خلیفہ اول کی وصیت کے مطابق حضرت عمر فاروقؓ کی بیعت کرلی۔ آپ کے دور میں اسلام کو بڑا فروغ حاصل ہوا۔ آپ اخلاقیات کے تحت پابند تھے آپ عدل وانصاف کے حامی، توانا اور بلند سیرت وکردار کے مالک تھے۔ عہد فاروقی میں حیرت انگیز طور پر اسلامی سلطنت عراق، شام اور مصر تک پھیل گئی۔ اس طرح غزوہ بدر کے بیس برس بعد ہی عرب ایک وسیع سلطنت کے مالک بن گئے۔ دراصل مسلمانوں کی کامیابی وعدہ خداوندی کی تصدیق تھی یعنی صراط مستقیم پر چلنے والا معاشرہ ہی ہمیشہ خوشحال اور دنیا میں عزت وتوقیر حاصل کرتا ہے۔[25]

چنانچہ خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق کو 23ھ / 643ء کے اواخر میں ایک سازش کے تحت قتل کردیا گیا اس سے عالم اسلام کو ایسا ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا جس کی تلافی بعد میں ممکن نہ ہوئی اور نہ ہی آپؓ کے بعد مسلمانوں کو آپ کا صحیح نعم البدل میسر آسکا۔ حضرت عمر فاروق نے وفات سے قبل کسی کو اپنا جانشین مقرر نہ کیا بلکہ چھ معززترین اشخاص کی ایک کمیٹی بنادی تاکہ وہ آئندہ کے لیے کسی کو اپنا خلیفہ منتخب کرلیں لیکن ساتھ ہی یہ تنبیہہ بھی کردی کہ تین دن کے اندر یہ کسی خلیفہ کو منتخب کرلیں، اگر اس کمیٹی کی اکثریت کسی ایک نام پر متفق ہو جائے تو اختلاف پر ڈٹے رہنے والے کو موت کے گھاٹ اتار دیا جائے، اگر تین آدمی کسی ایک کو خلیفہ منتخب کرلیں اور دوسرے تین کسی دوسرے کو خلیفہ بنالیں تو جس طرف حضرت عبدالرحمٰنؓ بن عوف ہوں گے اُن کی رائے کو فوقیت دی جائے[26]۔ اگر حضرت عمر فاروقؓ بھی حضرت ابو بکر صدیقؓ کی طرح کسی کو اپنا جانشین نامزد کردیتے تو ایک خیال یہ بھی ہے کہ امت مسلمہ کے لیے زیادہ موزوں ہوتا، مستقبل کے حالات درست ہو جاتے نیز عالم اسلام ایک بہت بڑی خونریزی سے بچ جاتا، تاہم آپؓ نے سنت رسولؐ پر عمل کرتے ہوئے اس مسئلے کو امت کی صوابدید پر چھوڑ دیا تاکہ وہ جسے چاہیں اپنا خلیفہ منتخب کرلیں۔ چنانچہ حضرت عثمان غنیؓ کے انتخاب سے مخالفین کے خیال میں امویوں کو کھل کھیلنے کا موقع مل گیا کیونکہ اس سے پہلے امویوں کو وہ عزت وتکریم حاصل نہ تھی جو اب حاصل ہوگئی یہی وجہ تھی کہ عہد صدیقیؓ میں ابو سفیانؓ کو اپنے نظرانداز کئے جانے کا بڑا احساس ہوا، انہوں نے حضرت ابو بکرؓ سے کہا کہ ہم معززین قریش اور سردار ہیں۔ لیکن ہمیں کسی بھی انتظامی عہدے پر تعینات نہیں کیا جاتا، اس کے جواب میں خلیفہ اول نے فرمایا "تم بھی اپنے دیگر مسلمان بھائیوں کی طرح جہاد میں کارنامے دکھاؤ"[27] اس کے بعد ہی حضرت ابو سفیانؓ اور یزید بن ابو سفیانؓ اسلامی معرکوں میں شرکت کرنے لگے۔

حضرت عثمان غنیؓ بذات خود بڑے شریف النفس اور فرشتہ سیرت انسان تھے لیکن نہایت نرم خو ہونے کی وجہ سے سازشی عناصر کی سازشوں کو برداشت کرتے رہے یہی لوگ بعد میں خلیفہ کی شہادت کا باعث بنے[28]۔ شہادت عثمانؓ سے قبل حضرت علیؓ نے بلوائیوں کو سمجھانے بجھانے کی بڑی کوشش کی حتی کہ آپؓ کی حفاظت کے لیے اپنے بیٹوں (حضرت حسنؓ اور حضرت حسینؓ) کو متعین کیا لیکن یہ ساری تدابیر ناکام رہیں اور خلیفہ وقت کو بلوائیوں نے بڑی بے دردی سے شہید کردیا اس وقت ان کی حکومت کو تقریباً بارہ برس گزر چکے

تھے۔[29] شہادت عثمان کے بعد اہل مدینہ کی خواہش اور اصرار پر حضرت علیؓ خلیفہ بن گئے اور آپؓ کی بیعت مسجد نبوی میں ہوئی، آپؓ خلفاء ثلاثہ کے عہد میں مجلس شوریٰ کے ممتاز رکن اور اہم عہدوں پر فائز رہے، تینوں خلفاءآپؓ پر بڑا اعتماد کرتے تھے یہی وجہ تھی کہ جب حضرت عمر فاروقؓ بیت المقدس گئے تو آپؓ نے انہیں اپنا جانشین بنایا۔[30] نیز حضرت عمر فاروقؓ کے عہد میں حضرت علیؓ کے مشوروں سے درج ذیل امور سرانجام پائے۔

۱۔ عراق وخراسان کی پیائش کے بعد نئے سرے سے نظام مالگزاری کو نافذ کیا گیا۔

۲۔ کسانوں پر ٹیکس کا بوجھ کم کرنے کے لیے قوانین وضع کیے گئے۔

۳۔ زمینوں کو مقامی لوگوں کے ہی قبضہ میں رہنے دیا گیا تا کہ زمینوں کی آبادکاری اور کاشتکاروں کی معاشی حالت مستحکم رہے۔

۴۔ فتح عراق کے بعد اسلامی افواج کی خواہش تھی کہ ایرانی شاہی جاگیروں، آتش کدوں اوران کے پجاریوں کی جائیدادوں کو مال غنیمت کے طور پر ان (افواج) میں تقسیم کردیا جائے لیکن خلیفہ ثانی نے حضرت علیؓ کے مشورے کے مطابق ان املاک کو ریاستی اراضی میں بدل دیا، البتہ ان سے حاصل شدہ آمدنی کو آبادکاروں میں تقسیم کردیا جاتا تھا۔[31]

حضرت علیؓ نے خلیفہ منتخب ہونے کے بعد ان عاملوں اور گورنروں کو معزول کردیا جن کے متعلق عہد عثمانؓ میں شکایات موصول ہو چکی تھیں اس موقع پر اکثر گورنروں نے آپ کے حکم کی تعمیل کی لیکن حضرت امیر معاویہؓ قصاص عثمانؓ کے مطالبے کے لیے آپ کی مخالفت پر اتر آئے اس دوران حضرت طلحہؓ اور حضرت زبیرؓ بھی قصاص عثمانؓ کے لیے حضرت عائشہؓ کے گرد جمع ہو گئے جس کے نتیجے میں جنگ جمل کا حادثہ رونما ہوا[32] جنگ جمل کے بعد حضرت علیؓ شام کی طرف متوجہ ہوئے تا کہ امت مسلمہ ایک مرکز پر جمع ہو سکے اور خلافت راشدہ کے تقاضے پورے ہوسکیں، صفین کے مقام پر حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ کے درمیان فریقین میں موجود شرپسند لوگوں کے اشتعال پیدا کرنے سے خونریز جنگ ہوئی۔کہا جاتا ہے کہ شامیوں نے اپنی شکست کو دیکھتے ہوئے حضرت عمروؓ بن العاص کے مشورے سے قرآن کو نیزوں پر بلند کیا، اس کے بعد فریقین میں جنگ بندی ہو گئی اور اس مسئلے کے حل کے لیے حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ اور حضرت عمروؓ بن العاص پر مشتمل ایک کمیٹی بنا دی گئی۔ دراصل یہ جنگ بندی اور ثالثی کا فیصلہ بعد میں حضرت علیؓ کے لیے مشکلات کا باعث بنا۔شامیوں نے حضرت علیؓ کی خلافت تسلیم کرنے سے انکار کردیا اور حضرت امیر معاویہؓ کو اپنا مستقل امیر تسلیم کرلیا نیز حضرت حسنؓ سے صلح سے قبل حضرت امیر معاویہؓ نے کبھی بھی خلافت کا دعویٰ نہ کیا تھا۔[33] حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ کے مابین نزاع کو ختم کرنے کے لیے حکمین کے تقرر کے بعد حضرت علیؓ کی فوج کا ایک حصہ آپ سے الگ ہو گیا حالانکہ یہی لوگ اس سے پہلے ثالثی قبول کرنے کے حق میں تھے اور اب یہ لوگ نہ صرف آپ کے خلاف ہو گئے بلکہ انہوں نے کھلم کھلا آپؓ کے خلاف بغاوت کردی، اس بغاوت میں شامل ہونے والے لوگ خارجی کہلائے، انہی میں سے ایک شخص عبدالرحمن بن ملجم نے ہی آپ کو 21 رمضان 40ھ /29 جنوری 661ء کو کوفہ کی جامع مسجد میں دوران نماز شہید کردیا۔[34]

حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد عراقیوں کے مشورے سے سیدنا حسنؓ کو خلیفہ بنادیا گیا، ابھی آپؓ نے ملکی انتظام وانصرام

سنبھالا بھی نہ تھا کہ حضرت امیر معاویہؓ نے عراق پر چڑھائی کر دی، اس دوران آپ کے سپہ سالار کی شکست اور موت کی جھوٹی خبر نے مدائن میں موجود آپ کی ہی فوج نے بغاوت کر دی اور آپؓ کو زخمی کر کے خیمے کو لوٹ لیا[35]۔ان حالات کو دیکھتے ہوئے آپؓ کوفہ لوٹ آئے۔ وقت کی نزاکت کو محسوس کرتے ہوئے آپؓ نے جلد ہی یہ فیصلہ کر لیا کہ آپؓ حضرت امیر معاویہؓ کے حق میں دستبردار ہو جائیں گے اس کے بعد آپؓ امیر معاویہؓ سے معاہدہ کر کے اپنے اہل خانہ کے ہمراہ مدینہ آ گئے یہاں آئے ہوئے ابھی تھوڑا عرصہ ہی گزرا تھا کہ مبینہ طور پر آپ کو آپ کی بیوی جعدہ بنت اشعث بن قیس نے کھانے میں زہر دے دیا[36]۔چنانچہ سیدنا حسنؓ کی شہادت کے بعد حضرت امیر معایہؓ بلا شرکت غیرے مسلمانوں کے حقیقی حکمران بن گئے۔سیدنا حسنؓ کی رحلت کے بعد حضرت امیر معاویہؓ نے گورنر بصرہ مغیرہؓ بن شعبہ کی ایماء پر اپنے بیٹے یزید بن معاویہ کو اپنا جانشین بنانے کا فیصلہ کیا۔اس سلسلے میں عراق وخراسان میں زیاد بن ابی سفیانؓ نے بڑا اہم کردار ادا کیا۔عراق وخراسان میں بیعت یزید کے بعد شام میں یزید کی ولی عہدی کوئی بڑا مسئلہ نہ تھا۔کیونکہ یہاں کے لوگ تو پہلے ہی حضرت امیر معاویہؓ کے بڑے وفرماں بردار تھے شام میں یزید کی ولی عہدی کی بیعت کے بعد حضرت امیر معاویہ نے حجاز کا رخ کیا کیونکہ یہاں پر سیدنا حسینؓ، حضرت عبداللہ بن زبیرؓ، حضرت عبداللہ بن عمرؓ، حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر جیسی بزرگ ہستیاں موجود تھیں ان لوگوں نے حضرت امیر معاویہؓ کی طرف سے بیعت یزید کو قبول کرنے سے صاف انکار کر دیا۔ان کی دیکھا دیکھی اہل حجاز نے بھی یزید کی بیعت سے پہلو تہی اختیار کی۔اہل حجاز کے رویہ سے مایوس ہو کر حضرت امیر معاویہؓ نے شام کا رخ کیا، جہاں انہوں نے 61ھ /680ء میں وفات پائی[37]۔

حضرت امیر معاویہؓ کی وفات کے بعد یزید وصیت کے مطابق خلیفہ بن گیا، یزید کے خلیفہ بننے کے بعد کوفیوں نے سیدنا حسینؓ کو کوفہ آنے اور یزید سے نجات دلانے کے لیے خطوط کا لامتناہی سلسلہ شروع کیا ان خطوط کو دیکھتے ہوئے سیدنا حسینؓ نے کوفہ جانے کا فیصلہ کر لیا۔اس دوران بہت سے لوگوں نے کوفیوں کی بے وفائی کو دیکھتے ہوئے آپ کو اس سفر سے روکنے کی بارہا کوشش کی لیکن آپؓ اپنے فیصلے کو بدلنے پر آمادہ نہ ہوئے۔آپؓ کے قافلے میں مردوں کے علاوہ عورتوں اور بچوں کی اچھی خاصی تعداد بھی موجود تھی۔آپ صحرائے عرب کو عبور کر کے دریائے فرات کے کنارے مقام کربلا میں خیمہ زن ہوئے اس دوران اموی گورنر عبیداللہ بن زیاد کوفہ والوں کو ڈرا دھمکا کر سیدنا حسینؓ سے اپنی حمایت واپس لینے پر آمادہ کر چکا تھا[38] یہاں پہنچنے پر ابن زیاد کی فوج نے حسینی لشکر پر دریائے فرات کا پانی بند کر دیا اور آپ کے قافلے کو گھیرے میں لے لیا، اس دوران کوفیوں کی بے وفائی کھل کر سامنے آ چکی تھی ان حالات کو دیکھتے ہوئے سیدنا حسینؓ نے یزیدی لشکر کو تین تجاویز پیش کیں۔

1۔ مجھے مدینہ واپس جانے دیا جائے۔

2۔ مجھے کسی سرحدی مقام پر جانے کی اجازت دی جائے۔

3۔ مجھے یزید کے پاس بحفاظت پہنچا دیا جائے تاکہ میں اس کے ہاتھ میں اپنا ہاتھ دوں[38-A]۔

تاہم ابن زیاد نے سانحہ کربلا کے ایک اہم کردار شمر ذی الجوشن کے مشورے سے کسی بھی شرط کو ماننے سے انکار کر دیا اس کے بعد

آپؓ کے گرد گھیرا تنگ کر کے آپؓ پر حملہ کر دیا گیا اور دشمن کے تیر اندازوں نے ایک ایک کر کے مدافعین کو ختم کرنا شروع کر دیا اور اب مقابلے میں صرف نواسہ رسول ﷺ ہی رہ گئے۔ دشمنوں نے چاروں طرف سے تلواروں کے ساتھ آپ پر حملہ کر کے آپ کو زخمی کر دیا زخموں سے چور آپ زمین پر گر پڑے اس دوران سنان بن انس نخعی نے آگے بڑھ کر آپؓ کا سر مبارک جسم سے الگ کر دیا۔[39] اس کے بعد آپ کا جسم مبارک گھوڑوں کی ٹاپوں سے روندا گیا۔ اس خونی معرکے میں صرف ایک بچہ علی زین العابدین بیمار ہونے کی وجہ سے بچ سکا اس کے بعد شامیوں نے محبان اہلبیت کو چن چن کر قتل کیا۔[40] سانحہ کربلا کے بعد خاندان سادات کی خواتین کو شہدائے کربلا کے سروں سمیت دمشق بھیج دیا گیا۔ یزید نے بغاوت کے ڈر سے اس قافلے کو دمشق پہنچتے ہی مدینہ روانہ کرنے کا انتظام کیا تا کہ اسے مزید کسی خطرے سے دوچار نہ ہونا پڑے۔ اس واقعہ کے بعد حجاز کی سیاسی فضا یزید کے خلاف ہو گئی اور اہل مدینہ نے اشتعال میں آ کر اموی گورنر عثمان بن محمد بن ابی سفیان کو مدینہ سے نکال دیا اور یزید کی برطرفی کا مطالبہ کرتے ہوئے اس کے خلاف بغاوت کر دی، اس مطالبے میں جب شدت آ گئی تو یزید نے اہل مدینہ کی سرکوبی کے لیے مسلم بن عقبہ کی سربراہی میں ایک لشکر روانہ کیا۔ حرہ کے مقام پر فریقین میں گھمسان کی لڑائی ہوئی اس لڑائی میں اہل مدینہ کو شکست سے دوچار ہونا پڑا۔ فتح کے بعد شامیوں نے مدینۃ النبی ﷺ میں لوٹ مار کی اہل مدینہ کی بربادی کے بعد شامی فوجوں نے مکہ کا رخ کیا شامی فوج کی سنگباری سے بیت اللہ کی عمارت کو بھی نقصان پہنچا۔ مکہ کے محاصرے کے دوران ہی یزید کا 64ھ/683ء میں انتقال ہو گیا جس کی وجہ سے شامیوں کو اپنا مشن ادھورا چھوڑ کر دمشق جانا پڑا۔[41]

امویوں نے صرف اسی پر ہی اکتفا نہ کیا بلکہ شیعوں کی بیخ کنی کے لیے جاسوسی کا ایسا نظام قائم کیا جس سے انہیں پکڑنے میں آسانی رہے حضرت امیر معاویہؓ نے اپنے تمام گورنروں کو یہ حکم دے رکھا تھا کہ شیعان علیؓ اور اہلبیت میں سے کسی کی شہادت قبول نہ کی جائے نیز جن لوگوں کے بارے میں تمہیں شک ہو کہ یہ سیاسی طور پر حضرت علیؓ اور اہل بیت کے حامی اور ان سے محبت کرتے ہیں ان کا نام دیوان[42] سے کاٹ دیا جائے اور ان کا وظیفہ بند کر دیا جائے۔[43]

زیاد بن سمیہ جو کسی زمانے میں حضرت علیؓ کا ہمنوا تھا دنیاوی جاہ و حشمت کے لالچ میں انہیں چھوڑ کر حضرت امیر معاویہؓ کا دم بھرنے لگا یہ شخص تو بے وفا تھا ہی لیکن اس کے بیٹے عبید اللہ بن زیاد نے رہی سہی کسر بھی پوری کر دی کیونکہ یہی شخص سانحہ کربلا کا اصل ذمہ دار تھا۔[44]

### اہل تشیع کے عقائد:۔

اہل تشیع کے نزدیک اسلام چند عقائد و اعمال کا مجموعہ ہے جس کے اساسی عقائد کو اصول اور بنیادی اعمال کو ارکان اسلام کہا جاتا ہے یہ لوگ اصول کو تقلیداً مان لینا کافی نہیں سمجھتے بلکہ عقل کی رہنمائی سے ان کی صحت کا علم و یقین حاصل کرنا ضروری سمجھتے ہیں ان کے عقائد درج ذیل ہیں۔

1۔ توحید۔

2۔ عدل۔

3۔ نبوت۔

4۔ معاد۔

5۔ امامت۔

1۔توحید:۔

یعنی اللہ تعالٰی وحدہ لاشریک ہے وہ اپنی ذات میں یگانہ ہے اس کی ذات وصفات میں دوئی کا کوئی دخل نہیں اس کی صفات بھی ذات ہی ہیں کیونکہ وہ یکتا ہے۔خدا کی صفات دو قسم کی ہیں ایک ایجابی یعنی جن کا اثبات کیا جاتا ہے اور دوسری سلبی یعنی جن کی نفی کی جاتی ہے۔

ایجابی صفات یہ ہیں کہ مثلاً خدا علیم ہے قدیر ہے اور سمیع وبصیر ہے وغیرہ اور سلبی سفات یہ ہیں کہ مثلاً خدا کسی چیز سے مرکب نہیں اسے دیکھا نہیں جا سکتا اس کا کوئی زمان ومکان نہیں، اس کا کوئی شریک نہیں۔[45]

یہ بات مسلمہ عقلی اصولوں پر مبنی ہے کہ ہر چیز کو اس نے مناسب جگہ دی ہے اور ہر فعل کا وقت متعین ہے۔ کائنات کا راز تخلیق کا مبداء، ہر مخلوق کی ابتداء وانتہا، یہ تمام چیزیں اس طرح مقرر کر دی گئی ہیں کہ کوئی فرد کائنات کے نظام کو اتفاقات وحادثات کا نتیجہ قرار نہیں دے سکتا، لہذا یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ واجب الوجود کو مخلوق کا علم ہے اور خدا کی جو صفات تخلیق میں نمایاں ہوئیں وہ ذات باری تعالٰی کی طرح دائمی ہیں۔[46]

شیعہ حضرات اللہ کے لیے ترکیب وتجسیم اور حلول واتحاد کو جائز نہیں سمجھتے، نہ اس کے لیے مکان وسمت تجویز کرتے ہیں[47] اور نہ ہی اسے قابل رویت سمجھتے ہیں نہ دنیا میں اور نہ ہی آخرت میں، کیونکہ اسکی ذات کا تقاضا ہی یہ ہے کہ وہ دکھائی نہ دے اور نا قابل رویت ذات محل ومقام اور جہت وسمت سے بالاتر ہوتی ہے ایسا نہیں کہ اسے دنیا میں نا قابل رویت تصور کیا جائے اور آخرت میں قابل دیدار قرار دے دیا جائے ان کی دلیل یہ ہے کہ دیکھنے میں وہی چیز نظر آتی ہے جو کسی سمت میں واقع ہو اور رنگ وشکل اور جسم رکھتی ہو[48] اور خداوند عالم کی ذات، مکان، جہت، اعضا وجوارح اور تمام لوازم جسم سے پاک ہے[49] باالفاظ دیگر شیعہ حضرات دنیا وآخرت میں اللہ تعالٰی کے دیدار کے قائل نہیں کیونکہ ان کے نزدیک قابل دیدار ہمیشہ وہ چیز ہوتی ہے جو کسی خاص جگہ اپنا وجود رکھتی ہو جبکہ اللہ تعالٰی کی ذات ان چیزوں سے بے نیاز ہے۔

بقول شیعہ حضرت علیؓ سے جب توحید کے بارے میں سوال کیا گیا تو آپؓ نے فرمایا۔

التوحید ان لا تتو همه[50] ۔ ’’توحید یہ ہے کہ تو اسے اپنے وہم وتصور کا پابند نہ بنائے‘‘

اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو جسم وصورت اور مکان وزمان کے حدود سے بالاتر سمجھتے ہوئے اپنے اوہام وظنون کا پابند نہ بنایا جائے کیونکہ جسے اوہام وظنون کا پابند بنایا جائے گا وہ خدا نہیں ہوگا بلکہ وہ انسانی ذہن کی پیداوار ہوگا اور اس حقیقت سے بھی انکار نہیں کیا جاسکتا کہ قوتیں ہمیشہ دیکھی بھالی ہوئی چیزوں تک ہی محدود رہتی ہیں لہذا انسان جتنا خود ساختہ مثالوں اور قوت واہمہ کی خیال آرائیوں سے اسے سمجھنے کی کوشش کرے گا اتنا ہی حقیقت سے دور ہوتا چلا جائے گا۔

چنانچہ بقول شیعہ امام باقر کا ارشاد ہے۔

"جب بھی تم اسے اپنے تصور و وہم کا پابند بناؤ گے وہ خدا نہیں رہے گا بلکہ تمہاری طرح کی مخلوق اور تمہاری ہی طرف پلٹنے والی کوئی چیز ہو جائے گا۔"[51]

2۔عدل:۔

اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نہ تو کسی پر ظلم کرتا ہے اور نہ اُس سے کسی قبیح فعل، عبث یا شر کا ارتکاب ہوتا ہے بلکہ اسکا ہر فعل، حکمت ومصلحت پر مبنی صحیح ودرست مقصد کا حامل ہوتا ہے قرآن کریم میں بھی اللہ تعالیٰ کے عدل کا ذکر مثبت انداز میں ہوا ہے جیسے۔

**وتمت کلمت ربک صدقا و عدلاً ۔**[52]

"تمھارے پروردگار کی بات سچائی اور عدل کے لحاظ سے کامل ہے"

اور بعض اوقات اللہ تعالیٰ کے عدل کا ذکر سلبی انداز میں یوں ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ کسی پر ظلم نہیں کرتا۔

**ان اللہ لایظلم مثقال ذرۃ.**[53] "اللہ تعالیٰ لوگوں پر ذرہ برابر بھی ظلم نہیں کرتا"

اہل تشیع میں عدل الٰہی کے عقیدے کا مطلب یہ ہے کہ خدا عادل ہے اس نے دنیا کی تمام ایسی چیزوں کو جو وجود رکھتی ہیں درجہ کمال حاصل کرنے میں ایسے طریقہ کار پر لگا دیا ہے کہ ہر چیز ٹھیک ٹھیک اپنی جگہ پر قائم رہے، نظم کائنات کی روشنی میں ہر چیز اپنی جگہ عیب سے پاک ہے خدا نے ہی دنیا پیدا کی ہے اور یہ درجہ کمال تک بڑھتی چلی جا رہی ہے اس میں آج تک انحراف نہیں ہوا' نہ آخرت کی زندگی میں کسی سے ناانصافی ہوگی اور نہ ہی کسی پر ظلم ہوگا غرض اسی اصول عدل کے مطابق اللہ تعالیٰ ہر شخص کے اعمال کا جائزہ لے گا جن لوگوں نے عین مذہب کے مطابق زندگی بسر کی ہوگی آئندہ زندگی میں وہ اسے جزائے خیر دے گا اسے روحانی فوائد اور روحانی خوشیاں حاصل ہوں گی اور یہ لوگ دائمی شادمانی میں رہیں گے لیکن جن لوگوں نے اہواء واغراض کی پیروی کی ہوگی وہ دائمی سزا پائیں گے روحانی اور ذہنی تکلیف اٹھائیں گے اور اپنے اعمال کا تلخ ذائقہ چکھیں گے۔[54] اس عقیدے سے جہاں اشیاء کے حسن وقبح جیسے امور وابستہ ہیں وہاں اس امر کی نشاندہی بھی کی گئی ہے کہ ان کو پرکھنے کا واحد معیار عقل ہے کیونکہ انسان سے اگر اچھے افعال سرزد ہوتے ہیں تو عقل انہیں اچھا کہتی ہے اور اگر وہ برے افعال کو سرانجام دیتا ہے تو عقل انہیں برا سمجھتی ہے اور بعض افعال ایسے بھی ہوتے ہیں جنہیں عقل اچھا یا برا سمجھنے سے قاصر ہوتی ہے تاہم پھر بھی واقعے کے لحاظ سے اس میں اچھائی یا برائی ضرور ہوتی ہے اور شرعی احکام میں اسی اچھائی یا برائی کا لحاظ ہوتا ہے اس طرح جس چیز میں اچھائی ہوتی ہے

شریعت اس کے کرنے کا حکم دیتی ہے اور جس چیز میں برائی ہوتی ہے شریعت اس سے اجتناب کرنے پر زور دیتی ہے شریعت میں ایسا نہیں ہے کہ مصلحت وحکمت کے بغیر جس چیز کا چاہا حکم دے دیا اور جس چیز سے چاہا منع کر دیا۔[55]

3۔نبوت:۔

اہل تشیع کے نزدیک اللہ تعالی نے لوگوں کی رشد وہدایت کے لیے مخلوق میں ایسے لوگوں کو منتخب کیا ہے جو اس کا پیغام اس کے بندوں تک پہنچاتے ہیں اور یہی لوگ انبیا ءکہلاتے ہیں ان لوگوں کو حکمت دیکر دنیا میں مبعوث کیا گیا ہے تا کہ یہ لوگوں کو آداب زندگی سکھائیں نیز اللہ تعالی اپنی حکمت کے ذریعے ہر وقت ان کی مدد کرتا رہتا ہے پھر اللہ تعالی نے ان انبیاء ورسل کو دلائل ومعجزات کے ساتھ دنیا میں مبعوث کیا تا کہ لوگ ان معجزات کو دیکھ کر ان رسولوں کی بعثت پر یقین کر لیں کیونکہ ان کے پاس اللہ کا دیا ہوا علم ہوتا ہے جو ان کے صدق مقال اور عدالت کو ثابت کرتا ہے حضرت علیؓ اپنے خطبے میں فرماتے ہیں:

''اللہ تعالی نے اپنی مخلوق میں انبیاء ورسل کو بشیر ونذیر اس لیے بنا کر بھیجا تا کہ جو لوگ ہلاک ہوں وہ دلیل کے ساتھ ہلاک ہوں اور جو زندہ رہیں وہ دلیل کے ساتھ زندہ رہیں اور ان کا کام لوگوں کو خدا کی ربوبیت یا اس کی وحدانیت والوہیت سے آگاہ کرنا ہے''اسی خطبہ میں آگے چل کر حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالی نے نبیوں کو اس لیے مبعوث کیا تا کہ اللہ تعالی پر لوگوں کی یہ حجت نہ رہے اور لوگ یہ نہ کہیں کہ ہمارے پاس تو کوئی بشیر ونذیر نہیں آیا بلکہ لوگوں پر ہی اللہ کی حجت ثابت رہے۔پھر آپ نے فرمایا:

''کیا تم نے اللہ کا یہ قول نہیں سنا جو اس نے جہنم کے داروغہ کی اہل جہنم سے گفتگو کے متعلق بیان فرمایا ہے کہ وہ اہل جہنم سے پوچھیں گے کہ کیا تمھارے پاس کوئی ڈرانے والا نہیں آیا تھا؟''تو اہل جہنم جواب دیں گے کہ''ہاں ڈرانے والا ضرور آیا تھا مگر ہم لوگوں نے اس کی تکذیب کی،اور کہا کہ کوئی حکم واحکام وغیرہ اللہ نے تم پر نازل نہیں کیا بلکہ تم خود ہی سب سے بڑی گمراہی میں مبتلا ہو''[56] اور اللہ نے حضور ﷺ کو گواہی دینے والے'خوشخبری سنانے والے اور ڈرانے والے کی حیثیت سے مبعوث کیا''۔[57]

امام جعفر صادق کا قول ہے کہ

''انبیاء کی بعثت کا مقصد لوگوں کو خدا کی طرف دعوت دینا اور کفر سے باز رکھنا ہے''۔[58]

ایک اور موقع پر حضرت علیؓ نے بعثت نبوی کی وضاحت کچھ اس انداز میں کی ہے۔

''اللہ تعالی نے حضور اکرمؐ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے تا کہ اس کے بندوں کو محکم وواضح قرآن کے ذریعے سے بتوں کی پرستش سے خدا کی طرف اور شیطان کی اطاعت سے اللہ تعالی کی طرف نکال لائیں نیز اس کے بندے اپنے پروردگار سے جاہل وبے خبر رہنے کے بعد اسے جان لیں،ہٹ دھرمی اور انکار کی بجائے اللہ تعالی کے وجود کا یقین اور اقرار کر لیں''۔[59]

شیعہ عقیدہ کی رو سے حضرت ابراہیمؑ حضرت موسیٰؑ حضرت عیسیٰؑ اور تمام دوسرے انبیاءؑ معصوم تھے حضور اکرمؐ بھی معصوم تھے اگر چہ ان کے آباء معصوم نہ تھے تاہم وہ خدا کے عبادت گزار پاکباز اور شریف النفس انسان تھے پیغمبر آخر الزماں نے جو کچھ فرمایا اور جو کچھ کیا وہ

حکم خداوندی کے عین مطابق تھا اور یہ سب ان پر الہام ہوتا تھا ارشاد باری تعالی ہے۔

و ما ینطق عن الھوی ہ ان ھو الا وحی یوحی ہ[60]

''وہ (رسول) اپنی خواہش سے نہیں بولتا صرف وہی بولتا ہے جو اس کی طرف وحی کی جاتی ہے''۔

شیعہ عقیدے کی رو سے عذاب خدا سے بچنے کے لیے لوگوں کو انبیاء اور ائمہ کی احتیاج ہے بقول شیعہ حضرت علیؑ کا ارشاد ہے کہ

''جب تک کوئی نبی یا امام زمین پر موجود ہوتا ہے اللہ زمین سے عذاب کو اٹھائے رکھتا ہے''[61]

ارشاد باری تعالی ہے

و ما کان اللہ لیعذبھم وانت فیھم .[62]

''اور اللہ ایسا نہ تھا کہ جب تک تو ان میں موجود تھا تو وہ انہیں عذاب دیتا۔''

تمام انبیاء کے ساتھ اللہ کا یہ دستور رہا ہے کہ جس بستی میں وہ موجود ہوں اس پر اس وقت تک عذاب نازل نہیں فرماتا جب تک کہ وہ اپنے انبیاء کو وہاں سے نکال نہ لے جیسا کہ حضرت ہودؑ حضرت صالحؑ اور حضرت لوطؑ کے معاملے میں مشاہدہ ہوا کیونکہ جب تک یہ انبیاء اپنی اپنی بستیوں میں رہے عذاب نہیں آیا، جب یہ حضرات وہاں سے نکال لیے گئے تو اس وقت ان پر عذاب نازل ہوا۔[63]

4۔معاد:۔

جس کے معنی لوٹ کر جانے کی جگہ، واپس جانے کا مقام، آخرت، قیامت اور حشر کے ہیں شیعہ حضرات حشر ونشر، میزان، اعراف[64]، دوزخ، بہشت اور اس سلسلے کی جو چیزیں قرآن وحدیث سے ثابت ہیں ان پر ایمان لانا ضروری سمجھتے ہیں[65] حضرت علیؑ نے دنیا وآخرت کی تعریف کچھ اس انداز سے کی ہے۔

''دنیا کو اس لیے دنیا کہا جاتا ہے کیونکہ یہ سب چیزوں سے زیادہ پست ہے اور آخرت کو آخرت اس لیے کہا جاتا ہے کیونکہ اس میں جزا وسزا ملتی ہے''[66]

اہل تشیع یہ بھی عقیدہ رکھتے ہیں کہ مرنے کے بعد نشاۃ ثانیہ کا ایک دن مقرر ہے جس میں اللہ تعالی تمام مخلوق کو اس کی روح اور جسم کے ساتھ مرنے کے بعد عالم حقیقی میں دوبارہ زندہ کرے گا۔وہاں ہر شخص کے اعمال تولے جائیں گے اور پھر ہر ایک کو اس کے مطابق جزا وسزا دی جائے گی[67] اس سے مراد یہ ہے کہ انسان اس دنیا میں جو فصل کاشت کرتا ہے۔عالم عقبیٰ میں وہی فصل اسے کاٹنا پڑتی ہے امیر المؤمنین حضرت علیؑ کا قول ہے۔

''دنیا تمہارے قیام کے لیے نہیں بنائی گئی بلکہ یہ تو گزرگاہ ہے تاکہ تم مستقل قیام کے لیے زادِ راہ اکٹھا کرسکو اور اس دنیا سے چل نکلنے کے لیے آمادہ رہو اور کوچ کرنے کے لیے اپنی سواریوں کو قریب کرلو تاکہ وقت آنے پر با آسانی اس پر سوار ہوسکو''[68]

اس سے مراد یہ ہے کہ جو شخص آسمانی احکام کی پیروی کرتا ہے اس کے لیے آنے والی دنیا میں بہشت کے دروازے کھلے ہوں گے

اور اگر وہ ان فرائض سے بے پرواہی برتے گا اور مذہبی احکام سے سرتابی کرے گا تو اللہ تعالیٰ اسے دوزخ میں دائمی عذاب سے دوچار کرے گا لیکن ان حالات میں انسان کے بچنے کی صرف ایک ہی صورت ہوگی اور وہ یہ کہ اس موقع پر حضور اکرم ﷺ، ائمہ اسلام اور صلحائے امت کی سفارش سے اس کی بخشش ہو سکے گی۔ [69] امیر المومنین حضرت علیؓ کا فرمان ہے۔

''جو فرماں بردار ہوں گے اللہ انہیں جزا دے گا اور وہ اس کی جوارِ رحمت میں رہیں گے اور وہ انہیں ہمیشہ کے لیے اپنے گھر میں ٹھہرائے گا جہاں انہیں دوبارہ کہیں اور نہ جانا پڑے گا اس دوران نہ ہی انہیں ہر لمحے خوف ستائے گا نہ ان پر بیماریاں آئیں گی نہ انہیں خطرات درپیش ہوں گے ان کے برعکس وہ لوگ جنہوں نے نافرمانی کی ہوگی انہیں آگ میں جھونک دیا جائے گا اور وہ اسی آگ میں ہوں گے جس کی تپش بڑی سخت ہوگی اس میں تیز شرارے، بھڑکنے کی آوازیں، اٹھتی ہوئی لپٹیں اور ہولناک چیخیں ہوں گی اس میں داخل ہونے والے نہ نکل سکیں گے اور نہ ہی ان کے قیدیوں کو فدیہ دے کر چھڑایا جا سکے گا نہ ان کی بیڑیاں ٹوٹ سکیں گی، اس میں گرنے والوں کی نہ کوئی مقررہ مدت ہوگی کہ وہ مٹ مٹا جائیں یا مدت پوری ہونے پر انہیں چھوڑ دیا جائے گا'' [70]۔

**شیعان علیؓ کے امامت سے متعلق تصورونظریات:۔**

شیعان علیؓ کے نزدیک امام کا تقرر خدا کی طرف سے رسول اللہ ﷺ کے ذریعے ہوتا ہے اس میں جمہور کی رائے کا دخل نہیں ہے، ان کے ہاں امامت جیسے اہم مسئلے کو عوام کی صوابدید پر چھوڑ دینا افتراق وانتشار کو دعوت دینے کے مترادف ہے [71] اہل تشیع نبیؐ کے لیے یہ جائز نہیں سمجھتے کہ وہ امام مقرر کئے بغیر دنیا سے رخصت ہو جائے، اس لیے نبیؐ کا یہ فریضہ ہے کہ وہ امامت کے لیے ایک امام مقرر کر جائے [72] اس اصول کے تحت حضور اکرمؐ نے وصال سے قبل امامت کے لیے حضرت علیؓ کے حق میں وصیت فرمائی، اسی لیے حضرت علیؓ کو وصی رسول اللہ ﷺ کہا جاتا ہے اس طرح ہر امام اپنے بعد آنے والے امام کے لیے وصیت کر جاتا ہے یہ وصیت چونکہ خدا کی طرف سے ہوتی ہے اس لیے امام منصوص یا مامور من اللہ یعنی خدا کی طرف سے مقرر ہوتا ہے جو ہر غلطی وخطا سے مبرا ہوتا ہے اس لیے اسے امام معصوم کہا جاتا ہے [73] لہذا امام منصوص کے علاوہ کسی اور کا جانشین بن بیٹھنا غصب امامت ہے اور یہ امامت صرف حضرت علیؓ اور ان کی اولاد کا ہی حق ہے [74] شیعہ نقطۂ نظر سے امام میں علم وفضیلت اور زہد وتقوی کے علاوہ عصمت کا ہونا بھی ضروری ہے تاکہ کہیں ایسا نہ ہو کہ امام اپنے غلط طرز عمل سے امور شریعت پر اثر انداز ہو کر مفادِ عامہ کو مجروح کر دے یا امام اپنے آپ کو مطلق العنان سمجھ کر حکمران بن بیٹھے کیونکہ ان کے نزدیک یہ تصور اسلامی نظریہ حکومت کے خلاف ہے اور ویسے بھی اسلام تو ایسے نظم مملکت کا داعی ہے جس میں فرمانروائی کا حق صرف اللہ تعالیٰ کو حاصل ہے اس لیے ہر شخص ان احکام کی پابندی کے علاوہ اپنی فطری آزادی پر قائم رہتا ہے جبکہ امام قوانین الٰہیہ کا نگران وترجمان ہوتا ہے اس لیے اس کی اطاعت تو صرف نمائندہ الٰہی ہونے کی وجہ سے کی جاتی ہے۔ لہٰذا ائمہ اہلبیت کا مطمع نظر یہ ہے کہ انسانی آزادی کو برقرار رکھتے ہوئے لوگوں کو اللہ تعالیٰ کے اوامر ونواہی کا پابند بنایا جائے اور لوگوں کے تصور حکومت کو ختم کیا جائے، شیعہ مسلک میں امام کا ہر دور میں ہونا ضروری ہے تاکہ شریعت کی حفاظت اور امت کی رہنمائی کا سلسلہ چلتا رہے۔ شیعانِ علیؓ میں امام کی اطاعت اور اس کے وجود کا اعتراف کرنا جزو ایمان

ہے اس لیے امام کی ہستی سب سے بڑا معلم ہونے کے ناطے تمام لوگوں سے بلندترین ہوتی ہے اسی وجہ سے یہ انبیاءؑ کی طرح معصوم عن الخطا ہوتے ہیں [75] اس لیے کوئی بھی غلطی ان کی طرف منسوب نہیں کی جاسکتی اس سلسلے میں ابن ابی الحدید کا قول ہے "حضرت علیؓ جس طرح دنیا میں ساری مخلوق سے افضل ہیں اسی طرح آخرت میں بھی ان کا مرتبہ ساری مخلوقات سے افضل اور جنت میں سب سے بلند ہوگا لہذا جو شخص ان سے دشمنی اور بغض رکھے گا یا ان سے جنگ کرے گا وہ اللہ تعالی کا دشمن ہوگا اور کفار و منافقین کے ساتھ ہمیشہ دوزخ میں رہے گا۔" [76]

اہل تشیع کے بقول حضور اکرمؐ نے حضرت علیؓ کے بارے میں فرمایا۔

"مجھے پیغمبری کے لیے اور تمھیں امامت کے لیے پیدا کیا گیا ہے جو تمھاری امامت کا انکار کرے گا وہ ایسا ہے گویا اس نے میری پیغمبری سے انکار کیا ہے" [77]

منصب امامت کی فضیلت بیان کرتے ہوئے علامہ سید رضی کہتا ہے۔

"خداوند عالم نے اپنے عدل و رحمت سے جس طرح دین کی طرف رہنمائی و رہبری کرنے کا سلسلہ جاری کیا اسی طرح سلسلہ نبوت کے ختم ہونے کے بعد دین کو تبدیل و تحریف سے محفوظ رکھنے کے لیے امامت کا نفاذ کیا تاکہ ہر امام اپنے اپنے دور میں تعلیمات الہی کو خواہش پرستی کی زد سے بچا کر اسلام کے صحیح احکام کی طرف لوگوں کی رہنمائی کرتا رہے نیز جس طرح شریعت کے مبلغ کی معرفت واجب ہے اسی طرح شریعت کے محافظ کی معرفت بھی ضروری ہے۔ اس لیے جاہل کو بھی اس میں معذور قرار نہیں دیا جاسکتا، کیونکہ امامت پر (بقول سید امام رضی) صدہا ایسے دلائل و شواہد موجود ہیں جن سے کسی کے لیے بھی انکار کی گنجائش نہیں ہے کیونکہ حضور اکرمؐ کا ارشاد ہے

"جو شخص اپنے دور کے امام کو نہ پہچانے اور دنیا سے اٹھ جائے اس کی موت کفر و ضلالت کی موت ہے" [78]

اس سلسلے میں ابن ابی الحدید کا قول نقل کیا جاتا ہے

"جو شخص حضرت علیؓ کی امامت سے جاہل اور اس محبت و لزوم کا منکر ہوگا وہ ہمارے اصحاب کے نزدیک ہمیشہ کے لیے جہنمی ہے نہ اسے اسکی نماز فائدہ دے سکتی ہے نہ ہی روزہ اس کے لیے باعث نجات ہوگا کیونکہ معرفت امامت ان بنیادی اصولوں میں شمار ہوتی ہے جو دین کے مسلمہ ارکان ہیں لیکن ہم آپکی امامت کے منکر کو کفر نہیں کہتے بلکہ اسے فاسق یا خارجی اور بے دین وغیرہ کے ناموں سے یاد کرتے ہیں" [79]

یہاں امامت کے اصطلاحی تصور پر لمبی چوڑی بحث کی گنجائش نہیں ہے، لیکن تعجب خیز امر یہ ہے کہ توحید و رسالت اور آخرت کے عقائد کے منکر کو تو بالاتفاق کافر سمجھا جائے لیکن منکرین امامت کو کافر قرار دینے میں اس قدر احتیاط برتی جائے کہ انہیں کافر کی بجائے صرف فاسق یا خارجی وغیرہ قرار دیا جائے، عقائد میں یہ دوہرا معیار نا قابل فہم ہے چنانچہ اس فکری انتشار کے معاشرے پر اثرات کی نوعیت عقلی کی بجائے محض جذباتی رہی ہے۔ جو لوگ شیعہ حضرات کے عقیدہ امامت کو نہیں مانتے اور امامت کا جو اصطلاحی مفہوم شیعہ پیش کرتے ہیں اس کا وہ صاف انکار کرتے ہیں تو لازماً یہ سوال پیدا ہوگا کہ مخالفین امامت مسلم ہیں یا غیر مسلم؟

اگر وہ غیر مسلم ہیں تو اتحاد بین المسلمین کے شیعی نعروں میں کوئی جاذبیت نہیں رہے گی۔ اگر وہ مسلم ہیں تو کسی عقیدہ کا اقرار یا انکار کرنے والے ہر دو صورتوں میں مسلم ہی قرار پائیں تو ایسے عقیدے کی صحت اور اہمیت ہی ایک سوالیہ نشان بن جاتی ہے اگر یہاں مومن و مسلم کا فرق کیا جائے کہ عقیدہ امامت کو ماننے والا تو مومن ہے اور اس کا انکار کرنے والا مومن نہیں بلکہ صرف مسلم ہے تو کیا ایسا مسلم جنت میں جائے گا؟ جہنم رسید ہوگا؟ یا کچھ مدت کیلئے جہنم میں رہنے کے بعد جنت میں چلا جائے گا؟ اگر پہلی شق اختیار کی جائے تو عقیدہ امامت کی اہمیت و ضرورت ختم ہو جاتی ہے، اگر دوسری شق اختیار کی جائے تو ایسے مسلم کو سیدھا کافر ہی کہہ دیا جانا جب ایسے مسلم کا اور کافر کا اخروی انجام یکساں ہوگا تو اسے مسلم قرار دینا ہی سرے سے مضحکہ خیز ہے۔ اگر تیسری شق اختیار کی جائے تو توحید و رسالت جیسے عقائد میں بھی یہی اصول چلنا چاہیے کہ جو ان کا منکر ہو وہ کچھ عرصہ کیلئے جہنم میں رہنے کے بعد جنت کا مستحق ہو جائے، عقیدہ امامت کو استثنائی حیثیت کیوں حاصل ہے؟

سیدنا حسنؓ کی اولاد میں سے حضرت نفس زکیہ نے اثنا عشری گروہ کے ائمہ کو تسلیم نہیں کیا یا خود سیدنا حسینؓ کی اولاد کا بھی ائمہ کے بارے میں باہم اختلاف رہا تو ان کے متعلق کیا رائے قائم کی جائے گی؟ یہی وہ پیچیدہ سوالات ہیں جو عقیدہ امامت کے بارے میں شیعہ حضرات کے غلو کو قبول کرتے نظر نہیں آتے۔ اور یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ یہ تصورات بہت بعد کی پیداوار ہیں ورنہ بنو عباس اور بنو علیؓ نے امویوں کے خلاف بھرپور مشترکہ جدوجہد کی تھی اسلئے عباسی حضرات بھی یقیناً امامت وغیرہ کے متعلق شیعی افکار و نظریات کے حامل ہوتے۔ اسی چیز نے بعد میں بنو عباس اور بنو علیؓ میں رونما ہونے والے سیاسی اختلاف کی وجہ سے مخصوص شیعی افکار و نظریات کو جنم دیا ورنہ ابتدائی ادوار کے شیعہ حضرات دیگر مسلمانوں سے اعتقادی اعتبار سے چنداں الگ تھلگ نہ تھے۔ دین میں عقائد کے اختلاف کی بنیاد سب سے پہلے خوارج نے ڈالی وہ دیگر مسلمانوں سے اعتقادی اعتبار سے بھی الگ تھلگ ہونے کی وجہ سے خوارج کے نام سے مشہور ہوئے۔

بقول شیعہ شرائط امامت کے بارے میں حضرت علیؓ کا قول ہے

''بلا شبہ امام قبیلہ قریش کی شاخ بنو ہاشم کی کشت زار (کھیت) سے ابھریں گے اس لیے ان کے علاوہ نہ امامت کسی اور کو زیب دیتی ہے اور نہ ہی ان کے علاوہ کوئی دوسرا اس کا اہل ہو سکتا ہے''[80] انہی ائمہ کے بارے میں آپؓ نے مزید فرمایا۔

''بلا شبہ ائمہ اللہ کے مقرر کردہ حاکم ہیں اور جنت میں وہی جائیں گے جنہیں ان کی معرفت حاصل ہو گی اور دوزخ میں وہی ڈالا جائے گا جو انہیں پہچانتا نہ ہوگا یا جنہیں وہ (ائمہ) نہ پہچانتے ہوں گے''[81]

شیخ صدوق امام کے مرتبے اور مقام کے بارے میں رقمطراز ہے۔

''اور یہ (امام) معصوم اور ہر طرح کی برائیوں سے پاک ہیں جن سے کوئی گناہ سرزد ہوتا ہے نہ وہ کبھی کسی معصیت میں مبتلا ہوتے ہیں۔ ان لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی تائید و توفیق حاصل ہوتی ہے اللہ تعالیٰ ان کے واسطے سے ہی اپنے بندوں کو رزق دیتا ہے، بستیوں کو آباد کرتا ہے آسمان سے بارش برساتا ہے انہی کے توسط سے زمین سے برکتیں نکلتی ہیں اور گناہ گاروں کو توبہ کی

مہلت ملتی ہے روح القدس ان سے کبھی جدا نہیں ہوتا نہ ہی امام اس سے جدا ہوتا ہے اسی

طرح نہ قرآن امام سے الگ ہوتا ہے اور نہ یہ (امام) قرآن سے الگ ہوتے ہیں"۔[82]

بقول شیعہ حضرت علیؓ کے وصی ہونے کے بارے میں حضور اکرمﷺ کا ارشاد ہے۔

"میں گواہی دیتا ہوں کہ علی ہی سب سے بہتر اور سب سے افضل ہیں وہی میرے ولی عہد، میرے وصی اور وارث ہیں"[83]

اہل تشیع حضرت علیؓ کو رسول خدا کا بلا فصل خلیفہ سمجھتے ہیں اور جو شیعہ حضرات حضرت علیؓ کے بعد بارہ اماموں پر ایمان رکھتے ہیں انہیں اثناء عشریہ کہا جاتا ہے ابتداء میں شیعہ نظریات کے حامل بے شمار فرقے تھے لیکن اب ان میں سے اکثر فرقے غیر معروف یا غائب ہو چکے ہیں۔

عباسیوں کے امامت سے متعلق تصورات ونظریات:

خلفاء بنو امیہ نے علی بن عبداللہ بن عباسؓ کو حمیمہ[84] میں ایک جاگیر عطا کی تھی جہاں پر علی بن عبداللہ رہائش پذیر تھے۔ایک بار امام ابو ہاشم کا وہاں سے گزر ہوا تو انہوں نے اس گاؤں میں قیام کیا۔یہیں پر ان کی وفات کا وقت قریب آ گیا تو انہوں نے اپنے بعد امامت کی وصیت علی بن عبداللہ بن عباسؓ کے لیے کی۔[85] (کیونکہ ان کی اولاد نرینہ نہ تھی) اور اپنے داعیوں کو ہدایت کی کہ آئندہ تمہارے امام علی بن عبداللہ بن عباسؓ ہوں گے اس طرح امامت علویوں سے عباسیوں میں منتقل ہو گئی۔[86] علی بن عبداللہ بن عباسؓ کی وفات کے بعد امامت ان کے بڑے بیٹے محمد بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ کے ہاتھ میں آ گئی۔اب محمد بن علی نے سوچا کہ بنو عباس کے نام میں کوئی کشش نہیں ہے اس لیے انہوں نے اپنے مبلغین کو ہدایت کی کہ وہ اپنی دعوت وتبلیغ میں کسی شخص کا نام نہ لیں بلکہ ان کی دعوت صرف اہل بیت کے لیے ہو اور اس مقصد کی تکمیل کے لیے انہوں نے خراسان کو اپنا مرکز بنایا کیونکہ وہاں پر ایرانیوں کی اکثریت تھی۔جنہیں ضعیف الاعتقاد ہونے کی وجہ سے با آسانی ورغلایا جا سکتا تھا۔[87] دراصل عباسیوں نے حکومت "اہلبیت" کے نام سے حاصل کی تھی اور یہی بات اہلبیت کو کھٹک رہی تھی کیونکہ عباسیوں نے سلطنت حاصل کرنے کے لیے ہر جگہ ان کا نام استعمال کیا اور جب یہ سیاہ وسفید کے مالک بن گئے تو انہوں نے اپنے محسنوں کو فراموش کر ڈالا، اس چیز کو دیکھتے ہوئے محمد بن حنفیہ نے عباسیوں کے خلاف علم بغاوت بلند کیا اور دعویٰ کیا کہ امامت کی اصل وراثت صرف اولادِ علیؓ ہے نہ کہ اولادِ عباسؓ لیکن نفس زکیہ اپنے حصول مقصد میں ناکام رہے کیونکہ ابو جعفر منصور کا دعویٰ خلافت بظاہر بڑا پر کشش اور جاندار نظر آتا تھا اور ابو جعفر منصور برملا کہتا تھا کہ چچا کی موجودگی میں چچا کے بیٹے کو وراثت نہیں مل سکتی۔لہٰذا تمھارا دعویٰ امامت غلط ہے۔[88]

شیعان بنو عباسؓ میں صرف فرقہ راوندیہ کا یہ نظریہ ہے کہ خلافت وامامت کے اصل مستحق آپ ﷺ کے چچا حضرت عباسؓ ہیں کیونکہ آپؓ ہی رسول خدا کے اصل وارث اور عصبہ ہیں اور یہ لوگ دلیل کے طور پر قرآن کی درج ذیل آیت کو پیش کرتے ہیں۔

والو الارحام بعضهم اولیٰ ببعض فی کتاب الله[89]

"اور بعض قرابت دار اللہ کی کتاب میں بعض سے نزدیک تر ہیں"

ان کے خیال میں لوگوں نے حضرت عباسؓ کو خلافت و امامت سے روکا اور ظلماً ان سے یہ منصب لے لیا۔ اب اللہ تعالیٰ نے یہ چیز دوبارہ حضرت عباسؓ کی اولاد کو لوٹا دی ہے یہ لوگ شیخین اور حضرت عثمانؓ سے بیزاری کا اظہار کرتے ہیں البتہ ان کے نزدیک حضرت علیؓ کی خلافت درست تھی کیونکہ وصال رسول ﷺ کے وقت حضرت عباسؓ نے حضرت علیؓ سے کہا تھا

یا ابن اخی ھلم ابایعک فلا تختلف علیک اثنان[90]

''اے برادرزادے آؤ میں تمہاری بیعت کرتا ہوں میری بیعت کے بعد دو آدمی بھی تم سے اختلاف نہ کریں گے''۔

یہی بات ابوالعباس السفاح کے چچا داؤد بن علی بن عباسؓ نے السفاح کی بیعت خلافت کے موقع پر کہی تھی:

''اس منبر پر رسول خدا ﷺ کے بعد کوئی امیر المؤمنین علی بن ابی طالب اور امیر المؤمنین عبداللہ بن محمد السفاح کے سوا نہیں چڑھا اور جان لو کہ یہ امر ہم میں سے نکلنے والا نہیں ہے حتیٰ کہ ہم اس (خلافت و امامت) کو عیسیٰ بن مریم کے سپرد کریں گے۔[91]

عباسی دور حکومت میں فاطمیوں اور علویوں نے بارہا خلافت کے لیے خروج کیا لیکن ہر بار ناکام رہے۔[92] آخر کار 297ھ /909ء میں فاطمی ہونے کا مدعی عبداللہ مہدی شمالی افریقہ میں اپنی حکومت قائم کرنے میں کامیاب ہو گیا[93] اس طرح اپنی حکومت کے استحکام کے بعد اس نے شام و مصر 358ھ تا 362ھ کو بھی فتح کر کے اپنی قلمرو میں شامل کر لیا۔[94] اس وجہ سے انہیں ''دولتِ فاطمیین مصر'' کہا جاتا ہے۔[95] عباسی خلفاء چونکہ ایرانیوں کے کندھوں پر سوار ہو کر ایوانِ اقتدار میں داخل ہوئے تھے اس لیے ان کے تصور حکومت پر ایرانیوں کی نمایاں جھلک نظر آتی ہے۔ دراصل ایرانی ''خداداد حق فرمانروائی''[96] کے قائل تھے جس کا مقصد یہ تھا کہ جس شخص کا شاہی خاندان سے کوئی تعلق نہ ہو وہ حکومت کرنے کا مستحق نہیں ہو سکتا اور اگر وہ حکومت پر قابض بھی ہو گیا تو اس کو غاصب سمجھا جائے گا اسی کے پیش نظر عباسی خلفاء یہ عقیدہ رکھتے تھے کہ ان کو فرماں روائی کا حق خدا کی جانب سے عطا ہوا ہے نہ کہ عوام کی طرف سے چنانچہ عباسی خلیفہ ابو جعفر منصور نے کہا۔ ''میں دنیا میں خدا کی طرف سے فرماں روا ہوں۔''[97] عباسیوں کا وضع کردہ یہ نظریہ خلفائے راشدین کے نظریہ کے برعکس تھا۔[98]

## خوارج

خوارج کا فرقہ عہدِ علیؓ میں منظر عام پر آیا یہ آپؓ کے اعوان وانصار میں شامل تھا جبکہ شیعان علیؓ پہلے سے موجود تھے اور انہیں فکری اعتبار سے ان (خوارج) پر زمنی تقدم حاصل تھا۔[99] تاہم شہرستانی دیگر مؤرخین سے اختلاف کرتے ہوئے کہتا ہے کہ خوارج عہدِ علیؓ کی پیداوار نہیں بلکہ یہ ان کے دور سے پہلے ہی موجود تھے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو واقع تحکیم کے موقع پر خوارج حضرت علیؓ کو دھمکی دیتے ہوئے یہ نہ کہتے کہ ''اگر تم نے ہماری بات نہ مانی تو ہم تمھارے ساتھ بھی وہی سلوک کریں گے۔ جو ہم نے حضرت عثمانؓ سے کیا تھا''[100] ان کا تعلق قبیلہ بنو تمیم سے تھا۔ دراصل یہ وہ جماعت تھی جنھوں نے سبائیوں سے مل کر حضرت عثمان غنیؓ کو شہید کیا تھا بعد میں یہ لوگ لشکر علیؓ میں شامل ہو گئے تھے۔ جنگ جمل میں یہ حضرت علیؓ کے ساتھ تھے جنگ صفین میں بھی یہ لوگ حضرت علیؓ کی فوج کا اہم حصہ تھے۔ حضرت علیؓ کے لشکر سے ان کی علیحدگی کا واقعہ اس طرح بیان کیا جاتا ہے کہ حضرت عمروؓ بن العاص نے شامیوں کا کشت وخون ہوتے دیکھا تو انہوں نے حضرت امیر معاویہؓ سے کہا کہ کیا ان حالات میں تم محسوس کرتے ہو کہ میدان تمھارے ہاتھ آئے گا؟ اس پر حضرت امیر معاویہؓ خاموش رہے انہوں نے ان کے سکوت کو دیکھ کر حضرت امیر معاویہؓ سے کہا کہ شامیوں سے کہو کہ قرآن کو نیزوں پر بلند کر کے کہیں۔ ھذا کتاب اللّٰہ بیننا و بینکم ''ہمارے اور تمھارے درمیان اللہ کی یہ کتاب ہے'' وہ حضرت امیر معاویہؓ سے کہنے لگے ''اگر حضرت علیؓ کے لشکر کے لوگ ہماری بات مان لیتے ہیں تو لڑائی بند ہو کر کشت وخون سے ہم سب کو نجات مل جائے گی اور اگر انہوں نے اس سے انکار کیا تو اس سے بھی ہمیں ہی فائدہ ہوگا کیونکہ اس کے بعد ان میں اختلافات پیدا ہو جائیں گے''[101]۔ چنانچہ شامیوں کا یہ تیر بڑا کارگر ثابت ہوا اور اس واقعہ کے بعد فوج کے ایک بڑے حصے نے جنگ بندی کا اعلان کر دیا جب کہ فوج کا کچھ حصہ لڑنے مرنے پر آمادہ تھا، ہر چند کہ حضرت علیؓ نے انہیں سمجھانے کی بارہا کوشش کی اور انہیں کہا کہ شامیوں نے شکست کو دیکھ کر یہ چال چلی ہے لہٰذا جنگ جاری رکھی جائے[102]۔ اس پر مسعر بن فدکی تمیمی اور زید بن حصین طائی (یہ بعد میں قاریوں کی ایک جماعت کے ساتھ خارجی بن گیا تھا) نے حضرت علیؓ سے کہا:

''اے علیؓ جب تجھے کتاب اللہ کی دعوت دی جا رہی ہے تو تم اسے قبول کرو ورنہ ہم تجھے اور تیرے مخصوص ساتھیوں کو ان لوگوں کے (شامیوں) ہاتھوں میں دے دیں گے یا جو سلوک ہم نے عفان کے بیٹے (حضرت عثمان غنیؓ) کے ساتھ کیا تھا وہی سلوک تیرے ساتھ کریں گے''[103]۔

اب جبکہ حضرت علیؓ بادل نخواستہ تحکیم پر راضی ہو گئے تو آپؓ نے اس مقصد کے لیے حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو اپنا نمائندہ بنا کر بھیجنا چاہا اس پر بھی خوارج نے اعتراض کیا اور کہا کہ ''وہ تم میں سے ہے یعنی تمھارا رشتہ دار ہے'' لہٰذا ان کی بجائے حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کو عراقی جماعت کا نمائندہ بنا کر بھیجا جائے[104]۔ اس پر حضرت علیؓ سوچ وبچار میں پڑ گئے لیکن اس سوچ وبچار کی وجہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ پر بداعتمادی نہ تھی بلکہ ان کی سادگی اور راست گفتاری تھی جب کہ ان کے مدمقابل (حضرت عمروؓ بن العاص) بہت جہاندیدہ تھے[105]۔

چار و نا چار حضرت علیؓ اس پر بھی آمادہ ہو گئے اس طرح حضرت علیؓ کی طرف سے حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ اور حضرت امیر معاویہؓ کی طرف سے

حضرت عمروؓ بن العاص حکم مقرر ہوئے[106] ۔ جب معاہدہ لکھنے کا وقت آیا تو کاتب نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بعد لکھا کہ یہ معاہدہ امیر المؤمنین حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ کے درمیان ہے اس پر حضرت امیر معاویہؓ نے اعتراض کیا کہ اگر ہم آپؓ کو امیر المؤمنین مان لیں تو پھر آپؓ کے خلاف لڑائی ہی بے معنی ہے اس موقع پر احنف بن قیس نے حضرت علیؓ سے کہا کہ "آپؓ اپنے نام کے ساتھ امیر المؤمنین کے لفظ کو مٹانے پر ہرگز آمادہ نہ ہوں اگر آپؓ نے اسے ایک مرتبہ مٹا دیا تو پھر یہ آپ کے پاس کبھی واپس نہ آئے گی آپ کو ان کی یہ بات ہرگز نہیں ماننی چاہیے" ۔ اس پر حضرت علیؓ نے فرمایا:

"اللہ اکبر، سنت سنت پر ہی استوار ہوتی ہے بخدا اس قضیئے کی نظیر صلح حدیبیہ کے روز میرے ہاتھوں عمل میں آئی ۔ جب قریش مکہ نے حضور اکرم ﷺ کے نام (محمد رسول اللہ) کے لفظ پر اعتراض کیا اور کہا تھا کہ ہم اگر آپ کو رسول اللہ مان لیں تو پھر لڑائی اور معاہدہ کیسا؟ اس پر رسول اللہ نے فرمایا تھا کہ محمد بن عبداللہ لکھو" چنانچہ ایسا ہی ہوا ۔[107] اس کے بعد حضرت علیؓ کے حکم سے یہ الفاظ لکھے گئے کہ:

> "یہ معاہدہ علیؓ بن ابی طالب اور امیر معاویہ بن ابی سفیانؓ کے درمیان طے پایا اور حکمین کا فیصلہ عراقیوں اور شامیوں پر نافذ العمل ہوگا اور کوئی فیصلہ اللہ اور سنت رسول ﷺ کے خلاف قبول نہ کیا جائے گا اور دونوں حکم یعنی عمروؓ بن العاص اور ابو موسیٰ اشعریؓ بھی اس پر کاربند رہیں گے اور دونوں عسا کر ہتھیار اتار کر رکھ دیں گے نیز فریقین کے جان و مال بھی ایک دوسرے سے محفوظ رہیں گے ۔ فیصلہ سنانے کی تاریخ حکمین باہمی مشورے سے طے کریں گے ۔ حکمین حسب ضرورت فریقین سے گواہ بھی طلب کر سکیں گے"[108] ۔

معاہدہ لکھے جانے کے بعد فریقین کی طرف سے دس دس گواہوں نے دستخط کیے، اس میں خوارج کا سردار اشعث بن قیس کندی بھی شامل تھا ۔ تعجب کی بات ہے کہ جن لوگوں نے حضرت علیؓ کو تحکیم پر مجبور کیا، حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے حکم مقرر کرنے پر سخت مخالفت کی، اب وہی لوگ یکا یک ان خیالات سے منحرف ہو گئے اور تحکیم کو ایک جرم قرار دیتے ہوئے کہنے لگے کہ ہم نے تحکیم قبول کر کے جرم اور کفر کیا اور اب ہم اپنے اس جرم پر نادم ہوتے ہوئے خدا سے توبہ و استغفار کرتے ہیں پھر انہوں نے حضرت علیؓ سے کہا کہ "تم نے بھی تحکیم قبول کر کے کفر کیا ہے لہٰذا تم بھی اپنے اس گناہ سے توبہ کرو" ۔ غضب یہ ہوا کہ عرب کے کم فہم بدو بھی ان کے ہم نوا بن گئے اور انہوں نے بھی لاحکم الا اللہ (حکم صرف اللہ کا ہی ہے) کا شعار اپنا لیا ۔[109] ان باتوں کے منظر عام پر آنے کے بعد حضرت علیؓ نے حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کو خوارج کو سمجھانے کے لیے بھیجا لیکن اس کا کوئی خاطر خواہ فائدہ نہ ہوا کیونکہ یہ لوگ ضد کے اتنے پکے تھے کہ قرآنی اور عقلی دلائل سننے کے بعد بھی اپنی ہٹ دھرمی سے باز نہ آئے ۔ محسوس ہوتا ہے کہ یہ سب کچھ ایک سازش کے تحت ہو رہا تھا کیونکہ پہلے حضرت علیؓ کو تحکیم پر مجبور کیا گیا پھر حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کے حکم مقرر کرنے پر مخالفت کی گئی پھر معاہدے میں امیر المؤمنین کی بجائے حضرت علیؓ کا نام (علیؓ بن ابی طالب) لکھنے پر مجبور کیا گیا اور پھر عراقیوں کی طرف سے ایسے شخص (حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ) کو حکم مقرر کیا گیا ۔ جنہوں نے کوفہ میں لوگوں کو حضرت علیؓ

کی معاونت سے روکا تھا اور انہی چیزوں کو دیکھتے ہوئے حضرت علیؓ نے انہیں کوفہ کی گورنری سے معزول کیا تھا اگر مندرجہ بالا حالات کا باریک بینی سے تجزیہ کیا جائے تو محسوس ہوتا ہے کہ یہ تمام واقعات اتفاقاً ظہور پذیر نہ ہوئے بلکہ صاف دکھائی دیتا ہے کہ یہ سب کچھ خارجیوں کے سردار اشعث بن قیس اور یمنیوں کے مکر و فریب کا نتیجہ تھا اور اس میں حضرت علیؓ اور حضرت معاویہؓ کے شیطان طینت ساتھیوں کا بھی ہاتھ معلوم ہوتا ہے[110]۔

دراصل خارجیوں کا شروع میں مطمع نظر سیاسی تھا اس لیے یہ ابتداء میں دینی مباحث سے دور رہتے تھے لیکن نکلسن اس خیال سے متفق نہیں وہ کہتا ہے کہ عبدالملک بن مروان کی خلافت سے قبل ان کا مطمع نظر واقعی سیاسی مقاصد کا حصول تھا لیکن عبدالملک بن مروان کے بعد خوارج نے اپنی سیاسی تعلیمات کو دینی مباحث سے خلط ملط کر دیا اور اس دینی و سیاسی نظریات کے اختلاط سے انہوں نے نئے عقائد تخلیق کیے[111]۔

چنانچہ 38ھ/658ء میں حکمین کی طرف سے دومۃ الجندل کے مقام پر فیصلے کا اعلان کیا گیا۔ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ نے کہا کہ ہم نے فیصلہ کیا ہے کہ حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ دونوں کو معزول کر کے خلافت کا معاملہ شوریٰ کے سپرد کر دیا جائے تا کہ خلافت کے لیے وہ جسے مناسب سمجھیں منتخب کر لیں، لہٰذا تم لوگ خلافت کو اپنے ہاتھ میں لیکر جسے چاہو اپنا امیر منتخب کر لو[112]، اس کے بعد حضرت عمروؓ بن العاص منبر پر چڑھے اور انہوں نے کہا کہ "ابوموسیٰ اشعریؓ نے اپنے آدمی (حضرت علیؓ) کو برطرف کر دیا ہے میں بھی انہیں برطرف کرتا ہوں جب کہ میں اپنے آدمی (امیر معاویہؓ) کو برقرار رکھتا ہوں۔ اس لیے کہ وہ خون عثمانؓ کے ولی اور دعویدار ہیں۔ لہٰذا جانشینی کا حق سب سے زیادہ انہیں ہی پہنچتا ہے[113]۔ اس فیصلے کے بعد فریقین ایک دوسرے کو مطعون کرنے لگے اس موقع پر شریح بن ہانی نے عمروؓ بن العاص پر دست درازی کی کوشش بھی کی لیکن لوگوں نے بیچ بچاؤ کرا دیا[114]۔

تحکیم کے فیصلے سے حضرت امیر معاویہؓ بڑے فائدے میں رہے ایک تو اس سے وقتی طور پر کشت و خون ٹل گیا دوسرے خلافت کے دعویداروں کی معزولی سے بھی حضرت علیؓ کو نقصان ہوا کیونکہ حضرت امیر معاویہؓ کے پاس کوئی خلافت تھی ہی نہیں جس سے وہ معزول کیے جاتے، یوں تحکیم کے فیصلے کو قبول کرنے کا مطلب یہ تھا کہ حضرت امیر معاویہؓ حضرت علیؓ کے برابر آ گئے اور یوں حضرت علیؓ کا منصب خلافت خلل پذیر ہوا۔ تحکیم کے فیصلے سے آپؓ کی حیثیت کمزور پڑ گئی اور آپؓ کی حیثیت صرف مدعی خلافت کی رہ گئی اس طرح حکمین کا فیصلہ آپؓ کے لیے نقصان دہ ثابت ہوا۔ اس فیصلے کا حضرت علیؓ کو سب سے بڑا نقصان یہ ہوا کہ ان کے معاونین کی ایک بڑی تعداد آپؓ سے الگ ہو گئی اور اب ان کی حمایت آپؓ کی مخاصمت میں تبدیل ہو گئی[115]۔ اور وہ لوگ جو کل تک آپ کا بظاہر ساتھ دے رہے تھے، آج وہ آپ کے خون کے پیاسے ہو گئے اور ان کی دشمنی ہی آپ کے لیے جان لیوا ثابت ہوئی[116]۔

مندرجہ بالا واقعات کی روشنی میں دیکھا جائے تو حضرت علیؓ جنگ صفین میں سیاسی اعتبار سے مطلوبہ نتائج حاصل نہ کر سکے۔ جنگ صفین سے واپسی پر خوارج عملی طور پر اپنے بارہ ہزار ساتھیوں کے ہمراہ کوفہ کی مضافاتی بستی حرورہ میں جمع ہونا شروع ہو گئے اس نسبت سے

خوارج کو حروریہ بھی کہا جاتا ہے۔[117]

خوارج چونکہ لاالحکم الا اللہ کے قائل تھے اس لیے انہیں **محکمۃ** کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے۔خارجیوں کی اکثریت اپنے لیے یہی نام پسند کرتی ہے۔ان لوگوں نے چونکہ حضرت علیؓ کے خلاف خروج کیا تھا اس لیے تاریخ میں یہ لوگ خارجیوں یا خوارج کے نام سے مشہور ہوئے۔[118] اگرچہ بعض لوگوں کا مؤقف یہ ہے کہ خوارج کا لفظ چونکہ خروج فی سبیل اللہ سے ماخوذ ہے اس لیے انہوں نے اپنے لیے یہ نام زیادہ مناسب گردانا اور پھر انہوں نے قرآن کی اس آیت سے استدلال کیا۔

**ومن یخرج من بیتہ مھا جراً الی اللہ ورسولہ ثم یدرکہ الموت فقد وقع اجرہ علی اللہ.**[119]

''جو شخص خدا اور اس کے رسول ﷺ کی طرف اپنے گھر سے ہجرت کر کے نکلے اور پھر اسے موت آدبوچے تو اس کا اجر اللہ کے ذمہ واجب ہے''۔

ان لوگوں کا خیال تھا کہ انہوں نے دین کی خاطر اپنی جانوں کو فروخت کر دیا ہے۔اس لیے یہ لوگ شراۃ کے نام سے بھی منسوب تھے اور اس نام کے لیے انہوں نے قرآن کی اس آیت کو بنیاد بنایا۔

**ومن الناس من یشری نفسہُ ابتغاء مرضات اللہؕ واللہ رء وف بالعبا د.**[120]

''اور کوئی شخص ایسا ہے کہ خدا کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے اپنی جان بیچ ڈالتا ہے اور خدا بندوں پر بہت مہربان ہے''

حکمین کے فیصلے کے بعد خوارج عبداللہ بن وہب کے ہاں جمع ہوئے اور انہوں نے قول قرار کیے کہ وہ تحکیم کے فیصلے کے خلاف اظہار ناپسندیدگی کے طور پر حضرت علیؓ کے خلاف بغاوت کریں گے کیونکہ انہوں نے خدا کے علاوہ لوگوں کو حکم بنا کر کفر کیا ہے اور خدا ان لوگوں کے ساتھ ہے جو پرہیزگار اور متقی ہیں۔اس کے بعد عبداللہ بن وہب نے کہا کہ خدا نے ہم سے پختہ عہد لیا ہے کہ ہم لوگوں کو نیکی کا حکم دیں اور برائی سے روکیں، سچ کہیں اور خدا کی راہ میں جہاد کریں۔پھر اس نے دلیل کے طور پر قرآن کی یہ آیت تلاوت کی۔

**ان الذین یضلون عن سبیل اللہ لھم عذاب شدید بما نسوا یوم الحساب.**[121]

''بیشک جو لوگ راہِ خدا سے بھٹک گئے ہیں وہ شدید عذاب میں مبتلا ہوں گے اس لیے کہ وہ (یوم) حساب کو بھول گئے ہیں''۔

اس کے بعد عبداللہ بن وہب نے قرآن کی ایک اور آیت پڑھ کر اپنی گفتگو کو پرکشش بنایا!

**ومن لم یحکم بما انزل اللہ فا ولٰئک ھم الکافرون ہ**[122]

''جو لوگ اللہ کے نازل کیے احکام کے مطابق فیصلہ نہیں کرتے وہی لوگ کافر ہیں''

اس کے بعد عبداللہ بن وہب، شریح بن ابی اوفی عبسی اور دیگر اکابرین خوارج نے فیصلہ کیا کہ اگر ہم لوگ مدائن میں جمع ہوئے تو

دھر لیے جائیں گے لہٰذا بہتر ہے کہ نہروان کے پل پر پہنچ کر ڈیرے ڈال دیئے جائیں اور کوفہ و بصرہ کے لوگوں کو بھی کہا جائے کہ وہ ٹولیوں کی بجائے ایک ایک دو تین تین کر کے ہم سے ملتے جائیں تا کہ کسی کو شک وشبہہ بھی نہ ہو۔اس طرح خوارج سے تعلق رکھنے والے لوگ نہروان کے مقام پر جمع ہو گئے[123]۔اس دوران حضرت علیؓ شام پر حملہ آور ہونے کے لیے مصروف تھے کہ آپ کو اطلاع ملی کہ خوارج نے صحابیِ رسول حضرت عبداللہ بن خباب بن الارت اور ان کی عورتوں کو قتل کر دیا ہے[124] اس اطلاع پر آپؓ نے ایک قاصد کو خوارج کے پاس بھیجا اور کہا کہ اس واقعہ کی باز پرس کر کے قاتل کو ہمارے حوالے کیا جائے یا اس کا خون بہا ادا کیا جائے لیکن خوارج نے خون بہا ادا کرنے یا قاتل کو حوالے کرنے کی بجائے قاصد ہی کو قتل کر ڈالا، قاصد کے قتل کے بعد آپؓ کے ساتھیوں نے شامیوں سے جنگ کے بارے میں اپنے تحفظات کا اظہار کیا اور کہا کہ ''کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم شامیوں سے برسرِ پیکار ہوں اور خوارج ہمارے مال و متاع اور اہل و عیال کو مباح بنا لیں۔اس لیے ضروری ہے کہ ہم شامیوں سے لڑنے سے قبل اپنے اہل عیال اور اموال کو خوارج سے محفوظ کر لیں''۔اس کے بعد عساکرِ علیؓ کی اکثریت اس رائے پر متفق ہو گئی اور اب حضرت علیؓ نے شام کی مہم کو مؤخر کر کے خوارج سے نبرد آزما ہونے کا فیصلہ کیا۔فریقین میں نہروان کے مقام پر گھمسان کا رن پڑا، اس معرکے میں عبداللہ بن وہب، شریح بن ابی اوفی عبسی، فروہ بن نوفل اشجعی اور زید بن حصین طائی جیسے نامور سرداروں کو موت کی نیند سلا دیا گیا۔اس جنگ میں خوارج کے تقریباً تین ہزار نو سو لوگ لقمہ اجل بن گئے زندہ بچنے والوں کی تعداد ایک روایت کے مطابق دس اور دوسری روایت کے مطابق سات تھی۔ان کے چار سو لوگ شدید زخمی ہوئے جبکہ لشکرِ علیؓ میں سے صرف سات لوگ مارے گئے۔ یہ 38ھ/658ء کا واقعہ ہے[125]۔

نہروان سے واپسی پر حضرت علیؓ نے اپنے لشکر کو مخاطب کرتے ہوئے جنگ میں فتح پر پہلے اللہ کا شکر ادا کیا پھر پہلے لوگوں کو شامیوں سے جنگ پر آمادہ کرنے لگے اور کہا کہ جتنا ہو سکے گھوڑے اور اسلحہ جمع کر لو تا کہ شامیوں سے صفین کا حساب چکا دیں[126]۔یہ سن کر آپ کے لشکر کے سرداروں نے کہا کہ امیر المومنین ہمارے ترکش کے سارے تیر ختم ہو چکے ہیں تلواریں ٹوٹ چکی ہیں نیزے کند ہو گئے ہیں۔آپؓ ہم پر مہربانی کریں ہمیں اپنے شہروں کو جانے دیں تا کہ کچھ دیر آرام کر لیں اور اپنے ہتھیار درست کر لیں اس کے بعد جب ہم دشمن پر حملہ آور ہوں گے تو تازہ دم ہونے کی وجہ سے اس کے دانت کھٹے کر دیں گے[127]۔حقیقت میں وہ حضرت علیؓ کو محض دھوکا ہی دے رہے تھے۔جنگ نہروان کے بعد حضرت علیؓ نے بقیہ ایام مسلسل مصائب اور کرب میں گزارے۔اب آپؓ کے ساتھی آپ کا ساتھ چھوڑنے لگے، بلائے جاتے تو جواب نہ دیتے، حکم پاتے تو اس کی تعمیل نہ کرتے، فہمائش کی جاتی تو نصیحت گیر نہ ہوتے، انہیں اب زندگی سے محبت اور موت سے نفرت ہونے لگی وہ جنگ سے تنگ اور امن و عافیت کے خوگر ہو گئے، وہ راحت سے محظوظ اور مشقت سے گھبرانے لگے، نوبت یہاں تک پہنچ گئی کہ شامی فوجیں عراقی علاقے پر قابض ہونے لگیں اور عراق کے پر امن شہریوں کو دن دیہاڑے لوٹا جانے لگا جب کہ حضرت علیؓ کی فوج برملا نافرمانی پر اتر آئی۔اس دوران آپؓ کے مخلص ساتھیوں کی تعداد اتنی قلیل تھی کہ ان سے کام نہیں چل سکتا تھا[128]۔اس دوران حضرت علیؓ اپنی فوج کے ہاتھوں تنگ تھے جب کہ نہروان کی شکست نے خوارج کی نیندیں اچاٹ کر دیں اور وہ ہر لمحے اپنی شکست کا بدلہ لینے کی فکر میں

رہتے چنانچہ خوارج کے تین آدمیوں نے بیت اللہ میں بیٹھ کر حضرت علیؓ، حضرت امیر معاویہؓ اور حضرت عمروؓ بن العاص کو شہید کر کے ان سے تحکیم اور نہروان کا بدلہ لینے کا فیصلہ کیا اور انہوں نے ان تینوں احباب پر ایک ہی دن ایک ہی وقت حملہ آور ہونے کی منصوبہ بندی کی۔اس طرح عبدالرحمن بن ملجم نے حضرت علیؓ، برک بن عبداللہ نے حضرت امیر معاویہؓ اور عمرو بن ابو بکر تمیمی نے حضرت عمروؓ بن العاص کو اپنا اپنا ہدف بنانے کا اقرار کیا۔چنانچہ ابن ملجم نے جمعہ کے روز فجر کی نماز میں جاتے ہوئے حضرت علیؓ کے سر پر اس قدر زور سے زہر سے بجھی ہوئی تلوار ماری جو آپؓ کے سر کے بھیجے تک اتر گئی جس سے آپؓ شدید زخمی ہو کر گر پڑے۔اس طرح آپ جمعہ اور ہفتہ زندہ رہنے کے بعد اتوار کے روز اپنے خالقِ حقیقی سے جا ملے۔حضرت علیؓ کی تدفین کے بعد ابن ملجم کے ہاتھ پاؤں کاٹ کر اسے زندہ جلا دیا گیا[129]۔

طے شدہ منصوبے کے تحت نزال بن عامر نے حضرت امیر معاویہؓ پر خنجر سے حملہ کیا جب وہ نماز فجر پڑھانے میں مصروف تھے لیکن وار مہلک ثابت نہ ہوا، اس کے بعد حضرت امیر معاویہؓ نے اپنی حفاظت کے لیے پہرے دار مقرر کر دیے۔ان کے حکم سے نزال بن عامر کے ہاتھ پاؤں کاٹ دیے گئے اور اس کی زبان کھینچ دی گئی جس سے وہ مر گیا۔اسی منصوبے کے تحت عبداللہ بن مالک صیداوی نے اپنی دانست میں حضرت عمروؓ بن العاص پر حملہ کیا لیکن اس روز حضرت عمروؓ بن العاص نے اپنی جگہ کسی اور شخص کو نماز پڑھانے کے لیے بھیجا تھا۔جو عبداللہ بن مالک کے حملے کا شکار ہو گیا اور حضرت عمروؓ بن العاص خوش قسمتی سے بچ نکلے[130]۔

خوارج کے مشترکہ عقائد:۔

خوارج کے مختلف فرقوں کے درج ذیل مشترکہ عقائد ہیں:

- خوارج کا بنیادی اصول ہے کہ لاحکم الااللہ یعنی اللہ کے سوا کسی کو حکومت کا حق حاصل نہیں یا اس کے علاوہ کوئی حاکم نہیں۔
- ان کے نزدیک ہر گناہ کبیرہ کا مرتکب کافر ہوتا ہے اور وہ ہمیشہ دوزخ میں رہے گا۔
- ان کے نزدیک امام ایسا ہونا چاہیے جو عادل ہو اور ظلم سے اجتناب کرنے والا ہو، ایسے ہی امام کی دشمنوں کے خلاف جنگ جائز و درست ہوگی۔اس کے برعکس ان کے نزدیک غیر عادل اور ظالم امام کو معزول یا قتل کرنا واجب ہے تاہم ان کے ہاں اگر معاشرے کے لوگ امام کے بغیر بھی پرامن زندگی بسر کرتے ہیں تو وہاں امام کی کوئی ضرورت نہیں۔
- خوارج کے ہاں امام کے لیے قریشی کی شرط ضروری نہیں، اس لیے ان کے نزدیک غلام آزاد یا حبشی کوئی بھی امام بن سکتا ہے[131]۔
- ان کے نزدیک حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علیؓ پر تبرا کرنا نہ صرف جائز بلکہ ضروری ہے حد یہ ہے کہ ان کے ہاں ایسا کرنا ہر ثواب پر مقدم ہے بلکہ خوارج میں حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علیؓ پر تبرا کیے بغیر کسی کا بھی نکاح درست نہیں ہے۔
- ان کے نزدیک حضرت عثمان غنیؓ، حضرت علیؓ، حکمین (حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ و حضرت عمروؓ بن العاص) اصحاب جمل اور ہر وہ

## معتزلہ

معتزلہ ایسے مکتب فکر سے تعلق رکھتے ہیں جس نے عقل ونقل کے مابین تطابق وتوافق پیدا کرنے کی کوشش کی ہے۔اعتزال کے معنی کسی شخص یا گروہ سے الگ ہو جانے کے ہیں [133] قرآن کریم میں ارشاد باری تعالیٰ ہے ۔

وان لم تومنوا بی فاعتزلون [134] ۔

''حضرت موسیٰ نے کہا! اگر تم مجھ پر ایمان نہیں لائے تو مجھ سے الگ ہو جاؤ''۔

دراصل مسلمانوں نے فتوحات وجہاد سے بے نیاز ہونے کے بعد تقدیر کے مسئلے پر غور وفکر شروع کیا بہت سے لوگ اس سے پہلے بھی اس پر اظہار خیال کر چکے تھے ۔جن میں یونانی ،نصرانی اور مجوسی فلسفیوں نے اپنے اپنے علم کے جوہر دکھائے ۔اب اسلام میں بھی ایسے لوگ ظاہر ہوئے جو درحقیقت انسانی ارادے کی آزادی کے قائل تھے ان آزاد منش لوگوں کا نظریہ یہ تھا کہ انسان خود مختار ہے اور وہ اپنے اعمال کا خود خالق ہے ۔اس کے برعکس اسلام کا منشا یہ ہے کہ تقدیر انسانی کو جھٹلانے کی کوشش نہیں کرنی چاہیے کیونکہ ایسا کرنے والوں کو اللہ کے رسول ﷺ نے اسلام کے مجوسی کہا ہے [135] ۔ایک اور موقع پر اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''القدریہ تقدیر کے بارے میں اللہ کے دشمن ہیں''[136] ۔

''حضرت نافعؓ سے روایت ہے کہ ایک آدمی حضرت عبداللہ بن عمرؓ کے پاس آیا اور کہا کہ ''شام کا فلاں آدمی آپ کو سلام کہتا ہے'' اس پر حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے فرمایا کہ ''میں نے سنا ہے کہ وہ تقدیر کو جھٹلاتا ہے اگر یہ بات درست ہے تو میرا سلام اسے نہ پہنچانا'' [137] ۔

معتزلہ کا نظریہ یہ تھا کہ انسان خود مختار ہے اور اسے اپنے اختیاری اعمال میں پوری پوری قدرت حاصل ہے تاریخ میں ایسے لوگوں کو قدریہ کے نام سے منسوب کیا جاتا ہے [138] ۔حضور اکرم ﷺ نے امت کو ایسے معاملات سے اعراض کا حکم دیا ہے حضرت جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''کوئی بندہ اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اچھی یا بری تقدیر پر ایمان نہ لائے اور وہ یہ جان نہ لے کہ جو کچھ اس کو پیش آیا ہے ۔وہ اس سے ٹل نہیں سکتا تھا اور جو کچھ اس سے ٹل گیا وہ اسے پیش آنے والا نہ تھا۔ [139]

حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ ہم ایک جنازے سے فارغ ہو کر جنت البقیع میں حضور اکرم ﷺ کے گرد بیٹھے تھے کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

''تم میں سے ہر ایک کا ٹھکانہ جنت یا دوزخ کر دیا گیا ہے''

لوگوں نے عرض کیا کہ اگر ایسا ہے تو ہم اپنے متعلق لکھے گئے فیصلہ پر بھروسہ کر کے نہ بیٹھ جائیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

''نہیں !عمل کرو ہر شخص کے لیے وہ عمل آسان ہے جس کے لیے وہ پیدا کیا گیا ہے کیونکہ جو آدمی نیک بختوں اور سعادت مند لوگوں میں سے ہے وہ سعادت کے کاموں کی طرف ہی جائے گا اور جو آدمی بدبختوں میں سے ہو گا وہ بدبختی والے کاموں کی طرف ہی لوٹے گا ۔اس کے بعد آپ ﷺ نے قرآن کی درج ذیل آیت تلاوت فرمائی:

فاما من اعطیٰ واتقی وصدق بالحسنیٰ۔ فسنیسرہ للیسریٰ۔[140]

"تو جس نے (خدا کے راستے میں مال) دیا اور پرہیزگاری اور نیک بات کو سچ جانا اس کو ہم آسان طریقے کی توفیق دیں گے"

اس فرقے کے آغاز کے بارے میں لوگوں کی مختلف آراء ہیں لوگوں کے ایک گروہ کا خیال ہے کہ اس مسئلے پر سب سے پہلے معبد جہنی اور غیلان دمشقی نے بحث کی۔ یہ معبد جہنی ابن اشعث کے ساتھ بغاوت میں بھی شامل تھا۔ ابن اشعث کی شکست کے بعد حجاج بن یوسف نے اسے بھی موت کے گھاٹ اتار دیا[141]۔ بعض لوگوں کی رائے ہے کہ معبد جہنی کو حجاج نے سیاسی مسئلے کی بناء پر قتل کروایا تھا جب کہ اکثر مؤرخین کی رائے ہے کہ اس قتل کی وجہ سیاسی نہیں بلکہ اس کا فرقہ زنادقہ سے ہونا تھا۔[142]

امام اوزاعی کا خیال ہے کہ غیلان دمشقی کا باپ دراصل حضرت عثمان غنیؓ کا آزاد کردہ غلام تھا اور یہ ہمارے پاس ہشام بن عبدالملک کے عہد میں آیا اور اس نے تقدیر کے مسئلے پر بحث شروع کی۔ ہشام بن عبدالملک کو جب اس کے ان نظریات کا علم ہوا تو اس نے اس کے ہاتھ پاؤں کاٹ کر اسے سولی پر لٹکانے کا حکم دیا[143]۔

غالباً اس حکم کی تعمیل ہوئی ہوگی جبکہ صریح الفاظ میں ہمیں اس کی تائید میں کوئی مصدقہ روایت نہیں ملتی تاہم ظاہری قرائن اور کلام کے سیاق وسباق کی روشنی میں ہمارا گمان یہ ہے کہ غیلان دمشقی اس سزا سے نہ بچ پایا ہوگا۔

تاہم ابو زہرہ مصری نے مندرجہ بالا مؤقف سے اختلاف کرتے ہوئے ابو الحسن الطرائفی کی رائے کو بنیاد بنایا، جس میں انہوں نے یہ مؤقف اختیار کیا ہے کہ!

"جب سیدنا حسن بن علیؓ حضرت امیر معاویہؓ کے حق میں خلافت سے دستبردار ہوئے، ان کی بیعت کرنے اور انہیں خلافت تفویض کرنے کا فیصلہ کیا تو اصحاب علیؓ میں سے ایک گروہ نے ان دونوں اصحاب سیدنا حسنؓ اور حضرت امیر معاویہؓ سے کنارہ کشی اختیار کرلی اور سب سے الگ ہوگئے، اب ان لوگوں کی سرگرمیوں کا محور ومرکز صرف گھر یا مسجد ہی رہ گیا اور یہ لوگ کہا کرتے تھے کہ ہمیں تو صرف علم اور عبادت سے سروکار ہے اس لیے انہوں نے اپنا نام معتزلہ (یعنی الگ ہونے والے) رکھا[144]۔ علماء کے دوسرے گروہ کا خیال ہے کہ اس فرقے کا ظہور حضرت حسن بصری اور واصل بن عطا کے اختلاف کے وقت ہوا۔ مؤرخین اس کے بارے میں کہتے ہیں کہ ایک دفعہ لوگوں نے سوال کیا کہ گناہ کبیرہ کا ارتکاب کرنے والا مسلمان ہے یا کافر؟ اس موقع پر واصل بن عطا نے حضرت حسن بصری سے اختلاف کرتے ہوئے کہا کہ گناہ کبیرہ کا مرتکب علی الاطلاق مسلمان نہیں ہے۔ بلکہ منزلة بين المنزلتين یعنی وہ کفر وایمان کی درمیانی منزل میں ہے۔[145]

اس سے مراد یہ ہے کہ وہ نہ تو مومن ہے اور نہ ہی کافر۔ یہ کہہ کر واصل بن عطاء حضرت حسن بصری کے حلقہ درس سے اٹھا اور مسجد کے ایک ستون کے پاس الگ ہو کر بیٹھ گیا[146] اور اس کے بعد وہ اپنے اس مؤقف کو حضرت حسن بصری کے تلامذہ (شاگردوں) کی ایک جماعت کے سامنے ثابت کرنے لگا اس دوران اس کا برادر نسبتی عمرو بن عبید بھی اس سے آکر مل گیا۔ چنانچہ ان کے الگ ہونے کے بعد

حضرت حسن بصری نے فرمایا۔

انهما قد اعتزلا قول الامة. "یہ دونوں امت کے قول سے الگ ہو گئے"

اس وقت سے واصل بن عطا اور اس کے ساتھیوں کا نام معتزلہ یعنی الگ ہونے والا پڑ گیا"[147]۔ جب کہ اس کے برعکس معتزلہ اپنے آپ کو "اہل التوحید والعدل" کے نام سے کہلوانا زیادہ پسند کرتے ہیں[148]۔ اس فرقے کے آغاز کے بارے میں سید امیر علی رقمطراز ہیں: "واصل بن عطاء پہلے پہل امام جعفر صادق کا شاگرد تھا اس نے امام موصوف سے علم معقولات کی تعلیم حاصل کی، بعد میں وہ حضرت حسن بصری کے حلقہ تلامذہ میں شامل ہوا[149]۔ لیکن کسی اور مؤرخ نے سید امیر علی کے اس مؤقف کی تائید نہیں کی۔

دراصل معتزلہ خود اپنے آغاز کو حضرت علیؓ سے منسوب کرتے ہیں۔ ان کے مطابق عربوں میں حضرت علی ہی وہ واحد شخصیت تھے جنہوں نے سب سے پہلے علم الکلام، توحید اور عدل پر بڑی دقیق قسم کی بحثیں کی ہیں۔ اسی وجہ سے آج بھی لوگ علم الکلام میں حضرت علیؓ کو استاذ الاساتذہ اور ابوا لاباء مانتے ہیں۔ اس زمانے کے متکلمین نے واصل بن عطاء سے استفادہ کیا جب کہ واصل بن عطاء ابو ہاشم بن محمد بن حنفیہ کا شاگرد تھا۔ اسی ابو ہاشم نے اپنے باپ محمد بن حنفیہ سے علم حاصل کیا اور محمد بن حنفیہ نے اپنے باپ حضرت علیؓ بن ابی طالب سے استفادہ کیا[150]۔ اس لحاظ سے اگر دیکھا جائے تو معتزلہ نے حضرت علیؓ کو اپنے طبقہ اولیٰ میں شمار کیا ہے جب کہ انہوں نے طبقہ ثانیہ میں سیدنا حسینؓ، علی بن حسین اور محمد بن علی کو رکھا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ محمد بن حنفیہ نے واصل بن عطاء کی تعلیم و تربیت کی تھی، اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ایک دفعہ کسی نے ابو ہاشم سے محمد بن حنفیہ کے علم و تبحر کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے جواب دیا کہ ان کے علم کا اندازہ ان کے شاگرد واصل بن عطاء کے علم و تبحر سے لگایا جا سکتا ہے یوں واصل بن عطاء کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ اس نے بیک وقت ابو ہاشم اور ان کے والد محمد بن حنفیہ سے علم حاصل کیا۔[151] یوں یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ معتزلہ کی بڑی شخصیتوں نے نہ صرف آل علیؓ سے استفادہ کیا بلکہ ان سے وہ متاثر ہوئے بغیر بھی نہ رہ سکے۔

بعض مستشرقین کے نزدیک ان لوگوں کو معتزلہ اس لیے کہا جاتا ہے کیونکہ یہ لوگ بڑے متقی، پارسا اور دینوی لذتوں سے کنارہ کش رہنے والے تھے۔ اسی لیے ان لوگوں کے زہد و عبادت کو دیکھ کر انہیں یہ نام دیا گیا حالانکہ حقیقت میں ان میں گو نیک اور متقی لوگ بھی تھے اور ان میں حد درجہ بدکاروں کی بھی کمی نہ تھی[152]۔

ڈاکٹر احمد امین مصری علامہ مقریزی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

> "یہود کا ایک فرقہ فروشیم کہلاتا تھا جس کے معنی معتزلہ کے ہیں۔ یہ فرقہ تقدیر پر گفتگو کرتے ہوئے کہتا تھا کہ بندوں کے تمام افعال خدا کے پیدا کردہ نہیں ہیں کچھ بعید نہیں کہ جو یہود سے اسلام لائے تھے انہوں نے اسی مماثلت کی وجہ سے معتزلہ پر اس نام کا اطلاق کیا ہو"[153]۔

مقریزی کے بقول فرقہ فروشیم کے لوگ اپنے حکماء وسلف کے اقوال کی روشنی میں تورات کے احکام اخذ کرتے تھے [154]۔

مشہور مستشرق D.O' Lary کے بقول اعتزال کا نظریہ سب سے پہلے معبد جہنی کی تعلیمات میں نظر آتا ہے کہا جاتا ہے کہ اس نے یہ نظریات سنبو یہ ایرانی سے دمشق میں حاصل کیے جب کہ سنبویہ کے انہی نظریات کی وجہ سے اموی خلیفہ عبدالملک بن مروان نے اسے مروا ڈالا تھا [155]۔ اسی سلسلے میں علماء کے ایک دوسرے گروہ کا خیال ہے کہ معتزلی نظریات کا بانی یحیٰی دمشقی تھا جو مذہباً عیسائی تھا، قضا وقدر کے مناظروں میں اس کا کوئی ثانی نہ تھا اور کہا جاتا ہے کہ اس کے معتزلی نظریات ہی اسے دمشق سے عراق لائے [156]۔

علماء کرام کی اکثریت کا اس بات پر اتفاق ہے کہ معتزلہ کا فرقہ خلفائے راشدین کے آخری ادوار میں ظہور پذیر ہوا، یہ وہ لوگ تھے جو قتل عثمانؓ، قاتلین عثمانؓ، قصاص عثمانؓ کے دعوے اور حضرت علیؓ وامیر معاویہؓ کے استحقاق جیسے سیاسی مسائل سے الگ رہے۔ درحقیقت یہ جماعت یا گروہ (جس پر معتزلہ کے لفظ کا اطلاق ہوتا تھا) ایک سیاسی فکر کی نمائندگی کرتے تھے۔ جسے بعد میں دین کا لبادہ اوڑھا دیا گیا، حالانکہ یہ لوگ کسی بھی متنازع گروہ کے ساتھ وابستگی نہ رکھتے تھے، ان کا خیال تھا کہ حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ دونوں ہی باطل پر ہیں یا کم از کم یہ بات کھل کر ان پر عیاں نہ ہوئی کہ ان میں سے کون سا فریق حق بجانب ہے جب کہ دین تو ان لوگوں سے قتال کی اجازت دیتا ہے۔ جو بغاوت کے مرتکب ہوں مذکورہ دونوں گروہوں کے اسلام کے بارے میں کسی کو کوئی شک نہ تھا اس لیے جب دونوں گروہ ہی باغی ہوں یا یہ متعین نہ کیا جاسکے کہ ان میں سے کون سا گروہ باغی ہے تو ہمیں فریقین سے کنارہ کشی اختیار کرنے چاہیے [157]۔

امویوں کی طرف سے معتزلہ کے ساتھ کبھی بھی تعرض نہ کیا گیا اس لیے معتزلہ نے بھی ان کے خلاف کبھی بغاوت کی اور نہ ہی ان کے خلاف کبھی صف آرا ہوئے، بلکہ اس دور میں ان کی حیثیت صرف ایک فکری گروہ کی سی تھی اس لیے ان کی سرگرمیاں فکر ونظر تک ہی محدود تھیں اسی وجہ سے اس دور میں ان کا کام عقلی استدلال سے استفادہ کرنے اور قیاس صحیح سے کام لے کر امور ومسائل کا موازنہ کرنے تک ہی محدود رہا۔ اسی وجہ سے امویوں نے نہ ان کی راہ میں روڑے اٹکائے اور نہ ہی کھل کر ان کا ساتھ دیا [158]، البتہ بعض کتب تاریخ میں یزید ثالث اور آخری اموی خلیفہ مروان بن محمد کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ اعتقاداً معتزلی تھے [159]۔ جب کہ فلپ۔کے۔ ہٹی (Philip K. Hitti) کے بقول "معاویہ ثانی کا بھی اعتزال کی طرف رجحان تھا" [160]۔

عہد عباسی میں سب سے پہلے جب اہل تشیع نے عباسیوں کے خلاف اپنے غم وغصے کا اظہار کیا تو اس وقت معتزلہ نے عیسیٰ بن زید بن علی کی قیادت میں ابوجعفر منصور کے خلاف جنگ میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا، اس خونی معرکہ میں نفس زکیہ (محمد بن عبداللہ) اور ان کے بھائی ابراہیم بن عبداللہ کے ساتھ ساتھ بہت سے معتزلی بھی لقمہ اجل بن گئے [161]۔

خلیفہ ہارون الرشید کے دور میں معتزلہ کے ذریعے مسئلہ خلق قرآن بڑے شدومد کے ساتھ سامنے آیا لیکن ہارون الرشید نے اس مسئلے میں نہ کسی قسم کی دلچسپی کا اظہار کیا اور نہ ہی ان کی حوصلہ افزائی کی بلکہ عقائد میں مجادلات پیدا کرنے والوں کو قید میں ڈال دیا [162] یہاں تک کہ جب اسے بشیر مریسی معتزلی کے عقیدے کا پتہ چلا کہ وہ قرآن کو خدا کی مخلوق کہتا تھا تو اس نے کہا کہ "بخدا اگر میرا بس چلا تو میں اسے

ضرور قتل کرادوں گا'' یہی وجہ تھی کہ جب تک ہارون الرشید زندہ رہا، بشیر مریسی گمنامی کی زندگی گزارنے پر مجبور رہا اور اسے کبھی بھی عوام میں نہ دیکھا گیا[163]۔

خلیفہ مامون الرشید کے معتزلی نظریات کو پسند کرنے کی وجہ یہ تھی کہ دیگر فرقوں کی نسبت اس فرقے کو آزادی رائے کا حق حاصل تھا۔ مامون الرشید کے یہ نظریات قبول کرنے کے بعد معتزلیوں کو خلیفہ کا بڑا اقرب حاصل ہو گیا۔[164] اس کے بعد قصر خلافت میں مختلف موضوعات پر مناظروں کا اہتمام ہونے لگا اور ان مناظروں میں شرکاء کو آزادانہ بحث کرنے کی مکمل اجازت تھی۔ ان مناظروں اور مجالس کے بارے میں مامون الرشید کا موقف تھا۔

''اس قسم کی مجالس سے مختلف فرقوں کو ایک دوسرے کے قریب آنے کا موقع ملے گا جس سے مذہب ترقی کرے گا۔ اس سے دینی معاملات میں لوگوں کے شکوک وشبہات دور ہوں گے، جس کے بعد لوگ آزادی وخوشی کے ساتھ صحیح راستہ منتخب کرلیں گے، اور اسی دوران جو لوگ کج روی کا مظاہرہ کریں گے انہیں صحیح راستہ پر لانے میں بھی مدد ملے گی''[165]۔

ان مجالس کے انعقاد کا نتیجہ یہ نکلا کہ لوگوں میں ایسے منفی اعتقادات جنم لینے لگے جو عام مسلمانوں اور مشہور زمانہ علماء کے اعتقادات کے منافی تھے۔ چنانچہ 212ھ /827ء میں مامون الرشید نے قرآن کے مخلوق ہونے کا باقاعدہ اعلان کیا اور ساتھ ہی اس کی تائید میں قرآن کی یہ آیت پیش کی گئی، کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

انا جعلنه قرانًا عربیا[166] ''ہم نے اسے عربی (زبان کا) قرآن بنایا''

اس پر تبصرہ کرتے ہوئے مامون الرشید کہتا تھا کہ جاہل لوگوں کا موقف یہ ہے کہ قرآن اللہ کا پیدا کردہ اور بنایا ہوا نہیں ہے۔ حالانکہ اگر آپ لوگ مذکورہ آیت کو دیکھیں تو صاف پتہ چل جائے گا کہ جس چیز کو خدا بناتا یا نازل کرتا ہے وہ مخلوق ہی ہوتی ہے۔[167]

218ھ /833ء میں مامون الرشید نے گورنر بغداد اسحاق بن ابراہیم بن مصعب کو ایک خط میں حکم دیا۔

''اور تم خلق قرآن کے مسئلے پر فقہا، محدثین اور قاضیوں سے اس بات پر عہد لو کہ جو شخص
خلق قرآن کا قائل نہ ہو اس کی شہادت قبول نہ کی جائے اور نہ ہی انہیں کوئی سرکاری عہدہ پیش کیا جائے
اور اسے عبرتناک سزا دی جائے''[168]۔

مامون الرشید معتزلی ائمہ کا بڑا احترام کرتا تھا، یہی وجہ ہے کہ وہ انہیں اصحابنا (ہمارے رفقاء) کہہ کر پکارتا تھا۔ اس کے بعد اس نے ایک اور خط میں تشدد کا اظہار کیا، اس نے گورنر بغداد کو لکھا،

''اور جو لوگ تمہارے ہم خیال نہ ہوں ان کو بیڑیاں پہنا کر امیر المومنین کے لشکر کی طرف بھیج دو
تا کہ امیر المومنین انہیں دلائل وبراہین سے خلق قرآن کا قائل کرسکیں، اگر پھر بھی وہ توبہ نہ کریں تو
انہیں تہہ تیغ کر دیا جائے[169]۔

مامون کے بارے میں مشہور ہے کہ جب معتزلی امام ابو ہشام فوطی دربار خلافت میں حاضر ہوتا تو مامون اس کے احترام میں فوراً کھڑا ہو جاتا، اسی طرح مامون الرشید معروف معتزلی امام ابو ہذیل علاف کی تکریم کرتا تھا، ابو ہذیل ہی وہ امام ہے جس سے مامون الرشید نے معتزلہ کے علوم وافکار حاصل کیے تھے۔اسی طرح مامون الرشید احمد بن ابی داؤد کا اتنا معتقد تھا کہ اسے ہر وقت اپنے ساتھ رکھتا تھا۔اس کے بارے میں مامون نے اپنی موت کے وقت معتصم کو وصیت کی۔

"اے ابوعبداللہ، احمد بن ابی داؤد کو سفر وحضر میں ہمیشہ ساتھ رکھنا اور ہر مشورہ میں انہیں شریک کرنا کیونکہ وہ ہر طرح اس کے اہل ہیں۔"[170]۔

عہد مامون میں چار شخصیتیں ایسی ہیں جنھوں نے سخت تکالیف برداشت کیں لیکن نظریہ خلق قرآن کو تسلیم نہ کیا۔امام احمد بن حنبلؒ محمد بن نوح، قواریری اور سجادہ۔ان چاروں شخصیتوں کو بیڑیوں میں جکڑ کر طوس روانہ کر دیا گیا۔ان میں سے سجادہ اور قواریری کا ایمان ایک ہی رات میں متزلزل ہو گیا اور انھوں نے نظریہ خلق قرآن کو تسلیم کر کے رہائی حاصل کی جبکہ محمد بن نوح دوران سفر ہی خالق حقیقی سے جا ملے۔امام احمد بن حنبلؒ ابھی راستے میں ہی تھے کہ مامون الرشید کا انتقال ہو گیا[171]۔

مامون الرشید کی وفات کے بعد خلق قرآن کے مسئلے میں معتصم باللہ اپنے بھائی (مامون الرشید) کے نقش قدم پر ہی چلا، زیادہ پڑھا لکھا نہ ہونے کی وجہ سے معتصم باللہ کی اپنی کوئی رائے نہ تھی تاہم اپنے بھائی کی وصیت پر عمل کرتے ہوئے اس نے اپنے نظریات نہ ماننے والوں کے ساتھ زیادہ متشددانہ رویہ اختیار کیا۔اسی طرح اس نے نظریہ خلق قرآن کے مخالف امام احمد بن حنبلؒ اور ان جیسے دوسرے علماء وفقہاء کی توہین کے ساتھ ساتھ انہیں جسمانی تشدد کا بھی نشانہ بنایا[172]۔

معتزلی عقائد کے سلسلے میں واثق بھی اپنے باپ اور چچا کے نقش قدم پر چلا۔معتزلی امام احمد بن ابی داؤد اور محمد بن عبدالملک الزیات اس کے نظم مملکت پر اس حد تک اثر انداز ہو چکے تھے کہ ان کی مرضی کے بغیر خلیفہ وقت کوئی بھی حکم دینے سے قاصر تھا اور حکومت کے سارے امور انہی کے سپرد تھے[173]۔

خلیفہ واثق باللہ نے معتزلی نظریات قبول نہ کرنے والوں پر اپنے اباء کی نسبت زیادہ تشدد کا راستہ اپنایا۔اس کا اندازہ احمد بن نصر اور اس کے دوست عبدالرحمٰن بن اسحاق کے واقعہ قتل سے لگایا جا سکتا ہے۔انہیں قتل کرنے سے قبل واثق نے برسر عام ان سے خلق قرآن اور رویت باری تعالیٰ کے بارے میں سوال کیے۔ان کے جواب میں احمد بن نصر نے واشگاف الفاظ میں کہا کہ "قرآن اللہ کی مخلوق نہیں بلکہ اللہ کا کلام ہے"۔پھر واثق نے اس سے دوسرا سوال کیا کہ "قیامت کے روز کیا تم اللہ کو دیکھو گے؟" اس پر احمد بن نصر نے جواب دیا کہ "حدیث کی رو سے قیامت کے روز ہم اللہ تعالیٰ کو اس طرح دیکھیں گے جس طرح چاند کو بغیر کسی تکلیف کے دیکھا جا سکتا ہے" اور ساتھ ہی ایسا عقیدہ نہ رکھنے والوں کی اس نے مذمت کی۔اسی قسم کے جوابات عبدالرحمٰن بن اسحاق نے دیے۔اس موقع پر معتزلہ کے ائمہ وفقہا نے بھی اس کے قتل کے منظوری دے دی، اب واثق باللہ نے خود ان دونوں صالح لوگوں کا سر قلم کیا۔ان کے سر کو بغداد لا کر پہلے چند روز شرقی سمت اور پھر چند

روز مغربی سمت نصب کیے رکھا اور احمد بن نصر کے کان میں ایک پرچی پر یہ عبارت لکھ کر لٹکا دی گئی کہ "یہ سر کافر و گمراہ احمد بن نصر کا ہے"[174]۔

واثق خلق قرآن سے انکار کرنے والوں کو مسلمان ہی نہیں سمجھتا تھا۔ چنانچہ جب مسلمانوں اور بازنطینی قیدیوں کا آپس میں تبادلہ ہو رہا تھا تو اس وقت واثق نے واضح حکم دیا کہ جو مسلمان قیدی خلق قرآن کے قائل نہ ہوں انہیں تبادلہ میں نہ لیا جائے کیونکہ واثق کے خیال میں یہ لوگ اسلام کے باغی تھے[175]۔ متوکل نے اپنے اسلاف کے برعکس خلیفہ بنتے ہی خلق قرآن پر بحث کو قانوناً ممنوع قرار دے دیا اور معتزلی نظریات کے مخالفین قیدیوں کو آزادی دلائی۔[176]

معتزلہ کے اصول خمسہ:۔

درج ذیل اصول خمسہ پر ایمان لائے بغیر کوئی بھی شخص معتزلی کہلانے کا حق دار نہیں ہے۔

1۔توحید 2۔عدل 3۔وعد و وعید 4۔منزلۃ بین المنزلتین (کفر و اسلام کے درمیان منزل کا اقرار)

5۔امر بالمعروف و نہی عن المنکر

(1)توحید:۔

ان میں توحید کی بنیاد اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے۔

لیس کمثلہ شئی و ھوا لسّمیع البصیر۔[177] "اس جیسی کوئی چیز نہیں اور وہ سنتا اور دیکھتا ہے"

معتزلی اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کو اس انداز سے پیش کرتے ہیں۔

> "وہ جسم رکھتا ہے نہ کالبد، نہ اس کا جثہ ہے نہ صورت، اس میں خون بھی نہیں اور گوشت بھی نہیں، نہ جوہر ہے نہ عرض[178]، نہ اس کا کوئی رنگ ہے نہ ذائقہ، خوشبو بھی نہیں، اسے چھوا بھی نہیں جا سکتا نہ اس میں حرارت ہے نہ برودت (سردی)، نہ رطوبت (نمی) نہ یبوست (خشکی) طول بھی نہیں عرض بھی نہیں، عمق (گہرائی) بھی نہیں، اس میں اجتماع ہے نہ افتراق، نہ متحرک ہے نہ ساکن، وہ جوارح و اعضاء بھی نہیں رکھتا، وہ ذی جہات (اطراف والا) بھی نہیں، نہ اس کا کوئی دایاں ہے نہ بایاں، اس کے آگے پیچھے اور اوپر نیچے کوئی نہیں، کوئی مکان اس کا احاطہ نہیں کر سکتا، زمانہ اس پر حاوی نہیں ہو سکتا، جو جدا بھی نہیں اور ملا ہوا بھی نہیں، نہ کسی اماکن (مکان کی جمع الجمع) میں وہ حلول کرتا ہے۔ اسے کسی ایسے وصف سے متصف نہیں کیا جا سکتا جو کسی خلق میں پایا جاتا ہو اور وہ حادث و فانی ہو، نہ وہ متناہی ہے کہ اسے ناپا جا سکے، وہ مختلف جہات (سمتوں) میں سمایا ہوا بھی نہیں ہے، نہ ہی وہ محدود ہے، نہ وہ کسی کا

باپ ہے اور نہ ہی کسی کا بیٹا۔ تقدیر اس کا احاطہ نہیں کر سکتی، پردے اسے مستور نہیں کر سکتے، وہ حواس کے ادراک سے بالا ہے، اسے لوگوں پر قیاس نہیں کیا جا سکتا، وہ مخلوق سے کسی طرح مماثلت نہیں رکھتا، نہ اس پر آفت کا نزول ہوتا ہے نہ مصیبتیں اسے گھیر سکتی ہیں، ہر وہ بات جو تصور میں آ سکتی ہے اور ہر وہ تصور جو وہم میں آ سکتا ہے اس کی مشابہت سے ماوراء ہے۔ وہ ازل سے ابد تک رہے گا، یعنی تمام مخلوقات سے قبل موجود تھا اور ہمیشہ موجود رہے گا، وہ عالم، قادر اور زندہ ہے، اسے آنکھ دیکھ سکتی ہے نہ بینائی اس کا ادراک کر سکتی ہے، سماعت اسے سن نہیں سکتی، صرف وہی معبود ہے کوئی اس کے سوا معبود نہیں، نہ کوئی اس کا شریک اقتدار ہے نہ اس کا کوئی وزیر و مددگار ہے، اس کی مرضی کی تکمیل وتکوین میں کوئی اس کا معاون نہیں، اس نے جو چاہے پیدا کر دیا، اس نے کوئی چیز مثال دیکھ کر پیدا نہیں کی، اس کے لیے کوئی چیز پیدا کرنا آسان و دشوار نہیں، کوئی اسے نفع پہنچا سکتا ہے اور نہ ہی نقصان، سرور ولذات سے بیگانہ ہے، اذیت والم سے نا آشنا ہے، نہ وہ ذی غایت (کسی چیز کی آخر) ہے کہ اس کی انتہا ہو، اس پر فنا بھی طاری نہیں ہو سکتی، نہ اس میں کسی طرح کی کوئی کوتاہی یا کمی ہے نہ مجبوری اور بے چارگی ہے"۔ 179

مندرجہ بالا اوصاف کی بناء پر معتزلہ قیامت کے دن رویت باری تعالیٰ کے منکر ہیں کیونکہ ان کے نزدیک اگر وہ آنکھوں سے دکھائی دے گا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ جسیم (جسم رکھنے والا) ہے، وہ خدا کے اوصاف کو اس کی ذات سے الگ نہیں دیکھتے جب کہ قرآن و احادیث معتزلہ کے ان نظریات کی نفی کرتی ہیں اہل سنت کا اعتقاد ہے کہ قیامت کے دن اہل جنت خدا کا دیدار کریں گے لیکن یہ دیدار اس قوت کی بناء پر نہ ہوگا جو آنکھ کو بخشی گئی ہے بلکہ اس قوت کی بناء پر ہوگا جو خدا کی طرف سے بطور خاص عطاء کی گئی ہوگی 180 ۔اس اعتقاد کی بناء اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے۔

وجوہ یو مئذ ناضرۃ الیٰ ربھا ناظرۃ. 181

"یعنی بہت سے چہرے اس روز بارونق ہوں گے اور اپنے رب کی طرف دیکھ رہے ہوں گے"

حضرت موسیٰ نے رویئت باری کا مطالبہ کیا تھا اگر یہ مطالبہ ناممکن یا نا جائز ہوتا تو حضرت موسیٰ کبھی بھی اس کا تقاضا نہ کرتے ۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

قال رب ارنی انظر الیک۔ [182]

"یعنی (موسیٰ نے) کہا کہ اے میرے پروردگار مجھے اپنا دیدار کرا دے کہ میں آپ کو ایک نظر دیکھ سکوں"

حضور اکرم ﷺ کا فرمان ہے

فانکم سترون ربکم کما ترون القمر لیلۃ البدر، لاتضامون فی رؤیتہ۔ [183]

"تم لوگ قیامت کے دن اپنے رب کو اس طرح دیکھو گے جس طرح تم لوگ چودھویں کے چاند کو دیکھتے ہو اور اس کے دیدار میں کوئی کمی ونقص نہ ہوگا۔"

معتزلہ کے برعکس اہل سنت کا مسلک یہ ہے کہ انسان خود مختار نہیں ہے۔ قیامت کے دن اسے دوبارہ زندگی ملے گی اور اللہ تعالیٰ نیک لوگوں کو نظر آئے گا۔ اللہ تعالیٰ کی صفات اس کی ذات سے ایک حیثیت سے الگ اور دوسری حیثیت سے اس کے ساتھ ہیں۔ قرآن ازلی وابدی ہے۔ [184]

(2)۔ عدل:۔

معتزلہ میں عدل دوسرا اہم اصول ہے ان کے نزدیک اللہ تعالیٰ نہ شر وفساد کو پسند کرتا ہے اور نہ ہی وہ انسانی افعال کا خالق ہے لوگ حکم الٰہی کو بجالاتے ہیں اور جس سے انہیں منع کیا جاتا ہے وہ اس سے رک جاتے ہیں۔ یعنی جب انسان کوئی نیکی بجالاتا ہے تو وہ خدا کے نزدیک پسندیدہ ہوجاتا ہے۔ جبکہ شر اس کے لیے برا ہے کیونکہ خدا کے نزدیک یہ ایک قابل نفرت چیز ہے۔ وہ اپنے بندوں پر صرف اتنا ہی بوجھ ڈالتا ہے جس کے اٹھانے کی وہ استطاعت رکھتے ہوں کسی کے رزق میں کمی بیشی کا اختیار کسی انسان کو صرف اتنا ہی ہے جتنا مالک نے اسے دیا ہے وہ کائنات کی ہر چیز کا مالک ہے جسے جب چاہتا ہے دے دیتا ہے اور جس سے جب چاہتا ہے چھین لیتا ہے لیکن اس کے باوجود وہ مخلوق کو اپنی اطاعت پر مجبور نہیں کرتا حالانکہ ایسا کرنا اس کے دائرہ اختیار میں ہے اگر خدا ایسا کرتا تو پھر اس کے بندوں کی آزمائش کے دروازے بند ہوجاتے جو خدا نہیں چاہتا تھا۔ [185]

(3)۔ وعدہ ووعید

اس فرقے کا تیسرا اصول قول وعدہ ووعید ہے اس سے مراد یہ ہے کہ انسان اپنے اچھے یا برے تمام افعال کا خالق ہے اور جو وہ کرتا ہے آخرت میں اس کے مطابق اسے اسکی جزا وسزا ملے گی پھر اللہ کا اپنے بندوں سے یہ وعدہ ہے کہ اگر تم اس کے حکم کو بجالاؤ گے، اس کی فرمانبرداری کروگے تو اس کے بدلے میں تمھیں اس کی جزا ملے گی اس کے برعکس اگر تم اس کی نافرمانی کروگے تو اس کی سزا سے تمھیں کوئی نہ بچا پائیگا، یعنی اس کی سزا ضرور ملے گی نیز ان لوگوں کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ گناہ کبیرہ کے مرتکب کو توبہ کے بغیر معافی نہ مل پائے گی وہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ شر ظلم، کفر ومعصیت کے تمام افعال سے پاک ہے اگر وہ ظلم کا خالق ہوگا تو وہ ظالم بھی ہوگا بالکل ایسے ہی جسطرح عدل کا خالق عادل ہوتا ہے۔ [186]

**منزلة بین المنزلتین کا اصول :-**

معتزلہ کا یہ چوتھا اصول ہے کہ گناہ کبیرہ کا مرتکب دو درجوں کے درمیان والے درجے پر ہے یعنی ایسا شخص نہ کافر ہے اور نہ ہی مسلمان بلکہ اس کا مرتکب فاسق ہے ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ وہ ہمیشہ ہی دوزخ میں رہے گا [187] ۔ان کا نظریہ یہ بھی ہے کہ گناہ کبیرہ کے مرتکب پر مسلمان کا اطلاق اس کی عزت وتکریم کی وجہ سے نہیں بلکہ ذمیوں اور کافروں کے درمیان تمیز کرنے کے لیے کیا گیا ہے۔ [188] یہی وہ بنیادی اختلاف تھا جو واصل بن عطا نے حضرت حسن بصری سے کیا اور جسکی وجہ سے انھوں نے اسے معتزلی کا خطاب دیا [189] ۔

**امر بالمعروف ونہی عن المنکر :-**

اسلام کی تبلیغ واشاعت کا فریضہ ویسے تو تمام مسلمانوں کا ہے تاہم معتزلہ کے نزدیک اس کو ضروری اس لیے قرار دیا گیا کہ ان لوگوں کا تدارک کیا جاسکے جو حق وباطل کو ملا کر مسلمانوں میں فساد برپا کرتے ہیں اس لیے مسلمان پر فرض ہے کہ وہ لوگوں کو نیکی کی طرف بلائیں اور برائی سے روکیں نیز اس مقصد کے لیے اگر انہیں جہاد بالسیف یا جہاد بالمال کی ضرورت ہو تو اس سے بھی دریغ نہیں کرنا چاہیے یاد رہے کہ معتزلہ کافر اور فاسق کے ساتھ جہاد میں کوئی فرق روا نہیں رکھتے [190] ۔

**فرقہ معتزلہ کے مشترکہ عقائد :-**

اللہ تعالی کی صفات ابدی ہیں یہ صفات اللہ کی ذات کے ساتھ ہی مخصوص ہیں لیکن معتزلہ اللہ تعالی کی صفات کو الگ حیثیت سے تسلیم نہیں کرتے ۔معتزلی علماء اللہ کے عالم بالذات، قائم بالذات اور حی بالذات ہونے سے بھی انکار کرتے ہیں ان کے نزدیک اللہ کی صفات الگ سے کوئی شے نہیں ہیں بلکہ یہ اسکی ذات ہی کا حصہ ہیں وہ کہتے ہیں کہ اللہ اپنے علم کی وجہ سے عالم نہیں وہ اپنی قدرت کی وجہ سے قادر نہیں اور نہ ہی وہ دائمی حیات کی وجہ سے حی ہے بلکہ ان کے مطابق اللہ کی صفات ( علم ،قدرت وحیات )اسکی طرح ازلی ہیں [191] انھوں نے تو یہاں تک کہہ دیا کہ ازل میں اللہ تعالی کا نہ کوئی اسم تھا اور نہ ہی کوئی صفت [192] ۔ساتھ ہی انھوں نے یہ موقف بھی اختیار کیا کہ اللہ کا سمیع وبصیر ہونا اس کے اسماء ہیں صفات نہیں [193] ۔

معتزلہ کا ایمان ہے کہ قرآن حادث ہے [194] اور یہ اللہ کی مخلوق ہے ان کے بقول قرآن کریم میں جو کچھ لکھا ہے وہ اس کا بیان و تذکرہ ہے اور پھر یہ قرآن مقام وجگہ میں پایا جاتا ہے [195] اور یہ فنا ہونے والی چیز ہے اور عرض ہے [196] یہ لوگ قرآن کی اس آیت سے استدلال کرتے ہیں کہ

انّا جعلناه قرآنا عربیا۔ [197] "یعنی ہم نے قرآن کو عربی (زبان) میں بنایا"

ان کے بقول خدا جس چیز کو بناتا ہے وہ مخلوق ہی ہوتی ہے [198] ۔معتزلہ رویت باری تعالی سے انکار کرتے تھے اور ان کا کہنا تھا کہ کسی انسان کے لئے یہ محال ہے کہ وہ دنیا یا آخرت میں اللہ تعالی کا دیدار کرے یعنی ان کے نزدیک اللہ تعالی نہ اپنے آپ کو دیکھتا ہے اور نہ ہی کوئی دوسرا اُسے دیکھ سکتا ہے [199] ۔

ان کے نزدیک انسان اپنے افعال واعمال کا خود ہی ذمہ دار ہے ان چیزوں کی تخلیق میں اللہ تعالی کا کوئی دخل نہیں ہے اس طرح انسان دنیا میں اگر اچھے عمل کرے گا تو آخرت میں اسے اسکی جزا ملے گی اور اگر برے افعال اس سے سرزد ہوں گے تو وہ سزا کا مستحق ٹھہرے گا ان کے مطابق انسان کے اعمال وافعال میں اللہ تعالی کی مرضی ومنشا کا کوئی دخل نہیں [200]۔

اس بات پر تمام معتزلہ متفق ہیں کہ جس آدمی نے دنیا سے رخصت ہوتے وقت اپنے گناہوں سے توبہ کرلی اور اپنی زندگی خدا کی اطاعت میں گزاری تو اسے آخرت میں جزا وثواب ملے گا۔اس کے برعکس وہ شخص جس نے دنیا میں کبائر کا ارتکاب کیا اور پھر اللہ سے توبہ بھی نہ کی تو ایسا شخص ہمیشہ کے لئے دوزخ میں رہے گا مگر اس کا عذاب کفار سے کمتر ہوگا [201]۔

وہ امور جن کے کرنے یا نہ کرنے کے بارے میں اللہ تعالی نے توقف اختیار کیا وہ اللہ کی مشیت سے خارج ہیں لہٰذا ان امور کے سرانجام دینے کے بارے میں انسان کو احتراز کرنا چاہیے [202]۔

تمام معتزلہ اس بات پر متفق ہیں کہ معرفت الٰہی کے اصولوں کا ادراک اور اللہ کی نعمتوں کا شکر گزار رہنا شریعت سے پہلے ہی انسانوں پر فرض ہے اسی وجہ سے حسن وقبح کی معرفت عقل کی رو سے واجب وضروری ہے نہ کہ شریعت کی رو سے۔لہٰذا حسن وقبح کا ادراک کرتے ہوئے اس پر عمل پیرا ہونا اور اس سے اجتناب کرنا ضروری ہے شریعت کا ورود [203] اللہ تعالی کا لطف ہے جسے اس نے بندوں کی جانب انبیاء کرام کے توسط سے امتحان واختیار کی غرض سے بھیجا ہے [204] کیونکہ اللہ تعالی کا ارشاد ہے۔

لیھلک من ھلک عن بینة و یحیی من حیّ عن بینة. [205]

''جو ہلاک ہو اس کو اللہ دلیل سے ہلاک کرے اور جو زندہ رہے اسے وہ دلیل سے زندہ رکھے''۔

ان لوگوں کے نزدیک اللہ تعالی کی حکمت کا تقاضا یہ ہے کہ وہ بندوں کی مصلحتوں کو ملحوظ خاطر رکھے یعنی اللہ پر واجب ہے کہ وہ اپنے امور میں انسانوں کی رہنمائی کرے جو اس کے لئے اصلاح وخیر پر مبنی ہوں۔البتہ ''صلح'' (اس سے مراد اعمال کی درستگی ہے) اور ''لطف'' (لطف سے مراد اعمال کی عمدگی ہے) اور لطف کے وجوب کے بارے میں معتزلہ کے فرقوں میں اختلاف پایا جاتا ہے [206]۔

جیسا کہ واضح ہے معتزلہ کا متعدد مسائل میں اہل سنت سے اختلاف ہے وہ عقیدہ خلق قرآن کے قائل تھے اور اس میں وہ اس قدر غلو سے کام لیتے تھے کہ انھوں نے اللہ تعالی کی صفت کلام کا ہی انکار کر دیا کہ کلام، اللہ کی صفت نہیں بلکہ وہ جس چیز میں چاہے کلام کی صفت پیدا کر دیتا ہے وہ قرآن کو مخلوق قرار دیتے تھے ان کا یہ بھی عقیدہ تھا کہ آنکھوں سے اللہ کا دیدار محال ہے لہٰذا آخرت میں بھی رویت باری تعالی کا عقیدہ غلط ہے ان کا ایک قول یہ تھا کہ بندوں کے حق میں جو چیز بہترین ہو اور ان کے مفاد میں ہو اللہ پر وہ کام واجب ہے بہترین کو عربی میں اصلح کہتے ہیں ان کے خیال کے مطابق اللہ پر لطف یعنی لوگوں پر ان کے حال کے مطابق اسباب مہیا کرنا واجب ہے لہٰذا رسولوں کی بعثت اللہ تعالی پر واجب ہے وہ یہ دعوی کرتے تھے کہ کسی بھی کام کا اچھا یا برا ہونا شریعت سے نہیں بلکہ عقل سے سمجھا جاتا ہے یعنی اشیاء کا حسن وقبح عقلی ہے شرعی نہیں۔معتزلہ کا یہ عقیدہ بھی تھا کہ اللہ کی صفات اس کی ذات پر زائد نہیں بلکہ ذات ہی میں شامل ہیں ورنہ اگر صفات کو اللہ تعالی کی

ذات سے الگ قرار دیا جائے تو چونکہ صفات بھی قدیم ہیں اور اللہ کی ذات بھی قدیم ہے لہذا متعدد خداؤں کا قائل ہونا پڑے گا۔ با الفاظ دیگر اللہ تعالیٰ کی صفات عین الذات ہیں غیر الذات نہیں معتزلہ کے افکار ونظریات میں یہ بات بھی شامل ہے کہ بندہ اپنے افعال کا ان پر اپنی اس قدرت اور طاقت کی بناء پر خالق ہے جو اللہ نے اپنے بندوں کو عطا کر رکھی ہے اگر انسانوں کو اس کے اعمال وافعال کا خالق قرار نہ دیا جائے تو چونکہ انسانوں سے برے کام بھی صادر ہوتے ہیں اس لئے اللہ کی طرف شر کی نسبت کرنا پڑے گی جو عیب ہے اور اللہ ہر عیب سے پاک ہے ان کا یہ کہنا تھا کہ لوگوں سے شر اور برائی کا صدور اللہ کی مشیت سے نہیں ہوتا ۔ ان کا یہ عقیدہ بھی تھا کہ ایمان نیک اعمال کے بغیر نہیں ہوسکتا چونکہ فاسق شخص برے کام کرتا ہے لہذا وہ مومن کہلانے کا حقدار نہیں لیکن چونکہ وہ کلمہ شہادت کا بھی قائل ہے اور کچھ نیک کام بھی کرتا ہے لہذا اسے کافر بھی قرار نہیں دیا جا سکتا، بلکہ وہ کفر وایمان کے درمیان معلق ہے ان کے نزدیک کبیرہ گناہ کا مرتکب توبہ کئے بغیر مر جائے تو وہ ہمیشہ جہنم میں رہے گا تا ہم ایسے شخص کو دنیا میں کفار ومشرکین سے ممتاز کرنے کے لئے مسلم کہا جائے گا اور اسے مسلم کہنا بطور اعزاز اور تکریم کے نہیں بلکہ کافروں سے الگ شناخت کے لئے ہے۔ معتزلہ اس بات کے بھی قائل تھے کہ جہاں عقل ونقل میں تعارض اور ٹکراؤ ہو تو عقل کو نقل پر ترجیح دی جائے گی معتزلہ عذاب قبر کے بھی قائل نہیں ہیں اور وہ شفاعت نبویؐ کے بھی منکر تھے اس لئے وہ اپنے آپ کو زبان قال سے تو نہیں بلکہ زبان حال سے عقل کل ظاہر کرتے تھے چونکہ انسان عقل کے اعتبار سے بھی یکساں نہیں ہیں لہذا ان میں بھی کئی ذیلی فرقے بن گئے تھے ان کا یہ خیال تھا کہ اللہ تعالیٰ پر واجب ہے کہ وہ فرمانبرداروں کو اچھا صلہ دے اور نافرمانوں کو عذاب دے۔

بنو عباس کے دور میں متعدد وجوہات کی بناء پر الحاد اور زندقہ کا جو طوفان اٹھا تھا معتزلہ نے اس کے خلاف بڑا کام کیا لیکن بدقسمتی سے معتزلہ اپنے مخصوص افکار ونظریات کی بناء پر جمہور مسلمانوں سے کٹ گئے اور تمام فقہا اور محدثین کے خلاف انہوں نے محاذ قائم کر لیا۔

معتزلہ کو عباسی خلفاء کے دربار میں اثر ورسوخ حاصل کرنے میں بڑی کامیابی حاصل ہوئی ،عباسی خلفاء علوم وفنون کی سرپرستی کے لئے منطق ،فلسفہ' ہیئت' طب اور ریاضی وغیرہ اہم علوم وفنون پر دوسری زبانوں میں لکھی گئی کتب کو عربی زبان میں منتقل کرنے میں اہل علم کی حوصلہ افزائی کرتے تھے بہت سی یونانی اور ہندی کتب کا عربی میں ترجمہ ہوا، مسلمان پہلی مرتبہ یونانی اور ہندی افکار سے پوری طرح آشنا ہوئے، جہاں اس سے تہذیب وتمدن کے آثار میں وسعت پیدا ہوئی اور ان علوم کو بام عروج تک پہنچانے میں مسلمانوں نے جس محنت تن دہی، ذہانت وفطانت اور تحقیق وتدقیق کے کارنامے دکھائے اس پر بجا طور پر حیرت ہوتی ہے یہی وہ علوم ہیں جس سے بعد میں مسلمان غافل ہو گئے جبکہ اہل مغرب نے ان سے بھر پور فائدہ اٹھایا ۔ تہذیب وتمدن اور علوم وفنون میں مسلمانوں کی برتری پوری دنیا میں مسلم تھی تا ہم اس صورت حال نے مسلم معاشرے میں کچھ مسائل بھی پیدا کئے ۔ اسلامی عقائد سے یونانی اور ہندی فلسفے کے تصادم نے خود مسلمان اہل علم میں طرح طرح کے گروہ اور فرقے پیدا کر دیئے چنانچہ معتزلہ بھی اسی دور کی پیداوار ہیں غیروں کی اس تہذیبی یلغار سے پہلے یعنی خلفائے راشدین کے دور سے ہی مسلمان سیاسی کشمکش سے دوچار ہو چکے تھے جبکہ خلیفہ ثالث (حضرت عثمان غنیؓ) کی مظلومانہ شہادت کے بعد بنو ہاشم اور بنو امیہ میں جس سیاسی رسہ کشی کا آغاز ہوا وہ صرف سیاسی اختلافات تک ہی محدود نہ رہا بلکہ اس سے نظری اور فکری انتشار نے بھی جنم لیا۔

حضرت علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ میں قاتلین عثمانؓ سے قصاص لینے کے معاملے میں جو اختلاف رائے پیدا ہوا تھا اس نے مسلم اُمہ کو دو عظیم جماعتوں یعنی شیعان علیؓ اور شیعان معاویہؓ میں منقسم کر دیا۔ یہ کوئی دینی اختلاف نہ تھا تاہم وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ بعد کے حوادث خصوصا سانحہ کربلا نے اس اختلاف کو مذہبی رنگ دے دیا۔ سیدنا حسنؓ سے مصالحت کے بعد شیعان معاویہؓ کی سیاسی اصطلاح آہستہ آہستہ ذہنوں سے معدوم ہو گئی لیکن شیعان علیؓ نے بتدریج عام مسلمانوں سے اپنی الگ شناخت سے اپنے آپ کو مستحکم کرنا شروع کر دیا۔ اس فکری اختلاف سے اگر کوئی شخص یا گروہ دوسروں کی فکری لغزشوں کا تعاقب کرے تو اس میں تحمل اور برداشت کے عنصر کو ختم کر دینے سے تشدد جنم لیتا ہے خلفاء راشدین نے فکری انتشار میں امن و امان کو برقرار رکھنے کے لیے جو راہ عمل متعین کی تھی بدقسمتی سے بعد کے لوگوں نے اسے اختیار نہ کیا ہم جانتے ہیں کہ حضرت علیؓ اور حضرت معاویہؓ کے درمیان سیاسی تنازعہ کو ختم کرنے کے لئے حکمین کے تقرر پر جو گروہ مسلمانوں سے الگ تھلگ ہوا وہ خوارج کے نام سے موسوم ہوا، اگرچہ خوارج نے اکابر صحابہ کے علاوہ خود حضرت علیؓ کے خلاف بھی تکفیر کی مہم چلائی۔ لیکن خوارج پر حضرت علیؓ نے کفر کا فتوی نہیں لگایا۔ خوارج نے جب قتل و غارت کا بازار گرم کیا تو حضرت علیؓ نے مجبورا ان کے خلاف فوج کشی کی اور انہیں جنگ میں عبرتناک شکست سے دوچار کیا لیکن آپؓ نے ان میں سے کسی کو بھی غلام اور لونڈی نہیں بنایا اور نہ ہی ان کے اموال کو مال غنیمت قرار دیا۔

معتزلہ نے عقلی استدلال پر بہت زور دیا لیکن حیرت ہوتی ہے کہ ان کی عقل میں اتنی موٹی بات بھی نہ آئی کہ اپنے خیالات کو جبر و تشدد کے ذریعے پھیلانا کبھی سودمند نہیں ہوا۔ چونکہ معتزلہ بزعم خویش عقلی استدلال سے کام لیتے تھے اس لیے بنو عباس کے علمی ذوق نے معتزلہ کے انداز فکر سے متاثر ہو کر درایت کو روایت پر مقدم کیا۔ معتزلہ کو ملحدین اور زنادقہ کے خلاف مہم چلانے میں جو کامیابی حاصل ہوئی تھی عباسی خلفاء اس سے اثر قبول کئے بغیر نہ رہ سکے۔ مناظرے اور مباحثے کے فن میں معتزلی مہارت کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ بنو امیہ کے دور میں جب محمد بن قاسم نے سندھ پر حملہ کر کے یہاں مسلمانوں کی حکومت قائم کی تو ہندو فلسفیوں اور مذہبی پیشواؤں کے خلاف علمی مباحثوں میں فقہاء و محدثین چنداں کامیاب نہ ہو سکے تو معتزلہ نے ان کی جگہ لی اور مسلمانوں کی علمی و تہذیبی برتری کو مخالفین پر ثابت کیا لیکن معتزلہ خود چونکہ اعتقادی بگاڑ کے ساتھ ساتھ اپنے نظریاتی اعتقاد کا جارحانہ پرچار کرتے چلے گئے تو مسلمانوں میں صحیح عقائد کی نمائندگی کرنے والے علمائے حق نے معتزلہ کا عقلی و فکری محاذ پر بھی ڈٹ کر مقابلہ کیا، اور دلائل عقلیہ کو قرآن کے تابع کرتے ہوئے انھوں نے عظیم الشان علم الکلام کی بنیاد کو استوار کیا اور اہل سنت میں اشاعرہ اور ماتریدیہ نے علم الکلام میں معتزلہ کی جارحانہ یلغار کو روکا اور ان کے پیدا کردہ شبہات کو دور کیا، معتزلہ کے عقلی استدلال میں جو مغالطے اور نقائص پنہاں تھے متکلمین نے انہیں لوگوں پر عیاں کیا مثلاً معتزلہ کا ایک استدلال یہ تھا کہ قرآن کریم میں ہے

الله خالق كل شئي "یعنی اللہ ہر شے کا خالق ہے"

یہ مقدمہ اولی ہوا ان کے مطابق قرآن بھی ایک شے ہے یہ مقدمہ ثانیہ ہوا، پس بقول معتزلہ ثابت ہوا کہ قرآن بھی مخلوق ہے متکلمین نے اس کا

یہ جواب دیا اگر تمھارے اس استدلال کو تسلیم کرلیا جائے تو قرآن میں ہے:

کل نفس ذائقه الموت ۔ ''یعنی ہر نفس موت چکھنے والا ہے''

اس طرح قرآن میں اللہ تعالی نے اپنی ذات پر لفظ نفس کا اطلاق کیا ہے چنانچہ قرآن میں دوسری جگہ ہے

و یحذرکم الله نفسه۔ ''یعنی اللہ تم کو اپنی ذات سے ڈراتا ہے''

تو دوسرا مقدمہ یوں بنے گا کہ اللہ کا بھی نفس (ذات Person) ہے اس طرح معتزلہ کے طرز استدلال کے مطابق (معاذاللہ) اللہ کو بھی موت آئے گی۔ اگر یہ استدلال بالاتفاق غلط ہے اور معتزلہ بھی اس کو تسلیم نہیں کرتے تو معتزلہ کا سابقہ استدلال بھی اس نوعیت کا ایک مغالطہ ہے الله خالق کل شی اس کا مطلب اللہ ہر مخلوق چیز کا خالق ہے اور آیت میں لفظ خالق ہی ظاہر کررہا ہے کہ یہاں شئی کے ساتھ اس کی صفت ''مخلوق'' مقدر یعنی پوشیدہ ہے جبکہ از خود عقل سلیم بھی اسے قبول کرتی ہے لہٰذا اللہ ہر چیز کا خالق ہے جو اس نے پیدا کی ہے چونکہ اللہ کا کلام مخلوق نہیں ہے بلکہ کلام، اللہ کی صفت ہے جو ہمیشہ سے از خود اسے حاصل ہے نہ کہ اس کی پیدا کی ہوئی ہے لہٰذا معتزلہ کا مذکورہ بالا استدلال غلط ہے۔

معتزلہ اللہ کے صفت کلام کی نفی کرتے ہیں اہل سنت کا جواب یہ ہے کہ کلام کی ضد بکم (گونگا ہونا) ہے جو عیب ہے حالانکہ اللہ ہر عیب سے پاک ہے اللہ کا کلام جو غیر مخلوق اور قدیم ہے اہل سنت اسے کلام نفسی کہتے ہیں جس کی کیفیت ہمیں معلوم نہیں نہ ہی یہ انسانی کلام کے مشابہ ہے جس کلام کا تلفظ مخلوق کرتی ہے وہ کلام لفظی ہے جو مخلوق اور حادث ہے معتزلہ کے تمام دلائل اسی کلام لفظی پر چسپاں ہوتے ہیں اللہ تعالی جب اپنے کلام نفسی کو مخلوق تک پہنچاتا ہے تو وہ اسے الفاظ و کلمات کے قالب میں ڈھال دیتا ہے چنانچہ جس قرآن کی ہم تلاوت کرتے ہیں وہ کلام لفظی ہے اس کو اللہ کا کلام اس لئے کہا جاتا ہے کہ اسے الفاظ و کلمات میں انسانوں اور جنات کی تلاوت کے لیے اللہ ہی نے ڈھالا ہے اس لیے متکلمین یہ کہتے ہیں کہ یوں نہ کہا جائے کہ قرآن غیر مخلوق ہے بلکہ یوں کہا جائے کہ القرآن کلام اللہ غیر مخلوق ''قرآن اللہ کا کلام غیر مخلوق ہے''۔

یعنی قرآن کے ساتھ کلام اللہ کا لفظ بھی بولا جائے اور پھر کہا جائے کہ یہ غیر مخلوق ہے تاکہ کلام لفظی اور کلام نفسی میں فرق پیدا ہو جائے اور معتزلہ کا پیدا کیا ہوا مغالطہ بھی دور ہو جائے۔

معتزلہ کے بقول انسان اپنے اعمال کا خود خالق ہے اشاعرہ اور ماتریدیہ یعنی اہل سنت اس کو نہیں مانتے وہ اللہ کو ہی خالق خیر و شر کہتے ہیں۔ مثلاً ابلیس شریر ہے جہنم جہنمیوں کے لئے شر ہے ابلیس کا مخلوق کے لئے شر (برائی اور نقصان دہ ہونا) ہونا اور جہنم کا جہنمیوں کے لیے شر ہونا معتزلہ کو بھی تسلیم ہے کوئی صفت اپنے موصوف سے الگ نہیں ہوا کرتی اگر ابلیس شریر کا خالق بالاتفاق اللہ ہے تو اس کی صفت شر کا خالق بھی وہی ہے لیکن شر کا صدور اور ظہور ابلیس سے ہوتا ہے نہ کہ اللہ سے، یعنی خلق شے اور چیز ہے اور صدور شا ور چیز ہے، اللہ نے مخلوق کو اچھے یا برے کام کا جو محدود اختیار دے رکھا ہے اور اس اختیار کو بروئے کار لاتے ہوئے وہ جو بھی اچھے یا برے کام کرتا ہے اسے قرآنی و

دینی اصطلاح میں خلق فعل نہیں کہا جاتا بلکہ کسب واکتساب کہا جاتا ہے چنانچہ قرآن میں ہے۔

لها ما كسبت وعليها ما اكتسبت [207] ـ

''یعنی ہر شخص کے فائدے میں ہے جو اس نے اچھا کمایا اور اس کے نقصان میں ہے جو اس نے برا کمایا''

اور قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ایک اور جگہ ارشاد ہے۔

و الله خلقكم و ما تعملون [208] ـ ''اور اللہ نے تم کو اور جو عمل تم کرتے ہو اس کو پیدا کیا۔''

اس سے ثابت ہوا کہ اللہ خالق اعمال ہے اللہ کو خالق خیر وشر اس معنی میں کہا جاتا ہے کہ کسی بھی چیز یا مخلوق یا عمل میں فائدہ یا نقصان اللہ ہی نے رکھا ہے وہی موثر حقیقی اور مسبب الاسباب ہے خیر وشر کا تعلق مخلوق سے ہے نہ کہ خالق سے، اللہ کو نہ کسی نفع کی حاجت ہے نہ کوئی اسے نقصان یا شر لاحق ہوسکتا ہے اللہ کی مشیت اور رضا میں بھی فرق ہے قرآن میں ہے کہ اگر اللہ چاہتا تو ان سب کو ہدایت پر جمع کر دیتا چاہنے کا مطلب یہ نہیں کہ اللہ (معاذ اللہ) مجبور ہو جاتا ہے کہ اگر وہ کفر وغیرہ کو زبردستی ختم کرنا چاہے تو نہیں کرسکتا لیکن اللہ کفر اور نافرمانی کے کاموں پر راضی نہیں ہے اس کی مثال یوں سمجھیں کہ ایک استاد کو اپنے بعض شاگردوں کے نالائق ہونے کا اور محنت نہ کرنے کا پورا علم ہوتا ہے اسے یہ خیال بھی ہوتا ہے کہ یہ امتحان میں یقیناً ناکامی سے دوچار رہوں گے لیکن وہ اس کے باوجود ان کو اپنے حلقہ درس سے نہیں نکالتا تا کہ اس سے حجت یعنی الزام پورا ہو جائے اور کل کلاں وہ یہ نہ کہیں کہ ہمیں محنت کرنے اور اپنی قسمت سنوارنے کے مواقع فراہم نہیں کیے گئے تھے صاف ظاہر ہے کہ ایسے طلباء کو برداشت کرنا استاد کی مشیت کے عین مطابق ہے لیکن اسکا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ وہ اپنے ان نالائق شاگردوں کی محنت نہ کرنے کی غلط روش پر خوش اور راضی بھی ہے یہ شبہ کہ گو شر کے پیدا کرنے سے اللہ کو شریر نہیں کہا جاسکتا لیکن اس نے خیر کے ساتھ شر کو پیدا ہی کیوں کیا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اشیاء کی بھرپور قدر و قیمت کی صحیح معرفت ان کی اضداد کی وجہ سے ہی ہوا کرتی ہے۔

اگر شر نہ ہوتو خیر کی کوئی قدر و منزلت ہی نہیں رہے گی، جہاں مرض نہ ہوتو صحت کی کوئی قدر و منزلت ہی نہیں، جہالت نہ ہوتو علم کا کوئی وقار و مرتبہ ہی نہیں ہوگا نیز یہ بھی ضروری نہیں ہے کہ کسی چیز سے ہمیشہ ہر شخص کے لئے شر ہی کا صدور ہو مثلاً آگ اگر کسی کے قیمتی مال کو جلا کر خاکستر کر دے تو یہ اس کے لئے تو شر ہے لیکن اسی آگ سے بے شمار مفید کام بھی تو لئے جاتے ہیں خیر کے پیدا کرنے سے اللہ کی رحمت اور شر کے پیدا کرنے سے اس کے غضب کا ظہور ہوتا ہے اللہ جہاں رحیم و کریم اور غفور الرحیم ہے وہاں منتقم اور قہار و جبار بھی ہے۔ نیز شر کے پیدا کرنے سے بندوں کی آزمائش بھی مقصود ہے اگر بندے اس آزمائش پر پورے اتریں تو یہی شر ان کے حق میں خیر بن جاتا ہے لہذا ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ کو خالق خیر وشر کہنے سے نہ اس کی توہین ہوتی ہے اور نہ ہی (معاذ اللہ) اللہ کا شریر ہونا ثابت ہوتا ہے اللہ جس چیز کو بھی پیدا کرتا ہے وہ اسکی مخلوق ہوتی ہے نہ کہ خالق۔ جب اللہ نے خیر کے ساتھ شر کو بھی پیدا کیا تو خیر وشر دونوں مخلوق ہوئے لہٰذا اگر مخلوق میں کوئی شر ہے تو شریر کی نسبت مخلوق کی طرف ہوگی، نہ کہ (معاذ اللہ) اللہ کی طرف۔ یہی وہ حقیقت ہے جسے نہ سمجھنے کی وجہ سے مجوسیوں نے دو خدا یزدان (خالق خیر) اور اہرمن (خالق شر) تجویز کر لیے، اگر مجوسیوں کے عقیدہ ثنویت کی بنیاد غلط ہے تو معتزلہ کی سوچ بھی انہی سے ملتی جلتی ہے

جس کا غلط ہونا از خود واضح ہے۔

معتزلہ کا یہ عقیدہ ہے کہ جو کام بندوں کے حق میں اصلح (بہترین) ہو وہ اللہ پر واجب ہے اشاعرہ اور ماتریدیہ یہ کہتے ہیں کہ اللہ پر ہرگز کوئی چیز واجب نہیں ہے کیونکہ کسی کے ذمہ واجب وہ کام ہوتا ہے کہ اگر وہ اسے نہ کرے تو اس کا مواخذہ ہو سکے اللہ کی شان اس سے بہت بلند ہے کہ مخلوق اس کا مواخذہ کر سکے چنانچہ قرآن میں ہے کہ اللہ جو کچھ کرتا ہے اس سے پوچھا نہ جائے گا جبکہ لوگوں سے پوچھا جائے گا اللہ یقیناً نیک عمل کرنے والے مومنین کو جنت میں داخل کرے گا، لیکن اگر بالفرض وہ انہیں جنت میں داخل نہ کرے تو اس سے پوچھنے والا کون ہو سکتا ہے؟ چنانچہ قرآن میں عیسائیوں کو مخاطب کرتے ہوئے اللہ کہتا ہے۔

قل فمن يملك من الله شيأ ان اراد ان يّهلك المسيح ابن مريم واُمّه ومن في الارض جميعا [209]

"اے پیغمبر تو ان سے کہہ کہ اگر اللہ مسیح ابن مریم کو اسکی ماں کو اور زمین کے سب
لوگوں کو ہلاک کرنے کا ارادہ کرے تو کون ہے جو اسے روک لے گا؟"

اللہ تعالیٰ جو کچھ بھی کرتا ہے بلا شبہ اس کا فعل حکمت پر مبنی ہوتا ہے لیکن یہ تو ضروری نہیں کہ اسکے ہر کام کی حکمت ہماری عقل میں بھی آجائے، اسکے بعض کاموں کی حکمت ہماری عقل سے بالاتر بھی ہو سکتی ہے مثلاً ایک شخص مفلس وقلاش بھی ہے کمزور و بیمار بھی ہے اس کے ساتھ ساتھ کافر بھی ہے تو ایسا شخص دین و دنیا دونوں سے محروم نظر آتا ہے حالانکہ معتزلہ کے نزدیک تو اللہ پر اصلح (بہترین کام) کرنا واجب تھا۔

اشاعرہ کی نسبت امام ابو الحسن بن اسماعیل الاشعری (متوفی 330ھ) کی طرف ہے ابو الحسن اشعری ابتداء میں معتزلی اور عبدالوھاب الجبائی کے شاگرد تھے انھوں نے اپنے استاد سے ایک مرتبہ پوچھا کہ آپ کی ان تین بھائیوں کے بارے میں کیا رائے ہے جن میں سے ایک اللہ کا فرمانبردار دوسرا نافرمان اور تیسرا بچپن میں ہی فوت ہو گیا عبدالوھاب الجبائی نے جواب دیا کہ پہلے کو جنت میں اچھا صلہ ملے گا دوسرا جہنم میں جائے گا۔ اور تیسرے کو نہ ثواب ہوگا نہ ہی اسکو کوئی سزا دی جائے گی اس پر اشعری نے سوال کیا کہ اگر تیسرے نے اللہ سے یہ سوال کیا کہ اے اللہ میرے حق میں اصلح (بہترین کام) کرنا تجھ پر واجب تھا تو نے مجھے بچپن میں کیوں موت دے دی؟ میں بڑا ہو تا تجھ پر ایمان لاکر تیری فرمانبرداری کرتا تو میں بھی جنت میں چلا جاتا، الجبائی نے جواب دیا کہ اللہ اسے یہ کہیگا کہ میں تجھے تجھ سے بہتر جانتا ہوں اگر تو بڑا ہوتا تو تو میری نافرمانی کرتا اور جہنم میں چلا جاتا، اسلئے تیرے لئے اصلح (بہترین صورت) یہی تھی کہ میں نے تجھے بچپن میں موت دے دی، اس پر اشعری نے اپنے استاد سے پوچھا کہ اگر جہنم میں جانے والے بھائی نے اللہ سے یہ پوچھا کہ "اے اللہ! تو نے مجھے بچپن ہی میں موت کیوں نہ دے دی؟ تجھے پتہ تھا کہ میں بڑا ہو کر تیری نافرمانی کرکے جہنم میں جاؤں گا تو کیا میرے حق میں بہترین صورت یہ نہ تھی کہ مجھے بھی بچپن ہی میں مار دیا جاتا؟ اس پر الجبائی مبہوت ہو کر خاموش ہو گیا۔ اسکے بعد اشعری نے فرقہ معتزلہ سے علیحدگی اختیار کر کے ان کے خلاف مہم چلائی اور ان کی تردید میں بہت سی کتابیں لکھیں، ان کے بے شمار شاگرد ہوئے، اشاعرہ میں نامور علماء امام غزالی اور امام غزالی

کے استاد امام الحرمین محمد بن عبدلکریم شہرستانی، ابوبکر باقلانی، ابواسحاق اسفرائینی، امام رازی، امام ابوالحسن اور علی سیف الدین آمدی وغیرہ بڑے مشہور ہیں۔ امام غزالی کے استاد امام الحرمین نے ایک مفصل کتاب لکھی پھر اسے مختصر کر کے اسکا نام "الارشاد" رکھا۔ امام غزالی نے منطق کو رواج دیا جس سے علم الکلام میں عقلی ونقلی ہر دو طرح کے دلائل لانے کا رواج ہو گیا۔ **مقالات الاسلامیین** امام اشعری کی مشہور تصنیف ہے۔

اشاعرہ اور ماتریدیہ نے معتزلہ کے اس عقیدے کی بھی بھرپور تردید کی کہ آخرت میں رویئت باری ممکن نہیں۔ معتزلہ کا بڑا استدلال یہ تھا کہ حضرت موسیٰ نے کوہ طور پر یہ درخواست کی تھی کہ مجھے اپنے دیدار کی نعمت سے بہرہ مند کیجئے، اس پر اللہ نے جواب دیا کہ **لن ترانی** ۔"تو مجھے ہرگز دیکھ نہ پائے گا"۔ پھر جب اللہ نے اپنی تجلی پہاڑ پر ڈالی تو وہ ریزہ ریزہ ہو گیا اور موسیٰ بیہوش ہو کر گر پڑے۔ اس سلسلے میں متکلمین کا یہ جواب ہے کہ اگر رویئت باری تعالیٰ عقلاً محال ہوتی تو محال کی طلب حماقت وسفاہت ہے جبکہ پیغمبر کا مقام تو اس سے بہت بلند ہوتا ہے اور قرآن میں ہے کہ:

وجوہ یو مئذٍ ناضرۃ ۔ الیٰ ربھا ناضرۃ [210] .

"اس دن کئی چہرے تر وتازہ ہوں گے اور اپنے رب کو دیکھ رہے ہوں گے"۔

البتہ آخرت میں یہ رویئت باری تعالیٰ اس طرح کی نہ ہوگی کہ دیکھنے والے اللہ کا احاطہ کرلیں یا اللہ کسی خاص سمت یا جہت میں موجود ہو۔ رویئت کی یہ شرائط عالم دنیا میں ہیں جس پر عالم آخرت کو قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ دنیا میں اللہ کی تجلی کو حضرت موسیٰ برداشت نہ کر سکے تو اس سے یہ کیسے لازم آیا کہ عالم آخرت میں بھی یہی کیفیت ہوگی؟ دیکھئے دنیا میں پہاڑ قرآن کے نزول کے متحمل نہیں ہو سکتے لیکن انسان کو اس کا متحمل بنایا گیا ہے، تو اللہ پر کچھ مشکل نہیں وہ انسان کو آخرت میں اپنی رویئت کا متحمل بنا دے چونکہ اسکی صحیح کیفیت اس دنیا میں نہیں معلوم ہو سکتی اسلئے معتزلہ کے تمام شبہات واشکالات کالعدم ہیں۔

جہاں تک معتزلہ کا اللہ کے وعدہ ووعید کے متعلق نظریہ ہے متکلمین نے اس کی وضاحت یوں کی ہے کہ وعدہ کسی نعمت کا ہوتا ہے اور وعید کسی عذاب اور تکلیف کیلئے ہوتی ہے۔ اگر کوئی شخص کسی سے انعام کا وعدہ کرے اور پھر انعام کو بڑھا دے تو کوئی عقلمند اسے وعدہ خلافی نہیں کہہ سکتا بلکہ یہ تو احسان ہے مثلاً اگر کسی ملازم کو اس کی طے شدہ اجرت زیادہ دے دی جائے تو وہ ہرگز یہ نہ کہے گا کہ آپ نے مجھ سے وعدہ خلافی کی ہے اس طرح اگر وعید یا دھمکی واپس لے لی جائے یا اس پر عمل نہ کیا جائے تو یہ بھی ایک احسان ہے جو ایک اچھی صفت ہے اور اللہ تمام صفات حمیدہ کا مالک ہے لہذا معتزلہ کا یہ دعوی کہ کبائر کا مرتکب توبہ کئے بغیر مر جائے تو وہ ہمیشہ جہنم میں رہے گا، قطعاً غلط ہے یہ خلاف عقل تو ہے ہی خلاف نقل بھی ہے چنانچہ قرآن میں ہے۔

ان اللہ لا یغفر ان یّشرک بہ ویغفر مادون ذلک لمن یشاء۔ [211]

''اللہ اس گناہ کو نہ بخشے گا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے اس کے علاوہ باقی سب گناہوں کو جس کے لئے چاہے گا بخش دے گا''۔

توبہ سے تو اس دنیا میں شرک بھی معاف ہو جاتا ہے پس اس آیت میں بغیر توبہ کے گناہوں کی معافی کا ذکر ہے البتہ وعید میں اللہ کسی خاص شخص یا خاص جماعت کو ٹھیک متعین کر دے وہ وعید نہیں ٹلے گی جیسے اللہ تعالیٰ نے ابولہب، فرعون، ہامان اور نمرود کے بدبخت اور جہنمی ہونے کی خبریں دی ہیں لہٰذا ان کے خلاف ہرگز نہ ہوگا لیکن اگر وعید میں کسی کی تخصیص نہیں تو اللہ تعالیٰ جسے چاہے معاف کر دے جسے چاہے عذاب دے۔

معتزلہ کا یہ دعویٰ ہے کہ اشیاء کا حسن وقبح عقلی ہے شرعی نہیں، اس کے جواب میں اشاعرہ کا موقف یہ ہے کہ اشیاء کا حسن وقبح یعنی کسی کام یا چیز کا اچھا یا برا ہونا عقل سے نہیں بلکہ قرآن وسنت سے معلوم ہوگا، جبکہ ماتریدیہ بھی معتزلہ کی طرح یہ کہتے ہیں کہ اشیاء کا حسن وقبح عقلی ہے لیکن اس قولی مماثلت کے باوجود ماتریدیہ کا موقف معتزلہ سے مختلف ہے ماتریدیہ بتانا چاہتے ہیں کہ شریعت کا کوئی حکم بھی خلاف عقل نہیں ہوا کرتا لہٰذا اشیاء کا حسن وقبح عقلی ہے لیکن چونکہ عقل خطا کر سکتی ہے لہٰذا کسی چیز کا خلاف عقل صحیح یا غلط ہونا بسا اوقات شریعت سے ہی معلوم ہو سکتا ہے مثلاً اللہ کی ذات اور صفات میں شرک سراسر خلاف عقل ہے لیکن اگر ان کا خلاف عقل ہونا سب لوگوں کو عقل سے ہی معلوم ہو جاتا تو پیغمبروں کی بعثت کی ضرورت ہی کیا تھی؟ یوں ماتریدیہ کا اشاعرہ سے اختلاف محض لفظی ہے۔ حقیقی نہیں۔

معتزلہ کا یہ کہنا بھی ہے کہ خدا کا ہر کام 'معلل بالحکمۃ' ہوتا ہے یعنی خدا کا کوئی کام بھی حکمت سے خالی نہیں ہوتا ان کا دوسرا قول یہ ہے کہ اللہ بندے کو ''تکلیف مالایطاق'' نہیں دیتا یعنی اللہ انسان پر کوئی ایسی شرعی پابندی نہیں لگاتا جو اس کی طاقت اور برداشت سے باہر ہو، اشاعرہ یہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے کام کا 'معلل بالحکمۃ' ہونا ضروری نہیں، اشاعرہ کے اس مؤقف کو سمجھنے میں علامہ شبلی نعمانی جیسے اکابر نے بھی سخت ٹھوکر کھائی ہے اصل میں معتزلہ ہر اس شرعی حکم کا انکار کر دیتے تھے جو ان کی عقل میں نہ آئے یا جس کی حکمت انہیں معلوم نہ ہو سکے، یہ شریعت سے کھلی بغاوت ہے۔ تحویل قبلہ (قبلہ بدلنے) کے موقعے پر یہود ومشرکین نے اعتراضات کئے تھے کہ اس حکم میں کونسی حکمت پنہاں ہے تو سورۃ بقرہ میں اللہ نے ان معترضین کو بیوقوف قرار دیا اور حاکمانہ جواب دیا کہ مشرق ومغرب اللہ کا ہے اور اللہ جسے چاہتا ہے سیدھی راہ کی ہدایت دیتا ہے آیت کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کے حکم کی تعمیل کرنی چاہیے حکمتوں کے درپے نہیں ہونا چاہیے، عین ممکن ہے کہ کسی شرعی حکم کی حکمت کچھ یا سب لوگوں کی عقل سے بالاتر ہو، خلاف عقل میں اور عقل سے بالاتر ہونے میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے امت محمدی کو ایک معتدل امت قرار دیا ہے اور اس طرف اشارہ فرما دیا ہے کہ اعتدال کی ایک صورت یہ ہے کہ اس امت کے ہدایت یافتہ افراد اللہ کے حکم کی تعمیل پر کمربستہ رہتے ہیں، حکم کی حکمت معلوم کرنے کے درپے نہیں ہوتے، لیکن یہ اس قدر سادہ لوح بھی نہیں کہ اگر انہیں کوئی حکمت بتائی جائے تو اسے سمجھ ہی نہ پائیں، چنانچہ تحویل قبلہ کی ایک حکمت یہ بیان کر دی گئی کہ بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے کا جو حکم مسلمانوں کو دیا گیا تھا اس میں مسلمانوں کی آزمائش مقصود تھی کہ لوگوں کو معلوم ہو جائے

کہ رسول اکرم ﷺ کے اصحاب اللہ کے ہر حکم کی تعمیل پر کمربستہ رہتے ہیں خواہ وہ حکم ان کی مرضی وخواہش کیمطابق ہو یا ان کی مرضی اور خواہش کے تحت خلاف اور ناگوار ہو چنانچہ جن مسلمانوں نے اس حکم کی تعمیل کی اللہ نے ان کے ایمان کے بقاء کی ضمانت دے دی۔

اس سلسلے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وما کان الله لیضیع ایمانکم.[212] ''کہ اللہ ایسا نہیں کہ تمھارے ایمان کو ضائع کر دے''

اگر یہاں ایمان سے نماز بھی مراد لی جائے تو اس سے بھی یہ بشارت متاثر نہیں ہوتی کیونکہ کسی نیک کام کے اجر کو باقی رکھنے کی ضمانت سے ایمان کا باقی رہنا بھی لازم آتا ہے۔اشاعرہ یہی بتانا چاہتے ہیں کہ کسی کام کی حکمت معلوم نہ ہو سکےتو بھی ہم اس پر عمل کریں گے معتزلہ کی طرح دلیل وحجت سے کام نہ لیں گے البتہ ماتریدیہ نے وضاحت کی کہ اللہ کے ہر کام میں حکمت ہوتی ہے کیونکہ حکیم بھی اس کی صفت ہے لیکن ہر چیز کی حکمت کا ہمیں معلوم ہونا ضروری نہیں، جہاں تک تکلیف مالایطاق کا تعلق ہے تو اشاعرہ یہ کہتے ہیں کہ اللہ کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ بندوں کو تکلیف مالایطاق دے، گو وہ ایسا نہیں کرے گا ماتریدیہ یہ کہتے ہیں کہ قرآن میں اللہ نے یہ واضح فرمادیا ہے کہ اللہ کسی کو تکلیف مالایطاق نہیں دیتا لیکن یہ اللہ کا بندوں پر احسان وفضل ہے اس پر واجب نہیں، جیسا کہ معتزلہ کا دعوی ہے،تو یہاں بھی ماتریدیہ اور اشاعرہ کا اختلاف محض لفظی نزاع ہے کہ اللہ پر کچھ بھی واجب نہیں بالفرض اللہ کسی کو تکلیف مالایطاق دے تو بھی اسے ظلم نہیں کہا جا سکتا کیونکہ ساری کائنات اس کی مخلوق اور ملک ( ملکیت ) ہے مالک کو حق حاصل ہے کہ وہ اپنی مملوکہ چیزوں میں جو چاہے کرے جو چاہے نہ کرے۔ معتزلہ کا یہ کہنا کہ خدا پر فلاں چیز واجب ہے اور فلاں چیز واجب نہیں ہے اللہ کی شان میں بے ادبی ہے مذکورہ بالا مباحث سے یہ بتانا مقصود ہے کہ عباسی خلفاء اگر ان مباحث میں غیر جانبداری کا رویہ اختیار کرتے اور معتزلہ کا ناحق ساتھ نہ دیتے تو عباسی خلافت کے استحکام میں خلل پیدا نہ ہوتا اور نہ ہی حکومت اور عوام کے درمیان خلیج وسیع ہوتی۔بالآخر خلیفہ متوکل کو اس کا احساس ہوا تو اس نے معتزلہ سے کنارہ کشی اختیار کی، اس سے عوام میں فقہا کی قدر ومنزلت میں بے تحاشا اضافہ ہوا اور اسطرح معتزلہ کا فتنہ نیست ونابود ہوگیا۔

## اہل سنت

حضور اکرم ﷺ نے اپنی زندگی میں اپنا کوئی جانشین مقرر نہ کیا تھا۔ بلکہ یہ کام مسلمانوں پر ہی چھوڑ دیا تھا تا کہ وہ باہمی مشورے سے جسے چاہیں اپنا خلیفہ منتخب کرلیں۔ مہاجرین وانصار کے معمولی اختلافات کے بعد متفقہ طور پر حضرت ابوبکر صدیقؓ کو خلیفہ بنالیا گیا۔ کہا جاتا ہے کہ اس موقعہ پر حضرت عباسؓ، حضرت طلحہؓ اور حضرت زبیرؓ جیسے بعض صحابہ کرام کا یہ خیال تھا کہ چچا کا بیٹا اور داماد رسولؐ ہونے کے ناطے خلافت حضرت علیؓ کا حق تھا، جو انہیں نہ ملا۔ بعد میں اسی اختلاف نے امت کو دو فرقوں میں تقسیم کر دیا یعنی ایک سنی اور دوسرا شیعہ۔ اہل سنت خلفائے راشدین کی خلافت کے ساتھ ساتھ اموی خلافت کو بھی استحکام کے بعد صحیح و جائز سمجھتے ہیں [213]۔

نیز اہل سنت اصحاب رسول ﷺ اور اہل بیت سب کا احترام کرتے ہیں اور ان میں سے ہر کسی کو بھی معصوم عن الخطا نہ ہونے کے باوجود بھی مغفور و مرحوم (جنتی) گردانتے ہیں جبکہ ان کے علاوہ کسی کے پاس کسی کے بھی جنتی ہونے کا کوئی قطعی یا یقینی علم نہیں ہے تاہم اللہ غفور ورحیم ہے وہ جسے چاہے بخش دے اور جسے چاہے عذاب دے۔ اس سلسلے میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

يغفر لمن يّشاء ويُعذّبُ من يّشاء ط وكان الله غفورارّحيما. [214]

"وہ جسے چاہے بخش دے اور جسے چاہے عذاب (سزا) دے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔"

پھر اللہ تعالیٰ مزید فرماتا ہے:

ومن يغفر الذنوب الا الله. [215] "اللہ کے سوا کون ہے جو گناہوں کو بخشتا ہے"

اہل سنت کے نزدیک حضرت عثمانؓ کی شہادت بھی سیدنا حسینؓ کی طرح مظلومانہ تھی۔ اس سانحے میں بھی باغیوں نے نہ قرابت رسولؐ کا خیال رکھا، نہ حرمت والے مہینے ہی ان کے پیش نظر رہے اور نہ ہی حضرت عثمانؓ کے مقام و مرتبہ کو انہوں نے پہچانا۔ جمہور کے نزدیک قصاص عثمانؓ کے سلسلے میں حضرت علیؓ کا مؤقف زیادہ درست دکھائی دیتا ہے کہ امن واستحکام کے بعد باغیوں سے قصاص لیا جائے گا لیکن اس کے برعکس جن لوگوں نے فوری قصاص عثمانؓ کا مطالبہ کیا وہ بھی باطل پر نہ تھے۔ یعنی ان کا مطالبہ خلاف اولیٰ تھا غلط نہ تھا اور ویسے کسی بھی صحابی رسولؐ سے بدگمانی درست و جائز نہیں کیونکہ اللہ نے خود فرمایا ہے کہ:

يوم لا يخزى الله النّبىّ والّذين امنوا معه. [216]

"اللہ نبیؐ کو اور اس پر ایمان لانے والوں کو بروز قیامت رسوا نہ کرے گا"۔

پس اہل سنت کے نزدیک اصحاب رسولؐ کے جنتی ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں، باقی رہا اصحاب رسولؐ کا آپس میں جنگ کرنا تو اس سلسلے میں اللہ کا حکم یہ ہے کہ اگر مومنین کے دو گروہ آپس میں لڑ پڑیں تو دوسرے مسلمانوں کو چاہیے کہ وہ مظلوم کا ساتھ دیں اور ظلم کے خلاف ڈٹ جائیں، یہاں تک کہ وہ (ظالم) صلح پر آمادہ ہو جائے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وإن طائفتٰن من المؤمنين اقتتلوا فاصلحوا بينهما ج فإن بغت احدٰهما على الاخرىٰ فقاتلوا التي تبغي حتّٰى تفيء الىٰ امر الله ج فإن فاءت فاصلحوا بينهما بالعدل و اقسطوا ط[217]

"اگر مومنین میں سے کوئی دو فریق آپس میں لڑ پڑیں تو ان میں صلح کرادو اور اگر ایک فریق دوسرے پر زیادتی کرے تو زیادتی کرنے والے سے لڑو۔ یہاں تک کہ وہ خدا کے حکم کی طرف رجوع کرلیں پس جب وہ (زیادتی کرنے والے) رجوع کرلیں تو فریقین میں مساوات کے ساتھ صلح کرادو اور انصاف سے کام لو"

مندرجہ بالا آیت کی رو سے اگر کسی گروہ کی لڑائی حکومت سے ہو یا اپنے ہی مسلمان بھائیوں سے ہو تو اس لڑائی میں زیادتی (ظلم) کرنے والے بھی دائرہ اسلام سے خارج نہیں ہوتے، ابن کثیر اس سلسلے میں حضور اکرم کی وہ حدیث نقل کرتے ہیں، جس میں آپ نے سیدنا حسنؓ کے بارے میں فرمایا:

ابني هذا سيد ولعل الله ان يصلح به بين فئتين من المسلمين.[218]

"یہ میرا بیٹا سید ہے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے مسلمانوں کے دو بڑے گروہوں کے درمیان صلح کرادے گا"۔

اس حدیث کے عین مطابق شہادت علیؓ کے بعد جب شامی اور عراقی ایک خونریز جنگ کی تیاریوں میں مصروف تھے تو اس وقت اللہ تعالیٰ کی مدد اور سیدنا حسنؓ کی دور اندیشی سے فریقین میں صلح ہوگئی۔ جس کی وجہ سے امت مسلمہ ایک بہت بڑی خونریزی سے بچ گئی۔ اگر مندرجہ بالا حدیث کو پیش نظر رکھا جائے تو اس فرمان رسول ﷺ میں کہیں پر بھی ہمیں یہ چیز دکھائی نہیں دیتی کہ فریقین میں کوئی بھی دائرہ اسلام سے خارج یا منافق وفاسق تھا اس لئے اہل سنت صحابہ کرامؓ میں شدید اختلاف کے باوجود کسی کو بھی (معاذاللہ) کافر یا منافق نہیں سمجھتے۔ ان کے نزدیک تمام اصحاب رسول ﷺ جنتی ہیں[219]۔

مندرجہ بالا حدیث کی رو سے صحابہ کرامؓ میں کسی انتظامی معاملے میں شدید اختلاف ہی کیوں نہ ہو ہم انہیں دائرہ اسلام سے خارج نہیں کرسکتے۔ اہل سنت کے نزدیک جو لوگ حضرت امیر معاویہؓ کو حضرت علیؓ پر فوقیت دیتے ہیں یا معاذاللہ حضرت علیؓ اور سیدنا حسینؓ کی تنقیص کرتے ہیں یا یزید کو خلیفہ راشد تصور کرتے ہیں جبکہ سیدنا حسینؓ کو معاذاللہ باغی قرار دیتے ہیں، انہیں نواصب قرار دیا جائے گا۔ درحقیقت نواصب بھی خوارج اور روافض ہی کی ایک قسم ہے۔ اہل سنت حضرت علیؓ کو حضرت امیر معاویہؓ سے کہیں زیادہ افضل گردانتے ہیں کیونکہ آپ کا شمار السابقون الاولون میں ہوتا ہے نیز آپؓ عشرہ مبشرہ میں شامل ہیں یہ وہ لوگ ہیں جنہیں حضور اکرم ﷺ نے زندگی ہی میں جنت کی بشارت دی تھی۔ یہ وہ لوگ تھے جنہوں نے ہجرت سے قبل اسلام قبول کیا، اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی خاطر ہجرت کی اور اللہ کی راہ میں جہاد اور مال خرچ کیا، پھر مرتبہ ومقام میں وہ لوگ ان کی برابری کیسے کرسکتے تھے جنہوں نے نہ تو اسلام کی خاطر خروج کیا نہ اللہ کی راہ میں جان ومال سے جہاد کیا؟ تاہم اہل سنت صحابہ کرامؓ میں سے نہ تو کسی کی تکفیر کرتے ہیں اور نہ ہی کسی پر تنقید کو جائز ودرست سمجھتے ہیں۔

مشہور مستشرق آرم سٹرانگ کے بقول "اہل سنت حضور اکرم ﷺ اور خلفائے راشدینؓ کا احترام کرتے ہیں نیز یہ حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کی انتظامی کمزوریوں کے باوجود انہیں نہایت متقی مسلمان تصور کرتے ہیں اہل سنت اہل تشیع کی طرح حضرت علیؓ کے مقابلے میں باقی خلفاء ثلاثہ کے مقام کو گھٹانا جائز و درست نہیں سمجھتے ۔شیعان علیؓ کی نسبت ان کا مسلک زیادہ امید پرستانہ ہے ۔ان کا عقیدہ ہے کہ ناکامیوں اور تنازعات میں بھی خدا ان کے ساتھ ہے یہ لوگ (اہل سنت) امت مسلمہ کو ایک وحدت تصور کرتے ہیں کیونکہ اس سے اللہ کی توحید کا اظہار ہوتا ہے جو کسی بھی فرقہ وارانہ تقسیم سے بالاتر ہے اہل سنت کے نزدیک اگر مسلمان شریعت کے مطابق زندگی بسر کریں تو وہ ایک ایسی جوابی ثقافت تخلیق کرکے موجودہ سیاسی نظام کو بدل سکتے ہیں جس سے ایک ایسا معاشرہ وجود میں آئے گا جو عہد خلفائے راشدینؓ کی یاد تازہ کردے گا"[220]۔

اہل سنت کے نزدیک اصحاب رسول ﷺ میں سے کسی کو بھی ناقابل اعتماد نہیں ٹھرایا جا سکتا کیونکہ اگر ہم ان میں سے کسی کو بھی ناقابل اعتماد ٹھہراتے ہیں تو (معاذاللہ) قرآن وسنت بھی ناقابل اعتماد ٹھہرتے ہیں کیونکہ یہ (قرآن وحدیث) انہی اصحاب کی وجہ سے ہم تک پہنچے ہیں اسلئے سنی حضرات تمام صحابہ کرامؓ کو عادل اور معتبر گردانتے ہیں تاہم اگر ہمیں کسی صحابی کی کوئی خطا یا غلطی معلوم ہو جائے تو اس صورت میں ہم اس غلطی کی اتباع سے احتراز کریں گے لیکن اس عدم اتباع سے ان کے مقام ومرتبہ میں کوئی فرق نہ آئے گا۔

علم الکلام کا مقصد یہ ہے کہ صحیح عقائد واعمال کو مبتدعین کی بدعات سے محفوظ رکھا جائے ۔اللہ تعالیٰ نے متکلمین کی ایک جماعت پیدا کی اور ان میں اہل سنت کے عقائد کی دلائل وبراہین کے ایک ایسے نظام کے ذریعے سے مدافعت کرنے کی خواہش پیدا کی، جو اہل بدعت کے ان مغالطوں کو ظاہر کرنے اور ان کے حملوں کو ناکام کرنے کے لئے موزوں ہے جو وہ ان مسائل پر کرتے ہیں اور یہ مسائل از روئے قرآن وحدیث بھی قائم وثابت ہیں[221]۔

اہل سنت کے نزدیک کسی پر بھی نام لے کر لعنت کرنا جائز و درست نہیں، ہاں البتہ جس کا کفر پر مرنا قطعی اور یقینی ہو جیسے ابلیس، فرعون، ہامان وغیرہ تو ان پر لعنت کرنا جائز و درست ہے کیوں کہ ان کا کفر وشرک پر مرنا قرآن سے ثابت ہے اور ویسے بھی قرآن سے زیادہ کوئی خبر یقینی اور قطعی نہیں ہو سکتی، اسی طرح قوم نوح، قوم عاد، قوم ثمود اور قوم لوط کا کفر پر قائم رہنا قرآن سے ثابت ہے لیکن اس کے باوجود ان پر لعنت جائز ہے واجب نہیں ۔ہاں اگر کسی شخص کو مخصوص نہ کیا جائے بلکہ اخلاق سوء کی وجہ سے اس پر لعنت کی جائے تو وہ درست ہو گی جیسے لعنت اللّٰہ علی الکٰذبین "جھوٹوں پر خدا کی لعنت" یا ظالموں پر خدا کی لعنت یا کافروں پر خدا کی لعنت یا جیسے رسول اللہ نے کسی یہودی کا نام لئے بغیر ان پر لعنت کی اور فرمایا:۔

لعن اللّٰہ الیھود والنصاریٰ اتّخذوا قبورا انبیائھم مساجد[222]

"اللہ تعالیٰ یہودیوں اور عیسائیوں پر لعنت کرے جنہوں نے اپنے نبیوں کی قبروں کو سجدہ گاہ بنا لیا"۔

اہل سنت کے نزدیک کسی کا نام لیکر اس پر لعنت کرنے سے اشتعال پیدا ہوتا ہے اس لئے اسلام کسی بھی صورت میں کسی ایسے کام کی

اجازت نہیں دیتا جس سے معاشرے میں بدامنی اور شورش پیدا ہو۔ اسلام تو اس حد تک رواداری کا حکم دیتا ہے کہ کسی کے بتوں کو بھی برا نہ کہا جائے کیونکہ وہ بت پرست اس کے جواب میں اللہ تعالیٰ کو برا کہیں گے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

ولا تسبّو االّذین یدعون من دون اللّٰہ فیسبّوا اللّٰہ عدوًا بغیر علم ط [223]

''اور جن کو یہ (مشرک) خدا کے سوا پکارتے ہیں ان کو برا نہ کہنا کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ لاعلمی اور بے ادبی سے اللہ تعالیٰ کو برا کہیں''۔

اس آیت کا مفہوم یہ ہے کہ جو کام اپنے ذات میں جائز ہو لیکن اس کی ادائیگی مقاصد اسلامیہ میں داخل نہ ہو اور اس کے کرنے سے کم فہم لوگوں میں غلط فہمیاں پیدا ہونے کا اندیشہ ہو تو اہل سنت کے نزدیک اس کا ترک کرنا واجب ہے کیونکہ ایسے امور کو ترک کرنے سے احکام شریعت میں کسی قسم کا خلل واقع نہیں ہوتا۔ [224]

خلافت کے بارے میں بھی اہل سنت کا مؤقف بالکل واضح ہے، ان کے نزدیک خلافت اصول دین میں شامل نہیں اس لئے خلیفہ کا سب لوگوں سے افضل ہونا کسی طرح بھی ضروری نہیں اور نہ ہی خلیفہ معصوم عن الخطا ہوتا ہے کیونکہ انبیاء کے بعد کسی بھی انسان کا تمام خطاؤں سے پاک اور افضل ہونا ضروری نہیں۔ ویسے بھی اسلام میں خلیفہ کو منتخب کرنے کے طریقے سے زیادہ ضروری یہ بات ہے کہ منتخب خلیفہ لوگوں کی کس حد تک صحیح رہنمائی کرتا ہے؟ یا کیا وہ لوگوں پر احکام الٰہی کا نفاذ کرتا بھی ہے یا نہیں؟ یا وہ خلیفہ بن کر اپنے آپ کو خادم سمجھتا ہے یا مخدوم؟ تاریخ کی کتب میں مذکور تاریخی جزئیات سے اختلاف کی یقیناً گنجائش موجود ہے کیونکہ امویوں کے زوال کے بعد ان کے مظالم (واقعہ کربلا اور حرمین کی بے حرمتی جیسے واقعات) کو بیان کرنے میں بڑی مبالغہ آمیزی سے کام لیا گیا جس سے آل علیؓ پر ڈھائے جانے والے مظالم کی کچھ حقیقی اور کچھ مبالغہ آمیز کہانیوں سے لوگوں کے جذبات میں اشتعال پیدا کیا گیا، اس طرح عوامی غیظ وغضب سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اولاد عباسؓ اولاد علیؓ پر غالب آ گئی، لیکن عباسیوں کے برسر اقتدار آتے ہی عباسیوں اور علویوں میں سیاسی کشمکش کا آغاز ہو گیا، اس کے بعد عباسیوں نے امویوں سے سبق حاصل کرنے اور علویوں کو شریک اقتدار کرنے کی بجائے ان سے مخالفت ومخاصمت کی راہ اپنائی۔ یہاں پر یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ عباسیوں اور علویوں کا یہ اختلاف اب سیاسی نہ رہا بلکہ اب اس اختلاف کو مذہبی رنگ دے دیا گیا۔ اس اختلاف کے بعد بنو عباس کا تعلق مسلمانوں کی عظیم اکثریت اہل سنت کے ساتھ ہی رہا جبکہ اہل تشیع نے اپنے لئے بعض الگ عقائد وضع کر لئے تاہم بعض خلفائے بنو عباس نے اہل سنت کے کچھ فقہاء ومحدثین کے خلاف معتزلہ کی حمایت کر کے امت مسلمہ کو شدید نقصان پہنچایا۔

اگر ہم تاریخ سے سبق حاصل کرنا چاہیں تو دور حاضر میں ہمیں جبر وتشدد کی راہ اختیار کرنے کی بجائے اتحاد بین المسلمین کے جذبے کے ساتھ ساتھ تحمل وبرداشت اور دوسروں کی بات کو حوصلے سے سننے کا سلیقہ پیدا کرنا ہوگا۔ ہمیں نظریاتی اختلافات سے علمی دلائل کی بناء پر عہدہ برآ ہونا چاہیے اور کسی بھی صورت میں اعتدال کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑنا چاہیے، اپنا مؤقف شستہ اور شائستہ انداز میں پیش کیا جائے اگر دلیل سے اپنی بات منوائی جائے اور دلیل سے دوسرے کی بات قبول کی جائے تو فرقہ واریت اپنی موت آپ مر جائے گی۔

## ﴿حواشی﴾

1۔ شیع اور شیعہ کا مادہ شیع ہے یعنی شائع، بشایع، مشایعۃ، متابعت، کسی کے پیچھے چلنے کے ہیں۔

اُردو دائرہ معارف اسلامیہ، دانشگاہ پنجاب، لاہور، 1973ء، جلد 11، ص 898،

2۔ ایضاً

3۔ Morgan, Kenneth. W, Islam. The Staight Path, Ronald Press Company, New York,1958, P-284.

4۔ ابن خلدون، عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد، مقدمہ ابن خلدون، المکتبۃ التجاریۃ، مکۃ المکرّمہ، 1997ء، جلد 1، ص 208۔

5۔ القرآن، 83:37۔

6۔ القرآن، 15:28۔

7۔ القرآن، 69:19۔

8۔ القرآن، 10:15۔

9۔ القرآن، 65:06۔

10۔ اردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 11، ص 899۔

11۔ ابن سعد، ابوعبداللہ محمد بن منیع البصری، طبقات الکبریٰ، دار صادر، بیروت، لبنان، 1985ء، جلد 2، ص 246۔

12۔ حسن ابراہیم حسن، الفاطمیون فی المصر واعمالھم السیاسیۃ والدینیۃ بوجہ خاص، المطبعۃ الامیریہ، بولاق، 1932ء، ص 21 تا 27۔

13۔ القرآن 41:22،

14۔ ابن عبدربہ، احمد بن محمد الاندلسی، العقد الفرید، دار احیاء التراث العربی، بیروت، لبنان، سن ندارد، جلد 4، ص 56۔

15۔ سید رضی، نہج البلاغہ، مترجم۔ مفتی جعفر حسین، المعراج کمپنی، لاہور، سن ندارد، ص 191۔

16۔ القرآن، 214:26۔

17۔ الصدوق القمی، ابوجعفر محمد بن علی بن حسین بن موسیٰ بن بابویہ، علل الشرائع، الکساء پبلشرز، کراچی، 2005ء، حصہ 1، ص 214۔

18۔ بخاری محمد بن اسمٰعیل، صحیح بخاری، للنشر والتوزیع، الریاض، 1999ء، کتاب فضائل اصحاب النبیؐ، باب مناقب علیؓ بن ابی طالب، ص 625، حدیث 3706۔

مجلسی محمد باقر، جلاء العیون، عباس بک ایجنسی لکھنو، انڈیا، 2001ء، ص 33۔

19۔ الصدوق القمی، علل الشرائع، حصہ 1، ص 190-191۔

20۔ Ameer Ali, Syed, A Short History of The Saracens, Islamic Book Service, Lahore, 1926, P-21.

21۔ طٰہٰ حسین، ڈاکٹر، علیؓ وبنوہ، مترجم۔ عبدالحمید نعمانی، نفیس اکیڈیمی، کراچی، 1989ء، ص 192۔

22-A۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، مترجم۔ عمر احمد عثمانی، دوست ایسوسی ایٹس، ناشران وتاجران کتب، اردو بازار، لاہور، 2003ء، ص 333۔

22-B۔ القرآن، 55:24۔

22-C۔ القرآن، 20:5۔

23۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History, Nigarshat Publisher, Urdu Bazar, Lahore, 2005, p-56.

24۔ Ameer Ali, A Short history of The Saracens, P-21.

25۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-59.

26. Morgan, Islam. The Straight path, P-299

27.۔ جرجی زیدان، تاریخ تمدن الاسلام، مترجم۔ حلیم انصاری ردولوی، سٹی بک پوائنٹ، اُردو بازار، کراچی، 2004ء، ص 88۔

28. Ameer Ali, A Short History of The Saracens, P-46-48.

29. Morgan, Kenneth W. Islam. The Straight path, P-299.

30. Ameer Ali, A Short History of The Saracens, P-49.

31. Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-64.

32۔ طٰہٰ حسین، علیؓ وبنوہ، ص 38۔

33. Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-64.

34. Ameer Ali, A Short History of The Saracens, P-52.

35۔ طٰہٰ حسین، علیؓ وبنوہ، ص 199۔

36۔ مجلسی، جلاءالعیون، حصہ 1، ص 391۔

37۔ المسعودی، ابوالحسن علی بن الحسین بن علی، مروج الذہب ومعادن جوہر، دارالاندلس، بیروت، لبنان، 1965ء، جلد 3، ص 37۔

38. Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-71.

38-A۔ طبری،ابوجعفرمحمد بن جریر،تاریخ الامم و الملوک،دارالکتب العلمیة،بیروت،لبنان،2005ء،جلد 3،
ص 312-313

39۔ طبری،________ایضا_________،جلد4،ص346۔

40۔ یعقوبی،احمد بن ابی یعقوب بن جعفر بن وہب بن واضح،تاریخ الیعقوبی،مترجم۔اختر فتحپوری،نفیس اکیڈیمی،اردوبازار،کراچی،
1989ء،جلد2،ص517۔

41۔ المسعودی،مروج الذہب ومعادن جوہر، جلد3،ص71۔

42۔ دیوان سے مراد ایسا رجسٹر جس میں سرکاری وظائف اور تنخواہیں حاصل کرنے والے لوگوں کے مکمل کوائف کا اندراج ہوتا تھا۔
دیکھئے:
طہٰ حسین،ڈاکٹر،الشیخان،مترجم،شاہ حسن عطا،مکتبہ رحمانیہ،اردوبازار،لاہور،سن ندارد،ص172-173۔

43۔ مجلسی،جلاء العیون،حصہ1،ص386۔

44۔ احمد امین مصری،فجر الاسلام،ص343۔

45۔ ۔Morgan, Islam. The Straight path, p-317,

46. Ibid. P-321

47۔ ابن حزم،ابومحمد علی بن احمد الاندلسی،الملل والنحل،مترجم۔عبداللہ العمادی،میر محمد کتب خانہ،آرام باغ،کراچی،سن ندارد،
جلد2،ص26۔

48۔ ایضاً،ص142-143۔

49۔ اردو دائرہ معارف الاسلامیہ،جلد11،ص900۔

50۔ سید رضی،نہج البلاغہ،ص823۔

51۔ ایضاً،ص824۔

52۔ القرآن،6:115۔

53۔ القرآن،4:40۔

54. Morgan, Islam. The Straight path, p-316۔

55۔ اردو دائرہ معارف الاسلامیہ،جلد11،ص900۔

56۔ الصدوق القمی،علل الشرائع،حصہ1،ص137۔

57۔ سید رضی، نہج البلاغہ، ص 266۔

58۔ الصدوق القمی، علل الشرائع، حصہ 1، ص 138۔

59۔ سید رضی، نہج البلاغہ، ص 266۔

60۔ القرآن، 53:3-4

61۔ الصدوق القمی، علل الشرائع، حصہ 1، ص 140۔

62۔ القرآن، 33:8۔

63۔ محمد شفیع، مفتی، معارف القرآن، ادارۃ المعارف، کراچی، 1993ء، جلد 4، ص 223۔

64۔ "اعراف" جنت اور دوزخ کے درمیان حائل ہونے والے حصار کے بالائی حصے کا نام ہے۔

دیکھیے

محمد شفیع، معارف القرآن، جلد 3، ص 567۔

65۔ اردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 11، ص 903۔

66۔ الصدوق القمی، علل الشرائع، حصہ 1، ص 2۔

67. Morgan, Islam, The Straight path, p-319۔

68۔ سید رضی، نہج البلاغہ، ص 323۔

69۔ اردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 11، ص 903۔

70۔ سید رضی، نہج البلاغہ، ص 277-278۔

71۔ اردو دائرہ معارف الاسلامیہ، جلد 11، ص 902۔

72۔ ابو زہرہ، محمد، المذاہب اسلامیہ، مترجم۔ غلام احمد حریری، ملک سنز پبلشرز، کارخانہ بازار، فیصل آباد، 2004ء، ص 63۔

احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 334

O' Leary, De Lacy DD, The Arabic thought and its Place in History,

Routledge and Kegan Paul Ltd., London,1954, P-9

73۔ قدیر الدین، قاضی، اسلام میں فرقہ بندی کی ابتداء، دوست ایسوسی ایٹس، اردو بازار، لاہور، 1995ء، ص 57۔

74۔ ایضاً، ص 19۔

75۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 339-340۔

76۔ ایضاً،ص 336-335۔

77۔ مجلسی،جلال العیون،حصہ 1،ص 280۔

78۔ سید رضی، نہج البلاغہ،ص 741-740۔

79۔ ایضاً،ص 740۔

80۔ ایضاً،ص 738۔

81۔ ایضاً،ص 351۔

82۔ الصدوق القمی، علل الشرائع،حصہ 1،ص 141۔

83۔ ایضاً، حصہ 2،ص 563۔

84۔ دمشق سے مدینہ کے راستے میں جمیمہ ایک گاؤں کا نام تھا۔
دیکھیے
یعقوبی،تاریخ الیعقوبی،جلد 2،ص 484۔

85۔ حسن ابراہیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،مترجم۔علیم اللہ صدیقی،مجلس ترقی ادب، لاہور، 1959ء،جلد 2،ص 27۔

86۔ ابن کثیر،ابوالفدا عماد الدین دمشقی،البدایہ والنھایہ، دار الفکر، بیروت، لبنان، 1978ء،جلد 5،حصہ 10،ص 5۔

87۔ ابن طقطقی محمد بن علی بن طباطبا،الفخری فی الاداب السلطانیہ والدولۃ الاسلامیہ،مترجم محمود علی خاں،ندوۃ المصنفین،اردو بازار، جامع مسجد، دہلی، انڈیا، 1969ء،ص 213-212۔

88۔ طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد 6،ص 198۔

89۔ القرآن، 75:8۔

90۔ المسعودی،مروج الذہب ومعادن الجوھر،جلد 3،ص 236۔

91۔ ابن الاثیر،عزالدین ابوالحسن علی بن ابی الکرم محمد بن محمد عبدالکریم بن عبدالواحد الشیبانی،الکامل فی التاریخ، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، لبنان، 2003ء،جلد 5،ص 11۔

92۔ حسن ابراہیم حسن وعلی ابراہیم حسن،النظم الاسلامیہ۔مترجم۔علیم اللہ صدیقی،ندوۃ المصنفین، دہلی، انڈیا، 1947ء،ص 118۔

93۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ،جلد 6،حصہ 11،ص 116۔

94۔ حسن ابراہیم حسن،النظم الاسلامیہ،ص 119۔

95۔ قدیر الدین، اسلام میں فرقہ بندی کی ابتداء،ص 40۔

96۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2،ص 31۔

97۔ حسن ابراہیم حسن، النظم الاسلامیہ، ص 70۔

98۔ ________ایضاً________

99۔ ابو زہرہ، المذاہب الاسلامیہ، ص 101۔

100۔ شہرستانی محمد بن عبدالکریم بن ابی بکر احمد، کتاب الملل والنحل، مترجم۔ پروفیسر علی محسن صدیقی، قرطاس، کراچی یونیورسٹی، کراچی، 2007ء، ص 175۔

101۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد4، حصہ 7، ص 272۔

102۔ الدینوری، ابوحنیفہ احمد بن داؤد، الاخبار الطوال، اردو سائنس بورڈ، لاہور، 1986ء، ص 352۔

103۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد4، ص 34۔

104۔ ابو زہرہ، المذاھب الاسلامیہ، ص 101۔

105۔ الدینوری، الاخبار الطوال، ص 357۔

106۔Ameer Ali, A Short History of The Saracens, p-51.

107۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2، ص 308۔

108۔ ایضاً۔

109۔ ابو زہرہ، المذاھب الاسلامیہ، ص 101-102۔

110۔ طہٰ حسین، علیؓ وبنوہ، ص 92۔

111۔ Nicholson. A Reynold, A Literary History of the Arabs, The University Press, Cambridge, 1930, P-210.

112. Hogarth,D.G.,A History of Arabia,Oxford University Press,England, 1922, P-74.

113. Ameer Ali, Syed, The Spirit of Islam, Islamic Book Service, Urdu Bazar, Lahore, 1969, P-297-298

114۔ الدینوری، الاخبار الطوال، ص 369۔

115۔ Hitti,Philp K,History of the Arabs,Macmillan Co.Ltd,London,1961, p-182.

116۔ ابن طقطقی ،الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص160۔

117۔ بغدادی،عبدالقاہر بن طاہر بن محمد، الفرق بین الفرق،مترجم۔پروفیسر علی محسن صدیقی،قرطاس،کراچی یونیورسٹی،کراچی ،2005ء،ص118۔

118۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-65.

119۔ القرآن،4:100۔

120۔ القرآن،2:207۔

121۔ القرآن38 :26۔

122۔ القرآن5 :44۔

123۔ الدینوری،الاخبارالطوال،ص374-375۔

124۔ یعقوبی،تاریخ یعقوبی،جلد2،ص312۔

ابوزہرہ،المذاھب الاسلامیہ،ص104۔

125۔ ابن خلدون،عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد،کتاب العبر و دیوان المبتداء و الخبر ،دار ابن حزم،بیروت،لبنان 2003ء، جلد1،ص963

126۔ ابن طقطقی ،الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص154-155۔

127۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ،جلد4،حصہ7،ص306-307۔

128۔ طٰہٰ حسین،علیؓ وبنوہ،ص127۔

129۔ السیوطی،جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابوبکر، تاریخ الخلفاء،نورمحمد کارخانہ تجارت کتب،آرام باغ،سن ندارد،ص175۔

130۔ الدینوری،الاخبارالاطوال،ص317-318۔

131۔ ابوزہرہ،المذاھب الاسلامیہ،ص110۔

132۔ بغدادی،الفرق بین الفرق،ص 116-117۔

133۔ اُردو دائرہ معارف الاسلامیہ،جلد21،ص309۔

134۔ القرآن،44:21۔

135۔ احمد امین مصری،فجرالاسلام،ص357۔

136۔ شہرستانی،کتاب الملل والنحل،ص79۔

137۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 357۔

138۔ ابو زہرہ، المذاھب الاسلامیہ، ص 191۔

139۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 357۔

140۔ القرآن، 5:92 تا 7۔

141۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 358۔

142۔ شہرستانی، کتاب الملل والنحل، ص 83، 42۔

143۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 358۔

144۔ ابو زہرہ، المذاھب الاسلامیہ، ص 314۔

145_ Hitti, History of the Arabs ,P-245.

146۔ شہرستانی، کتاب الملل والنحل، ص 84۔

147۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 222۔

148_ D.O' Lary, Philosophy of Islam,Nafees Academy, Karachi, No Date, P- 78.

149_Ameer Ali, A Short History of The Saracens, P-276

150۔ ابن ابی الحدید، الشریف الرضی محمد بن ابی احمد الحسین، شرح نہج البلاغت، القاھرہ، 1329ھ، جلد 3، ص 138-139۔

151۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 315۔

152۔ ابو زہرہ، المذاھب الاسلامیہ، ص 215-216۔

153۔ ______ایضاً________ ص 216۔

154۔ ______ایضاً_________

155_ D.O' Lary, Philosophy of Islam, p- 79.

156۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 359۔

157۔ ایضاً، ص 365۔

158۔ ابو زہرہ، المذاھب الاسلامیہ، ص 225۔

159۔ احمد امین مصری، فجر الاسلام، ص 369۔

160_ Hitti, History of the Arabs ,P-245.

161۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 317۔

162. Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-86.

163۔ ابو زہرہ، المذاہب الاسلامیہ، ص 256۔

164۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-89.

165۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 318۔

166۔ القرآن، 3:43۔

167۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 320۔

168۔ جاراللہ، زہدی حسن، تاریخ معتزلہ، مترجم۔ رئیس احمد جعفری، سعید ایچ ایم کمپنی، کراچی، 1969، ص 330۔

169۔ ابو زہرہ، المذاہب الاسلامیہ، ص 259۔

170۔ ایضاً، ص 457۔

171۔ ایضاً، ص 259-260۔

172۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 320-321۔

173۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 334۔

ابو زہرہ، المذاہب الاسلامیہ، ص 257۔

174۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 205-206۔

175۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 335۔

176۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 757۔

177۔ القرآن، 42 :11۔

178۔ ابن حزم، الملل والنحل، جلد 3، ص 212۔

179۔ ابو زہرہ، المذاہب الاسلامیہ، ص 217-218۔

180۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 174۔

181۔ القرآن، 75 :22۔

182۔ القرآن، 7 :143

183۔ ترمذی، محمد بن عیسٰی بن سورہ، جامع ترمذی، دارالسلام، ریاض، سن ندارد، باب ماجاء فی رؤیۃ الرب، ص 580، حدیث 2554۔

184۔ Ameer Ali, A Short History of The Saracens,P-276۔

185۔ المسعودی،مروج الذھب ومعادن الجوھر،جلد3،ص222-221۔

186۔ شہرستانی،کتاب الملل والنحل،ص80۔

187۔ احمد امین مصری،فجر الاسلام،ص371۔

188۔ ابو زہرہ،المذاھب الاسلامیہ،ص221۔

189۔ بغدادی،الفرق بین الفرق،ص170۔

190۔ المسعودی،مروج الذھب ومعادن الجوھر،جلد3،ص222۔

ابو زہرہ،المذاھب الاسلامیہ،ص221

191۔ شہرستانی،کتاب الملل والنحل،ص80۔

192۔ بغدادی،الفرق بین الفرق،ص165۔

193۔ ابو زہرہ،المذاھب الاسلامیہ،ص256۔

194۔ حادث ایسی چیز کو کہا جاتا ہے جو پہلے سے موجود نہ ہو۔

دیکھئے:

حسن ابراہیم ابراہیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،جلد2،ص319۔

شہرستانی،کتاب الملل والنحل،ص80۔

195. Karen Armstrong, Islam: A Short History,P-90.

196۔ عرض سے مراد وہ چیز ہے جو کسی سبب سے پیدا ہو جیسا کثر سر کا درد بلڈ پریشر کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے یا رنگ کپڑے کی وجہ سے ہوتا ہے اس میں کپڑا عرض ہے اور رنگ جوہر، کیونکہ رنگ کپڑے کی وجہ سے وجود میں آتا ہے۔

دیکھئے

رضوی،تصدق حسین،لغات کشوری،دارالاشاعت،اُردو بازار،کراچی،سن ندارد،ص317۔

197۔ القرآن 3: 43

198۔ حسن ابراھیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،،جلد2،ص320۔

199 بغدادی،الفرق بین الفرق،ص165۔

200۔ ابن حزم،الملل والنحل،جلد3،ص208۔

201۔ شہرستانی، کتاب الملل والنحل، ص 80۔

202۔ بغدادی، الفرق بین الفرق، ص165۔

203۔ دُرود اگر اللہ کی طرف سے ہو تو اس سے مراد رحمت ہے اگر فرشتوں کی طرف سے ہو تو یہ استغفار اور اگر مومنوں کی طرف سے ہو تو یہ دعا ہے اور اگر جانوروں اور پرندوں کی طرف سے ہو تو اس سے مراد تسبیح ہوتی ہے۔
دیکھیے:
رضوی، لغات کشوری، ص 188۔

204۔ شہرستانی، کتاب الملل والنحل، ص 81۔

205۔ القرآن، 8 :42۔

206۔ شہرستانی، کتاب الملل والنحل، ص 81۔

207۔ القرآن، 2:286۔

208۔ القرآن، 37:96۔

209۔ القرآن، 5:17۔

210۔ القرآن، 75:22-23۔

211۔ القرآن، 4:48۔

212۔ القرآن، 2:143۔

213۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2، ص 1۔

214۔ القرآن، 48:14۔

215۔ القرآن، 3:135۔

216۔ القرآن، 66:8۔

217۔ القرآن، 49:9۔

218۔ بخاری، محمد بن اسمٰعیل، صحیح بخاری، نور محمد کارخانہ تجارت کتب، آرام باغ، کراچی، 1961، کتاب المناقب، باب حسنؓ و حسینؓ، جلد1، ص530۔

219۔ بغدادی، الفرق بین الفرق، ص، 541-542، 545۔

220. Karen Armstrong, Islam: A Short History, P-91-92.

221. D.O' Lary, Philosophy of Islam, P-186.

222۔ بخاری، صحیح بخاری، کتاب المغازی، باب مرض النبیؐ، ص755، حدیث 4443-4444۔

223۔ القرآن، 108:6۔

224۔ محمد شفیع، معارف القرآن، جلد3، ص433۔

# باب پنجم

# خلفاء بنو عباس کے مذہبی رجحانات

(پہلا حصہ)

## فصل اول:۔ ابوالعباس السفاح

۱۔ سنت رسول کی اتباع میں ابوالعباس کا کھڑے ہوکر خطبہ دینا۔

۲۔ حب رسول کی آڑ میں السفاح کا سیاہ لباس کو عباسیوں کا قومی شعار قرار دینا۔

۳۔ اس کا توکل علی اللہ کرتے ہوئے اپنی تمام تر کامیابیوں کو اللہ تعالی سے منسوب کرنا۔

۴۔ السفاح کا سخی ہونے کے ساتھ ساتھ وعدہ پورا کیے بغیر مجلس برخاست نہ کرنا۔

۵۔ اس کا دیگر عباسی خلفاء کی طرح علویوں سے شاکی رہنا اور اسی شک کی بناء پر ابوسلمۃ الخلال جیسے داعی کو موت کے گھاٹ اُتارنا۔

۶۔ انتقام میں تمام تر اخلاقیات کو بالائے طاق رکھتے ہوئے اس نے امویوں کو چن چن کر قتل کروایا، انتہا یہ تھی کہ اس نے اموی خلفاء کی قبروں کو اکھڑوا کر ان کی لعشوں کا جلا دیا۔

## فصل دوم:۔ ابوجعفر منصور

۱۔ ابوجعفر منصور کا حرمین میں توسیع کرنا اور دو مرتبہ بیت المقدس کی زیارت کو جانا۔

۲۔ اس کا شراب وشباب، فضول خرچی اور لہو ولعب سے متنفر ہونا۔

۳۔ ابوجعفر منصور کا روافض اور ملحدوں سے نفرت کرتے ہوئے خوارج، سنباذ اور راوندیہ کی بیخ کنی کرنا۔

۴۔ خطیر رقم خرچ کر کے رومی قید سے مسلمانوں کی رہائی عمل میں لانا۔

۵۔ حضرت عمر فاروقؓ کی تقلید میں عمال کا سخت محاسبہ کرنا اور بدعنوان عمال کے اثاثے ضبط کرنا۔

۶۔ اس کی سادگی کا یہ عالم تھا کہ اکثر پیوند لگے کپڑے پہنتا۔

۷۔ اس کے بخل کی وجہ سے لوگوں کا اسے "ابوالدوانیق" کے نام سے پکارنا۔

۸۔ ہوس اقتدار میں اس نے نفس زکیہ اور علویوں کو موت کے گھاٹ اتارنے سے بھی دریغ نہ کیا۔

۹۔ اس نے نفس زکیہ کی حمایت کے جرم میں مکہ و مدینہ کو مصر سے غلے کی فراہمی رکوا دی نیز حسنؓ وحسینؓ کی اولاد کی تمام املاک کو ضبط کرلیا۔

۱۰۔ ابوجعفر منصور نے اپنے چچا عبداللہ بن علی اور ابومسلم خراسانی کے احسان کا بدلہ ان کی موت کی صورت میں دیا۔

۱۱۔ ضعیف الاعتقاد ہونے کی وجہ سے نجومیوں کے مشورے کے بغیر کوئی کام بھی نہ کرنا ۔

فصل سوم:۔ مہدی بن ابو جعفر منصور

۱۔ مہدی زیادہ دین دار اور مظلوموں کی دادرسی کرنے والا خلیفہ تھا۔

۲۔ اس نے استاذسیس (مدعی نبوت ) کے فتنے کو فرو کیا اور اس معرکے میں بہتر ہزار مسلمان لقمۂ اجل بن گئے ۔

۳۔ اس کا زندیقوں کے خاتمے کے ساتھ ساتھ ان کے عقائد کے رد میں علمائے حق سے کتب تحریر کروانا ۔

۴۔ مہدی کا خوارج کے قلع قمع کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھنا ۔

۵۔ مسجدالحرام کی توسیع اس کا اہم کارنامہ تھا۔

۶۔ مساجد میں مقصوروں کو ختم کروانا اور منبروں کو عہدرسالت جتنا اُونچا رکھنا۔

۷۔ اس کا ابوجعفر منصور کے عہد میں ضبط کیا ہوا تمام مال و اسباب اُن کے مالکوں کو لوٹانا ۔

۸۔ اس نے مصر سے اہل حجاز کو دوبارہ غلہ کی فراہمی شروع کر دی۔

۹۔ مہدی کا حج کے موقع پر مکہ و مدینہ کے لوگوں پر تیس کروڑ درہم اور چالیس ہزار دینار خرچ کرنا ۔

۱۰۔ حج سے واپسی پر اس کا پانچ سو انصاری نوجوانوں کو اپنی حفاظت کے لیے بغداد لانا ۔

۱۱۔ رومیوں سے سرحدی مسلمانوں کی حفاظت کے لیے ’الحدث‘ نامی سرحد کا بنوانا ۔

۱۲۔ اس کا بے سہارا قیدیوں اور کوڑھیوں کے لیے وظائف مقرر کرنا ۔

۱۳۔ سیاسی مصلحتوں کے پیش نظر جھوٹی احادیث وضع کرنے والوں کی سرزنش کی بجائے اُن کو انعام و اکرام سے نوازنا ۔

۱۴۔ مہدی کا آخری عمر میں امور سلطنت سے بے نیاز ہو کر ستار اور بانسری میں مشغول رہنا۔

فصل چہارم:۔ ہادی بن مہدی

۱۔ قریش کو گالیاں دینے کے جرم میں ہادی کا ایک شخص کو موت کے گھاٹ اتارنا ۔

۲۔ اپنے اسلاف کی طرح اسے بھی ملحدوں اور زندیقوں سے نفرت تھی ۔

۳۔ یہ بامروت ہونے کی وجہ سے ناگوار بات پر بھی اظہار ناپسندیدگی نہ کرتا ۔

۴۔ اپنے آباؤ اجداد کی طرح ہمیشہ علویوں سے شاکی اور ان کا دشمن رہا۔

۵۔ دین دار ہونے کے باوجود ماں کے ساتھ گستاخی کرنے میں کوئی عار محسوس نہ کرتا ۔

۶۔ ہارون الرشید کو ولی عہدی سے معزول کرنے کے لیے اس نے اخلاق وقوانین کو پامال کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی ۔

۷۔ اس کی فضول خرچی کا یہ عالم تھا کہ ایک شاعر کو اس نے سات لاکھ درہم انعام دے دیا۔

۸۔ ہادی اپنے ندیموں کے ساتھ ہر وقت شراب و شباب میں مشغول رہنے کی وجہ سے امور سلطنت سے بے نیاز رہتا۔

فصل پنجم:۔ ہارون الرشید بن مہدی

۱۔ ہارون الرشید کے دل میں خشیت الٰہی کے جذبات بدرجہ اتم موجود تھے۔

۲۔ اہل حجاز کی محبت میں اس نے حج کے موقع پر ایک کروڑ پچاس لاکھ درہم خرچ کر ڈالے۔

۳۔ حج پر جانا اس کا معمول تھا جس سال یہ خود حج نہ کرتا تو تین سو علماء و فقہاء کو اپنے خرچ پر حج کے لیے بھجواتا۔

۴۔ مکہ و مدینہ میں پانی کی قلت کو محسوس کرتے ہوئے اس نے نہر زبیدہ کھدوائی۔

۵۔ ایک ہزار جھوٹی احادیث وضع کرنے والے کو اس نے عبرت ناک موت سے دوچار کیا۔

۶۔ امام ابو یوسف سے شرعی مسئلہ پوچھنے پر اس نے خوش ہو کر انہیں ایک لاکھ درہم انعام دیا۔

۷۔ خطیر رقم خرچ کر کے اس نے بہت سے مسلمانوں کو رومی قید سے رہائی دلوائی۔

۸۔ اس نے خلافت سنبھالتے ہی مذہبی مناظروں اور مباحثوں پر پابندی عائد کر دی۔

۹۔ معتزلہ کے بارے میں اس کا قول تھا کہ ان کا قتل میرے لیے قرب الٰہی کا باعث ہوگا۔

۱۰۔ اس نے رفاہ عامہ کے لیے بے شمار سڑکیں، پل، مساجد، مدارس، شفا خانے اور سرائیں تعمیر کروائیں۔

۱۱۔ یہ حضرت عمر فاروقؓ کی تقلید میں مظلوموں کی دادرسی کے لیے راتوں کو بغداد کی گلیوں میں گشت کرتا۔

۱۲۔ اپنے اسلاف کے برعکس اسے علویوں سے غیر معمولی عقیدت و محبت تھی۔

۱۳۔ رومیوں کی مسلم دشمنی کے ردعمل میں اس نے عیسائیوں کے خلاف سخت قوانین بنائے۔

۱۴۔ ہارون الرشید اپنی خواہشات کی تکمیل میں بعض اوقات احکام شریعت کو بھی پس پشت ڈال دیتا۔

۱۵۔ یہ گانے بجانے والوں کو بے شمار مال و دولت سے نوازتا جس کا کوئی شرعی یا قانونی جواز نہ تھا۔

۱۶۔ کتے، گھوڑے اور باز پالنے میں یہ غیر معمولی دلچسپی لیتا۔

## ابو العباس السفاح

(132ھ تا 136ھ / 749ء تا 753ء)

اس کا نام عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب اس کی کنیت ابو العباس اور لقب السفاح تھا۔ اس سے پہلے اس کا خطاب المہدی تھا۔ ابو العباس السفاح کو عباسی خلفاء میں یہ فوقیت حاصل تھی کہ یہ نجیب الطرفین ہاشمی تھا اسی وجہ سے ابو جعفر منصور سے چھوٹا ہونے کے باوجود اسے ابو جعفر پر فوقیت دی گئی[1]۔ اپنے نام کی وضاحت کرتے ہوئے اپنے پہلے خطبہ میں اس نے کہا:

"میں سفاح بڑی خونریزی کرنے والا[2] اور بڑا ہی فیاض ہوں۔ میں جتنا نرم دل ہوں اتنا ہی سنگدل بھی ہوں اس لیے جو شخص بھی میرے راستے میں حائل ہوگا میں اسے موت کے گھاٹ اتار دوں گا"[3]۔

عباسی خلفاء مذہبی عقیدت کے اظہار کے لیے اپنی تخت نشینی کے موقعوں پر حضور اکرم ﷺ کی رداء اوڑھ لیتے تھے جیسا کہ نبی ﷺ کا معمول تھا۔ اس موقع پر خلفاء کی سرپرستی کے اظہار کے لیے علماء شریعت اور فقہاء کی کثیر تعداد بھی وہاں موجود ہوتی اور عباسی خلفاء اہم معاملات میں ان سے مشاورت بھی کرتے[4]۔

ابو العباس السفاح کو سنت رسول کا بڑا پاس تھا یہی وجہ تھی کہ اس نے اموی خلفاء کے برعکس اپنا پہلا خطبہ کوفہ کی جامع مسجد میں کھڑے ہو کر دیا۔ خلیفہ کے اس عمل کو لوگوں نے بڑا سراہا اور کہنے لگے "نئے عباسی خلیفہ نے اپنے ابن عم (حضور اکرم ﷺ) کے طریقہ کو زندہ کیا"[5]۔ السفاح اپنی حکومت و سلطنت اور فتح و کامرانی کو عطیہ خداوندی اور اللہ کا مرہون منت ہی گردانتا تھا اس کا اندازہ اس کے پہلے خطبے سے لگایا جا سکتا ہے جس کا آغاز اس نے اللہ کی حمد و ثناء اور رسول ﷺ خدا پر درود بھیجنے سے کیا۔ اس نے کہا کہ:

"اس اللہ کا شکر ہے جس نے اس دین کو ہمارے لیے پسند کیا، ہمیں اس کا اہل، جائے پناہ، حصن، اس کا قائم و مدافعت کرنے والا اور ناصر بنایا اس لیے ہم پر لازم ہے کہ ہم اس کے تقویٰ کی تبلیغ کرتے رہیں، کیونکہ اس نے ہمیں مخصوص کیا، ان کے اجداد سے ہمیں پیدا کیا، انہی کے خاندان میں ہمیں خلق کیا اور خود ان کو ہمارے خاندان میں مبعوث فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے اسلام اور رسول اللہ ﷺ کی وجہ سے ہمارا مرتبہ بلند کیا[6]۔ تمہارے اس منبر پر حضور اکرم ﷺ کے بعد امیر المومنین حضرت علیؓ اور امیر المومنین عبداللہ بن محمد (ابو العباس السفاح) کے سوا کوئی نہیں چڑھا۔ جان لو کہ یہ امر ہم میں سے نکلنے والا نہیں ہے۔ حتیٰ کہ ہم اس کو خود عیسیٰ بن مریم کے سپرد کر دیں گے"[7]۔

بقول ہٹی کے عباسیوں نے شروع سے ہی لوگوں کے دلوں میں یہ خیال جاگزیں کرنا شروع کر دیا تھا کہ حکومت کی باگ ڈور

مسیح موعود کے ظہور تک عباسیوں کے ہاتھوں میں رہے گی اور حضرت عیسیٰؑ کی آمد پر عباسی خود یہ امانت ان کے سپرد کر دیں گے [8]۔

ابو العباس السفاح نے سنت نبوی کی اتباع میں ہی سیاہ لباس کو عباسیوں کا قومی شعار قرار دیا، عباسی خلفاء سیاہ لباس کو توجیح میں دو واقعات بیان کرتے ہیں ان کے نزدیک اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ فتح مکہ کے موقع پر آپ ﷺ نے سیاہ رنگ کا عمامہ باندھا تھا اور دوسری وجہ یہ ہے کہ ایک دفعہ جبرائیل نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو دیکھ کر کہا تھا "عنقریب اس کی اولاد سیاہ لباس پہنے گی" [9]۔ ابو العباس السفاح اپنی خلافت کی دلیل میں اکثر حضور اکرم ﷺ کے اس فرمان سے استدلال کرتا تھا کہ آپ ﷺ نے فرمایا تھا:

**یخرج عند انقطاع من الزمان و ظھور من الفتن رجل یقال له السفاح، فیکون اعطاؤه المال حثیاً.** [10]

"انقطاع زمانہ اور ظہور فتن کے وقت ایک شخص ظاہر ہو گا جسے السفاح کہا جائے گا اور وہ لوگوں کو مٹھیاں بھر بھر کر مال دے گا"۔

ابو العباس السفاح توکل علی اللہ کرتے ہوئے اپنے ہر کام کو اللہ تعالی سے منسوب کرنے کی کوشش کرتا تھا۔ اسی لیے اس نے اپنی انگوٹھی پر یہ عبارت نقش کروائی۔

"الله ثقة عبدالله وبه یومن" [11]

"اللہ پر ہی عبداللہ کا بھروسہ ہے اور وہ اس پر ایمان لاتا ہے"

السفاح توکل علی اللہ کے ساتھ ساتھ اپنی تمام تر کامیابیوں کو صرف اللہ تعالیٰ کی تعریف پر ہی محمول کرتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اس کو جب ایک ہی دن میں سندھ اور افریقہ کی فتوحات کی خوشخبری سنائی گئی تو اس کی زبان سے بے اختیار یہ الفاظ نکلے "سبحان اللہ! اس (اللہ) کے سوا ہر چیز فنا ہونے والی ہے" [12]۔ اس کے بعد وہ اپنی موت کو یاد کرنے لگا۔

وہ مہمات میں کامیابیوں کو بھی اپنی عقل و دانش کا مرہون منت نہ سمجھتا بلکہ اللہ تعالی اسے جتنی بڑی کامیابی سے ہمکنار کرتا وہ اس پر اتنا ہی عاجزی و انکساری کا اظہار کرتا۔ جب آخری اموی خلیفہ مروان بن محمد کے قتل کے بعد اس کا سر ابو العباس السفاح کے سامنے پیش کیا گیا تو وہ اس پر غرور و تکبر کے بجائے ایک طویل سجدہ شکر بجا لایا [13]۔ پھر کہا:

**والحمد الله الذی اظفرنی بک واظھرنی علیک.** [14]

"اس خدا کا شکر ہے جس نے مجھے تجھ پر کامیابی دی اور غالب کیا"۔

اس کے بعد اس نے وہاں پر موجود لوگوں سے دریافت کیا کہ کیا تم میں سے کوئی مروان بن محمد کو پہچانتا ہے؟ [15] اس پر جعدہ بن ہبیرہ نے کہا "ہاں میں جانتا ہوں یہ مروان بن محمد کا سر ہے جو کل تک ہمارا خلیفہ تھا"۔ جعدہ بن ہبیرہ کے اس جملے پر السفاح نے اسے گھورا اور اضطراب کی حالت میں وہاں سے اٹھ کر چلا گیا۔ جعدہ بن ہبیرہ کے بقول اب مجھے یہ یقین ہو گیا تھا کہ عنقریب مجھے موت کا بلاوا آئے گا اور یہ سوچ کر میں اپنے اہل خانہ کو نصیحتیں کرنے لگا، یہاں تک صبح ہو گئی، صبح ہوتے ہی میں بنی زہرہ کے غلام سلیمان بن خالد کے ہاں گیا جسے دربار خلیفہ میں بڑی قدر و منزلت حاصل تھی اس سے میں نے گزشتہ واقعات پر خلیفہ کے ردعمل کے بارے میں دریافت کیا تو اس نے جواب

دیا کہ خلیفہ کہتا تھا "وہ (جعدہ بن ہبیرہ) ہمارا بھانجا ہے اور وہ اپنے آقا کا بڑا وفادار ہے اگر ہم بھی اس کے ساتھ احسان کریں گے تو وہ ہمارا بھی شکر گزار ہوگا"[16]۔

مندرجہ بالا واقعے سے السفاح کی حقیقت پسندی اور قوت برداشت کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔صولی کا بیان ہے کہ "ابوالعباس السفاح بڑا سخی سردار تھا وہ جب کسی سے وعدہ کر لیتا تو اسے پورا کیے بغیر مجلس برخاست نہ کرتا تھا"[17]۔ یہ علویوں سے ہمیشہ شاکی رہا۔تاہم اپنی سخاوت سے یہ انہیں بھی محروم نہ کرتا تھا۔ایک دفعہ ابوالحسن علوی نے السفاح سے کہا کہ میں نے ایک لاکھ درہم کا صرف نام سنا ہے لیکن بدقسمتی سے مجھے آج تک دیکھنے کا موقع نہیں ملا۔اس پر السفاح نے ایک لاکھ درہم منگوا کر اس کے سامنے رکھ دیئے، جب یہ علوی وہاں سے رخصت ہو گیا تو اس نے وہ درہم اس کے گھر بھجوا دیئے[18]۔

السفاح کو غیر شرعی کاموں سے سخت نفرت تھی اس لیے اس نے خوارج کی بیخ کنی کے لیے خازم بن خزیمہ کو خوارج کے فرقہ صفریہ کی طرف روانہ کیا، فریقین میں بڑا خونی معرکہ ہوا، جس میں خوارج کے دس ہزار افراد لقمہ اجل بن گئے، اس معرکہ میں اس فرقے کا سردار امیر الجلندی بھی مارا گیا۔جلندی کے قتل کے بعد خازم بن خزیمہ نے اس کا سر السفاح کے پاس بصرہ روانہ کر دیا[19]۔ یہ وہ لوگ تھے جو دوسروں کو خارجی مذہب کی طرف دعوت دیتے اور انکار کرنے کی صورت میں لوگوں کا قتل عام کرتے تھے۔خوارج کے قتل ہونے سے عمان کے رہنے والوں میں خوشی کی لہر دوڑ گئی اور وہ السفاح کو دعائیں دینے لگے۔

اکثر مؤرخین ابوالعباس السفاح کا ذکر اگرچہ بڑے ظالم حکمران کی حیثیت سے کرتے ہیں تاہم اس کی شخصیت میں خدا خوفی کا عنصر بھی نمایاں تھا اس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ بڑا حسین وجمیل اور جاذب نظر شخصیت کا مالک تھا ایک دن وہ آئینہ دیکھتے ہوئے اپنے آپ سے یوں مخاطب ہوا۔"اے اللہ! میں سلیمان بن عبدالملک کی طرح یہ نہیں کہتا کہ میں نوجوان خلیفہ ہوں بلکہ میں یہ کہتا ہوں کہ اے اللہ! مجھے اطاعت اور عافیت سے شادکام کر کے طویل عمر دے"[20]۔ ابھی السفاح اپنے آپ سے اس قسم کی باتیں کر ہی رہا تھا کہ اس نے ایک غلام کو دوسرے غلام سے یہ کہتے ہوئے سنا کہ تیرے اور میرے درمیان صرف دو ماہ پانچ دن کی مدت ہے یہ سنتے ہی السفاح ڈر گیا اور وہ اسے برا شگون گمان کرنے لگا، اس موقع پر اس نے کہا

حسبی الله ولاقوۃ الاّ بالله علیک توکلت و بک استعین[21]۔

"اللہ ہی میرے لیے کافی ہے اس کے سوا کوئی قوت نہیں اے اللہ میں نے تجھ پر توکل کیا اور تجھ سے ہی مدد مانگتا ہوں۔"

ابوالعباس السفاح کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ شریف، باوقار، انتہائی غیرت مند اور اچھے اخلاق کا مجسمہ تھا۔ ادب اور موسیقی کے فن سے خصوصی شغف رکھتا تھا۔شعراء اور فن موسیقی کے ماہرین کو انعام واکرام سے نوازتا۔وہ ان کے انعام واکرام کے بارے میں کہتا تھا۔"یہ بات بڑی نامناسب ہے کہ فرحت واستنباط تو ہم اس وقت حاصل کریں اور معاوضہ دوسرے وقت پر اٹھا رکھیں"۔ السفاح عام طور پر پردے کے پیچھے سے موسیقی سنتا تھا اور مغنیوں کو صرف "بہت خوب" کہہ کر داد دیتا تھا اگر اسے کوئی اشعار زیادہ پسند آ جاتے

تو کہتا "اسے دوبارہ دہراؤ" ۔اس کے بارے میں مشہور ہے
کہ اس کے پاس سے کبھی کوئی مطرب (ڈھول بجانے والا) اور ندیم خالی ہاتھ نہ گیا[22] ۔

ابوالعباس السفاح دوسرے عباسی خلفاء کے برعکس ایک سے زیادہ عورتوں سے شادی کرنے اور بہت زیادہ لونڈیوں سے تمتع کرنے کو حرام سمجھتا تھا یہی وجہ تھی کہ اس نے زندگی میں صرف ایک ہی بیوی ام سلمہ بنت یعقوب سے شادی کی ۔اس کے بارے میں مشہور ہے کہ اس نے حلف اٹھایا تھا کہ وہ نہ دوسری شادی کرے گا اور نہ ہی لونڈیوں سے لطف اندوز ہو گا[23] ۔

ابوالعباس السفاح کے درج ذیل اقوال بڑے مشہور ہیں:

-------- اس کا کہنا ہے کہ دنیا میں سب سے زیادہ کمینہ وہ شخص ہے جو بخل کو پختہ کاری تصور کرے اور کمزور ترین انسان وہ ہے جو حلم کو ذلت سے تعبیر کرے[24] ۔

-------- اس کے نزدیک جب حلم و بردباری اپنی ذات اور اپنے مفاد کے لیے وجہ ضرر ہو تو اس وقت عفو وتحمل کا مظاہرہ معجزہ سے کم نہیں ہوتا ۔

-------- السفاح کے بقول صبر و ضبط اس وقت تک اچھا ہوتا ہے جب تک کہ دین وملت اور اقتدار و دبدبہ کو اس سے ٹھیس نہ پہنچے ۔اسی طرح شرافت بھی اس وقت تک اچھی ہے جب تک کہ اس سے ناجائز فائدہ اٹھانے کا اندیشہ موجود نہ ہو[25] ۔

-------- ابوالعباس السفاح کے بقول "مجھے ان لوگوں پر تعجب ہے جو ایسے طریقوں سے گریز کرتے ہیں ۔جن سے علم و فضل بڑھتا ہے اور ایسے مشغلے اختیار کرتے ہیں جن سے جہل و نادانی میں اضافہ ہوتا ہے"[26] ۔

مندرجہ بالا اوصاف کے باوجود ابوالعباس السفاح اقتدار کے معاملے میں بڑا حریص تھا اس لیے وہ دیگر عباسی خلفاء کی طرح ہمیشہ ہی علویوں سے خوفزدہ رہا یہ اکثر کہا کرتا تھا کہ "اب جب کہ ہم نے اتنی قربانیوں کے بعد اقتدار حاصل کر ہی لیا ہے تو کہیں ایسا نہ ہو کہ علوی بھی اس میں سے اپنا حق مانگنے لگیں"، چنانچہ ایسا ہی ہوا اور بیعت السفاح کے بعد عبداللہ بن حسن علوی نے خلیفہ اول سے اقتدار میں اپنے حصے کا مطالبہ کر دیا، جو کہ السفاح پر بڑا ناگوار گزرا اور اس نے کہا:

> "حضرت علیؓ بن ابی طالب جو مجھ سے زیادہ بہتر اور عادل تھے جب وہ خلیفہ بنے تو انہوں نے تمھارے دادا حضرت حسنؓ وحسینؓ کو وہ کچھ دے دیا جو ان کا حق تھا اور میں نے بھی تجھے وہ کچھ دے دیا ہے جو تمھارے حق سے کہیں زیادہ ہے"[27] ۔

یہی وجہ تھی کہ اس خلافتی استحقاق کی ذرا سی بھی مخالفت یا تردید خلیفہ کے جذبہ انتقام کو برانگیختہ کرنے کا جواز بن جاتی ،اسی بدگمانی کے پیش نظر اس نے ابومسلمۃ الخلال اور سلیمان بن کثیر کو مروا ڈالا، حالانکہ ان دونوں نے عباسی تحریک کو اپنا خون جگر سینچا تھا لیکن حاسدین نے یہ بات خلیفہ کے ذہن میں ڈال دی کہ یہ دونوں حضرات خلافت کو عباسیوں سے علویوں میں منتقل کرنے کے خواہشمند ہیں ۔یہی بدگمانی ان دونوں کے لیے جان لیوا ثابت ہوئی[28] ۔کسی کو قتل کروانے کے لیے اس کے لیے یہ بات ہی کافی تھی کہ اس کا تعلق علویوں سے

ہے،اس طرح السفاح کی کوفیوں سے نفرت کی اصل وجہ بھی یہی تھی کہ یہاں پر علویوں کے حامیوں کی کثرت تھی اس لیےاسے یہ گمان ہوا کہ وہ یہاں پر محفوظ نہ رہ سکے گا اسی خدشے کے پیش نظر اس نے انبار کے مقام پر ہاشمیہ کے نام سے اپنے لیے ایک شاندار محل تعمیر کروایا[29]۔

ابوالعباس السفاح اس حد تک منتقم مزاج تھا کہ اس نے زندہ امویوں کے ساتھ ساتھ مرنے والوں کو بھی معاف نہ کیا، اس کے حکم سے اموی خلفاء کی قبریں اکھاڑی گئیں، چنانچہ حضرت امیر معاویہؓ کی قبر سے غبار جیسے دھاگے کے سوا کچھ نہ ملا۔ یزید بن معاویہ بن ابوسفیانؓ کی قبر میں راکھ جیسے برادہ کے علاوہ کچھ نہ پایا البتہ عبدالملک بن مروان کی قبر سے ہڈیوں کا ڈھانچہ ملا جب کہ ہشام بن عبدالملک کا پورا جسم نکال لیا گیا پھر اس کی نعش کو کوڑوں سے مارا گیا، بعد میں اسے صلیب دے کر اس کی نعش کو جلا دیا گیا پھر اس کی راکھ ہوا میں اڑا دی۔ اموی خلفاء کی اولادوں کو ڈھونڈ ڈھونڈ کر موت کے گھاٹ اتارا گیا۔ اس خاندان میں صرف ایک بچہ عبدالرحمٰن ہی بچ سکا جو کسی نہ کسی طرح بھاگ کر اندلس چلا گیا، اس نے اپنی ظلم وبربریت کو صرف اموی خلفاء اوران کی اولاد تک ہی محدود نہ رکھا بلکہ جو اموی بھی انہیں ملا اسے نشانہ ستم بنایا گیا[30]۔ اس کی بیوی ام سلمہ بنت یعقوب جو اموی تھی اور جسے السفاح پر زور واقتدار بھی حاصل تھا وہ بھی امویوں کی جان بخشی کے لیے اپنا کوئی موثر کردار ادا نہ کر سکی[31]۔ ابوالعباس السفاح جس نے اپنے لیے السفاح کا نام خود پسند کیا، عباسیوں کے لیے بدشگون ثابت ہوا کیونکہ انہیں گزشتہ حکمران خاندان (امویوں) کی نسبت حکومت چلانے کے لیے زیادہ جبر وتشدد کا سہارا لینا پڑا۔ اسلامی تاریخ میں پہلی مرتبہ خلیفہ کے دربار میں لوگوں کے قتل کے لیے چمڑے کا فرش بچھایا گیا۔ جس پر جلاد اپنا خونی فرض سرانجام دیتا تھا، اس کا مقصد یہ تھا کہ مقتول کے ناپاک خون سے دربار شاہی آلودہ نہ ہو۔ بعد میں یہی چیز تخت شاہی کا جزو لاینفک بن گئی[32]۔ تاہم اس تمام دنیاداری کے باوجود السفاح کی شخصیت میں خوف کا عنصر بھی موجود تھا اس لیے مرتے وقت اس کی زبان پر" **الملک للّٰہ الحی القیوم، ملک الملوک وجبار الجبابرہ**"[33] کے الفاظ تھے۔ یعنی"بادشاہت حی وقیوم خدا کے لیے ہے وہ بادشاہوں کا بادشاہ ہے اور سرکشوں کو درست کرنے والا ہے"۔

ابو العباس السفاح کی اس بدسلوکی اور سفاکی کے جلد ہی نتائج سامنے آنا شروع ہو گئے ملک کے مختلف حصوں میں لوگوں کے خیالات معزول خاندان کے ساتھ ہمدردی میں بدل گئے اور امویوں کے باقی ماندہ لوگوں نے دمشق، حمص، قنیسرین اور فلسطین میں السفاح کے خلاف علم بغاوت بلند کیا، یہ لوگ احتجاجاً داڑھی منڈواتے اور عباسی خلفاء کی اطاعت کے حلف سے انکار کرتے[34]۔ حکومتوں کی تبدیلی سے مذہبی احوال میں جو تبدیلی رونما ہوئی اس پر مشہور مورخ ہٹی اس طرح رقمطراز ہے۔

"حکمرانوں کے بدلنے سے دینی معاملات میں جو فرق پڑا وہ اصلی نہیں بلکہ نمائشی تھا بغداد کا عباسی خلیفہ اپنے اموی پیش رو کے برعکس دین داری کا لبادہ ضرور اوڑھے رہتا اور بظاہر بڑی مذہبیت جتاتا لیکن عباسی خلفاء گزشتہ حکمرانوں سے کچھ کم دنیادار ثابت نہ ہوئے۔ اموی اور عباسی خلافت میں اگر کوئی فرق تھا تو صرف یہ کہ وہ خالصتاً عربی سلطنت تھی جبکہ موجودہ حکومت (عباسی خلافت) نومسلموں کی سلطنت تھی۔ جس کے مختلف اجزاء میں عرب صرف ایک جز وترکیبی کا درجہ رکھتے تھے"[35]۔

## ابوجعفر منصور

(136ھ تا 158ھ /753ء تا 774ء)

اس کا نام عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب، کنیت ابوجعفر اور اس کا لقب المنصور تھا۔اس کی ماں کا نام سلامہ بنت بشیر تھا جس کا تعلق قوم بربر سے تھا اور وہ لونڈی تھی۔ابوجعفر منصور کو مقامات مقدسہ سے بڑی عقیدت تھی جب یہ حج کی ادائیگی کے لیے گیا تو اس سے لوگوں نے بیت اللہ کی تنگی کی شکایت کی۔اس نے گورنر مکہ کو فوری طور پر حکم دیا کہ حرم کے نزدیک جتنے بھی گھر ہیں انہیں منہ مانگے دام دیکر خرید لو، چنانچہ 139ھ /756ء میں بیت اللہ کے گردونواح میں مکانات کو خرید کر بیت اللہ کے صحن میں دوگنا اضافہ کر دیا گیا[36]۔اسی طرح منیٰ میں ابوجعفر منصور کے حکم سے مسجد الحنیف تعمیر کی گئی،اس سے پہلے یہاں پر مسجد موجود نہ تھی[37]۔خلیفہ ابوجعفر منصور کو قبلہ اول دیکھنے کا بڑا شوق وتجسس تھا اس مقصد کے لیے اس نے بیت المقدس کی دو دفعہ زیارت کی[38]۔

142ھ /759ء میں لوگوں کے مطالبے پر ابوجعفر منصور کے حکم سے بصرہ میں عید گاہ کی تعمیر مکمل ہوئی،اس سے پہلے یہاں پر عید گاہ موجود نہ تھی اس سال منصور نے یہیں پر رمضان کے روزے رکھے اور پھر اسی عید گاہ میں اس نے لوگوں کو عید کی نماز پڑھائی[39]۔

ابوجعفر منصور کا دین سے رغبت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ قصر الذہب کے بالکل درمیان میں مسجد کو تعمیر کیا گیا اور اس کی تعمیر بھی سب سے پہلے مکمل ہوئی، اسی طرح قصر رصافہ میں بھی مسجد کو سب سے پہلے تعمیر کیا گیا اس کے بعد شہر کی دیگر مسجدیں تعمیر ہوئیں[40]۔حب رسول ﷺ سے سرشار ابوجعفر منصور نے رعایا کے لیے سیاہ لباس کو ضروری قرار دے دیا، یہاں تک کہ سبزی بیچنے والے بھی اس سے مستثنیٰ نہ رہے اور جن لوگوں کے پاس سیاہ کپڑے خریدنے کی سکت نہ تھی انہوں نے لکھنے والی سیاہی سے اپنے کپڑے رنگ لیے[41]۔

ابوجعفر منصور کو سنتِ رسول ﷺ کی پیروی کر کے بڑی خوشی محسوس ہوتی تھی۔اسے جب پتہ چلا کہ حضور اکرم ﷺ اپنے دائیں ہاتھ میں انگوٹھی پہنتے تھے اس وقت سے اس نے بھی اپنے دائیں ہاتھ میں انگوٹھی پہننا شروع کر دی[42]۔ایک دفعہ کسی نے ابوجعفر منصور سے پوچھا کہ آپ کی کوئی خواہش اب بھی موجود ہے اس پر اس نے کہا "میری آرزو یہ ہے کہ ایک چبوترہ ہو اور اصحاب حدیث میرے چاروں طرف موجود ہوں جن سے میں احادیث نبوی ﷺ سنتا رہوں اور مجھ پر اللہ کی رحمتیں نازل ہوتی رہیں"[43]۔

ابوجعفر منصور کو غیر شرعی اور مفسدانہ امور سے سخت نفرت تھی۔یہی وجہ تھی کہ خلیفہ نے فرقہ راوندیہ کی بیخ کنی کے لیے کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔یہ لوگ تناسخ جیسے قبیح نظریات کے حامل تھے ان کا عقیدہ تھا کہ حضرت آدمؑ کی روح عثمان بن نہیک میں حلول کر گئی ہے یہ خلیفہ منصور کو (معاذاللہ) اپنا رب سمجھتے،اس کے محل کا طواف کرتے اور کہتے کہ چونکہ ابوجعفر منصور ہمیں کھلاتا پلاتا ہے اس لیے وہ ہمارا رب ہے۔خلیفہ کو جب ان کے ان ملحدانہ عقائد کا علم ہوا تو اس نے ان کے استیصال کے لیے شاہی کارندوں کو روانہ کیا۔جنھوں نے ان کے دوسو سرکردہ افراد کو گرفتار کر کے جیل بھیج دیا۔خلیفہ کے اس اقدام سے یہ لوگ مشتعل ہو گئے اور انہوں نے جیل توڑ کر اپنے آدمیوں کو آزاد کرا لیا اور پھر شہر کے دروازے بند کر کے خلیفہ کے محل کا محاصرہ کر لیا۔خلیفہ نے جب ان حالات کو دیکھا تو خود بغیر سواری کے باہر آ گیا چنانچہ سرکاری فوجوں نے

ایک ایک کر کے ان کے تمام افراد کو موت کے گھاٹ اتار دیا جس سے یہ فتنہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ختم ہو گیا [44] ۔

150ھ/767ء میں ابو جعفر منصور کو اطلاع ملی کہ خراسان میں استاذ سیس نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے [45] اور اس کے معتقدین کی تعداد تین لاکھ تک پہنچ گئی ہے [46] ۔ یہ مسلمانوں کو اپنے دین میں آنے کی دعوت دیتے ۔ یہ لوگوں کے انکار پر مسلمانوں کو قتل کر کے ان کے اموال لوٹ لیتے ۔ چنانچہ ان کی سرکوبی کے لیے ابو جعفر منصور نے خازم بن خزیمہ کو لشکر جرار کے ساتھ روانہ کیا، فریقین میں گھمسان کا رن پڑا، اس معرکے میں استاذ سیس کے ستر ہزار ساتھی مارے گئے چودہ ہزار قید ہوئے [47] اور وہ خود تیس ہزار افراد کے ساتھ پہاڑ پر محصور ہو گیا، طویل محاصرہ کے بعد اس نے خود کو شاہی فوج کے حوالے کر دیا، کہا جاتا ہے کہ استاذ سیس مامون الرشید کا نانا تھا [48] ۔

154ھ/770ء میں ابو جعفر منصور نے خارجیوں کی سرکوبی کے لیے یزید بن حاتم کو ایک لشکر کے ساتھ روانہ کیا، کیونکہ خلیفہ کو بتایا گیا تھا کہ افریقہ میں خارجی رعایا کو اپنے خارجی عقائد قبول کرنے پر زبردستی مجبور کر رہے ہیں اس طرح جو مسلمان ان کے عقائد قبول کرنے سے انکار کرتے ہیں خارجی ان مسلمانوں پر عرصہ حیات تنگ کر دیتے ہیں ۔ اسلامی لشکر نے افریقہ پہنچ کر ان کے سردار عامر بن حفص سمیت تمام خارجیوں کا صفایا کر دیا [49] ۔ کہا جاتا ہے کہ خلیفہ نے اس مہم پر تریسٹھ ہزار درہم خرچ کیے [50] ۔

ابو مسلم خراسانی کے قتل کے بعد سنباز نامی شخص (جو مذہباً مجوسی تھا) ۔ ابو مسلم خراسانی کے قتل کا انتقام لینے کے لیے اٹھا، جلد ہی خراسان کے پہاڑی علاقوں کے لوگ بھی اس کے ہمنوا بن گئے، اس نے اپنے معتقدین کی کثرت کو دیکھ کر خراسان کے اکثر علاقوں پر قبضہ کر لیا، پھر اس نے ان زیر تسلط علاقوں کے لوگوں کو زبردستی غلام اور لونڈیاں بنانا شروع کر دیا، دراصل سنباز ابو مسلم خراسانی کے انتقام کی آڑ میں خراسان کے لوگوں کو زبردستی مجوسی بنانے کے لیے کوشاں تھا ۔ اس نے یہ بھی اعلان کیا کہ ہم بہت جلد حجاز پر قبضہ کر کے کعبہ کو (معاذ اللہ) منہدم کر دیں گے نیز اس نے یہ حکمت عملی بھی تیار کی کہ اگر ہم پر اسلامی لشکر حملہ آور ہو گا تو ہم مسلمان قیدی عورتوں کو بطور ڈھال استعمال کریں گے ۔ ابو جعفر منصور کو جب سنباز کے ان ملحدانہ عزائم کا پتہ چلا تو اس نے سنباز کی سرکوبی کے لیے دس ہزار سواروں کا لشکر خراسان روانہ کیا ۔ فریقین میں گھمسان کا رن پڑا، اس معرکے میں سنباز کے ساٹھ ہزار پیرو کار کام آئے ۔ اس طرح عباسی خلیفہ ابو جعفر منصور کی بروقت کارروائی سے امت مسلمہ ایک بہت بڑے فتنے سے محفوظ ہو گئی [51] ۔ ابو جعفر منصور کے عمال بھی خلیفہ کی طرح زنادقہ کے سخت دشمن تھے ۔ اس کا اندازہ درج ذیل واقعے سے لگایا جا سکتا ہے ۔

گورنر کوفہ محمد بن سلیمان بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ کو معلوم ہوا کہ عبدالکریم بن ابی العوجا نے بہت سی جھوٹی احادیث وضع کی ہیں اس اطلاع پر محمد بن سلیمان نے ابن العوجا کو گرفتار کر لیا، گرفتار ہونے پر ابن ابی العوجا نے فقہاء و محدثین کی جماعت کے سامنے اس بات کا اقرار کیا کہ اس نے چار ہزار ایسی جھوٹی احادیث وضع کی ہیں جن میں حلال کو حرام اور حرام کو حلال کیا گیا ہے ۔ جس دن روزہ رکھا جانا چاہیے تھا اس دن میں نے کھانے کی اجازت دی اور جس دن روزہ نہیں رکھنا چاہیے تھا اس دن میں نے لوگوں کو روزہ رکھوا دیا [52] ۔ اس کی زبان سے اقرار کے بعد محمد بن سلیمان نے فقہاء و محدثین کے مشورے سے ابن ابی العوجا کو قتل کر کے صلیب دینے کا حکم دیا، نیز اس کے سر کو بغداد میں

خلیفہ ابو جعفر منصور کے پاس بھجوا دیا، حالانکہ اس کے قتل سے قبل خلیفہ کی طرف سے اسے یہ حکم آچکا تھا کہ میرے دوسرے حکم تک ابن ابی العوجا کو کوئی ضرر نہ پہنچایا جائے، اب اس کے سر کو دیکھ کر خلیفہ منصور آپے سے باہر ہو گیا اور اس نے محمد بن سلیمان کو معزول کر کے اس سے قصاص لیے جانے کا فرمان جاری کیا۔ اس دوران خلیفہ کا چچا عیسیٰ بن علی وہاں آ گیا اور اس نے خلیفہ کو صحیح صورت سے آگاہ کیا اور اس نے بتایا کہ ابن ابی العوجا نے فقہا و محدثین کے سامنے خود اس بات کا اقرار کیا تھا اس پر ابو جعفر منصور بہت خوش ہوا اور اس نے محمد بن سلیمان کو کوفہ کی گورنری پر بحال رکھا[53]۔

ابو جعفر منصور کے محل میں لہو و لعب یا اس سے ملتی جلتی کوئی چیز نہ پائی جاتی تھی تاہم اگر اسے یہ پتہ چل جاتا کہ اس کے محل میں یہ خرافات ہو رہی ہیں تو ایسا کرنے والوں کے لیے اس کے ہاں معافی کی کوئی صورت نہ تھی۔ جیسا کہ درج ذیل واقعات میں ہوا۔ ابو جعفر منصور نے ایک دن اپنے محل میں لونڈیوں کے قہقہوں کے بارے میں اپنے غلام سے پوچھا، استفسار پر غلام نے بتایا کہ محل کے اندر فلاں غلام طنبورہ (ایک قسم کا ستار جسے تان پورہ بھی کہا جاتا ہے) بجا رہا ہے جس سے خوش ہو کر لونڈیاں قہقہے لگا رہی ہیں یہ بات خلیفہ پر بڑی گراں گزری اور اُس نے کہا کہ طنبورہ اس غلام کے سر پر مار مار کر توڑ دو، اگر پھر بھی غلام زندہ بچ جائے تو اسے فروخت کر دینا[54]۔

ابو جعفر منصور کو خلافِ سنت کاموں سے سخت نفرت تھی خواہ وہ کام اس کے دشمنوں کے خلاف ہی کیوں نہ کیا جائے اور ایسا کرنے والوں کو وہ کبھی بھی معاف نہ کرتا تھا جیسا کہ درج ذیل واقعے میں ہوا۔

صبا بن خاقان کا بیان ہے کہ نفس زکیہ کے بھائی ابراہیم بن عبداللہ کا سر جب منصور کے سامنے پیش کیا گیا تو وہاں پر موجود ایک پہرہ دار نے خلیفہ کو خوش کرنے کے لیے امام ابراہیم بن عبداللہ کے چہرے پر تلوار سے سوراخ کر دیا۔ خلیفہ منصور پر یہ بات سخت گراں گزری کیونکہ حضور اکرم ﷺ نے نعشوں کے مثلے سے منع فرمایا ہے چنانچہ ابو جعفر منصور نے حکم دیا کہ اس پہرہ دار کی ناک پر اس قدر سخت ضربیں لگائی جائیں کہ اس کی ناک پچک جائے، چنانچہ دوسرے پہرہ داروں نے حکم کی تعمیل میں ناک پر ضربیں لگا لگا کر اس کے چہرے کو برابر کر دیا بعد ازاں اسے گرزوں سے مار مار کر ٹھنڈا کر دیا[55]۔

شراب کی حرمت کی وجہ سے ابو جعفر منصور اس سے بیزار تھا چونکہ خلیفہ اس سے نفرت کرتا تھا اس لیے اس کے ہاں غیر مسلم مہمان بھی اس سے محروم رہتے تھے۔ یہی وجہ تھی کہ ایک دفعہ بختیشوع الاکبر سوس سے منصور کو ملنے بغداد آیا۔ کھانے پر جب اسے بلایا گیا تو اس نے دسترخوان پر شراب نہ پا کر اس کا مطالبہ کر دیا اسے بتایا گیا کہ امیر المومنین چونکہ شراب نوشی سے احتراز کرتے ہیں۔ اس لیے خلیفہ کے دسترخوان پر شراب کا رکھنا ممنوع ہے اس پر بختیشوع نے کہا کہ میں ایسا کھانا نہیں کھا سکتا جس میں شراب نہ ہو۔ اس کی اطلاع ابو جعفر منصور کو دی گئی۔ خلیفہ نے کہا کہ اسے بھوکا ہی رہنے دیا جائے، چنانچہ جب رات کا کھانا لایا گیا تو اس نے پھر وہی مطالبہ کیا تاہم اس کو دوپہر والا جواب ہی سننا پڑا۔ چنانچہ اب اس نے بھوک کے ہاتھوں مجبور ہو کر کھانا کھا لیا اور اس کے بعد دریائے دجلہ کا پانی پی لیا۔ اب دوسرے دن جب اس کی نظر دریائے دجلہ کے پانی پر پڑی تو اس نے کہا "میرا خیال ہے کہ کوئی شے شراب کی نعم البدل نہیں ہو سکتی مگر یہ پانی

شراب کا کام دیتا ہے"۔ ابوجعفر منصور کا معمول تھا کہ اس کے دسترخوان پر بڑے بڑے مہمانوں کی ضیافت بھی شراب کے بغیر ہی ہوتی تھی اور خلیفہ اسے اپنی کسر شان کے خلاف نہ سمجھتا تھا[56]۔

ابوجعفر منصور ہر کام کو اللہ کی طرف منسوب کر کے بڑی خوشی محسوس کرتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ جب بغداد کی تعمیر شروع ہوئی تو اس نے اپنے ہاتھوں سے پہلی اینٹ رکھ کر کہا:

**بسم اللہ والحمد للہ والارض للہ یورثھا من یشاء من عبادہ والعاقبۃ للمتقین۔**[57]

"اللہ کے نام سے ابتدا ہے تمام تعریفیں اس کے لیے ہیں اس کی یہ زمین ہے وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے اس کا وارث بنا دیتا ہے اور عاقبت متقین کے لیے ہے"

پھر معماروں سے کہا!

"**بنوا علی برکتہ اللہ**"[58] "اس کو اللہ تعالیٰ کی برکت سے بناؤ"۔

ابوجعفر منصور اکثر کہا کرتا تھا کہ خلیفہ پر رعایا کے تین قسم کے حقوق فرض ہیں ایک حصول انصاف کے لیے عادل قاضیوں کا تقرر کیا جائے، دوسرا تمام راستوں کو محفوظ بنایا جائے تا کہ عوام پرامن طریقے سے سفر کر سکیں۔ تیسرا ملک کی حفاظت کا ایسا انتظام کیا جائے کہ دشمن کو میلی آنکھ سے دیکھنے کی جرأت نہ ہو[59]۔ یہی وہ جذبات تھے جن کی وجہ سے وہ رعایا کے دکھ درد کو اپنا ہی دکھ درد گردانتا تھا اسی چیز کو محسوس کرتے ہوئے ابوجعفر منصور ان مسلمانوں کی وجہ سے بڑا پریشان ہوا، جو رومیوں کی قید میں تھے، بہت کوششوں کے باوجود ان مسلمانوں کی رہائی کی کوئی صورت نظر نہ آئی تو اس نے رومیوں سے معاہدے کے بعد خطیر رقم کے عوض مسلمان قیدیوں کو آزاد کرا لیا۔ اس کی وجہ سے رومیوں اور مسلمانوں کے درمیان طویل عرصہ تک کوئی خونی معرکہ نہ ہوا[60]۔ یوں ابوجعفر منصور کو جب پتہ چلا کہ شاہ دیلیم نے مسلمانوں پر حملہ کر کے ہزاروں لوگوں کو شہید کر دیا ہے تو اس نے کوفہ و بصرہ کے لوگوں کو حکم دیا کہ جن لوگوں کی آمدنی دس ہزار درہم سے زائد ہے وہ شاہ دیلیم کے مقابلے کے لیے جہاد پر روانہ ہوں۔ اس طرح ابوجعفر منصور نے شاہ دیلیم سے بے گناہ مسلمانوں کے قتل عام کا بدلہ لیا[61]۔

ابوجعفر منصور اپنی رعایا میں سے ان لوگوں کو زیادہ نوازتا جو اپنا مال رفاہ عامہ کے کاموں پر زیادہ خرچ کرتے تھے۔ ایک مرتبہ خلیفہ منصور نے محمد بن سلیمان کو بیس ہزار درہم اور جعفر بن سلیمان کو دس ہزار درہم عطا کیے، اس پر جعفر بن سلیمان نے اعتراض کیا کہ محمد بن سلیمان مجھ سے چھوٹا ہے جبکہ آپ نے اسے بیس ہزار درہم دے دیئے ہیں اور مجھے بڑا ہونے کے باوجود صرف دس ہزار درہم عطا کیے، اس پر ابوجعفر منصور نے کہا کیا تم اس جیسے ہو؟ ہم جس طرف بھی جاتے ہیں ہمیں محمد بن سلیمان کے رفاہ عامہ کے کام نظر آتے ہیں پھر وہ لوگوں کو تحفے تحائف دے کر بڑی خوشی محسوس کرتا ہے، یہاں تک کہ خود ہمارے گھر میں اس کے دیے ہوئے تحائف آج بھی موجود ہیں جبکہ تم نے ان میں سے آج تک کوئی بات بھی نہیں کی[62]۔

ابوجعفر منصور تاریخ میں جہاں اپنے بخل کی وجہ سے "ابوالدوانیق" کے نام سے مشہور ہے وہاں اس کے ساتھ ساتھ وہ خدا ترسی اور

سخاوت کی وجہ سے بھی اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ذیل کے واقعے سے اس کی خدا ترسی کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔عیسیٰ بن نہیک کا مولی زید کہتا ہے کہ ''عیسیٰ کے مرنے کے بعد مجھے ایک دن خلیفہ منصور کے دربار میں طلب کیا گیا''خلیفہ نے مجھ سے پوچھا اے زید!عیسیٰ بن نہیک نے کیا چھوڑا ہے؟ میں نے کہا کہ اس کے مرنے کے بعد اس کی بیوہ کے پاس ایک ہزار دینار تھے جو اس کی تجہیز و تدفین میں خرچ ہو گئے۔اس پر خلیفہ نے تعجب سے کہا کہ اس کی بیوہ نے ایک ہزار درہم اس کے مرنے پر خرچ کر دیے؟ پھر خلیفہ نے پوچھا اب اس کی کتنی بیٹیاں باقی ہیں؟ میں نے کہا کہ چھ۔اس کے بعد خلیفہ نے مجھے ہر لڑکی کے لیے تیس ہزار دینار کے حساب سے ایک لاکھ اسی ہزار دینار دیے اور کہا کہ ان سے عیسیٰ بن نہیک کی تمام لڑکیوں کی شادی کا انتظام کرو نیز اس نے لڑکوں کی طرف سے حق مہر کی رقم بھی بیت المال سے ادا کرنے کا حکم دیا۔ابوجعفر منصور نے یہ سب کچھ اس لیے کی کیونکہ اسے معلوم تھا کہ مرحوم عیسیٰ بن نہیک نے اپنے پسماندگان کے لیے کچھ نہ چھوڑا تھا۔خلیفہ منصور ایسے کار خیر کر کے بڑی خوشی محسوس کرتا تھا[63]۔

ابوجعفر منصور رعایا کے ساتھ ساتھ اپنے خاندان کے ساتھ بھی صلہ رحمی میں بڑا مشہور تھا۔کہا جاتا ہے کہ ابوجعفر منصور نے ایک ہی دن میں اپنے خاندان والوں پر ایک کروڑ درہم خرچ کیے۔اس نے اپنے چچا سلیمان،عیسیٰ،صالح اور اسمٰعیل بن عبداللہ بن عباس کو دس دس لاکھ درہم نیز ان کی اولاد کو بھی دس دس لاکھ درہم عطا کیے۔طبری کے بقول اس سے پہلے یا اس کے بعد کسی بھی عباسی خلیفہ کے بارے میں ایسی کوئی روایت نہیں ملتی[64]۔

ابوجعفر منصور پیشہ ور مانگنے والوں کی مالی معاونت کو ناجائز سمجھتا تھا کیونکہ اس کا موقف تھا کہ یہ لوگ مستحق افراد کی حق تلفی کرتے ہیں بلکہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ خلیفہ منصور کو ایسے لوگوں سے نفرت تھی۔اس کا اندازہ درج ذیل واقع سے لگایا جا سکتا ہے۔

ابوجعفر منصور خلیفہ بننے سے قبل کسی وقت ازہرالسمان کے ہاں مہمان رہا تھا اب ازہرالسمان کو ابوجعفر منصور کے خلیفہ بننے کی خبر ملی تو وہ خلیفہ سے ملنے بغداد چلا آیا،اس نے خلیفہ سے اپنے مکان کی تعمیر اور لڑکے کی شادی کے بہانے بارہ بارہ ہزار درہم حاصل کر لیے،ابھی زیادہ عرصہ نہ گزرا تھا کہ یہ دوبارہ خلیفہ کے پاس سلام کرنے کے بہانے حاضر ہوا،خلیفہ نے اس سے کہا کہ لگتا ہے کہ پھر کوئی ضرورت تمہیں میرے پاس لے آئی،اب خلیفہ نے اسے بارہ ہزار درہم دیتے ہوئے کہا کہ آئندہ تم میرے پاس نہ آنا۔چند روز کے بعد ازہرالسمان تیسری بار پھر دربار خلافت میں حاضر ہوا،لیکن اس بار ابوجعفر منصور نے اس کی مدد کئے بغیر ہی اسے رخصت کر دیا[65]۔

ابوجعفر منصور احسان مند رہنے والے لوگوں کی بڑی قدر کرتا تھا ایک مرتبہ اس کے سامنے ایک بوڑھے شخص نے ہشام بن عبدالملک کو رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہوئے اس کی بڑی تعریف کی،یہ سن کر خلیفہ منصور نے اس بوڑھے سے ہشام بن عبدالملک پر رحمت بھیجنے کا سبب دریافت کیا تو مذکورہ شخص نے کہا''میرے ساتھ ایک دفعہ خلیفہ ہشام بن عبدالملک نے ایسا سلوک کیا کہ اس کے بعد سے آج تک مجھے کسی عرب یا عجم کے در پر سوال کرنے کی ضرورت محسوس نہ ہوئی تو کیا یہ مجھ پر واجب نہیں کہ میں اس کا ذکر خیر کروں اور اس کی تعریف کروں''یہ جواب سن کر ابوجعفر منصور نے کہا''وہ بہت اچھی ماں تھی جس کے تم بیٹے ہو اور وہ بہت عمدہ رات تھی جس میں تم پیدا ہوئے،میں شہادت دیتا ہوں کہ تم

شریف وکریم ماں باپ کے بیٹے ہو"۔خلیفہ منصور اس شخص کی احسان مندی پر بڑا خوش ہوا اور اسے انعام دینا چاہا، اس پر مذکورہ شخص نے کہا "مجھے آپ کے صلے کی ضرورت نہیں ہے میں اسے اپنی عزت افزائی کی وجہ سے قبول کر رہا ہوں"۔اس شخص کے جانے کے بعد خلیفہ منصور نے کہا کہ "ایسے لوگوں کے ساتھ احسان و اکرام کرنا چاہیے، افسوس کہ ہمارے مقربین میں کوئی ایسا شریف النفس نظر نہیں آتا"[66]۔

خلیفہ منصور مظلوموں کی مدد کر کے بڑی خوشی محسوس کرتا اور مظلوموں کی دادرسی کے لیے ہر وقت تیار رہتا۔ایک مرتبہ عمرو بن حزم کی اولاد میں سے ایک نوجوان مدینہ سے ابو جعفر منصور کے دربار میں حاضر ہوا اور اس نے کہا کہ "آج سے ساٹھ سال قبل (عہدِ بنی امیہ میں) اس دور کے احوص نامی شاعر نے ہمارے متعلق ایسے اشعار کہے، جس کے سننے کے بعد ولید بن عبدالملک نے ہماری تمام املاک کو ضبط کر لیا۔اب معاشی طور پر ہم قلاش ہو چکے ہیں"۔ابو جعفر منصور نے کہا کہ مجھے وہ اشعار سناؤ۔

| | |
|---|---|
| لا تاوین لحزمی رأیت به | فقراً وان القی الحزمی فی النار |
| الناخسین بمروان بذی خشب | والداخلین علی عثمان فی الدار[67] . |

"کسی حزمی ضرورت مند کو ہرگز پناہ نہ دینا چاہیے خواہ وہ آگ ہی میں ڈال دیا گیا ہو، انہوں نے ذی خشب کی لڑائی میں مروان کو بہت ایذا دی تھی اور یہی عثمانؓ پر ان کے مکان میں چڑھ آئے تھے"۔

یہ اشعار سننے کے بعد خلیفہ منصور نے کہا "جس طرح ان اشعار کی وجہ سے تم اپنی املاک سے محروم کر دیے گئے اس طرح یقینی طور پر تم کو اب انہیں اشعار کی وجہ سے فائدہ ہوگا" اور اس نے ابوایوب سے کہا کہ اس حزمی کو دس ہزار درہم دے دو کیونکہ یہ ہمارے پاس استدعا لے کر آیا ہے پھر حکم دیا کہ "تمام عمال کو لکھ دیا جائے کہ جہاں جہاں آل حزم کی املاک ہوں وہ سب ان کو واپس کر دی جائیں اور ان کی سالانہ آمدنی کا بقایا بنی امیہ کی املاک سے وصول کر کے آل حزم میں قانون وراثت اسلامی کے مطابق درجہ بدرجہ تقسیم کر دیا جائے اور ان حزمیوں میں سے جو لوگ مر گئے ہوں ان کا حصہ اس کے وارثوں کو دیا جائے"۔اس طرح جس قدر وہ نوجوان دربار خلافت سے حاصل کر کے کامیاب پلٹا کسی دوسرے کو وہ کچھ میسر نہ آیا[68]۔

ایک دن خلیفہ منصور اپنے دربار میں بیٹھا تھا کہ ایک تیر آ کر اس کے سامنے گرا، جس پر لکھا ہوا تھا "آپ کی ہمدان جیل میں ایک مظلوم بند ہے" اس کے بعد خلیفہ نے چند آدمیوں کو تحقیق کے لیے ہمدان جیل بھیجا، جہاں وہ تیر پھینکنے والے شخص کو تلاش کر کے اپنے ساتھ لے آئے۔استفسار پر اس مظلوم بوڑھے نے کہا "میں ہمدان کے اہل ثروت لوگوں میں شمار ہوتا تھا گورنر ہمدان نے مجھ سے میری زمین مانگی جس کی مالیت دس لاکھ درہم تھی، میرے انکار پر اس نے بغاوت کے جرم میں مجھے جیل بھیج دیا اور مذکورہ زمین پر قبضہ کر لیا، اب چار سال سے میں جیل میں بند ہوں"۔

یہ سن کر خلیفہ منصور نے بوڑھے کی بیڑیاں کاٹنے، اسے آزاد کرنے اور مذکورہ زمین واپس کرنے کا حکم دیا اور ساتھ ہی اسے گورنر ہمدان بننے کی پیشکش بھی کی، جس پر بوڑھے نے ادب سے انکار کرتے ہوئے کہا "امیر المومنین میں نے زمین قبول کر لی ہے لیکن گورنر

کے منصب کے لیے میں اپنے آپ کو اس کا اہل نہیں سمجھتا اور میں نے آپ کے گورنر کا بھی قصور معاف کر دیا ہے''۔منصور نے اس مظلوم کو بڑے تحائف اور عزت کے ساتھ رخصت کیا اور گورنر ہمدان کو معزول کر کے اسے عبرت ناک سزا سے دوچار کیا [69]۔

ابو جعفر منصور کو کبھی کبھار ان علویوں پر رحم اور ترس بھی آجاتا جو اس کے خلاف کسی قسم کی سازش کا حصہ نہ بنتے ،اس کی مثال عبداللہ بن حسن کی بیٹوں کی ہے ۔ہیثم بن عدی کا بیان ہے کہ جب خلیفہ منصور کو معلوم ہوا کہ عبداللہ بن حسن کے بیٹے اس کے عذاب سے چھپتے پھر رہے ہیں تو اس نے امان کے طور پر ان کو کچھ اشعار لکھ کر بھیجے ۔

''میرے نیزے کا بانس مضبوط اور سیدھا ہے جسے شکنجے کی گرفت ،تیل کی تری اور آگ کی گرمی کی ضرورت نہیں جب میں کسی خوف زدہ کو امن دیتا ہوں تو اس کے تمام دور دراز کے راستے اس کے لیے بے خطر ہو جاتے ہیں اور جب میں کسی مامون کو دھمکی دیتا ہوں تو گھر کی چار دیواری میں بھی وہ مضطرب اور بے چین ہو جاتا ہے ۔تم میرے پاس چلے آؤ اور شرم سے آنکھیں بند کر لو میں ہر شخص کو جو میری امان میں آئے امان دیتا ہوں'' [70]۔

اللہ تعالیٰ نے ابو جعفر کو ضبط و تحمل کا بڑا حوصلہ دیا تھا ۔یہی وجہ تھی کہ وہ بڑی سے بڑی بات کو خندہ پیشانی سے برداشت کر لیتا تھا اور اس کے چہرے سے اس کی پریشانی کا اندازہ بھی نہیں لگایا جا سکتا تھا ۔ایک دفعہ خلیفہ ابو جعفر منصور بغداد کی جامع مسجد میں خطبہ دے رہا تھا کہ ایک شخص نے اٹھ کر خلیفہ کو مخاطب کرتے ہوئے کہا:

اتقو الله حق تقاته [71] ''اللہ سے ڈرو جس طرح ڈرنے کا حق ہے''

اس پر خلیفہ نے کہا ''لوگو! اللہ سے ڈرتے رہو، ہمیں اپنے بارے میں ایسا موقع نہ دو جس کی پاداش میں تم دھر لئے جاؤ ۔آئندہ تم میں سے کوئی شخص ایسی حرکت نہ کرے ورنہ میں اسے خوب پٹواؤں گا اور موت تک کے لیے قید کر دوں گا'' ۔اس کے بعد ربیع (اپنے غلام ) کو حکم دیا کہ ''اسے دربار میں پیش کیا جائے'' ۔دربار میں حاضری کے موقع پر خلیفہ نے نہ صرف اسے معاف کر دیا بلکہ اسے نماز پڑھنے ،روزے رکھنے اور حج پر جانے کی تلقین کی اور ساتھ ہی ربیع سے کہا کہ ''اسے چار سو درہم دے دو'' اور پھر کہا کہ ''دوبارہ ادھر نہ آنا'' [72]۔

ابو جعفر منصور سخت گیر ہونے کے باوجود بعض اوقات دشمنوں کو بھی معاف کر دیتا تھا ۔قطعن بن معاویہ کا بیان ہے کہ میں نے ابراہیم بن عبداللہ کے ساتھ منصور کے خلاف خروج کیا تھا ۔ابراہیم بن عبداللہ کے قتل کے بعد میں جگہ جگہ چھپتا پھر رہا تھا اور اب میں اپنی زندگی سے عاجز آچکا تھا، آخر کار میں نے تنگ آکر فیصلہ کیا کہ اپنے آپ کو منصور کے سامنے پیش کر کے اپنی خطاؤں کا اعتراف کر لوں، اگر زندگی ہو گی تو بچ جاؤں گا ورنہ قتل ہو جاؤں گا ۔اس مقصد کے لیے میں نے بغداد پہنچ کر اپنے آپ کو خلیفہ کے وزیر ربیع بن یونس کے حوالے کر دیا ۔اس نے مجھے قید کر کے قصر خلافت پہنچا دیا ۔اس کے بعد قصر کے پھاٹک بند کر دیئے گئے اور اب مجھے اپنی موت کا یقین ہو گیا آدھی رات کے بعد مجھے خلیفہ کے روبرو پیش کیا گیا میں نے اس کے سامنے اپنی گزشتہ ان خطاؤں کا اقرار کیا جو میں خلیفہ کے خلاف ابراہیم بن عبداللہ کے ساتھ مل کر کر چکا تھا پھر میں نے کہا کہ ان جرائم کے بعد اگر آپ مجھے معاف کر دیں تو آپ اس کے اہل ہیں اور اگر سزا دینا چاہیں تو میرے چھوٹے

سے چھوٹے سے گناہ کے بدلے میں بھی آپ مجھے قتل کر سکتے ہیں۔میری یہ بات سن کر خلیفہ نے کہا"امیر المومنین نے تمہیں معاف کیا" جان کی امان پا کر میں نے پھر عرض کی اگر میری ضبط شدہ املاک واگزار کر دی جائیں تو حضور کا اور بھی احسان ہو گا۔ابو جعفر منصور نے اس وقت والئی بصرہ عبدالملک بن ایوب کے نام حکم لکھوا دیا کہ:

"امیر المومنین قطعن بن معاویہ سے راضی ہو گئے ہیں۔اس لیے ان کی تمام املاک واپس کر دی جائیں"[73]۔

اس طرح قطعن بن معاویہ کو معافی کے ساتھ ساتھ تمام املاک بھی واپس مل گئیں۔مبارک بن فضالہ کا بیان ہے کہ ہم لوگ ابو جعفر منصور کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اس نے ایک شخص کو قتل کرنے کا حکم دیا اس پر میں نے کہا کہ امیر المومنین مجھ سے سیدنا حسنؓ نے کہا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے۔

"روزِ محشر منادی آواز دے گا جن لوگوں پر اللہ کا کوئی حق ہے وہ آگے آئیں،اس اعلان پر
صرف وہی لوگ آگے آئیں گے جنہوں نے دنیا میں دوسروں کو معاف کیا ہو گا"[74]۔

میری یہ روایت سن کر ابو جعفر منصور نے حکم دیا کہ اس مجرم کو چھوڑ دیا جائے۔اس طرح اس نے حدیث رسول ﷺ سن کر مجرم کو معاف کر دیا۔

خلیفہ منصور بڑا زیرک سیاستدان اور معاملہ فہم شخص تھا موقع کی نزاکت کو دیکھتے ہوئے بعض اوقات وہ پسپائی اختیار کرنے سے بھی گریز نہ کرتا تھا۔یہی وجہ تھی کہ اس کے پاس ایک دفعہ ایک ایسے خارجی کو لایا گیا جس نے کئی بار شاہی فوجوں کو شکست دی تھی اسے دیکھتے ہی خلیفہ منصور آپے سے باہر ہو کر اسے گالی گلوچ کرنے لگا،خلیفہ کی یہ حالت دیکھ کر اس خارجی نے کہا"کل تک میرے اور تیرے درمیان تلوار اور جنگ تھی اور اب جب کہ میں اپنی زندگی سے مایوس ہو چکا ہوں اگر میں بھی تمہیں گالیاں دینے لگوں تو تم میرا کیا کر سکتے ہو؟"[75]۔خلیفہ اس خارجی کا یہ جواب سن کر بڑا شرمسار ہوا اور اس کو چھوڑ دیا۔

ابو جعفر منصور اخراجات میں میانہ روی کا خوگر تھا اس لیے داد و دہش کے وقت بھی اعتدال پر قائم رہتا تھا۔ایک دفعہ کسی شاعر نے مہدی کی شان میں مدحیہ قصیدہ لکھا۔مہدی نے خوش ہو کر شاعر کو بیس ہزار درہم دے دیئے۔ابو جعفر منصور کو جب واقعے کا علم ہوا تو اس نے مہدی کو ایک خط لکھا جس میں بڑے سخت الفاظ میں تنبیہہ کی اور کہا کہ"اگر ایک شاعر سال بھر تمھارے دروازے پر رہے تو وہ چار ہزار درہم کا مستحق ہے"۔اس کے بعد مذکورہ شاعر کو دربار خلافت میں حاضر کیا گیا اور وہ قصیدہ سننے کے بعد خلیفہ منصور نے کہا"اشعار اچھے ہیں لیکن ان کی قیمت بیس ہزار درہم بہت زیادہ ہے"۔اس کے بعد اپنے وزیر ربیع بن یونس سے کہا"بیس ہزار میں سے اس شاعر کو چار ہزار درہم دے کر باقی سولہ ہزار درہم واپس لے لو"[76]۔چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔دراصل خلیفہ منصور ایسی چیزوں کو خرافات سمجھتا تھا اور اسے بیت المال میں بے جا تصرف سے تعبیر کرتا تھا۔جب کہ مہدی بن ابو جعفر منصور ان چیزوں کی چنداں پرواہ نہ کرتا تھا،یہی وجہ تھی کہ جب مہدی خلیفہ بنا تو اس نے اس شاعر کو دوبارہ بیس ہزار درہم دے دیئے۔ابو جعفر منصور اپنے گھر والوں کو اکثر ہدایت کرتا تھا:

''اپنے مال کی حفاظت کرو،اس کو بچاؤ، بیکار میں ضائع نہ کرو کیونکہ جس کی دولت کم ہوئی اس کے اعوان وانصار بھی کم ہوئے۔جس کے اعوان وانصار کم ہوئے اس کے دشمن اس پر قوی ہو جائیں گے اور جس کے دشمن اس پر قوی ہوئے اس نے اپنا ملک ضائع کر دیا اور جس نے اپنا ملک ضائع کر دیا اس کی املاک پر ہر شخص دست درازی کرے گا'' [77]۔

ابوجعفر منصور نے کسی شخص کو باروسا کا والی مقرر کیا، تھوڑے ہی عرصے کے بعد کسی وجہ سے اس کو والی کی دیانتداری پر شبہ ہوا، چنانچہ والی باروسا کو دربار خلافت میں حاضر ہونے کا حکم دیا گیا، آنے پر اس کی سخت بازپرس کی گئی پھر اس سے پوچھا گیا کہ:

''سرکاری اموال میں سے تمھارے پاس اب کتنی رقم ہے؟ اس نے کہا کہ میں نے واپس جانے کے لئے خچر کا کرایہ صرف ایک درہم رکھا ہے۔خلیفہ منصور نے کہا کہ میں تمہیں صادق القول سمجھتا ہوں لہٰذا میرا یہ درہم بھی مجھے واپس کر دو'' [78]۔

اس طرح خلیفہ ابوجعفر منصور نے اس سے وہ ایک درہم بھی واپس لے لیا۔ابوجعفر منصور نے ایام حج میں تقریر کرتے ہوئے کہا:

''لوگو! میں اللہ کی زمین پر اس کا حکمران ہوں، اللہ کی توفیق ورہنمائی کے ذریعے تم پر حکومت کرتا ہوں۔میں اللہ کے اموال کا خزینہ دار (خزانچی) ہوں، اس کی مشیت کے ساتھ عمل کرتا ہوں، اس کے ارادے سے تقسیم کرتا ہوں، اس کی اجازت سے دیتا ہوں، اللہ نے مجھے اپنے روپیہ کا قفل بنایا ہے جب وہ چاہتا ہے تمھاری عطایا اور روزیوں کی تقسیم کے لیے مجھے کھول دیتا ہے اور جب چاہتا ہے بند کر دیتا ہے۔لوگو! اللہ کی اطاعت کی طرف آؤ اور آج ایسے مقدس دن میں جس میں اللہ نے اپنے فضل وکرم سے تم کو وہ بشارت دی، جس کے متعلق وہ خود اپنی کتاب میں فرماتا ہے۔

**الیوم اکملت لکم دینکم واتممتُ علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دیناً** [79]۔

''آج میں نے تمہاری شریعت تمہارے لیے مکمل کر دی اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمھارے لیے دین اسلام کو پسند کیا''

پھر کہا۔

''اے لوگو! تم میرے لیے دعا کرو کہ خدا مجھے سیدھے راستے پر چلائے، میرے دل میں تمہارے ساتھ نرمی اور احسان کرنے کا جذبہ پیدا کر دے اور تمہارے وظیفوں کے لیے مجھے کھول دے،

تمھاری روزیوں کو منصفانہ طور پر مجھ سے تقسیم کروائے، کیونکہ اللہ ہی دعاؤں کا سننے والا اور قبول کرنے والا ہے"۔[80]

ابو جعفر منصور کی اپنے عمال اور گورنروں پر بڑی سخت گرفت تھی۔ معمولی سی لغزش بھی ان کی تنزلی یا معزولی کا سبب بن جاتی تھی۔ ارکان سلطنت کے بارے میں اس کا قول بڑا مشہور ہے

"جس حکمران کو چار امانتدار اور پاکباز آدمی مل جائیں اس کا انتظام سلطنت سب سے بہترین ہوتا ہے کیونکہ یہ چار آدمی تخت کے چار پایوں کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان میں سے اگر ایک پایہ بھی خراب ہو جائے تو تخت کمزور ہو جائے گا، یہ چار آدمی درج ذیل ہیں۔

۱۔ قاضی ایسا شخص ہو جس پر اللہ کے حق میں کسی لعنت و ملامت کا اثر نہ ہو سکے۔

۲۔ کوتوال ایسا شخص ہو جو قوی کے مقابلے میں ضعیف کو انصاف کے مطابق اس کا حق دلا سکے۔

۳۔ افسر مال ایسا آدمی ہو جو ظلم کیے بغیر رعایا سے پوری مالگزاری وصول کرے۔

۴۔ ڈاک افسر ایسا ہو جو عمال کے بارے میں سچی سچی خبریں مجھے لکھتا رہے"۔[81]

عمال کے محاسبے کے بارے میں ابو جعفر منصور کافی حد تک حضرت عمر فاروقؓ کی سنت پر عمل کرنے کی کوشش کرتا تھا، اس لیے جب اسے کسی عامل کے بارے میں شکایت ملتی تو فوراً اس پر ایکشن لیتا۔ ایک دفعہ سے گورنر ارمینیا نے فوج کے خلاف شکایت کرتے ہوئے لکھا کہ "فوج نے سرکشی کرتے ہوئے بیت المال کے خزانوں کو لوٹ لیا ہے" گورنر کو گمان تھا کہ ابو جعفر منصور فوج کے خلاف کاروائی کرتا ہوا اس کے ہاتھ مضبوط کرے گا۔ لیکن ابو جعفر منصور نے اس کی خواہش کے برعکس اس کی سرزنش کرتے ہوئے لکھا۔

"ہم تجھ کو ذلت اور رسوائی کے ساتھ اس عہدے سے معزول کرتے ہیں کیونکہ اگر تجھ میں ذرا بھی عقل ہوتی تو کبھی بھی شورش سر زد نہ ہوتی اور اگر تو ان کے لیے قوی ہوتا تو وہ کبھی بھی خزانہ لوٹنے کی جرأت نہ کرتے"۔[82]

یوں سابقہ گورنر آرمینیا کو معزول کر کے اس کی جگہ نیا گورنر روانہ کیا گیا۔ خلیفہ سے اسی طرح ایک دفعہ علاقہ سواد کے لوگوں نے اپنے عامل کی شکایت کی، خلیفہ نے اس شکایت پر اہل علاقہ کو لکھا کہ "اگر تم سچے ہو تو میں تمھیں اس بات کی اجازت دیتا ہوں کہ اس عامل کی مشکیں باندھ کر حاضر کرو"۔[83]

ابو جعفر منصور کی عادت تھی کہ اسے جب کسی عامل کی کوئی شکایت موصول ہوتی تو وہ اس پر بغیر تحقیق کے کوئی ایکشن نہ لیتا اگر شکایت غلط ثابت ہوتی تو عامل کو اچھے انداز سے نصیحت کرتا۔ ابو جعفر منصور کے پاس کسی نے شکایت کی کہ ایک عامل نے میری زمین پر منڈیر بنا کر اسے اپنی زمین میں شامل کر لیا ہے۔ اس پر ابو جعفر منصور نے مذکورہ عامل کو معزول کرنے کی بجائے صرف اسے اچھے انداز سے نصیحت کی۔ اسے لکھا کہ "اگر تم عدل اختیار کرو گے تو ہمیشہ سلامتی میں رہو گے۔ بہتر ہے کہ اس شاکی کی شکایت دور کر دو" اس تنبیہ کے بعد مذکورہ

عامل شہر نے شکایت کنندہ کی زمین خالی کر کے اس کے حوالے کر دی[84]۔ یہ بات ابوجعفر منصور کے دل میں ہر وقت رہتی کہ عمال کی لاپرواہی اور لغزشوں کا وبال قیامت کے روز اس پر ہوگا۔ چنانچہ اس نے نظام جاسوسی کا بڑا مستعد نظام قائم کیا ہوا تھا۔ ایک دفعہ اس کے مخبروں نے اسے اطلاع دی کہ حضر موت کا گورنر رعایا سے بے نیاز شکاری کتوں اور بازوں سے ہر وقت شکار کی تلاش میں رہتا ہے۔ ابوجعفر منصور نے تحقیق کے بعد اسے لکھا۔

"اللہ تجھے ہلاک کرے میں نے تجھے مسلمانوں کے معاملات کا سربراہ بنا کر بھیجا تھا نہ کہ وحشی جانوروں کا منتظم، ہماری جو خدمات تیرے ذمے تھیں تم اسے فلاں شخص کے سپرد کر کے ذلت ورسوائی کے ساتھ اپنے گھر چلے جاؤ"[85]۔

ابوجعفر منصور ناحق خونریزی کو ناپسند کرتا تھا۔ ایک بار اسے معلوم ہوا کہ عیسٰی بن موسٰی نے نصر بن سیار (مروان بن محمد کا گورنر خراسان) کی اولاد میں سے کسی کو ناحق قتل کر دیا ہے۔ جو کوفہ میں روپوش تھا۔ خلیفہ منصور یہ سنتے ہی طیش میں آگیا اور اس نے عیسٰی بن موسٰی کے قتل کا ارادہ کر لیا لیکن جب تحقیق کے بعد اسے معلوم ہوا کہ اس قتل میں عیسٰی بن موسٰی کی بدنیتی یا ذاتی عناد کا دخل نہ تھا تو اس نے اپنا ارادہ بدلا، تاہم اس کو تنبیہ ضرور کی اور لکھا۔ "کسی شخص کو محض شک وشبہہ کی بناء پر سزا نہ دی جائے، جب تک پورا ثبوت نہ مل جائے اور اس کے جرم پر پیہم دلائل موجود نہ ہوں۔[86] ابوجعفر منصور عمال پر سختی کے ساتھ ساتھ بعض اوقات احسان بھی کرتا تھا ایک دفعہ کسی عامل کی بددیانتی کے بارے میں اسے شکایت کی گئی، خلیفہ منصور نے اسے سزا دینے کے لیے دربار خلافت میں طلب کیا اور اس سے کہا جو کچھ تم پر نکلتا ہے اسے ادا کرو۔ ورنہ سخت سزا کے لیے تیار ہو جاؤ، اسی دوران کسی منادی کرنے والے نے اشھد ان لا الٰہ الا اللہ کی ندا دی، افسر مالگزار نے خلیفہ منصور سے کہا اس شہادت کے طفیل جو کچھ مجھ پر عائد ہے، بخش دیں، چنانچہ خلیفہ منصور نے اسے معاف کر دیا۔[87]

ابوجعفر منصور عدل وانصاف کا بڑا دلدادہ تھا وہ ہمیشہ قانون کو اپنی ذات پر مقدم کرتا تھا اس کی انصاف پسندی کا اندازہ درج ذیل واقعے سے لگایا جا سکتا ہے۔

"ایک شتربان نے قاضی مدینہ کی عدالت میں خلیفہ منصور کے خلاف دعویٰ دائر کیا کہ خلیفہ وقت نے ہماری زمین ناجائز طور پر ہتھیالی ہے۔ قاضی مدینہ نے خلیفہ منصور کے خلاف سمن جاری کر دیئے، پیشی کے روز خلیفہ وقت بذاتِ خود اپنے حاجب کو لے کر ایک عام آدمی کی طرح بغیر کسی پروٹوکول کے قاضی کے روبرو حاضر ہوا اس دوران قاضی نے بھی اس کی تعظیم نہ کی۔ اب فریقین کے درمیان یہ فیصلہ کرنا مشکل تھا کہ ان میں سے خلیفہ وقت کون ہے اور شتربان کون ہے آخر کار قاضی عدالت نے شہادتوں اور عدم ثبوت کی بناء پر فیصلہ امیر المومنین کے خلاف صادر کیا، خلیفہ منصور نے قاضی کی اس انصاف پسندی سے ناراض ہونے کی بجائے اسے سراہتے ہوئے دس ہزار اشرفیاں بطور انعام دیں اور کہا کہ "اللہ تم کو جزائے خیر دے کیونکہ تم مذہبی احکام اور حقوق کی پوری تعمیل کرتے ہو"[88]۔

ابوجعفر منصور کا معمول تھا کہ وہ دن کا پہلا حصہ امور مملکت نمٹانے (امر بالمعروف و نھی عن المنکر، عمال کے تقرر

وتنزل کرنے اور رعایا کی فلاح وبہبود کے بارے میں غور وفکر کرنے ) میں گزارتا۔ظہر کے بعد عصر تک آرام کرتا ،عصر سے عشاء تک اپنے اہل بیت کے ساتھ وقت گزارتا[89] ،پھر ان خطوط ومراسلات میں منہمک ہو جاتا جو دوسرے صوبوں اور سرحدی علاقوں سے آتے اس دوران وزراءاور اکابرین سلطنت سے مشاورت بھی جاری رہتی،اس طرح پہلی ایک تہائی رات وہ انہی امور میں صرف کرتا ،دوسری تہائی اپنے بستر پر آرام کرتا ،پھر نماز تہجد ادا کرنے کے بعد نماز فجر کے لیے مسجد میں جاتا ،اس کی ہمیشہ کوشش ہوتی کہ فجر کی امامت وہ خود کرائے اور پھر حسب معمول نماز فجر کے بعد ایوان میں جا بیٹھتا۔اکثر مؤرخین کا بیان ہے کہ خلیفہ منصور سنت کے مطابق بڑی سادہ زندگی بسر کرتا اور معمولی لباس پہنتا تھا۔محمد بن سلیمان (خلیفہ منصور کے چچا) کا بیان ہے کہ میں نے شدید سردی کے موسم میں ایک چھوٹے سے حجرے میں خلیفہ منصور کو دیکھا جس کا برآمدہ ساگوان کے ستون پر قائم تھا اور اس کے دروازے پر مساجد کی طرح پردہ پڑا ہوا تھا کمرے کے اندر ایک ٹاٹ پر بستر ولحاف کے علاوہ اور کچھ نہ تھا میں نے کمرے کا یہ منظر دیکھ کر کہا "امیر المومنین کیا اس حجرے میں ان چیزوں کے علاوہ اور کچھ نہیں"؟اس پر خلیفہ منصور کہنے لگا "چچا جان !اس میں صرف یہی کچھ ہے جو آپ کو نظر آرہا ہے اور میں رات بھی یہیں بسر کرتا ہوں"[90] ۔ابو جعفر منصور کا لباس بڑا معمولی اور سادہ ہوتا تھا یہ ہمیشہ موٹا کپڑا استعمال کرتا جس پر اکثر پیوند لگے ہوتے ۔ایک دفعہ کسی نے امام جعفر صادقؒ سے خلیفہ منصور کے لباس کا ذکر کیا،اس پر امام موصوف نے کہا "خدا کا شکر ہے کہ اس نے اسے اپنی ہی سلطنت میں فقر وافلاس میں مبتلا کر رکھا ہے"[91] ۔یاد رہے کہ خلیفہ منصور اپنی اس حالت پر نادم ہونے کی بجائے ہمیشہ اس پر فخر کرتا تھا ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ خلیفہ منصور کی پیوند والی قمیص پہنے دیکھ کر مسلم الحادی شاعر نے ایک نظم لکھی جسے سن کر خلیفہ اتنا خوش ہوا کہ ہنستا ہنستا گھوڑے سے زمین پر آرہا،پوری نظم سننے کے بعد خلیفہ نے شاعر کو انعام سے نوازا[92] ۔اسی طرح ایک دفعہ خلیفہ کی لونڈی نے اسے پیوند والی قمیص پہنے دیکھ کر کہا "خلیفہ اور یہ پھٹی ہوئی قمیص"؟اس پر بے ساختہ خلیفہ نے کہا "اے ملازمہ ! یہ امر کوئی تعجب خیز نہیں"[93] ۔

"سادگی کا یہ عالم تھا کہ بقول واضح (خلیفہ منصور کا غلام) "میں نے خلیفہ منصور کو ایک ہی قمیص بغیر بدلے پندرہ دن تک پہنے دیکھا"[94] ۔ان پھٹے پرانے کپڑوں کے بارے میں خلیفہ منصور کا قول ہے۔"جو شخص اپنے پھٹے پرانے کی اصلاح نہیں کرتا وہ نئے کپڑوں کا بھی مستحق نہیں"[95] ۔

ابوالعباس السفاح کی تقلید میں ابو جعفر منصور نے بھی اپنی انگوٹھی پر ایسا نقش کندہ کروایا جس سے اس کا توکل علی اللہ صاف ظاہر ہوتا ہے۔

الله ثقة عبدالله و به یومن[96] ۔ "اللہ ہی پر عبداللہ کا بھروسہ ہے اور وہ اسی پر ایمان لایا ہے"

عباسی خلیفہ ابو جعفر منصور نے مرنے سے قبل اپنے بیٹے مہدی بن ابو جعفر کو جو وصیت کی اس سے خلیفہ منصور کی دینداری اور خشیت الٰہی کا پتہ چلتا ہے ۔اس نے مہدی بن ابو جعفر کو لکھا۔

"اللہ اس خلافت کو تمہارے لیے مبارک وسرفراز کرے اور وہ ہمیشہ تمہارا کارساز ہے،

حکومت ملنے پر ہر وقت خدا سے ڈرتے رہنا اگر تم اللہ سے ڈرتے رہے تو وہ تمھاری ہر مشکل کو آسان کر دے گا اور تمہیں غیر متوقع طور پر کامیابیوں سے ہمکنار کرے گا۔مسلمانوں کے ساتھ سلوک کرنے میں آل محمد ﷺ کا خاص خیال رکھنا اس سے اللہ تعالیٰ تمھارے ہر معاملے میں تمھاری مدد کرے گا بلا وجہ قتل کرنے سے اجتناب کرنا کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بڑا گناہ ہے دین و دنیا میں ثواب و فائدہ کی خاطر ہمیشہ جہاد جاری رکھنا، شرعی حدود میں حد سے تجاوز نہ کرنا ورنہ تباہ و برباد ہو جاؤ گے۔اللہ کی حکومت اور اس کی سرزمین میں جو لوگ فتنہ و فساد اور الحاد پیدا کریں ان سے آہنی ہاتھوں سے نمٹنا، ان کے دست و پا قطع کر کے انہیں عذاب سے دوچار کرنا اور پھر ہلاک کر دینا۔ہمیشہ عدل و انصاف سے حکومت کرنا کیونکہ اس کے ہوتے ہوئے نہ بغاوت ہو سکتی ہے اور نہ ہی دشمن کو تمھارے خلاف کسی قسم کی کوئی کامیابی حاصل ہو سکتی ہے، سرکاری اموال میں سے اپنے لئے کچھ نہ لینا کیونکہ جو کچھ میں تمھارے لئے چھوڑے جا رہا ہوں اس کے ہوتے ہوئے تمھیں اس کی حاجت نہ رہے گی، اس میں اسراف کرنا، نہ فضول خرچی کرنا اور نہ ہی اسے اپنوں پر خرچ کرنا۔سلطنت کی آمدنی میں اضافہ کرتے رہنا اور اسے جمع رکھنا کیونکہ معلوم نہیں کہ غیر متوقع مصائب و حوادث کب پیش آ جاتے ہیں؟ جس قدر ممکن ہو سپاہی، جانور اور باقاعدہ فوج مستعد رکھنا، کبھی ایسا نہ کرنا کہ آج کا کام کل پہ اُٹھا رکھو کیونکہ اس سے ہجوم کار ہو جائے گا اور کوئی کام ڈھنگ سے نہ ہو سکے گا۔برسر اقتدار آتے ہی اپنی فرمانروائی کی ابتدا اپنے عزیز و اقارب کو صلہ و انعام سے کرنا۔تمام مہمات و امور پر ہر وقت غور و خوض کرتے رہنا اور ان سے درماندہ و سست ہو کر کبھی نہ گھبرانا۔اپنے رب سے ہمیشہ حسن ظن رکھنا جبکہ اپنے عاملوں اور کاتبوں کے متعلق ہمیشہ شب بیدار اور بدگمان رہنا"[97]۔

ابو جعفر منصور نے مزید لکھا کہ:

"جو لوگ تمہارے دروازے پر حاضر رہتے ہوں ان کی ضروریات دریافت کرتے رہنا، رعایا کو اس بات کی سہولت بہم پہنچانا کہ وہ با آسانی تم تک رسائی حاصل کر سکیں۔لوگوں کے تنازعات کو ایسی آنکھ کے سپرد کرنا جو ہر وقت بیدار رہو اور جن کے نفس تصفیہ نزاعات میں دخل دینے کی اجازت نہ دیتے ہوں، زیادہ سونے سے احتراز کرنا کیونکہ جس روز سے تمہارا باپ

خلیفہ ہوا وہ سویا نہیں، اگر کبھی اس کی آنکھ لگ بھی گئی تو اس کا دل ہمیشہ بیدار رہا[98] ۔ مجھ پر تین لاکھ درہم کی رقم قرض ہے میں اسے اچھا نہیں سمجھتا کہ تم یہ رقم مسلمانوں کے بیت المال سے ادا کرو، بہتر یہ ہے کہ یہ رقم اپنے ذمہ لے لو، مہدی نے باپ کی اس خواہش کو پورا کیا چنانچہ اس نے یہ رقم اپنے ذاتی مال میں سے ادا کی"۔[99]

ابو جعفر منصور نے مزید کہا!

"اے ابو عبداللہ، سب سے قابل شخص وہ ہے جو قدرت کے باوجود سزا نہ دے بلکہ عفو ودرگزر کرے۔[100] اور وہ شخص عقل سے بالکل پیدل ہے جو اپنے چھوٹوں پر ظلم کرتا ہو نیز کسی کام کو غور و فکر کے بغیر سرانجام دینے کا پختہ ارادہ نہ کرنا کیونکہ عقل ہی وہ آئینہ ہے جس کے ذریعے انسان اچھائیوں اور برائیوں میں فرق کرتا ہے۔[101] بیٹے اللہ کی نعمتوں کا ہمیشہ شکر کرتے رہو، اپنے میں معاف کرنے کی عادت ڈالو، تالیف قلوب کے ساتھ ساتھ اطاعت شعاری کرتے رہنا اور فتح و کامرانی کے بعد لوگوں کے ساتھ ہمیشہ عاجزی، انکساری اور رحم دلی سے پیش آتے رہنا[102] ،فوج اور رعایا کو ہمیشہ خوش رکھنا[103] ۔اے ابو عبداللہ! تو کبھی ایسی مجلس میں نہ بیٹھ جب تک تجھے یہ علم نہ ہو کہ تجھ سے کون بات کر رہا ہے، جس کی یہ خواہش ہو کہ لوگ اس کی تعریف کریں تو اسے چاہیے کہ وہ اپنی سیرت اچھی رکھے، اس کے برعکس جسے اپنی تعریف اچھی نہ لگے وہ چاہے اپنی سیرت بُری رکھے کیونکہ جو اپنی حمد ناپسند کرتا ہے جو مذموم افعال کرتا ہے وہ مکروہ ہو جاتا ہے"[104] ۔

ابو جعفر منصور بڑا دور اندیش خلیفہ تھا، اپنے دور میں جن عاملوں یا گورنروں کو بدعنوانی اور رشوت ستانی کے جرم پر معزول کرتا تو ساتھ ہی ان کے تمام اثاثے بھی ضبط کر لیتا پھر ان اموال پر ان لوگوں کے ناموں کی پرچی لگا کر بیت المال میں جمع کر دیتا۔ خلیفہ منصور نے مرنے سے قبل مہدی کو وصیت کی تھی کہ میرے مرنے کے بعد یہ تمام اموال ان لوگوں کو لوٹا دینا جن سے یہ وصول کیے ہیں، اس سے لوگوں کے دلوں میں تمہاری عزت و تکریم میں اضافہ ہوگا چنانچہ مہدی نے ایسا ہی کیا[105] ۔

خلیفہ منصور کا دل ہمیشہ حب الٰہی سے سرشار رہتا، اس کا اندازہ خلیفہ منصور کی اس نصیحت سے لگایا جا سکتا ہے جو اس نے اپنے بیٹے مہدی بن ابو جعفر کو کی تھی!

"بیٹے جان لو! خلیفہ کی اصلاح تقویٰ سے ہوتی ہے۔ سلطان کی اصلاح اطاعت سے، رعیت کی اصلاح عدل سے ہوتی ہے نیز شکر کے ذریعے نصیحت کو، عفو کے ذریعے قدرت کو،

تالیف کے ذریعے اطاعت کو، تواضع اور لوگوں سے مہربانی کے ذریعے ہمیشہ مدد طلب کرتے
رہو اور اپنے دنیا کے حصے کو اور اپنے رحمت الٰہی کے حصے کو کبھی فراموش نہ کرنا"[106]۔

مذکورہ بالا خوبیوں کے باجود ابوجعفر منصور نے ہوس اقتدار میں ہر وہ کام کیا جو شریعت اور قانون کی نظر سے قطعاً جائز نہ تھا درج ذیل واقعے سے اس کی بے اصولی کا اظہار ہوتا ہے۔اموی حکومت کے آخری ایام میں مستقبل کے لائحہ عمل کے لیے اہل حجاز نے ایک مجلس منعقد کی، جس میں ابوجعفر منصور سمیت بنو ہاشم کے بہت سے سرداروں نے شرکت کی۔اس مجلس میں حضرت امام حسنؓ کے پوتے محمد بن عبداللہ (نفس زکیہ) کو آئندہ کے لیے خلیفہ منتخب کیا گیا۔اس دوران ابوجعفر منصور سمیت تمام ہاشمی سرداروں نے اس کی بیعت کی[107]۔حالانکہ اس وقت نفس زکیہ کا والد عبداللہ بن محمد بن حسین بھی زندہ تھا۔انہیں آئندہ کے لیے خلیفہ منتخب کرنے کی وجہ ان کی پاکیزہ عادات و خصائل تھیں، اسی وجہ سے لوگ انہیں نفس زکیہ کے نام سے پکارتے تھے[108]۔ ابوجعفر منصور جب خلیفہ منتخب ہوا تو اس نے اس خطرے کے پیش نظر کہ مبادا نفس زکیہ سابقہ بیعت کی وجہ سے خلافت کا مطالبہ نہ کردے اس نے نفس زکیہ اور اس کے بھائی ابراہیم بن عبداللہ کی گرفتاری کا حکم دے دیا، دونوں بھائیوں کی گرفتاری میں ناکام ہو کر خلیفہ منصور نے ان (نفس زکیہ) کے والد عبداللہ بن محمد بن حسین، معززین خاندان اور حضرت عثمان غنیؓ کے پڑپوتے کو گرفتار کر کے کوفہ کے ہیرہ نامی قلعے میں بند کر دیا، ان لوگوں کی گرفتاری کے بعد نفس زکیہ نے مدینہ اور بصرہ میں اپنی خلافت کا باقاعدہ اعلان کر کے ابوجعفر منصور کی معزولی کا حکم دے دیا، نیز اس نے مدینہ کے عباسی گورنر کو معزول کر کے گرفتار کر لیا۔تھوڑے ہی عرصے میں حجاز و یمن کے لوگوں نے نفس زکیہ کو خلیفہ اسلام تسلیم کر لیا، اس دوران امام ابوحنیفہؒ اور امام مالکؒ نے نفس زکیہ کی خلافت کے حق میں فتویٰ دے دیا، ان حالات کو دیکھتے ہوئے خلیفہ منصور نے نفس زکیہ کو امان دیتے ہوئے ان کے حمایتیوں کو معافی اور گرانقدر وظائف دینے کی پیشکش کی۔اس کے جواب میں نفس زکیہ نے خلیفہ منصور کو لکھا کہ معافی دینا اور خطا بخشنا میرا کام ہے نہ کہ تیرا، کیونکہ خلافت میرا حق ہے نہ کہ تیرا، ساتھ ہی یہ بھی لکھا کہ کیا یہ امان ویسی تو نہیں جیسی تو نے ابومسلم خراسانی، اپنے چچا عبداللہ بن علی اور یزید بن ہبیرہ کو دی تھی[109]۔یہ جواب سن کر خلیفہ منصور بڑا نادم ہوا، اب اس نے دوسرا خط لکھ کر خلافت کو بنی عباس کا حق ظاہر کرنے کی کوشش کی، اس خط میں خلیفہ نے اس حلف کا ذکر تک نہ کیا جو اس نے دیگر ہاشمی سرداروں کے ساتھ اٹھایا تھا نیز ابوجعفر منصور نے بڑے پرکشش دلائل دیتے ہوئے یہ مؤقف اختیار کیا کہ حضور اکرم ﷺ کی اولاد نرینہ نہ ہونے کی وجہ سے حضور اکرم ﷺ کے اصل وارث آپ ﷺ کے چچا اور اس کی اولاد ہے نہ کہ چچا کا بیٹا اور اس کی اولاد، کیونکہ چچا کی موجودگی میں چچا کا بیٹا یا داماد وارث نہیں ہو سکتا، ان سب باتوں کے باوجود جب نفسِ زکیہ نے ابوجعفر منصور کی ہر پیشکش کو ٹھکرا دیا تو خلیفہ نے نفس زکیہ کے خاتمے کے لیے اپنے بھتیجے عیسیٰ بن موسیٰ کو اس محاذ پر روانہ کیا، عباسی لشکر کو دیکھ کر نفس زکیہ کے اکثر ساتھی ان کا ساتھ چھوڑ گئے، اب ان کے ساتھ صرف تین سو جانثار ساتھی رہ گئے جنہیں عیسیٰ بن موسیٰ نے ایک ایک کر کے نفس زکیہ سمیت موت کے گھاٹ اتار دیا اور حسب معمول مقتولین کے جسموں کو صلیب دے دی[110]۔ نفس زکیہ کا سر سفید طشتری میں رکھ کر اس کے حمایتی صوبوں میں اس کی تشہیر کی گئی، کئی روز مصلوب رہنے کے بعد اس کی

نعش اس کی بہن زینب بنت عبداللہ نے حاصل کر کے بقیع کے قبرستان میں دفن کر دی [111]۔

نفس زکیہ کے قتل کے بعد خلیفہ منصور نے ابراہیم بن عبداللہ کی بیخ کنی کا فیصلہ کیا، دریائے فرات کے کنارے فریقین میں گھمسان کی جنگ ہوئی، اس معرکے میں ابراہیم بن عبداللہ کے ساتھیوں کے ساتھ بہت سے سرکاری فوجی بھی کام آئے، جنگ کے دوران ایک تیر لگنے سے ابراہیم بن عبداللہ جان بحق ہو گیا۔ ابراہیم کے قتل کے بعد خلیفہ نے اس کے سر کو اس کے والد عبداللہ کے پاس بھجوا دیا تا کہ اس کے رنج والم میں مزید اضافہ ہو سکے، خلیفہ منصور کی اس حرکت پر عبداللہ نے خلیفہ منصور کو پیغام بھجوایا کہ "تیرے عروج کی طرح ہماری مصیبت کے دن بھی جلد گزر رہے ہیں نیز بہت جلد ہم اس عادل کے حضور حاضر ہونے والے ہیں جو ہمارے اور تمھارے درمیان فیصلہ کر دے گا" [112]۔ راوی کا بیان ہے کہ میں نے اس پیغام کے بعد جتنا خلیفہ منصور کو مغموم دیکھا اس سے پہلے کبھی نہ دیکھا تھا۔

اس معرکہ میں ابراہیم بن عبداللہ کی شکست کے بعد بہت سے معززین بصرہ کو ابراہیم کی حمایت کے جرم میں تختہ دار پر لٹکا دیا گیا، نیز دونوں بھائیوں کے قتل کے بعد بھی خلیفہ منصور کی آتش غضب ٹھنڈی نہ ہوئی اس نے بصرہ و مدینہ میں نفس زکیہ کے حامیوں کے مکانات گروا دیے، ان کے کھجوروں کے باغات کو آگ لگوا دی، اولاد حسنؓ و حسینؓ کی جائیدادیں ضبط کر لی گئیں [113]۔ اہل مدینہ کی تمام مراعات واپس لے لی گئیں مصر سے حجاز کو غلہ کی فراہمی روک دی گئی [114]۔

جائیداد کی واپسی کے مطالبے پر امام جعفر صادق کو کھلم کھلا قتل کی دھمکیاں دی گئیں [115]۔ نفسِ زکیہ کی خلافت کے حق میں فتویٰ دینے کے جرم میں امام ابوحنیفہ کو جیل بھجوا دیا گیا جہاں انہیں چند دنوں کے بعد مبینہ طور پر زہر دیکر ہلاک کر دیا گیا [116]۔ امام مالکؒ کا بھی یہی جرم تھا لہٰذا انہیں بھی تازیانے لگوائے گئے [117]۔ ہبیرہ کے قلعہ میں قید بہت سے لوگوں کو قتل کر دیا گیا اور رہے سہے لوگ ان تاریک کوٹھڑیوں میں اپنے ہی زہر یلے بخار سے دارالبقا کو سدھار گئے [118]۔

ابوجعفر منصور کو علویوں اور ان کے حمانیتیوں سے تو خدا واسطے کا بیر تھا یہی وجہ تھی کہ خلیفہ منصور نے حضرت عثمان غنیؓ کے پڑپوتے محمد بن عبداللہ بن عمرو بن عثمانؓ بن عفان کو پہلے قید کیا اور پھر انہیں دوران قید ہی دو ستونوں کے ساتھ باندھ کر بڑی اذیت ناک موت سے دوچار کیا، خلیفہ منصور کے نزدیک محمد بن عبداللہ کے دو جرم تھے ایک ان کی بیٹی رقیہ بنت محمد بن عبداللہ، ابراہیم بن عبداللہ (نفس زکیہ کے بھائی) کی بیوی تھی اور دوسرا نفس زکیہ کے قیام خلافت میں اس نے ان کی مدد کی تھی۔ یہی وجوہات ان پر ظلم و ستم کا باعث بنیں [119]۔

یہاں یہ یاد رہے کہ تاریخی جزئیات اکثر و بیشتر ظنی ہوتی ہیں جنہیں یقین قطعی کا درجہ ہرگز نہیں دیا جا سکتا۔ کسی بھی مؤرخ کے مذہبی افکار و نظریات، سیاسی میلانات و رجحانات شعوری یا لاشعوری تعصبات واقعات کو ایسا رنگ دے سکتے ہیں جس سے قارئین صحیح حقائق تک پہنچنے کی بجائے غلط تاثر بھی لے سکتے ہیں۔ اس لیے عین ممکن ہے کہ سیاسی اختلافات کی بناء پر بنو امیہ اور بنو عباس کے حکمرانوں کے خلاف مبالغہ آمیز روایات وضع کی گئی ہوں اس لیے علویوں اور مخالفین بنو عباس پر مظالم کی کہانیاں بھی اسی مبالغہ آمیزی کا حصہ ہو سکتی ہیں مثلاً ابوجعفر منصور پر یہ سنگین الزام بھی عائد کیا گیا کہ اس نے علویوں کو ٹھکانے لگانے کا ہر وہ طریقہ اختیار کیا جو انسانیت سے فروتر تھا، انہیں انتہائی بے دردی سے

قتل کیا گیا ظلم تو یہ تھا کہ ان ناحق مرنے والوں کو نماز جنازہ اور دوگز زمین سے بھی محروم کر دیا گیا۔ حالانکہ یہ ہر مرنے والے کا اخلاقی و مذہبی حق ہے۔ ابو جعفر منصور نے مرنے سے قبل مہدی بن ابو جعفر منصور کو خزانوں کی چابیوں کے ساتھ کچھ ایسے کمروں کی چابیاں بھی دیں جن کے بارے میں مہدی بن ابو جعفر منصور کو یہ حکم تھا کہ انہیں میرے مرنے کے بعد کھلوانا ہوگا، چنانچہ جب ابو جعفر منصور کی وفات کے بعد ان کمروں کو کھولا گیا تو مہدی لرز کر رہ گیا کیونکہ ان کمروں میں آل ابی طالب کے مقتولوں کی بہت سے نعشیں پڑی تھیں جن کے کانوں میں متعدد رقعے بندھے ہوئے تھے جن پر ان مقتولین کا حسب نسب تحریر تھا، ان بدقسمت مقتولین میں کم سن بچے، جوان، بوڑھے سب ہی شامل تھے۔ مہدی نے جلد ہی ان سب نعشوں کو دفن کروا کے ان پر قبہ بنوایا۔ ابو جعفر منصور کی شخصیت کا یہ ایسا روپ تھا جس نے اس کی پارسائی کا بھرم کھول کر رکھ دیا[120]۔ اسی ظلم وستم کے بارے میں ایک دفعہ عبدالصمد بن علی نے ابو جعفر منصور سے کہا کہ آپ نے سزا دینے پر کمر باندھ رکھی ہے اور معاف کرنے کا نام ہی نہیں لیتے اس پر ابو جعفر منصور نے کہا کہ:

> ''بنو مروان کا خون اب تک نہیں سوکھا اور آل ابی طالب کی تلواریں ابھی تک نیام میں نہیں گئیں اور ہم وہ لوگ ہیں جن کے دلوں میں اب تک خلفاء کی ہیبت وعظمت جاگزیں نہیں ہوئی ہے لوگ جب تک عفو ودرگزر کا لفظ نہ بھول جائیں گے اس وقت تک سزا دہی کا سلسلہ جاری وساری رہے گا''[121]۔

اصول درایت کی بناء پر علویوں پر مذکورہ قسم کے مظالم کی کہانیاں اگر فرضی داستانیں نہیں تو مبالغہ آمیز ضرور ہیں کسی مکان میں نعشوں کا بلا تجہیز وتکفین ڈھیر لگائے جانا اور طویل عرصہ تک اس صورتحال کو برقرار رکھنا اس لیے ناقابل فہم ہے کہ ان گلی سڑی نعشوں سے اٹھنے والی بو اور ان کا تعفن ارد گرد کے رہائش پذیر لوگوں کے لیے وہاں رہنا ناممکن بنا دیتا ہے پھر ایسے غلیظ اور پر تعفن ماحول میں خلیفہ کا خود وہاں رہائش پذیر ہونا بھی ممکن نظر نہیں آتا اور نہ ہی ایسے مبینہ سنگین جرائم ایک طویل عرصے تک لوگوں سے مخفی رکھے جا سکتے تھے اور نہ ہی گمشدہ افراد کے لواحقین کی بے چینی لوگوں سے چھپی رہ سکتی تھی۔

اس طرح یہ بھی ممکن ہے کہ امام ابو حنیفہ کے قید کرنے اور انہیں زہر دے کر ہلاک کرنے کا واقعہ بھی ابو جعفر منصور کی سنگدلی کو ثابت کرنے کے لیے تراشا گیا ہو۔ حالانکہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ اپنی طبعی موت سے دوچار ہوئے ہوں۔

بعض مؤرخین کی رائے میں ابو جعفر منصور کو اپنے ظلم وستم پر ذرا برابر ندامت نہ تھی بلکہ وہ تو بڑی ڈھٹائی کے ساتھ اس کو وجہ جواز فراہم کرتا تھا حالانکہ اللہ تعالی ہی حقیقت حال کو بہتر جانتا ہے۔

بقول سید امیر علی ابو جعفر منصور نیکی اور بدی کا عجیب وغریب مجموعہ تھا۔ اگرچہ وہ مدبر، سیاستدان اور بادشاہ کی حیثیت سے بے مثل و بے نظیر تھا، رعایا کی ہمدردی اور دوراندیشی میں بھی وہ کسی سے کم نہ تھا اور اپنے بیٹوں سے کمال محبت بھی رکھتا تھا تاہم وہ مندرجہ بالا اوصاف کے باوجود وعدہ خلاف، دھوکے باز اور انسانی زندگی کی پرواہ نہ کرنے والا انسان تھا۔ ابو العباس السفاح کے مظالم جوش انتقام میں سرزد

ہوتے تھے جب کہ ابو جعفر منصور کے مظالم کمال غور و فکر اور جوڑ توڑ کا نتیجہ ہوتے تھے۔اس کے نزدیک کسی پر خفیف سا شک بھی اس کی جان لینے کے لیے کافی ہوتا تھا،علویوں سے اس کے سلوک نے عباسی تاریخ کو سیاہ کر کے رکھ دیا [122] ۔

ابو جعفر منصور ہی وہ پہلا عباسی خلیفہ ہے جس نے علویوں اور عباسیوں میں فتنہ انگیزی کا بیج بویا حالانکہ اس سے پہلے یہ دونوں باہم متحد و متفق تھے [123] ۔ذیل میں ہم ابو جعفر منصور کے ان سیاہ کارناموں کا ذکر کریں گے جس کی وجہ سے مؤرخین اس کی شخصیت پر تنقید کرتے ہیں ۔اس کی احسان فراموشی کی چند ایک مثالیں ذیل میں پیش کی جاتی ہیں ۔ابو مسلم خراسانی وہ شخص ہے جس نے خلافتِ عباسیہ کے قیام میں ایڑی چوٹی کا زور لگا دیا،اس نے اس مقصد کے حصول کے لیے سخت مشقتیں اٹھائیں [124] ۔یہاں تک کہ اس نے چھ لاکھ انسانوں کا خون بہانے سے بھی دریغ نہ کیا [125] ۔اس سے بڑی اور ستم ظریفی کیا ہوگی کہ جب عباسی خلفاء کو زمامِ اقتدار حاصل ہو گئی تو انہوں نے اپنے ہی اس عظیم محسن کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔عباسی تحریک کو پیش نظر رکھتے ہوئے یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اگر ابو مسلم خراسانی اس تحریک میں شامل نہ ہوتا تو یہ تحریک شائد اس کامیابی سے ہمکنار نہ ہوتی اور نہ ہی عباسیوں کو یہ خلافت حاصل ہوتی جسے وہ اپنا حق سمجھتے تھے ۔ان احسانات سے قطع نظر ابو جعفر منصور ابو مسلم کو شروع سے ہی عباسیوں کے لیے خطرہ محسوس کرتا تھا یہی وجہ تھی کہ اس نے ابوالعباس السفاح کو بھی اس کے قتل کا مشورہ دیا اس کے جواب میں السفاح نے کہا کہ اس کا دل ہماری محبت سے سرشار ہے اور وہ ہمارے ہر حکم کی تعمیل دل وجان سے کرتا ہے اور ہماری اطاعت کا جذبہ اس کے رگ و ریشہ میں سرایت کر چکا ہے اس لیے ایسی بات دوبارہ زبان پر نہ لانا" [126] ۔ لیکن اس کے باوجود ابو جعفر منصور مسلسل اسے ابو مسلم کے قتل پر اکساتا رہا۔ چنانچہ جب ابو جعفر منصور بلا شرکت غیرے خلیفہ بن چکا تو اسے کسی سے اجازت یا مشاورت کی ضرورت نہ تھی،اس لیے اس نے خلیفہ بننے کے بعد ابو مسلم کے ذریعے سب سے پہلے اپنے چچا عبداللہ بن علی کی بغاوت کو فرو کیا، بعد ازاں ابو مسلم خراسانی کو موت کے گھاٹ اتار دیا [127] ۔

ابو مسلم کے قتل کے بعد ابو جعفر منصور نے عبداللہ بن علی کو ٹھکانے لگانے کا منصوبہ بنایا،نصیبین کے معرکے میں شکست کے بعد عبداللہ بن علی پہلے ہی خلیفہ منصور کی قید میں تھا۔عبداللہ بن علی کا جرم یہ تھا کہ اس نے السفاح کی وفات کے بعد بغاوت کر کے شام میں اپنی خلافت کا اعلان کر دیا تھا،کیونکہ اس کا موقف یہ تھا کہ ابوالعباس السفاح نے یہ وعدہ کیا تھا کہ"مروان بن محمد ( آخری اموی خلیفہ ) کا قاتل میرا جانشین ہوگا" [128] ۔جب کہ ابن خلدون کے بقول السفاح کے تمام بھائیوں نے جب مروان بن محمد کی سرکوبی کے لیے حران جانے سے انکار کر دیا تو خلیفہ اول السفاح نے کہا کہ" جو شخص حران جائے گا وہی میرا ولی عہد ہوگا" [129] لہٰذا میں عبداللہ بن علی ہی وہ شخص تھا جو حران گیا اور مروان کو شکست دے کر اس کا سر ابوالعباس کے قدموں میں رکھ دیا،چنانچہ السفاح کا یہی وہ وعدہ تھا جسے بنیاد بنا کر عبداللہ بن علی نے اپنی خلافت کا اعلان کیا تھا لیکن اس کے برعکس خلیفہ منصور کی نظر میں یہ عبداللہ بن علی کی بغاوت تھی ابو جعفر منصور نے اگر چہ عبداللہ بن علی کی گرفتاری کے بعد اسے بظاہر معاف کر دیا تھا تاہم وہ اسے اس جرم کی سزا دینا بھی ضروری سمجھتا تھا،یہی وجہ تھی کہ جب اسے خلیفہ کے روبرو پیش کیا گیا تو خلیفہ نے بڑی شان وشوکت سے اس کا استقبال کرتے ہوئے اسے ایک ایسے مکان میں رکھا جس کی بنیادیں نمک پر استوار کی گئیں تھیں ابھی

اسے اس مکان میں ٹھہرے ہوئے چند دن ہی گزرے تھے کہ پہلی ہی بارش نے اس مکان کی بنیادوں کو کھوکھلا کر دیا، جس سے اس کی چھت اس بدقسمت قیدی پر آگری اور وہ اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھا[130]۔ امان اور معافی کے باوجود عبداللہ بن علی کو ان خدمات کا یوں صلہ دیا گیا جو اس نے عباسی خلافت کے قیام میں سرانجام دی تھیں۔ اس نے ان کے لیے بے گناہ امویوں کا بے دریغ قتل عام کیا تھا، یہاں تک کہ اس نے نوے امویوں کو معافی کا وعدہ کر کے بلایا اور پھر انہیں موت کے گھاٹ اتار دیا، اس کے ظلم کی انتہا یہ تھی کہ اس نے تڑپتے اور سسکتے ہوئے امویوں پر دستر خوان بچھا کر کھانا کھایا، یہ مقتولین مر رہے تھے جب کہ عبداللہ بن علی ان پر قہقہے لگا رہا تھا[131]، یاد رہے کہ عبداللہ بن علی کے ظلم کا شکار نہ صرف زندہ ہوئے بلکہ اس نے مردوں کو بھی معاف نہ کیا۔ اس نے اموی خلفاء کی قبروں کو اکھاڑ کر ان کی ہڈیوں تک کو جلا دیا[132]۔ بقول ہٹی "ابو مسلم خراسانی کے بعد عبداللہ بن علی ہی وہ شخص تھا جس کی کاوشوں سے عباسیوں کو کامیابی حاصل ہوئی"[133]۔ ابو جعفر منصور کے نزدیک اس کے احسانات کا شائد یہی صلہ تھا۔

خلیفہ منصور نے ابو مسلم خراسانی اور عبداللہ بن علی کی طرح عیسیٰ بن موسیٰ کے احسانات کا بدلہ بھی بے مروتی کی صورت میں دیا۔ یہی وہ شخص تھا جس نے خلافت کے سب سے بڑے اور مضبوط دعویدار نفس زکیہ (محمد بن عبداللہ اور اس کے بھائی ابراہیم بن عبداللہ) سے جنگ کر کے انہیں خلیفہ منصور کے راستے سے ہٹایا۔ مگر اس کے باوجود ابو جعفر منصور نے نفس زکیہ کے خاتمے کے بعد عیسیٰ بن موسیٰ کو ولی عہدی سے خارج کرنے کا فیصلہ کیا۔ ابو جعفر منصور کے نزدیک عیسی بن موسی کی خدمات کا یہی صلہ تھا خلیفہ نے اسے دستبرداری سے قبل اچھی طرح ذلیل و رسوا کیا[134]۔ پہلے اسے کوفہ کی گورنری سے معزول کیا[135]۔ پھر اسے دربارِ خلافت میں نظر انداز کیا جانے لگا، کبھی شعراء سے اس کی ہجو کروائی گئی[136]۔ یہاں تک کہ اپنے راستے سے ہٹانے کے لیے اسے کھانے میں کوئی زہریلی چیز کھلائی گئی لیکن خلیفہ اس منصوبے میں بھی کامیاب نہ ہوا تو خالد بن برمک کے مشورے سے ایک جعلی دستاویز کے ذریعے اسے ولی عہدی سے معزول کر دیا گیا[137] الغرض خلیفہ منصور نے عیسیٰ بن موسیٰ کی بے پناہ قربانیوں کا صلہ اسے ولی عہدی سے دستبرداری کی صورت میں دیا اور اسے معزول کر کے اس کی جگہ اپنے بیٹے مہدی بن ابو جعفر منصور کو اپنا ولی عہد مقرر کیا[138]۔

بعض مؤرخین کے نزدیک عیسیٰ بن موسیٰ کو جعلی دستاویز کے ذریعے معزول کرنے میں خالد بن برمک کا بڑا اہم کردار تھا[139]۔ یہی وجہ ہے کہ خلیفہ منصور نے ابو مسلم خراسانی، عبداللہ بن علی اور عیسیٰ بن موسیٰ کے ساتھ احسان فراموشی کی یاد تازہ کرتے ہوئے پہلے خالد بن برمک کو ذلیل و خوار کر کے معزول کیا پھر اس پر تیس لاکھ درہم کا تاوان عائد کر کے حکم دیا کہ اگر تم نے یہ تاوان تین دن کے اندر جمع نہ کروایا تو تمہیں اپنی جان سے ہاتھ دھونا پڑے گا[140]۔ ابو جعفر منصور کی احسان فراموشی اور بے مروتی اپنی جگہ لیکن اس کے باوجود جب خالد بن برمک کو موصل اور جزیرہ کی بغاوت اور شورش کے سلسلے میں مشاورت کے لیے دربارِ خلافت میں طلب کیا گیا تو خالد بن برمک نے نہ صرف اس سلسلے میں خلیفہ کو مفید مشورے دیئے بلکہ ان شورش زدہ علاقوں میں اپنی تمام تر صلاحیتوں کو بروکار لاتے ہوئے یہاں امن و امان قائم کیا[141]۔ لیکن ابو جعفر منصور کی اتنی بڑی پریشانی دور کرنے کے باوجود بھی اسے تاوان کی رقم معاف نہ کی گئی[142]۔ دراصل ابو جعفر منصور

اپنی فطرت کے ہاتھوں مجبور تھا کہ جس نے بھی اس کے ساتھ مروت اور احسان مندی کا رویہ اختیار کیا، اس نے اُس کی خدمات کا صلہ اُسے احسان فراموشی کی صورت میں دیا، اس طرح خالد بن برمک کے ساتھ بھی خلیفہ ابو جعفر منصور نے وہی کچھ کیا جو وہ اپنے محسنوں کی خدمات کے سلسلے میں کرنے کا عادی تھا۔

ابو جعفر منصور سیاسی اور ذاتی مصلحتوں کے پیش نظر اپنے وعدوں کا بھی پاس نہ کرتا تھا۔ مؤرخین کے نزدیک اس نے متعدد بار اپنے ہی عہد و پیمان کو پامال کیا، مثلاً اس نے یزید بن ہبیـــرہ کو جان کی امان دی لیکن بعد میں اسے مروا دیا۔ حالانکہ یزید بن ہبیرہ سے کوئی ایسی حرکت سرزد نہ ہوئی تھی جو اسے وعدہ خلافی پر مجبور کرتی[143]۔ اسی طرح اس نے ابو مسلم خراسانی کو جان کی امان دیکر بلایا پھر بدعہدی کرتے ہوئے اسے موت کے گھاٹ اتار دیا[144]۔ بالکل ایسے ہی اس نے اپنے چچا علی بن عبداللہ کو اہل خاندان کے روبرو معاف کرنے کا وعدہ کیا پھر حیلہ سازی سے اُسے بھی ٹھکانے لگا دیا[145]۔ حسب سابق اس نے خاندان بنو عباسؓ اور رعایا کے ساتھ اپنی بیعت خلافت کے ساتھ ساتھ عیسیٰ بن موسیٰ کی ولی عہدی کی بیعت بھی لی لیکن بعد میں حسب معمول وعدہ خلافی کرتے ہوئے اسے ولی عہدی سے معزول کر کے اپنے بیٹے مہدی بن ابو جعفر منصور کو اپنا ولی عہد نامزد کر دیا[146]۔

خلیفہ منصور کے نزدیک عہد و پیمان کی کوئی وقعت نہ تھی خواہ یہ عہد و پیمان قومی یا سیاسی نوعیت کے ہوں یا ان کا تعلق نجی زندگی سے ہو، وہ اپنی فطرت کے ہاتھوں مجبور تھا یہی وجہ تھی کہ اس نے اپنی بیوی ام موسیٰ سے یہ تحریری معاہدہ کیا کہ وہ اپنی زندگی میں کبھی بھی دوسری شادی نہ کرے گا اور نہ ہی کسی لونڈی سے تمتع کرے گا دس برس تک تو خلیفہ منصور اپنے اس عہد پر کاربند رہا، لیکن اس کے بعد پھر اس کا دل للچانے لگا کہ کوئی ایسی تدبیر اختیار کی جائے جس سے اسے دوسری شادی کا شرعی جواز میسر آسکے، چنانچہ اس مقصد کی تکمیل کے لیے اس نے پورے ملک کے علماء و فقہاء کو مدعو کیا، لیکن ان میں سے کوئی بھی اسے شرعی جواز فراہم نہ کر سکا، اس طرح اسے دوسرے شادی کے لیے ام موسیٰ (اپنی بیوی) کی موت تک انتظار کرنا پڑا، تاہم اپنی بیوی کے انتقال کے بعد اس نے کنواری لڑکی سے شادی کر کے اپنی خواہش کی تکمیل کی[147]۔

ابو جعفر منصور بڑا ضعیف الاعتقاد تھا یہ پہلا عباسی خلیفہ تھا جس کے دربار میں نجومیوں کو بڑی عزت و تکریم حاصل تھی یہ ہر کام کرنے سے پہلے نہ صرف ان نجومیوں سے مشورہ لیتا بلکہ ان کے کہنے پر عمل بھی کرتا تھا[148]۔

جہاں ابو جعفر منصور کی سخاوت اور دریا دلی کی مثالیں پیش کی جاتی ہیں وہاں مؤرخین اس کے بخل کے قصے بیان کرتے ہوئے نہیں تھکتے۔ چنانچہ ابن طقطقی خلیفہ ابو جعفر منصور کے بارے میں کہتا ہے۔

''صحیح بات یہ ہے کہ ابو جعفر منصور بڑا محتاط و ہوشیار شخص تھا دینے کا موقع آتا تو خوب دیتا اور نہ دینے کا موقع ہوتا تو بالکل نہ دیتا۔ تاہم ہاتھ روکے رہنے کی خصلت اس کی سخاوت پر غالب تھی''[149]۔

علامہ سیوطی اس کے بارے میں رقمطراز ہے۔

''ابو جعفر منصور بڑا حریص اور بخیل تھا یہ اپنے ماتحتوں سے پیسے پیسے اور دانے دانے کا حساب لیا کرتا تھا

اس لئے لوگوں میں اس کا لقب ابوالدوانیق (پیسے کا باپ) مشہور ہو گیا"۔[150]

ابو جعفر منصور نے اپنے مرنے پر ساٹھ کروڑ درہم اور ایک کروڑ چالیس لاکھ دینار چھوڑے لیکن اتنے مال و دولت کے باوجود وہ اپنی زندگی میں اس قدر بخیل تھا کہ جس کا ایک عام آدمی بھی تصور نہیں کر سکتا تھا مثلاً اس نے اپنے باورچی سے یہ معاملہ طے کیا ہوا تھا کہ جانوروں کے سری اور پائے باورچی کے ہونگے اس کے بدلے وہ ایندھن اور مصالحے کا انتظام کرے گا۔[151]

## مہدی بن ابو جعفر منصور

(158ھ تا 169ھ /774ء تا 785ء)

اس کا نام محمد بن عبداللہ المنصور بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب ،لقب المہدی اور اس کی کنیت ابو عبداللہ تھی ۔ مہدی بن ابو جعفر منصور کو اس لحاظ سے دوسرے عباسی خلفاء پر فوقیت حاصل ہے کہ اس کی بیعت خلافت بیت اللہ میں ہوئی [152] ۔ مہدی شروع سے ہی غیر شرعی کاموں سے بیزار تھا ۔یہی وجہ تھی کہ جب استاذ سیس نے نبوت کا دعویٰ کیا تو مہدی بن ابو جعفر منصور نے اس فتنے کو فرو کرنے کے لیے بہتر ہزار آدمیوں کو بھی قربان کرنے سے دریغ نہ کیا [153] ۔اسی طرح مہدی بن ابو جعفر منصور نے مقنع خراسانی کا بھی قلع قمع کیا کیونکہ یہ عقیدہ تناسخ کا قائل تھا اور یہ کہتا کہ (معاذ اللہ ) اللہ کی روح پہلے ابو مسلم خراسانی میں حلول کر گئی اور بعد میں یہی الوہیتی جزو مجھ میں حلول کر گیا ۔چنانچہ مہدی نے 163ھ /779ء میں اس کی سرکوبی کے لیے سعید الحرش کو روانہ کیا ،سخت محاصرے سے تنگ آ کر اس نے خود ہی زہر پی لیا ۔اس کے مرنے کے بعد سعید الحراش نے اس کا سر کاٹ کر مہدی کے پاس حلب بھجوا دیا ۔اس کے قتل کے بعد مقنع زندیق کا پیدا کیا ہوا فتنہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ختم ہو گیا [154] ۔

زندیقوں کے اعتقادات اور ان کی تعلیمات چونکہ اسلام کے برعکس تھیں اس لیے مہدی بن ابو جعفر منصور نے بغیر کسی مصلحت کے 167ھ /783ء میں ان کو موت کے گھاٹ اُتار دیا اور ان سب زندیقوں کا قتل مہدی کے سامنے ہوا [155] ۔مہدی نے اس پر اکتفا نہ کیا بلکہ ان (زندیقوں ) کے عقائد کے رد میں علمائے حق سے بہت سی کتابیں تحریر کروائیں [156] ۔مہدی کے برسر اقتدار آتے ہی خوارج نے اپنی ملحدانہ سرگرمیوں میں غیر معمولی اضافہ کرنا شروع کر دیا ،جس سے ملک میں بدامنی کے ساتھ ساتھ لوگوں میں غیر اسلامی تصورات بھی جنم لینے لگے ،معاملہ جب حد سے گزر گیا تو مہدی نے ان کی بیخ کنی کے لیے شبیب بن واج مروروزی کی سربراہی میں ایک لشکر جرار روانہ کیا ،خوارج نے ابتداء میں تو سرکاری فوجوں کا ڈٹ کر مقابلہ کیا تاہم زیادہ دیر تک مقابلے کی تاب نہ لا سکے ،آخر کار شبیب بن واج نے ان کے سردار عبدالسلام خارجی کو قتل کر دیا ،[157] اس کے قتل ہوتے ہی خارجی فوجوں کے حوصلے پست ہو گئے اور انہوں نے ہتھیار ڈال دیئے اس معرکے میں وقتی طور پر خوارج کا خاتمہ ہو گیا ۔

مہدی ہمیشہ سنت رسول ﷺ پر چلنے کا متمنی رہتا ،اس نے اموی خلفاء کے بنائے ہوئے مقصوروں [158] کو بھی مسجد حرام اور مسجد نبوی سے ہٹوا دیا ۔(اموی خلفاء رعایا کے ساتھ نماز پڑھنے کی بجائے ان مقصوروں میں نمازیں ادا کرتے تھے )اس نے سابقہ ادوار میں بنائے گئے منبروں کو تا نیچے تغیر کروایا جتنا کہ رسول اللہ ﷺ کا منبر ہوتا تھا [159] ۔مہدی کا نظریہ یہ تھا کہ تمام انسان برابر ہیں اس لیے اس مساوات کا اظہار مساجد میں بھی ہونا چاہیے ۔مہدی کو ہر اُس کام سے نفرت تھی جس میں سنت رسول ﷺ کی نفی ہوتی ہو ۔مہدی کو بتایا گیا کہ اس کا ولی عہد عیسیٰ بن موسیٰ جب نماز جمعہ کے لئے مسجد آتا ہے تو وہ سواری سمیت ہی مسجد کے اندر داخل ہو جاتا ہے اس سے نہ صرف مسجد کی حرمت پامال ہوتی ہے بلکہ دوسرے نمازی بھی اس سے پریشان ہوتے ہیں ۔اس اطلاع کے بعد مہدی نے حکم دیا کہ مسجد کے راستوں کو لکڑی

لگا کر بند کر دیا جائے تا کہ صرف پیدل لوگ ہی مسجد تک پہنچ سکیں اور لوگوں کو اپنی سواریاں گلی کے دہانے پر ہی کھڑی کرنا پڑیں [160] ۔مہدی کے اس اقدام سے نمازیوں نے بڑی خوشی کا اظہار کیا اور اس سے لوگوں میں یہ احساس بھی جاگزیں ہوا کہ مسجد کے اندر ہم میں اور خاندان شاہی کے افراد میں کوئی فرق نہیں ہے۔مہدی کے نزدیک مقامات مقدسہ کی اہمیت دنیا میں ہر چیز سے زیادہ تھی، یہی وجہ تھی کہ دوران حج جب حجاج کرام نے مہدی سے شکایت کی کہ کعبہ پر اس قدر غلاف چڑھائے گئے ہیں کہ ان کے بوجھ سے اس ( کعبہ ) کے انہدام کا اندیشہ ہے، اس پر مہدی نے تمام پرانے غلاف اتارنے کا حکم دیا [161] اور ان سب کی بجائے قباطی، ریشم اور دیباج کا بنا ہوا غلاف چڑھایا، اور کعبہ کو اوپر سے لیکر نیچے تک کستوری اور عنبر سے لیپ کیا، یاد رہے کہ اس سے پہلے کعبہ کا غلاف بدلنے کا رواج نہ تھا بلکہ ہر سال سابقہ غلاف پر ہی نیا غلاف چڑھا دیا جاتا تھا۔مہدی کے نزدیک مقامات مقدسہ کی عزت وتکریم سب چیزوں پر مقدم تھی اسی چیز کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس نے حرم میں توسیع کا حکم دیا۔چنانچہ گورنر مکہ نے حرم کے قرب وجوار میں تمام مکانات کو منہ مانگے داموں خرید کر کعبہ میں توسیع کی [162] ۔اس لحاظ سے مہدی آخری خلیفہ تھا جس نے حرم شریف میں توسیع کروائی [163] ۔حرم کے ساتھ بصرہ کی جامع مسجد میں توسیع بھی مہدی کے حکم سے ہوئی۔ اس نے یہاں بھی مقصوروں کو ہٹانے اور منبر کو چھوٹا کر کے منبر رسول ﷺ کے برابر کرنے کا حکم دیا [164] ۔

مہدی کی اہل حجاز سے اس عقیدت ہی کا نتیجہ تھا کہ حج سے واپسی پر اس نے قیام مدینہ کے دوران وہ اپنی ذاتی حفاظت کے لیے پانچ سو انصاری بھرتی کر کے اپنے ساتھ بغداد لایا، ان سے خلیفہ کی حفاظت کے ساتھ ساتھ بوقت ضرورت فوجی خدمات بھی لی جاتیں تھیں ان کو تنخواہ کے ساتھ مزید عطایا سے بھی نوازا جاتا تھا نیز مہدی نے انہیں بغداد میں ایک جاگیر بھی عطا کی جو انہی کے نام سے موسوم تھی [165] ۔ مہدی کی اہل حجاز سے محبت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ حج کے موقع پر اس نے مکہ ومدینہ کے لوگوں میں بہت سامال تقسیم کیا۔ ابن کثیر کے بقول اس نے تیس کروڑ درہم اور ایک لاکھ کپڑے کے تھان اہل حجاز میں تقسیم کیے، نیز اس نے مصر سے آئے ہوئے تین لاکھ دینار اور یمن سے آنے والے دو لاکھ دینار بھی مکہ اور مدینہ کے باشندوں میں تقسیم کر دیئے [166] ۔ اہل حجاز سے محبت وعقیدت کے پیش نظر اس نے مکہ ومدینہ کے لیے دوبارہ مصر سے غلے کی فراہمی کا حکم دیا جو کہ منصور نے اہل حجاز سے ناراضگی کی وجہ سے منقطع کر دیا تھا [167] ۔ مہدی نے مکہ معظمہ میں سڑکیں، عالیشان عمارتیں اور بہت سے پانی کے حوض بنوائے [168] ۔حجاج کرام کے لیے مکہ کے راستوں میں سرائے خانوں کے ساتھ ساتھ پانی کے حوض بھی تعمیر کروائے جو ہر وقت پانی سے بھرے رہتے تھے [169] ۔ اہل حجاز کے حالات سے باخبر رہنے کے لیے عراق اور حجاز کے درمیان مواصلات کا سلسلہ شروع کیا [170] ۔مہدی کو مسلمانوں کا قبلہ اول دیکھنے کا بڑا شوق تھا، چنانچہ اس نے اپنے شوق کی تکمیل کے لیے بیت المقدس کی طرف سفر کیا۔اس نے کئی روز تک وہاں قیام بھی کیا [171] ۔مہدی اپنے آپ کو رعایا کا خادم سمجھتے ہوئے ہمیشہ ان کی فلاح وبہبود کے لیے متفکر رہتا، یہی وجہ تھی کہ اس نے رعایا پر ساٹھ ہزار درہم اور ایک کروڑ چالیس ہزار دینار خرچ کیے [172] ۔

رومی آئے دن سرحدی شہر مرعش پر حملہ کر کے مسلمانوں کو قتل کرتے اور ان کے اموال کو لوٹ لیتے تھے، مہدی کو رومیوں کے

بارے میں جب یہ شکایت ملی تو اس نے مسلمانوں کی حفاظت کے لیے "الحدث" نامی سرحد بنائی تا کہ رومی مسلمانوں کے علاقوں میں گھس کر انہیں جانی و مالی نقصان نہ پہنچا سکیں۔اس سرحد کے قیام کے بعد دوبارہ رومیوں کو حملہ آور ہونے کی جرأت نہ ہوئی [173]۔دوران حج مہدی ایک رات دیر گئے طواف کے لیے نکلا، اس دوران حرم کے ایک کونے سے ایک عورت نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا واسطہ دے کر فریاد کی اور اس نے کہا "میری قوم مصائب میں مبتلا، قحط زدہ اور مقروض ہے ہمارے مرد اور مویشی ہلاک ہو چکے ہیں ہمارے بچے حالت غربت میں دربدر کی ٹھوکریں کھا رہے ہیں جب کہ اللہ اور اس کا رسول ﷺ حسن وسلوک کا حکم دیتا ہے اب اللہ کے علاوہ کوئی ایسا امیر ہے جو میری مالی معاونت کرے،اللہ پھر اس کی مدد کرے گا۔غیب میں اس کے اہل وعیال کی حفاظت کرے گا"۔عورت کی فریاد سن کر مہدی کا دل پسیج گیا اور اس نے فریاد کرنے والی عورت کو پانچ سو درہم دیے [174]۔مہدی کی یہ فطرت تھی کہ جو بھی اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا واسطہ دے کر اس سے کچھ طلب کرتا تو مہدی اسے کبھی بھی خالی ہاتھ نہ لوٹا تا۔مہدی کو اس بات کو بخوبی احساس تھا کہ اس کے والد ابو جعفر منصور نے ظلم اور زیادتی سے لوگوں کا مال ہتھیا کر انہیں پابند سلاسل کیا ہے۔لہٰذا اس نے خلیفہ بنتے ہی لوگوں کو ان کا ضبط شدہ مال و دولت واپس کر دیا [175] اور سوائے انتہائی شر پسند افراد کے سب کو رہا کر دیا۔ان رہا ہونے والے افراد میں علویوں کے تمام افراد بھی شامل تھے۔مہدی نے ان رہائی پانے والے لوگوں کے گزر بسر کے لیے وظائف بھی مقرر کر دیے تا کہ یہ لوگ بقیہ زندگی عزت وآبرو سے گزار سکیں [176]۔ نیز مہدی نے بے سہارا قیدیوں، گداگروں اور کوڑھیوں کے لیے بھی وظائف مقرر کیے تا کہ وہ مانگنے سے باز رہیں اور کوڑھی اپنا متعدی مرض ملک کے دوسرے حصوں میں نہ پھیلائیں [177]۔ مہدی نہ تو خود اپنے آپ کو قانون سے بالاتر سمجھتا اور نہ ہی اپنے عمال کو کبھی اس قسم کی خوش فہمی کا شکار ہونے دیتا۔درج ذیل واقعے سے اس کی ذہنی سوچ کی عکاسی ہوتی ہے اس نے حاکم بصرہ کو لکھا!

"مسلمانوں کے امراء صاحبان اپنے اپنے خاص لوگوں اور عوام کے امور میں تصفیے کے لیے اس بات کے سب سے زیادہ سزاوار ہیں کہ وہ کتاب اللہ وسنت رسول ﷺ کے مطابق احکام نافذ کریں اور اس پر عمل پیرا ہوں یہ ان کا فرض ہے کہ وہ اس کی اتباع میں استقامت اور دوام کو قائم رکھیں اسی طرح ہر شخص کا بھی یہ فرض ہے کہ وہ ان کی بجا آوری کرے خواہ یہ ان کے موافق ہوں یا مخالف کیونکہ صرف اس سے ہی اللہ تعالیٰ کے حقوق وحدود کی پاسداری ہو سکتی ہے اس طرح جو ان احکام کی اتباع کرے گا اسے اس کا اجر وثواب ملے گا اور جو غلبہ خواہش نفس کی وجہ سے ان کی نافرمانی کرے گا اسے دین ودنیا میں خسارہ ہوگا۔[178]

اس نے گورنروں اور عمال کے محاسبے کے لیے امینوں کا تقرر کیا ان کا کام یہ ہوتا کہ وہ گورنروں اور عاملوں کی ناانصافی سے خلیفہ کو ہر وقت آگاہ رکھیں [179]۔ مہدی عوام وخاص کا محبوب تھا کیونکہ اس نے اپنی خلافت کا آغاز مظالم کے متعلق غور وفکر کرنے، قتل وغارت گری روکنے اور خوف زدہ کو امن دینے سے کیا تھا [180]۔مہدی مظلوموں کی دادرسی کے لئے ہر وقت تیار رہتا جب وہ انصاف کرنے بیٹھتا تو کہتا تھا کہ "قاضیوں کو بھی میرے پاس لے آؤ کیونکہ دادرسی کے متعلق میرا فیصلہ اگر قاضیوں سے شرمانے کی وجہ سے بہتر سمجھو تو میرے لیے یہی کافی ہے"[181]

مہدی سمجھتا تھا کہ قانون کا اطلاق سب پر یکساں ہونا چاہیے اس مقصد کے لیے اس نے کبھی بھی اپنے آپ کو قانون سے ماورا نہ سمجھا۔درج ذیل واقعے سے اس کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

مہدی کے دورِ خلافت میں مسور بن مساور نامی شخص نے قاضی شہر کی عدالت میں مہدی کے خلاف ایک مقدمہ دائر کیا،جس میں اس نے موقف اختیار کیا کہ خلیفہ وقت نے میری فلاں جائیداد ظلم سے ہتھیا لی ہے۔قاضی نے خلیفہ کو عدالت میں طلب کیا اور اس سے مقدمہ کے بارے میں وضاحت چاہی جس کا خلیفہ مہدی کوئی تسلی بخش جواب نہ دے سکا،جبکہ فریق مخالف نے اس پر نا قابل تردید ثبوت پیش کیے۔ چنانچہ قاضی نے فریقین کا مؤقف سننے کے بعد خلیفہ وقت کے خلاف فیصلہ دیا اور مہدی سے کہا آپ اس جائیداد سے دستبردار ہو جائیں مہدی نے قاضی کے سامنے سرِ خم تسلیم کیا حالانکہ یہ جائیداد بیس کروڑ درہم سے بھی زیادہ مالیت کی تھی [182]۔

مہدی بن ابو جعفر منصور میں احسان مندی کے جذبات بدرجہ اتم موجود تھے ایک دفعہ مہدی شکار کو گیا اور راستہ بھول کر فوج سے الگ ہو گیا اب پریشانی کے عالم میں اس نے خدا سے دعا کی،دعا کے بعد اسے دور سے آگ نظر آئی،چنانچہ یہ اس آگ کے پاس پہنچ گیا جہاں پر جھونپڑی میں دو میاں بیوی موجود تھے مہدی کے پہنچنے پر انہوں نے اپنے اکلوتے بکرے کو ذبح کر کے اس کی ضیافت کی۔کھانے سے فارغ ہو کر مہدی نے اُس بوڑھے شخص کو کاغذ کے ایک ٹکڑے پر پانچ لاکھ درہم لکھ کر دے دیئے،کچھ عرصے کے بعد مذکورہ شخص شہر آیا اور کافی تلاش کے بعد خلیفہ کے قصر تک پہنچ گیا مہدی نے اسے پہچان کر وہ پانچ لاکھ درہم دے دیے پھر خلیفہ نے درباریوں کو اُس بوڑھے کی مہمان نوازی کا قصہ سنایا اور کہا کہ اگر اُس وقت یہ مجھے نہ ملتا تو شاید آج میں موجود نہ ہوتا،اب وہ شخص یہ رقم لے کر مکہ جانے والے راستے میں قیام پذیر ہو کر مسافروں کی مہمان نوازی کرنے لگا اسی وجہ سے اس کا گھر امیر المومنین کے میزبان کے نام سے مشہور ہو گیا۔[183]

مہدی قرابت رسول ﷺ پر ہمیشہ فخر کرتا تھا صولی کا بیان ہے کہ ایک خاتون نے مہدی سے کہا "اے امیر المومنین! آپ رسول ﷺ کے رشتہ دار ہیں آپ میری ضرورت پوری کر دیجیئے" اس پر مہدی نے اسے دس ہزار درہم انعام دیتے ہوئے کہا "آج تک میں نے یہ الفاظ کسی کی زبان سے نہیں سنے"۔[184]

مہدی کے نزدیک کتاب اللہ کے بعد سنت رسولؐ کو سب سے زیادہ اہمیت حاصل تھی یہی وجہ تھی کہ بصرہ میں نہر کے مسئلے پر جب فریقین میں تنازعہ پیدا ہوا تو ان میں سے ایک فریق نے اپنے مؤقف کی دلیل میں حدیث نبویؐ پیش کی،مہدی نے جب وہ حدیث سنی تو اس کا سر جھک کر زمین پر لگ گیا اور اس نے کہا!

"حدیث نبوی ﷺ سر آنکھوں پر کیونکہ حدیث کی تعمیل ہم سب پر فرض ہے"۔[185]

اصمعی کا بیان ہے کہ مہدی بصرہ کے منبر پر اکثر کہا کرتا تھا کہ "اے لوگو! خدا اور اس کے فرشتے چونکہ رسول ﷺ پر درود بھیجتے ہیں اس لیے تم اے مسلمانو! رسالت مآب ﷺ پر درود و سلام بھیجا کرو"[186]

مہدی اپنے آباؤ اجداد کے نسب سے تعلق رکھنے والوں کے ساتھ صلہ رحمی کرتا تھا اس چیز کو دیکھتے ہوئے اس نے زبیر بن عباس

(یہ قثم بن عباس بن عبد المطلب کی نسل سے تھا) کو سندھ کا والی مقرر کیا[187]۔ مہدی خاندان رسالت کے ساتھ ساتھ صحابہ کرامؓ سے بھی محبت رکھتا تھا اس کا اندازہ آل ابو بکرؓ کو دیوان[188] میں شامل کرنے سے لگایا جا سکتا ہے مہدی سے پہلے آل ابو بکرؓ کے نام دیوان سے خارج کر دیئے گئے تھے مہدی نے خلافت سنبھالنے کے بعد دیوان میں شامل لوگوں کا جائزہ لیا اور اس میں آل ابو بکرؓ کو نہ پا کر ان کے نسب کو خاندان رسالت میں شامل کر کے دیوان میں ان کے ناموں کا اندراج کر دیا پھر اس حکم نامے کو سلطنت کے تمام عاملوں اور گورنروں کو بھجوا دیا گیا، مہدی کی زندگی تک اس پر مسلسل عمل ہوتا رہا۔[189]

مہدی کے مزاج میں عفو و درگزر کا عنصر دیگر عباسی خلفاء سے زیادہ تھا۔ درج ذیل مثالوں سے اس کی عکاسی ہوتی ہے ایک دفعہ مہدی اپنے ایک سردار پر سخت برہم ہوا وہ اس سے پہلے بھی کئی بار اسے سرزنش کر چکا تھا مذکورہ سردار نے اس دفعہ پھر وہی غلطی دہرائی جس کی وجہ سے پہلے اس کی سرزنش ہو چکی تھی مہدی نے اسے دیکھتے ہی غصے سے کہا "تم کب تک قصور کرتے رہو گے اور میں کب تک تمہیں معاف کرتا رہوں گا؟" اس پر اس سردار نے کہا "مجھ سے مدت العمر لغزشیں ہوتی رہے گی اور اللہ آپ کو جب تک حیات رکھے گا آپ معاف کرتے رہیں گے"[190]

سردار کے یہ الفاظ سن کر مہدی خاموش ہو گیا اور اُسے معاف کر دیا ایک دفعہ مہدی نے اپنی تقریر میں کہا "اے اللہ کے بندو! اللہ سے ڈرو، ایک شخص نے کھڑے ہو کر کہا تم خود اللہ سے ڈرو کیونکہ تم حق کے خلاف کرتے ہو، مہدی نے اسے ڈانٹتے ہوئے کہا "او حرام زادے تو مجھے منبر پر ٹوکتا ہے کہ اللہ سے ڈر" اس پر اس شخص نے کہا کہ "گالی دینا آپ کی خو ہے اگر کوئی اور ایسا کہتا میں آپ ہی کے سامنے اس پر دعویٰ کرتا"۔ مہدی نے کہا "تو مجھے نبطی[191] معلوم ہوتا ہے" اس پر اس نے کہا "اس سے آپ کو اور بھی زیادہ شرم آنی چاہیے کہ ایک معمولی نبطی آپ کو اللہ سے ڈرنے کی نصیحت کرتا ہے" نبطی کی یہ باتیں سن کر سرکاری محافظوں نے اس کو اپنی تلواروں پر رکھ لیا اور قریب تھا کہ اس کا کام تمام کر دیتے مہدی نے مداخلت کی اور اس کو معاف کر دیا"[192]

مہدی ہر مشکل میں اللہ تعالیٰ سے رجوع کرتا تھا مہدی کے غلام حسن کا بیان ہے کہ ایک دن اس کے عہد میں اتنی شدید آندھی آئی کہ ہم سمجھے کہ شاید اب قیامت آ گئی ہے میں امیر المومنین کو دیکھنے کے لیے نکلا تو میں نے دیکھا کہ وہ زمین پر اپنا رخسار رکھے اللہ سے یہ دعا مانگ رہے ہیں کہ "الٰہی! میری امت کے بارے میں میری لاج رکھ اور دوسری قوموں کو ہم پر طعن کرنے کا موقع نہ دے، اگر میرے گناہ کی پاداش میں تو نے اس عالم پر یہ عذاب نازل کیا ہے تو لے یہ میری پیشانی سامنے ہے تھوڑی دیر کے بعد آندھی کم ہو گئی اور مطلع صاف ہو گیا[193] اپنے پیشرو خلفاء کی طرح مہدی نے بھی اپنی انگوٹھی پر درج ذیل الفاظ کندہ کروائے۔

الله ثقة محمد و به يومن۔[194] "اللہ ہی پر محمد کا بھروسہ ہے اور وہ اس پر ایمان رکھتا ہے"۔

دین سے اتنا شغف رکھنے کے باوجود بعض معاملات میں مہدی انتہا پسند دکھائی دیتا ہے مثلاً ایک دفعہ مہدی مسجد نبوی میں بیٹھا تھا کہ اس کی نظر اس کتبہ پر پڑی جس پر ولید بن عبد الملک کا نام کندہ تھا۔ دیکھتے ہی وہ فوراً کہنے لگا کہ مجھے اب بھی یہاں ولید بن عبد الملک کا نام

نظر آ رہا ہے چنانچہ وہ اس کتبے کے سامنے بیٹھ گیا اور کہنے لگا کہ میں اس وقت تک یہاں سے نہ جاؤں گا جب تک کہ ولید بن عبد الملک کا نام مٹا کر اس جگہ میرا نام نہ لکھ دیا جائے اس طرح جب تک ولید کا نام مٹا کر مہدی کا نام نہ لکھ دیا گیا وہ وہیں ٹھہرا رہا[195]۔ مہدی اتنا دیندار ہونے کے ساتھ ساتھ بعض اوقات دنیاداری کے ایسے کاموں میں مشغول ہو جاتا جس کی اخلاق اور شریعت اجازت نہ دیتے جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ ایک وقت ایسا بھی آیا جب مہدی بن ابوجعفر منصور، یعقوب بن داؤد پر اس قدر مہربان ہوا کہ اس نے تمام امور سلطنت اس کے سپرد کرتے ہوئے اسے اپنا اخوہ فی اللہ "یعنی دینی بھائی" قرار دے دیا اور خود حکومت سے بے نیاز ہو کر بانسری اور ستار میں مصروف ہو گیا ان حالات کو دیکھتے ہوئے اس دور کے مشہور شاعر بشار بن برد نے اس کی ہجو کرتے ہوئے کہا۔

صناعت خلافتکم یا قوم فالتمسوا

خلافة الله بين النای و العود.[196]

"اے میری قوم تمہاری خلافت تو ضائع ہو چکی اب تو تم خلافت کو بانسری اور ستار میں تلاش کرو"

بعض مؤرخین کے بقول مہدی شراب نوشی سے احتراز کے ساتھ ساتھ ساری نمازیں باجماعت ادا کرتا تھا تاہم اس کے مصاحب اس کی موجودگی میں ہی شراب نوشی کرتے اور یہ خود بھی انہی مقربین کے ساتھ پولو کھیلنے اور گانا سننے میں شب و روز بسر کرتا[197]۔

مہدی علوم شریعت جاننے کے باوجود اکثر سیاسی مصلحتوں کا شکار ہو جاتا۔ اس کے دور میں وضع حدیث (جھوٹی احادیث گھڑنے) کا عام رواج تھا۔ مہدی جاننے کے باوجود نہ صرف ان سے چشم پوشی کرتا بلکہ ان کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے انہیں انعام و اکرام سے بھی نوازتا، مبادا یہ لوگ عوام میں جا کر خلیفہ کو بدنام کریں کہ خلیفہ وقت احادیث رسول ﷺ سے بیزار ہے اس کا اندازہ درج ذیل واقعات سے لگایا جا سکتا ہے ایک شخص نے ایک جوتا حضور ﷺ سے منسوب کر کے خلیفہ مہدی کی خدمت میں پیش کیا، خلیفہ نے اس جوتے کو بوسا دیا، اسے اپنی آنکھوں سے لگایا اور جوتا لانے والے شخص کو دس ہزار درہم دیکر روانہ کیا، حالانکہ خلیفہ کو یقین تھا کہ یہ جوتا حضور اکرم ﷺ نے پہننا تو درکنار دیکھا بھی نہ ہوگا لیکن اس نے سیاسی مصلحت کے پیش نظر جوتا لانے والے شخص کو خوش کر کے روانہ کیا[198]۔

زہیر کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ خلیفہ مہدی کے پاس دس محدثین آئے مہدی نے انہیں کہا کہ کوئی حدیث سنایئے چنانچہ غیاث بن ابراہیم نے ابوھریرہؓ کے حوالے سے کہا! کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے۔

"گھوڑ دوڑ اور تیر اندازی کو سب مشغلوں میں فضیلت و سبقت حاصل ہے" اور اس حدیث کے آخر میں اس نے اپنی طرف سے یہ اضافہ بھی کر دیا کہ پرندے اڑانا بھی اس حدیث میں شامل ہے" چنانچہ مہدی نے حدیث سنانے پر غیاث بن ابراہیم کو دس ہزار درہم انعام دیا اور اس کے جانے کے بعد مہدی نے کہا کہ "اس نے جھوٹی حدیث بیان کر کے ہم سے دس ہزار درہم حاصل کر لیے"، تاہم اس کے جانے کے فوراً بعد مہدی نے اپنے کبوتر ذبح کروا دیئے[199]۔ دراصل اس موقع پر مہدی نے غیاث بن ابراہیم کی سرزنش اس ڈر سے نہ کی کہ یہ لوگوں میں جا کر مشہور کر دے گا کہ خلیفہ منکرین حدیث میں سے ہے۔ اس طرح مہدی کی دنیوی مصلحت کا اندازہ درج ذیل واقعے سے بھی لگایا

جا سکتا ہے۔

ابو جعفر منصور نے عیسیٰ بن موسیٰ کو مہدی کے بعد ولی عہدی پر طوعاً وکرہاً راضی کرلیا تھا اور اس نے اپنی زندگی میں ان دونوں (یعنی پہلے مہدی پھر عیسیٰ بن موسیٰ کے خلیفہ بننے کی) کی بیعت بھی لے لی تھی لیکن مہدی نے شریعت اور اخلاقیات کو بالائے طاق رکھتے ہوئے خلیفہ بنتے ہی عیسیٰ بن موسیٰ کو ولی عہدی سے دستبردار کرانے کی کوششیں شروع کردیں۔ اس مقصد کے حصول کے لئے اس نے اسے حیلوں وبہانوں سے مجبور کیا کہ وہ رضا کارانہ طور پر اس سے دستبردار ہو جائے، کبھی اسے ڈرایا دھمکایا گیا کبھی لالچ دیا گیا۔ آخر کار اسے دس کروڑ درہم کے عوض ولی عہدی سے دستبردار ہونے پر مجبور کردیا [200]۔ اس طرح مہدی نے اپنے اقتدار کو دوام بخشنے کا وہی طریقہ اختیار کیا جو دورِ حاضر میں دنیا دار حکمرانوں کا وطیرہ ہے۔

# ہادی بن مہدی بن ابو جعفر منصور

(169ھ تا 170ھ /785ء تا 786ء)

اس کا نام موسیٰ بن مہدی بن ابو جعفر منصور بن محمد بن علی بن عبداللہ بن العباس بن عبدالمطلب ،اس کی کنیت ابو محمد اور ہادی لقب تھا۔اس کی والدہ بربر نسل کی لونڈی اور اس کا نام خیزران تھا۔

ہادی بن مہدی حُبِ رسول ﷺ سے سرشار تھا ایک مرتبہ ابو خطاب سعدی نے ہادی کو ایک ایسا قصیدہ سنایا جس میں حضور اکرم ﷺ کی بڑی تعریف کی گئی تھی ہادی یہ قصیدہ سن کر اس قدر خوش ہوا کہ اس نے ابو خطاب سعدی کو پچاس ہزار درہم بطور انعام عنایت کیے۔[201] ہادی بن مہدی حضور اکرم ﷺ کے خاندان کے ناطے قریش سے بھی بڑی عقیدت رکھتا تھا۔اس کے پاس کسی شخص کے بارے میں شکایت کی گئی کہ وہ قریش کو گالیاں دیتا ہے اور حضور اکرم ﷺ کی شان میں گستاخی کرتا ہے خلیفہ ہادی کے حکم سے مذکورہ شخص کو دربار خلافت میں حاضر کیا گیا،فقہاء اور قاضیوں کے سامنے گواہوں نے اس پر شہادت ثبت کی کہ واقعی اس شخص نے ہمارے سامنے نہ صرف قریش کو گالیاں دی ہیں بلکہ حضور اکرم ﷺ کی شان میں بھی گستاخی کی ہے اس کے بعد ہادی بن مہدی نے کہا حضور اکرم ﷺ کی حدیث ہے''جس نے قریش کی توہین کی تو گویا اس نے اللہ تعالیٰ کی توہین کی،اے دشمن خدا!قریش کی توہین کر کے تیرے دل میں ٹھنڈک نہیں پڑی، یہاں تک کہ تو نے رسول ﷺ کی شان میں گستاخی کی''پھر اس نے مذکورہ شخص کی گردن اڑانے کا حکم دے دیا[202]۔

تاریخ میں جہاں ہادی کو ایک طرف ظالم کے روپ میں دکھایا گیا ہے تو وہاں دوسری طرف اس کی شخصیت میں عفو و درگزر کے جذبات کو بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔مہدی نے ایک دفعہ عبداللہ بن مالک ( کوتوال شہر) کو حکم دیا کہ ہادی کے ندیموں اور گانے بجانے والوں کو کوڑے لگاؤ معلوم ہونے پر ہادی نے کوتوال سے سفارش کی کہ ان لوگوں کی جان بخشی کی جائے جسے کوتوال نے رد کر دیا،اب خلیفہ بننے کے بعد ہادی نے مذکورہ کوتوال کو بلا کر اس حکم عدولی کی پاداش میں سزا دینے کا ارادہ ظاہر کیا اس پر کوتوال نے کہا کہ''امیر المومنین!اگر آپ مجھے کوئی حکم دیں اور اس کے برعکس آپ کا بیٹا حکم دے تو ظاہر ہے کہ میں آپ کے حکم ہی کی تعمیل کروں گا'' کوتوال کے اس جواب پر ہادی نے نہ صرف اسے معاف کر کے سابقہ عہدے پر بحال کر دیا بلکہ درہموں سے لدے ہوئے چار سو خچر بھی عنایت کیے۔[203]

اس طرح ہادی کے سامنے ایک مجرم کو پیش کر کے اس کے جرائم بتائے گئے،ان جرائم کے جواب میں مذکورہ شخص نے کہا کہ اگر میں ان جرائم کے جواب میں دلائل دوں گا تو یہ گستاخی ہوگی اور ان کو تسلیم کرنے کی صورت میں مستوجب سزا ٹھہروں گا۔لہٰذا میں ان جرائم پر آپ کی خدمت میں صرف ایک شعر پیش کرتا ہوں۔

فان کنت ترجو فی العقوبۃ رحمۃ

فلا تزھدن عندالمعافاۃ فی الاجر[204]

''جبکہ وجوب سزا کے بعد بھی آپ کے رحم و کرم کی امید کی جاتی ہے تو پھر ضروری ہے کہ آپ معافی کے

قبول کرنے میں بھی کچھ دریغ نہ کریں گے"

ہادی نے یہ شعر سن کر مذکورہ مجرم کو رہا کر دیا۔ہادی لوگوں سے غیر معمولی ہمدردی بھی کرتا تھا ایک بار ہادی ابراہیم بن مسلم بن قتیبہ کے بیٹے کی تعزیت کے لیے ان کے گھر گیا اس نے اسے مغموم دیکھ کر ان الفاظ میں تعزیت کی۔

"اس کی پیدائش سے تمہیں یقیناً خوشی ہوئی ہو گی مگر ممکن ہے کہ وہ تمہارا دشمن اور باعث مصیبت ثابت ہوتا تاہم اب تمہیں اس کی موت کا غم ضرور ہے لیکن یہ بھی ممکن ہے کہ اللہ نے اس میں تمہارے لیے کوئی بھلائی مضمر رکھی ہو" اس پر ابراہیم بن مسلم نے کہا "امیر المومنین آپ کے ارشادات نے میرے بدن میں صبر جاگزیں کر دیا ہے"[205]۔

ہادی صحابہ کرامؓ کے ساتھ بھی بے پناہ محبت وعقیدت رکھتا تھا یہی وہ جذبہ تھا جس کے تحت ہادی نے خلیفہ بننے کے بعد آل عمرؓ میں سے عمر بن عبدالعزیز بن عبیداللہ بن عبداللہ بن عمر بن خطابؓ کو مدینہ کا گورنر مقرر کیا[206]۔

ہادی سنگدل، کرخت مزاج اور دشوار پسند ہونے کے باوجود زندیقوں اور ملحدوں کا ازلی دشمن تھا اور زندیقوں سے انتہائی نفرت اور ان کے استیصال کا جذبہ ہادی کو اپنے باپ مہدی سے ورثہ میں ملا تھا اور ویسے بھی مہدی نے مرنے سے قبل ہادی کو نصیحت کی تھی کہ

"اے بیٹے! جب تجھے خلافت ملے تو ان زندیقوں کا قلع قمع کرنے اور ملک کو ان کی نجاست سے پاک کرنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کرنا"

یہی وجہ تھی کہ مہدی کے سامنے ایک ایسے شخص کو پیش کیا گیا جو لوگوں کو گوشت کھانے، صاف پانی پینے اور کیڑے مکوڑے مارنے سے منع کرتا تھا جب لوگ ان نظریات کے عادی ہو جاتے تو یہ انہیں بہنوں اور بیٹیوں سے نکاح کرنے، پیشاب سے نہا کر پاکیزگی حاصل کرنے، دو خداؤں (یعنی ظلمت ونور) کی پرستش کی دعوت دیتا، مہدی نے پہلے اس شخص کو ان عقائد سے تائب ہونے کی دعوت دی، بعد ازاں اس کے انکار پر اسے قتل کر کے سولی دے دی گئی۔اس موقع پر اس نے کہا کہ اگر میں زندہ رہا تو اس فرقہ کے ایک بھی شخص کو زندہ نہ چھوڑوں گا۔اس کے بعد ہادی نے ایک ہزار درخت کے تنے تیار کرنے کا حکم دیا تاکہ ان زندیقوں کو سولی دی جا سکے لیکن زندگی نے اس سے وفا نہ کی[207]۔

ہادی کو غیر شرعی کاموں سے نفرت تھی اس کا اندازہ درج ذیل واقعے سے لگایا جا سکتا ہے ہادی کو اس کے غلاموں نے اطلاع دی کہ شہر کی دو لونڈیاں ہم جنس پرستی کا شکار ہیں ہادی غلاموں کی اطلاع پر جب وہاں پہنچا تو اس نے ان دونوں لونڈیوں کو بدکاری کرتے ہوئے پایا، ہادی نے یہ دیکھتے ہی جلاد کو حکم دیا کہ ان کا سر کاٹ کر دربار میں پیش کیا جائے اس طرح وہ لونڈیاں اپنے انجام کو پہنچ گئیں اور اس واقعے کے بعد کسی کو بھی دوبارہ ایسی حرکت کرنے کی جرأت نہ ہوئی[208]۔

حکم الوادی کا بیان ہے کہ میں نے ہادی سے زیادہ کسی کو بامروت نہ دیکھا کوئی بات اگر اسے ناگوار بھی گزرتی تو وہ فوراً اس کا اظہار نہ کرتا البتہ آئندہ اس سے احتراز ضرور کرتا[209]۔

عباسی خلفاء اپنی انگوٹھی پر نقش کو خدا کی طرف منسوب کر کے بڑی خوشی محسوس کرتے تھے اس وجہ سے ہادی کی انگوٹھی پر درج ذیل الفاظ کندہ تھے۔

اللہ ربیَ۔[210] "میرا پروردگار اللہ ہے"

ہادی بعض اوقات غیر شرعی کام کرنے سے بھی احتراز نہ کرتا تھا ایک دفعہ اس نے علی بن الحسین بن علی بن الحسین بن علی بن ابی طالب کو اپنے دربار میں بلا کر انہیں پانچ سو کوڑے مروائے یہاں تک کہ وہ اس تشدد سے بیہوش ہو گیا، اس کا جرم صرف یہ تھا کہ اس نے ہادی کی مطلقہ رقیہ بنت عمر العثمانیہ سے شادی کر لی تھی، اتنا تشدد کرنے کے بعد بھی جب وہ مذکورہ خاتون کو طلاق دینے پر آمادہ نہ ہوا تو اس نے انہیں چھوڑ دیا[211]۔عباسی خلفاء میں ہادی بن مہدی واحد خلیفہ تھا جو اپنی ماں خیزراں سے گستاخانہ رویہ رکھتا تھا، انتہا یہ تھی کہ ایک دفعہ اس نے اپنی ماں کو زہریلا کھانا بھجوایا[212]، تا کہ ہمیشہ کے لئے اس سے چھٹکارا حاصل کر سکے۔اس نے حکم دیا کہ "آج کے بعد میں نے جس کو بھی اپنی ماں کے ہاں دیکھا تو اسے قتل کر کے اس کے اموال ضبط کر لوں گا"[213]۔ایک شاعر نے اس کی ماں کی شان میں ایک قصیدہ لکھا اس جرم کی پاداش میں اس نے اس شاعر کو سزا دی اور کہا کہ "آئندہ جس نے بھی میری ماں کے بارے میں کوئی اشعار کہے اسے قتل کر دیا جائے گا"[214]۔

اقتدار کے معاملے میں ہادی اس حد تک حریص اور دنیا دار تھا کہ اس نے ولی عہدی سے دستبردار کرانے کے لیے اپنے بھائی ہارون الرشید کی تذلیل میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی، ہارون پر اس حد تک اس نے عرصہ حیات تنگ کر دیا کہ اسے شہر بدر ہونا پڑا، یہاں تک کہ اسے ہادی کی موت کے بعد ہی بغداد آنا نصیب ہوا[215]۔

اپنے آبا واجداد کی طرح ہادی کو بھی علویوں سے خدا واسطے کا بیر تھا۔ہادی کے خلافت سنبھالنے کے بعد حسین بن علی بن حسین بن حسن بن حسن بن علیؓ بن ابی طالب نے مکہ میں خروج کیا۔سرکاری افواج نے حسین بن علیؓ اور ان کے ساتھیوں کو بڑی بے دردی سے قتل کر دیا، تین روز تک ان کی نعشیں بے گور وکفن پڑی رہیں، جنہیں درندے اور پرندے کھاتے رہے[216]۔اس معرکہ میں سلیمان بن عبداللہ علوی اور عبداللہ بن اسحاق بن ابراہیم علوی کو باندھ کر قتل کر دیا گیا، اس معرکہ میں کامیابی پر ہادی نے بڑی خوشی کا اظہار کیا۔

ہادی کا دادا (ابو جعفر منصور) بیت المال کو رعایا کی امانت اور اپنے آپ کو ان اموال کا خزینہ دار کہتا تھا[217]، اب انہی اموال کو ہادی نے داد ودہش میں برباد کیا، چنانچہ ذیل میں ہم اس کی فضول خرچی کے چند واقعات پیش کرتے ہیں۔ایک بار دربار عام میں ہادی نے حاجب سے کچھ کہا جسے وہ سمجھ نہ سکا، دربار عام ہونے کی وجہ سے حاجب نے دوبارہ پوچھنا مناسب نہ سمجھا بلکہ اس نے خلیفہ کی بات کا مفہوم ایک بدو سے دریافت کیا۔چنانچہ دربار برخاست ہونے کے بعد حاجب نے خلیفہ سے کہا کہ امیر المومنین میں آج آپ کی بات نہ سمجھ سکا، پھر پریشانی کے عالم میں اس بدو نے مجھے آپ کے قول کا مفہوم سمجھایا، آپ مہربانی فرما کر اس بدو کو کچھ صلہ دے دیں، اس کے بعد خلیفہ کے حکم سے اس بدو کو ایک لاکھ درہم دے دیئے گئے[218]۔اسی طرح ایک دفعہ درباری شاعر ابراہیم موصلی کے چند اشعار سنانے پر خلیفہ پہلے اس پر

ناراض ہوا، پھر جلد ہی اس کے معافی مانگنے پر خلیفہ نے اسے بیت المال سے سات لاکھ درہم عطا کر دیئے [219]، درباری شعراء میں سے مروان بن ابی حفصہ ہادی کا بڑا مقرب خاص تھا، ایک دفعہ اس نے ہادی کی شان میں قصیدہ پڑھا، چنانچہ ہادی نے اس قصیدے سے خوش ہو کر مروان بن ابن حفصہ کو ایک لاکھ تیس ہزار درہم دے دیئے [220]۔

مسعودی کا بیان ہے کہ مہدی نے عمرو بن سعدی کرب کی صمصامہ نامی تلوار ہادی کو دی۔ خلافت ملنے کے بعد ایک دن ہادی نے اس تلوار کو اپنے سامنے رکھ کر درباری شعراء سے کہا کہ اس صمصامہ کی شان میں جو شاعر اچھے اشعار کہے گا اسے دراہم سے بھرا ہوا یہ تھیلا عطا کیا جائے گا چنانچہ ابن یامین بصری نے تلوار کے بارے میں ایسے اشعار کہے جو خلیفہ کے دل میں اتر گئے، خلیفہ نے خوش ہو کر درہم سے بھرا ہوا تھیلا اور صمصامہ نامی تلوار ابن یامین بصری کو دے دی، جو چند دنوں بعد ابن یامین نے دوبارہ پچاس ہزار درہم میں ہادی کو بیچ دی [221]۔

قرآن و حدیث میں شراب کی حرمت کے بارے میں واضح احکامات کے باوجود ہادی اپنے ندیموں کے ساتھ اس سے لطف اندوز ہوتا [222]۔

## ہارون الرشید بن مہدی بن ابوجعفر منصور

(170ھ تا 193ھ /786 تا 808ء)

اس کا نام ہارون بن مہدی بن ابوجعفر منصور بن عبداللہ بن محمد بن علیؓ بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب، کنیت ابوجعفر اور اس کا لقب الرشید تھا۔

ہارون الرشید کے دل میں خشیت الٰہی کے جذبات بدرجہ اتم موجود تھے ایک بار عبداللہ بن عبدالعزیز العمری نے خلیفہ ہارون سے کہا کہ دیکھو کعبہ کے گرد کتنے انسان ہیں (یہ حج کے دنوں کا واقعہ ہے) خلیفہ نے کہا کہ بہت زیادہ اس پر عبداللہ بن عبدالعزیز نے کہا "ان میں سے ہر ایک کو قیامت کے دن صرف اپنے بارے میں ہی جوابدہ ہونا پڑے گا لیکن تجھ سے ان سب کے متعلق پوچھا جائے گا" یہ سن کر خلیفہ ہارون الرشید اس قدر رویا کہ اس کے آنسوؤں سے کئی رومال بھیگ گئے اور آنسو تھے کہ تھمنے کا نام ہی نہ لیتے تھے پھر انہوں نے خلیفہ سے کہا "اے ہارون! جب کوئی شخص اپنے مال میں اسراف کرتا ہے تو اس کو روکنا واجب ہو جاتا ہے پس اس شخص کو روکنا کیسے واجب نہ ہوگا جو سب مسلمانوں کے مال میں اسراف کرتا ہے" پھر عبداللہ بن عبدالعزیز نے انہیں چھوڑ دیا اور ہارون الرشید روتا ہوا واپس چلا گیا[223]۔ اسی طرح ایک بار مشہور واعظ ابن سماک سے خلیفہ ہارون الرشید نے کہا کہ آپ مجھے کوئی نصیحت کریں اس پر انہوں نے فرمایا! "اے ہارون اللہ سے ڈرتے رہو اور اچھی طرح جان لو کہ آپ کو کل اپنے رب کے حضور پیش ہونا ہے اس روز آپ کے دو ہی ٹھکانے ہوں گے جنت یا دوزخ" یہ سن کر ہارون اس قدر رویا کہ اس کی داڑھی آنسوؤں سے تر ہو گئی۔ اس دوران خلیفہ کا وزیر فضل بن ربیع ابن سماک سے مخاطب ہوا۔ "سبحان اللہ! کیا کسی کے دل میں اس بات کا شبہ بھی ہو سکتا ہے کہ امیر المومنین جنت میں داخل نہ ہوں گے کیونکہ آپ اللہ تعالیٰ کے حقوق کی نگہداشت کرتے اور اس کی رعایا سے عدل و انصاف کا برتاؤ کرتے ہیں پھر جنت میں داخل ہونے میں کیا رکاوٹ ہے؟" ابن سماک نے فضل بن ربیع کی باتوں پر کوئی توجہ نہ دی بلکہ دوبارہ ہارون سے مخاطب ہوا "اے امیر المومنین! خدا کی قسم یہ فضل بن ربیع اس روز نہ آپ کے ساتھ ہوگا اور نہ آپ کے کسی کام آ سکے گا اس لئے آپ اللہ سے ڈریں اور اپنے آپ پر نظر ڈال کر اپنے نفس کی اصلاح کریں" ہارون یہ باتیں سن کر اور شدت سے رونے لگا جبکہ فضل شرمندہ ہو کر وہاں سے چلا گیا[224]۔ ایک دن ہارون الرشید نے شیبان سے کہا کہ آپ مجھے کوئی نصیحت کریں اس پر انہوں نے کہا۔

> "جو شخص تم کو خوف الٰہی یاد دلائے اور کہے کہ کل یعنی روز محشر تم کو اللہ کے سامنے جوابدہ ہونا پڑے گا تو وہ شخص اس سے بہتر و برتر ہے جو تمہیں یہ کہہ کر اللہ تعالیٰ سے بے خوف کر دے کہ آپ کو کیا غم؟ آپ تو اہلبیت کی اولاد اور رسول ﷺ کے رشتہ دار ہیں اس بات پر ہارون اتنا رویا کہ اس کے ساتھیوں کو بھی اس پر رحم آ گیا[225]۔

منصور بن عمار کا بیان ہے کہ میں نے پند و نصیحت کے موقع پر تین آدمیوں کو سب سے زیادہ رونے والا دیکھا۔ "ایک فضل بن

عیاض، دوسرا ہارون الرشید اور تیسرا ایک اور ہے' ۔مجاہد سے روایت ہے کہ ہارون الرشید نے ایک دن فضل بن عیاض سے 'اسباب منقطع'' ہونے والی آیت کے بارے میں دریافت کیا ۔اس پر فضل بن عیاض نے فرمایا کہ ''محشر کے روز تمام دنیاوی اسباب منقطع ہو جائیں گے'' یہ سن کر ہارون چیخیں مار مار کر رونے لگا [226] ۔

ہارون الرشید کو کتاب اللہ کے خلاف ایک لفظ بھی سننا گوارا نہ تھا ایک دن نماز میں ہارون یہ آیت پڑھ رہا تھا اور ندیم ابن ابی مریم مدنی (مسخرا) بھی اس کے پاس بیٹھا تھا۔

وما لی لا اعبد الذی فطرنی والیہ ترجعون [227] ۔

''مجھے کیا ہو گیا ہے کہ میں کیوں اس کی عبادت نہ کروں، حالانکہ اس نے مجھے پیدا کیا ہے اور تم سب کو اس کی طرف لوٹ کر جانا ہے''

یہ سن کر ابن ابی مریم مزاقاً کہنے لگا۔

لا ادری واللہ۔ ''خدا کی قسم میں نہیں جانتا''

نماز ختم کرنے کے بعد ہارون الرشید ابن ابی مریم پر سخت برہم ہوا اور کہا ''اے ابن مریم! کیا تم نماز میں ایسی باتیں کرتے ہو؟ قرآن اور دین کی باتوں میں ہنسنے کی کوئی گنجائش نہیں [228] ۔

ایک بار خلیفہ ہارون الرشید جعفر برمکی کے ساتھ شریک طعام تھا کہ اس نے گوشت کا ایک لقمہ منہ میں ڈالا اور پھر اسے نکال کر پھینک دیا، اس پر جعفر برمکی ہنسنے لگا، خلیفہ کے استفسار پر جعفر برمکی نے کہا کہ آپ نے اونٹ کے گوشت کا لقمہ منہ میں ڈالا اور پھر پھینک دیا حالانکہ اس گوشت پر اب تک چار لاکھ درہم خرچ ہو چکے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ شاہی طعام کے لیے بازار سے گوشت نہیں خریدا جاتا بلکہ اس کے لئے جانور (اونٹ اور بکری) خریدے جاتے ہیں یہ سن کر خلیفہ نے دسترخوان اٹھانے کا حکم دیا اور رونے لگا یہاں تک کہ ظہر، عصر اور مغرب کی نمازیں اسی کیفیت میں ادا کیں ۔نماز مغرب کے بعد قاضی ابو یوسف نے رونے کی وجہ دریافت کی تو انہیں بتایا گیا کہ اب تک خلیفہ کے کھانے میں اونٹ کے گوشت پر چار لاکھ درہم خرچ آ چکے ہیں اسی پر خلیفہ افسردہ ہیں اس پر امام موصوف نے دریافت کیا کہ جن اونٹوں کو ذبح کیا جاتا ہے اس کا گوشت خراب ہو جاتا ہے یا لوگ کھا لیتے ہیں انہیں بتایا گیا کہ اس کا گوشت لوگ کھا لیتے ہیں پھر امام ابو یوسف نے کہا ''اے امیر المومنین! گزشتہ دنوں لوگوں نے جو مال کھایا ہے اس پر آپ کو اللہ کے ثواب کی خوشخبری ہو اور اس بات کی بھی کہ اللہ نے آپ کو صدقہ کی توفیق دی، نیز اللہ نے آپ کو اپنے خوف سے حصہ دیا ہے کیونکہ اللہ کا فرمان ہے کہ ''جو شخص اپنے رب کے مقام سے خوف کھا جائے اس کے لیے جنت میں دو باغات ہیں'' یہ سن کر خلیفہ اس قدر خوش ہوا کہ اس نے امام ابو یوسف کو چار لاکھ درہم انعام میں دیئے اور اس کے بعد کھانا تناول کیا [229] ۔

ہارون الرشید کو اللہ کی ذات پر بڑا بھروسہ تھا اسی لیے اس کی انگوٹھی پر درج ذیل الفاظ کندہ تھے۔

لا الہ الا اللہ [230] ۔ "اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔"

بعض مؤرخین کے مطابق اس کی انگوٹھی پر درج ذیل الفاظ نقش تھے۔

"باللہ یثق ھارون" [231] ۔ "اللہ ہی پر ہارون بھروسہ کرتا ہے۔"

ہارون الرشید کا دل حبِ رسول ﷺ سے سرشار رہتا یہی وجہ تھی کہ جب اس کے سامنے حضور اکرم ﷺ کا تذکرہ کیا جاتا تو یہ آپ کا نام آتے ہی کہتا۔ "صلی اللہ علیٰ سیدی" [232] ۔

"ابو معاویہ ضریر کا بیان ہے کہ میں نے ایک دفعہ ہارون الرشید کے سامنے یہ حدیث بیان کی۔

والذی نفسی بیدہ لوددت انی اقتل فی سبیل اللہ ثم اُحیا ثم اقتل ثم اُحیا ثم اقتل ثم احیا ثم اقتل ہ [233] ۔

"اس کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے کہ میں اس بات کو زیادہ پسند کرتا ہوں کہ خدا کی راہ میں قتل کر دیا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں پھر قتل کیا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں پھر قتل کیا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں اور پھر قتل کیا جاؤں"۔

یہ حدیث سن کر ہارون الرشید خوب چیخ چیخ کر رویا [234] ۔

ایک رات حضور اکرم ﷺ نے خواب میں ہارون الرشید سے فرمایا۔

"اے ہارون الرشید! تم خلیفہ رہو گے جب تک کہ تم جہاد و حج کرتے رہو گے اور باشندگان حرمین شریفین کے ساتھ فراخ دلی سے پیش آؤ گے" [235] ۔

اس خواب کے بعد خلیفہ کی دلی کیفیت یہ ہوگئی کہ وہ ہر وقت مخلوق خدا پر خرچ کرنے کے لیے بے تاب رہنے لگا یہی وجہ تھی کہ جب یہ 186ھ/ 802ء میں حج پر گیا تو اس نے اہل حجاز پر ایک کروڑ پچاس ہزار دینار خیرات کیے [236] ۔ اہل حجاز سے ہارون الرشید کی عقیدت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ جب ہارون کو پتہ چلا کہ مکہ و مدینہ کے لوگ پانی کی قلت سے بڑے پریشان ہیں تو خلیفہ نے اپنے اخراجات سے ان علاقوں میں پانی کی بہم رسانی کے لیے نہر زبیدہ کھدوائی اور یہ نہر یہاں کے رہنے والوں کے لیے ابر رحمت ثابت ہوئی [237] ۔ اسی طرح ایک مرتبہ حج کے موقع پر حرمین شریفین کے لوگوں پر اس نے دو کروڑ درہم خرچ کیے، نیز بغداد کے شرقی اور غربی حصے کے لیے ایک کروڑ درہم اور کوفہ و بصرہ کے فقراء پر بھی ایک ایک کروڑ درہم خرچ کیے [238] ۔

اسی طرح اب اسے اللہ کی راہ میں خرچ کر کے بڑا دلی سکون حاصل ہونے لگا اس کے بعد وہ اپنے ذاتی مال میں سے ایک ہزار درہم کے مال کا روزانہ صدقہ کرتا تھا [239] ۔ ہارون الرشید اکثر کہا کرتا تھا کہ "رسول اللہ کی تعریف کرنے والے میرے دوست ہیں" [240] ۔

خطیب بغدادی سے روایت ہے کہ ہارون الرشید اپنی خلافت کے بارے میں کہتا تھا!

''ہم ایسے لوگ ہیں جن کی مصیبت بڑی ہے اور ان کی بعثت اچھی ہے ہم رسول ﷺ کے وارث ہیں اور ہم میں اللہ کی خلافت باقی رہے گی''[241]۔

ہارون الرشید نے سوائے چند سالوں کے ہر سال حج کیا اس دوران سو فقہاء کرام بھی اس کے ساتھ ہوتے تھے[242]۔ جس سال ہارون الرشید خود حج پر نہ جاتا اس سال تین سو آدمیوں کو حج پر بھجواتا اور انہیں کثیر تعداد میں مال و دولت اور لباس فاخرہ سے نوازتا[243]۔ عباسی خلفاء میں ہارون الرشید واحد خلیفہ تھا جس نے کئی پیدل حج کیے[244]۔ ہارون الرشید سوائے بیماری کے ہر روز سو رکعت نفل نماز پڑھتا تھا[245] اور سوائے عذر کے اس نے کبھی نماز قضا نہ کی[246]۔

ہارون الرشید کے روزانہ سو نوافل پڑھنے اور ہر سال پیدل حج کرنے کی روایات مبالغہ آمیز دکھائی دیتی ہیں اولاً کسی بھی عظیم مملکت کے فرمانروا کے لیے عام اسباب کے تحت یہ ممکن نہیں کہ وہ حکومت و امارت کے فرائض کی بجا آوری کے ساتھ ساتھ روزانہ سو رکعات نوافل پابندی کے ساتھ پڑھ سکے اسی طرح سفر کے متبادل ذرائع ہونے کے باوجود ان سے فائدہ نہ اٹھانا، اللہ کی دی ہوئی سہولتوں اور رخصتوں کو نظر انداز کرنا اور اپنے آپ کو ناحق مشقتوں میں ڈالنا، یہ سرے سے نیکی کے کام ہیں ہی نہیں۔

ثانیاً عام اسباب کے تحت ایک حکمران کے لیے ہر سال اتنا طویل سفر پیدل کرنا اور دیگر امور مملکت کو نظر انداز کرنا ممکن نظر نہیں آتا۔ غالباً اس طرح کی روایات ان درباری مورخین کی خود تراشیدہ ہیں جو حکمرانوں کی بے جا خوشامد کے ذریعے اپنے دنیوی مفادات سمیٹنے پر حریص ہوتے ہیں۔

خلیفہ ہارون الرشید علماء و فقہاء کی بڑی قدر کرتا تھا[247]۔ ایک بار خلیفہ ہارون نے امام ابو یوسف سے ایک فقہی مسئلہ دریافت کیا امام موصوف نے خلیفہ وقت کو اس کا بڑا مدلل جواب دیا خلیفہ نے ان کے جواب سے خوش ہو کر انہیں ایک لاکھ درہم انعام دیا[248]۔ کہا جاتا ہے کہ ہارون الرشید نے ایک دفعہ ابی معاویہ (نابینا عالم) کو دعوت پر مدعو کیا ابی معاویہ کہتا ہے کہ جب میں آپ کے دربار میں حاضر ہوا تو ایک شخص نے میرے ہاتھ دھلوائے تھوڑی دیر کے بعد خلیفہ ہارون نے کہا کہ آپ جانتے ہیں کہ آپ کے ہاتھ کس نے دھلوائے؟ میں نے کہا نہیں! تو ہارون الرشید نے کہا کہ آپ کے علم کی عزت کی خاطر میں نے خود آپ کے ہاتھ دھلوائے ہیں[249]۔

صولی کا بیان ہے کہ دو بادشاہوں کے علاوہ کسی نے آج تک علم کے لیے سفر نہیں کیا ایک ہارون الرشید جو اپنے دو بیٹوں امین اور مامون کو لے کر امام مالک کے پاس گیا اور خود بھی ان سے موطا امام مالک پڑھی، دوسرا بادشاہ سلطان صلاح الدین ایوبی تھا جو موطا امام مالک پڑھنے کے لیے اسکندریہ گیا تھا وہاں اس نے علی بن طاہر بن عوف سے تعلیم حاصل کی[250]۔

ہارون الرشید کو حصول علم کا بڑا شوق تھا اس نے فقہ اور عربی زبان و ادب میں بڑی دسترس حاصل کی، اس نے یہ علوم علی بن حمزہ کسائی سے حاصل کیے، یہی وجہ تھی کہ خلیفہ کو علی بن حمزہ سے بڑی عقیدت تھی ان کی وفات پر خلیفہ ہارون الرشید نے کہا'' آج ہم فقہ اور لغت کو

زمین میں دفن کر رہے ہیں''[251]۔

ہارون الرشید فصیح و بلیغ شعراء کے مدحیہ قصائد کی بڑی پذیرائی کرتا تھا اور صلہ میں انہیں بڑی بڑی رقمیں بطور انعام مرحمت کرتا[252]۔ایک بار منصور نمری نے خلیفہ ہارون الرشید کو ایک ایسی نظم سنائی جس میں کہا گیا کہ ہمارے خلیفہ نے تو قرآن کو اپنا امام بنالیا ہے اس پر ہارون اتنا خوش ہوا کہ اس نے اسے ایک لاکھ درہم انعام دے دیا[253]۔

ہارون الرشید کی دین سے رغبت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس نے خلیفہ وقت ہوتے ہوئے بھی علماء وفقہاء کو اپنے محل میں بلانے کی بجائے حصول علم کے لیے بچوں کو ان کے پاس بھیجا، چنانچہ 193ھ /808ء میں ہارون الرشید حج پر جاتے ہوئے کوفہ رکا، اس دوران امین و مامون بھی اس کے ساتھ تھے خلیفہ انہیں لیکر امام ابو یوسف کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے کہا کہ سب شیوخ حدیث اکٹھے ہو کر امین و مامون کو سماع کروائیں چنانچہ شہزادوں نے ان سے سماع کرنے کے بعد مشہور محدث ابن ادریس اور عیسیٰ بن یونس سے بھی علم حدیث حاصل کیا۔تعلیم سے فارغ ہو کر جب ان شہزادوں نے انہیں مال کی پیش کش کی تو ان حضرات نے حدیث رسول ﷺ کے عوض کچھ بھی لینے سے انکار کر دیا[254]۔

ہارون الرشید کو غیر شرعی کاموں سے سخت نفرت تھی ابو معاویہ ضریر کا بیان ہے کہ میں نے ایک دفعہ ہارون الرشید کے سامنے حضرت آدمؑ وحضرت موسیٰؑ کے تنازعے کے بارے میں حضور اکرم ﷺ کی حدیث بیان کی ،قریب بیٹھے ہوئے ایک قریشی نے اس حدیث کو جھٹلاتے ہوئے کہا کہ کیا اس تنازعے کے وقت حضور اکرم ﷺ وہاں موجود تھے؟ یہ سنتے ہی ہارون الرشید غصہ سے آگ بگولہ ہو گیا اور حکم دیا کہ چمڑا بچھایا جائے (اس زمانے میں دستور تھا کہ مجرم کو چمڑے پر قتل کیا جاتا تھا تاکہ اس کے خون سے زمین ناپاک نہ ہو) جب مذکورہ قریشی نے اپنے قتل کی یہ تیاریاں دیکھیں تو فوراً پکار اٹھا امیر المومنین! مجھ سے نادانستہ غلطی ہو گئی ہے مجھے معاف کر دیں اس پر خلیفہ کا غصہ ٹھنڈا ہو گیا[255] اور ہارون الرشید نے اس کی جان بخش دی۔

ہارون الرشید نظریہ خلق قرآن کا بھی سخت مخالف تھا اس کے سامنے ایک معتزلی نے قرآن کے مخلوق ہونے کا اظہار کیا خلیفہ نے تعجب سے اسے کہا کہ ''کیا تو قرآن کو خدا کی مخلوق سمجھتا ہے؟'' اس نے کہا کہ ہاں یہ خدا کی مخلوق ہے اس پر خلیفہ نے خود اس کا سر قلم کر کے کہا کہ ''اس کا قتل میرے لیے قرب الٰہی کا باعث ہو گا''[256]۔

بشیر مریسی کے بارے میں خلیفہ ہارون الرشید کو بتایا گیا کہ وہ نظریہ خلق قرآن کا قائل ہے یہ سنتے ہی خلیفہ کے تیور بدل گئے اور اس نے کہا کہ ''خدا کی قسم اگر میں فتح مند ہوا تو اس کی گردن ضرور ماروں گا''[257]۔

ابن علیہ کا بیان ہے کہ ہارون الرشید کے پاس ایک زندیق نے یہ اعتراف جرم کیا کہ ''میں نے ایک ہزار ایسی احادیث روئے زمین پر پھیلا دی ہیں جن میں ایک لفظ بھی حضور اکرم ﷺ کا نہیں ہے ان احادیث میں میں نے حلال کو حرام اور حرام کو حلال کر دیا''۔یہ سن کر خلیفہ ہارون الرشید نے اس کے قتل کا حکم دیتے ہوئے کہا کہ ''اے دشمن خدا! تیری پیش کردہ احادیث کے ایک ایک حرف کی ابو اسحاق

اور عبداللہ بن مبارک تحقیق وتنقید کر کے غلطیاں دور کریں گے"۔[258]

ہارون الرشید دینی معاملات میں ریاکاری پسند نہیں کرتا تھا[259]۔ وہ اکثر کہا کرتا تھا "ریاکاری کا کوئی نتیجہ نہیں نکلتا، کیونکہ ریاکار آدمی نہ دنیا میں کسی قسم کا فائدہ حاصل کرسکتا ہے اور نہ ہی وہ آخرت میں ثواب کا حق دار ہوگا"[260]۔ نیز دین کے معاملے میں بحث اور مناظروں سے بھی وہ سخت متنفر تھا[261]۔ سیوطی کے بقول ہارون الرشید آیات قرآنی کی تاویل کرنے والوں کا جانی دشمن تھا[262]۔ ہارون الرشید اپنے تمام افعال میں ابوجعفر منصور کے مشابہ تھا تاہم اسکی طرح وہ کنجوس وبخیل نہ تھا[263] کوئی حاجت مند انعام کے بغیر اس کے پاس سے نہ جاتا تھا اور نہ ہی کوئی مخلص عامل اپنی کارگزاری کے صلے سے کبھی محروم ہوتا تھا[264]۔ فخری کے بقول سخاوت میں اس کے مثل کوئی خلیفہ پیدا نہیں ہوا اور نہ ہی وہ کسی محسن کے احسان کو ضائع کرتا تھا۔ مدح سرائی اُسے بڑی عزیز تھی خصوصاً جب کوئی فصیح شاعر اس کی تعریف کرتا تو وہ انہیں انعام واکرام کے ساتھ ساتھ خلعتوں سے بھی نوازتا تھا[265]۔

اسحاق موصلی کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ میں نے ہارون الرشید کو ایک مدحیہ نظم سنائی، اس پر ہارون الرشید نے فضل بن ربیع (ہارون کا وزیر) سے کہا، "اس نے بہترین نظم کہی ہے کیونکہ اس کا مضمون اور بندشیں خوب ہیں۔ اس لئے اس کو ایک لاکھ درہم دے دو" اس پر میں نے عرض کیا اے امیر المومنین! میری نظم سے تو آپ کا حکم زیادہ اچھا ہے" جس پر خلیفہ نے حکم دیا اے فضل بن ربیع اسے ایک لاکھ درہم اور دے دو۔ اس طرح مجھے بیک وقت دو لاکھ درہم مل گئے[266]۔

نفطویہ کا بیان ہے کہ ایک بار آپ نے مروان بن حفصہ کا ایک قصیدہ سن کر اس کو پانچ ہزار درہم، خلعت، اپنی سواری کا گھوڑا اور ایک رومی غلام عنایت کیا۔ جبکہ سفیان بن عینیہ کو چند اشعار سنانے کے عوض خلیفہ نے ایک لاکھ درہم عطا کیے[267]۔

ہارون الرشید رعایا کی فلاح وبہبود میں غیر معمولی دلچسپی لیتا تھا یہی وجہ تھی کہ اس کے عہد میں دیگر خلفاء کے برعکس بے شمار مساجد، مدارس، شفاخانے، سرائیں، سڑکیں، پل اور نہریں تعمیر ہوئیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ بے کسوں اور مظلوموں کی امداد اور بے انصافی کے انسداد کے لیے راتوں کو بغداد کی گلیوں میں گھومتا تھا[268]۔ 181ھ /797ء میں خلیفہ ہارون الرشید نے روم پر فوج کشی کی، جس کے نتیجے میں رومیوں کا قلعہ صفصاف بزور تیغ فتح ہوا، اسی سال اسلامی افواج جذبہ جہاد سے سرشار انقرہ تک پہنچ گئیں اور انھوں نے مطمورہ کو بھی فتح کرلیا، اس سال ہی رومیوں کی قید سے تین ہزار سات سو مسلمانوں کو ایک معاہدے کے تحت رہائی میسر آئی، یہ رومیوں کے ساتھ عباسی خلفاء کی پہلی مصالحت تھی[269]۔ ہارون الرشید اپنے آباؤاجداد کے برعکس علویوں سے عقیدت ومحبت رکھتا تھا۔ اسحاق ہاشمی کے بقول ایک دفعہ ہم لوگ ہارون الرشید کے پاس بیٹھے تھے کہ خلیفہ نے کہنا شروع کیا "لوگ کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ سے مجھے بغض وعداوت ہے حالانکہ بخدا حضرت علیؓ سے مجھے بے انتہا محبت والفت ہے۔ میرے نزدیک حضرت علیؓ کی اولاد ہی سید وسردار اور فضیلت میں مقدم ہے کیونکہ حضور اکرم ﷺ کا فرمان ہے کہ "حسنینؓ سے محبت رکھنے والے مجھ سے محبت رکھتے ہیں اور ان سے عداوت رکھنے والوں نے مجھ سے دشمنی کا برتاؤ کیا اور میں یہ سمجھتا ہوں کہ حضرت مریم بنت عمران، آسیہ بنت مزاحم (زوجہ فرعون) کے سوا حضرت فاطمہ روئے زمین کی تمام خواتین کی سردار ہیں"[270]۔

ہارون الرشید بلاتخصیص تمام صحابہ کرامؓ سے عقیدت ومحبت رکھتا تھا، اس کا قول ہے "خدا کی قسم میں شیخین (حضرت ابو بکرؓ وحضرت عمرؓ) سے محبت کرتا ہوں اور جو ان سے بغض رکھتا ہے میں اس سے بغض رکھتا ہوں اور اسے سزا دیتا ہوں"[271]۔ خلیفہ ہارون الرشید رعایا کے دکھ درد کو اپنا ہی دکھ درد گر دانتا تھا۔ 183ھ/799ء میں اہل خزرج نے ارمینیہ میں بغاوت کی اور شہر کو فتح کر کے مسلمانوں کو قتل کرنا شروع کر دیا، ایک لاکھ سے زیادہ مسلمانوں کو گرفتار کر لیا گیا اور مسلمانوں پر اتنے زیادہ مظالم کئے جو اس سے پہلے کبھی سننے میں نہ آئے تھے[272]۔

191ھ/806ء میں رومیوں نے مرعش (سرحدی شہر کا نام) کے امن پسند مسلمانوں پر حملہ آور ہو کر یہاں کے بہت سے باشندوں کو قتل کر دیا، ان پرامن شہریوں پر حملے کے بعد ہارون الرشید نے اپنے تمام گورنروں اور عاملوں کے نام ایک فرمان جاری کیا۔ "سلطنت کے اندر موجود کلیساؤں اور نصرانی خانقاہوں کو گرا دیا جائے اور ذمیوں (اسلامی ریاست میں رہنے والے غیر مسلم اور یہود ونصاریٰ) کو پابند کیا جائے کہ وہ اپنی ہیئت، لباس اور سواری کو مسلمانوں سے جدا رکھیں تا کہ مسلمانوں اور ذمیوں کے درمیان امتیاز برقرار رہ سکے[273]۔ ہارون الرشید کے یہ اقدامات اگر چہ مسلمانوں کے قتل ناحق کے انتقام میں تھے تاہم اس کا یہ فعل خلفائے راشدین کی سنت کے برعکس تھا اس کا اندازہ حضرت عمر فاروقؓ کے اس معاہدے سے لگایا جا سکتا ہے جو انھوں نے ایلیاء فتح کرنے کے بعد وہاں کے باشندوں سے کیا۔ "میں نے ایلیاء کو، ان کی جانوں اور ان کے مالوں کو امان دی ہے، ان کے گرجے، ان کی صلیبیں، ان کے بیمار، ان کے تندرست اور تمام مذاہب کے لوگ ہماری پناہ میں ہیں نہ ان کے گرجوں میں کوئی مسلمان رہے گا نہ یہ گرائے جائیں گے اور نہ ہی ان کی کوئی چیز توڑی جائے گی"[274]۔

ہارون الرشید کی شخصیت عجیب وغریب تضادات کا مجموعہ تھی جہاں ایک طرف وہ کثرت سے علماء سے وعظ ونصیحت کی باتیں سنتا اور ان مواعظ کا اس پر اتنا اثر ہوتا کہ روتے روتے اس کی ہچکی بندھ جاتی تو دوسری طرف وہ راگ ورنگ کا بھی شوقین تھا۔ جہاں ایک طرف اس کے دربار میں امام ابو یوسف، ابن سماک اور قاضی ابو البختری جیسے عالم وفاضل ہوتے، جن کا خلیفہ پر زبردست اثر تھا تو وہاں دوسری طرف مشہور مغنی ابراہیم موصلی بھی اس کے دربار کی زینت سمجھا جاتا تھا اور ان مغنیوں اور شعراء پر وہ بے دریغ مال لٹانے میں کسی قسم کی ہچکچاہٹ محسوس نہ کرتا تھا۔ یعنی اس میں اگر ایک طرف تقویٰ اور پرہیز گاری پائی جاتی تھی تو دوسری طرف لہو ولعب کی طرف بھی اس کا فطری میلان تھا جہاں ایک طرف دینی جذبات میں پختگی کی وجہ سے وہ بکثرت نمازیں پڑھتا تو وہاں دوسری طرف وہ راگ ورنگ کی محفلیں بہت ذوق وشوق سے منعقد کرتا جن میں وہ اپنے ندیموں کی بے سروپا باتوں پر خوشی اور مسرت کا اظہار کرتا[275-A]۔ ذیل میں ہم اس کی شخصیت کے ان منفی پہلوؤں کا ذکر کریں گے جن کی وجہ سے آج بھی بعض مؤرخین اس کو تنقید کا نشانہ بناتے ہیں۔ ہارون الرشید بعض اوقات اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے شریعت کو بھی پس پشت ڈال دیتا۔ جیسا کہ خلیفہ بننے کے بعد ہارون الرشید ایک ایسی لونڈی پر فریفتہ ہو گیا جو اس کے والد مہدی بن ابوجعفر کے پاس رہ چکی تھی لونڈی نے خلیفہ کی نیت دیکھ کر ہر چند اسے ان باتوں کا احساس دلایا کہ "امیر المومنین! میں آپ

کے لئے جائز نہیں ہوں" لیکن ہارون الرشید ہر قیمت پر اس سے ہم آغوش ہونے کا ارادہ کر چکا تھا کہا جاتا ہے کہ اس نے امام ابو یوسف سے حسب خواہش فتوی بھی حاصل کر لیا، اس فتوی کو جائز قرار دیتے ہوئے امام موصوف نے کہا کہ "یہ لونڈی چونکہ جھوٹی اور زانیہ ہے اس لئے تم اس سے ہم آغوش ہو سکتے ہو" [275-B] تاہم ہماری نظر میں یہ امام ابو یوسفؒ پر بہتان ہے۔

ابن مبارک مندرجہ بالا واقعہ پر رقم طراز ہیں "میں کن کن امور پر تعجب کروں؟ کیا اس بادشاہ پر جس کے قبضے میں مسلمانوں کا خون و مال ہے جو اپنے والد کی عزت کا بھی کچھ خیال نہیں رکھتا؟ یا اس لونڈی پر جس نے امیر المومنین (ہارون) سے محبت کرنے سے انکار کر دیا، یا روئے زمین کے اس فقیہہ و قاضی پر جس نے فتوی دیا کہ تو اپنے والد کی مدخولہ سے مباشرت اور اپنی خواہشات کی تکمیل کر سکتا ہے لہٰذا اس گناہ کا بوجھ بھی اپنی گردن پر ڈالو" [276] یاد رہے کہ امام ابو یوسفؒ جلیل القدر امام ہیں جن کے متعلق اس طرح کی بدگمانی نہیں کی جا سکتی لہٰذا ایسی روایات محل نظر ہیں۔ بعض مؤرخین کے بقول اسے جوانی میں مذہب سے ذرا بھی لگاؤ نہ تھا بلکہ وہ تو لہو و لعب اور راگ و رنگ کا مشائق تھا [277] ۔ نیز عباسیوں میں یہ پہلا خلیفہ تھا جس نے گانے بجانے والوں کے درجے مقرر کیے تھے [278] اور یہ گویوں پر بڑی بڑی رقمیں لٹا دیتا [279] ۔ ہارون الرشید ان گویوں کو اکثر اپنے دربار میں مدعو کرتا پھر عمدہ قسم کے کھانوں سے ان کی ضیافت کرتا، اس موقع پر ہارون الرشید اور اس کے درباری سرخ، زرد اور سبز رنگ کے لباس پہنتے تھے [280] ۔ ہارون الرشید موسیقی کا اس حد تک رسیا تھا کہ مہدی بن ابو جعفر منصور کے مرنے کے بعد ابراہیم موصلی اور ابو العتاھیہ نے گانے سے انکار کر دیا، ہارون الرشید پر ان کا انکار بڑا گراں گزرا، چنانچہ اس نے ان دونوں کو ایک کنویں میں اس وقت تک قید رکھا جب تک انھوں نے گانے پر رضامندی ظاہر نہ کی، اس کے بعد انہیں لاکھ لاکھ درہم اور سو سو خلعتیں بطور انعام دی گئیں [281] ۔ خلیفہ کو کتے اور باز پالنے کا بھی بڑا شوق تھا کیونکہ یہ ان سے شکار کرتا تھا [282] ۔ ہارون الرشید کے بارے میں مشہور ہے کہ یہ چغل خوروں کی باتوں کو غور سے سنتا اور فوراً ان کی باتوں کا یقین کر لیتا اگر اسے سلطنت کے کسی عہدے دار کے خلاف جھوٹی سچی کوئی شکایت پہنچتی تو اس کے غیظ و غضب کی کوئی انتہا نہ رہتی۔ اس وقت کوئی شخص اس سے بات کرنے کی بھی جرات نہ کر سکتا تھا اگر دشمن اس کے قابو میں آ جاتا تو وہ اسے عبرت ناک سزائیں دیے بغیر نہیں چھوڑتا تھا۔ بہت کم ایسا ہوا کہ اس نے کسی دشمن کو معاف کیا ہو [283] ۔ محمد بن علی خراسانی کا بیان ہے کہ ہارون الرشید عباسیوں میں پہلا خلیفہ ہے جس نے کرکٹ، شطرنج اور نشانہ بازی کو فروغ دیا [284] ۔ خلیفہ کو دیگر مشاغل کے ساتھ ساتھ گھوڑے پالنے کا بھی شوق تھا کیونکہ وہ اکثر گھڑ دوڑ کے مقابلے کرواتا رہتا تھا۔ ایک دفعہ رقہ میں اس نے گھڑ دوڑ کا مقابلہ کروایا جس میں اس کا گھوڑا اول اور مامون الرشید کا گھوڑا دوسرے نمبر پر آیا۔ [285] صولی کے بقول ہارون الرشید لونڈیوں کا بڑا شوقین تھا ایک لونڈی کے انتقال پر یہ اتنا مغموم ہوا کہ اس نے خود مرثیہ کہا [286] ۔ مشہور مؤرخ فلپ۔ کے۔ ہٹی عہد ہارون پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے "اسلامی تاریخ میں ہارون الرشید کی شخصیت شاہانہ داد و دہش میں مقناطیسی حیثیت رکھتی تھی۔ یہی وجہ تھی کہ پایہ تخت میں دور دور سے شاعر، مطرب (ڈرم بجانے والے)، گویے، ناچنے والے، مسخرے، کتے اور مرغ لڑانے والے اور ہر طرح کے ارباب تفریح و نشاط دارالخلافہ میں کھنچے چلے آتے جبکہ گانے والوں میں ابراہیم موصلی، سیاط اور ابن جامع کو خاص حیثیت حاصل تھی" [287] ۔

## ﴿حواشی﴾

1۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، مترجم۔علیم اللہ صدیقی مجلس ترقی ادب، لاہور، 1959ء، جلد 2، ص 52

2۔ الدمیری محمد بن موسیٰ بن عیسی کمال الدین، حیات الحیوان، مترجم۔ناظم الدین، اسلامی کتب خانہ، اُردو بازار، لاہور، سن ندارد، جلد 1، ص 68

Hitti,Philip K.,History of the Arabs, Macmillan and Company limited, 1961, P-288

3۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 52۔

طبری محمد بن جریر، تاریخ الامم والملوک، مطبعۃ الاستقامۃ، بالقاھرہ، مصر، 1939ء، جلد 6، ص 83۔

4۔ Hitti,History of the Arabs,P-288.

5۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 52۔

6۔ المسعودی علی بن الحسین بن علی، مروج الذھب ومعادن الجوہر، دارالاندلس، لبنان، بیروت، 1965ء، جلد 3، ص 256۔

7۔ ابن الاثیر، ابی الحسن علی بن ابوالکرم محمد بن محمد ابی عبدالکریم بن عبدالواحد الشیبانی، الکامل فی التاریخ، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، لبنان، 2004ء، جلد 5، ص 11۔

8۔Hitti, History of the Arabs, P-288-289.

9۔ ابن کثیر، ابوالفداءعمادالدین الدمشقی، البدایہ والنھایہ، دارالفکر، بیروت، لبنان، 1978ء، جلد 5، حصہ 10، ص 51۔

محمد قطب الدین، مظاہر حق، دارالاشاعت، اُردو بازار، کراچی، 2002ء، باب فضیلت ابن عباسؓ، جلد 5، ص 725۔

10۔ احمد بن حنبل، المسند الامام احمد بن حنبل، داراحیاءالتراث العربی، بیروت، لبنان، 1993ء، جلد 3، ص 498۔

11۔ المسعودی علی بن الحسین بن علی، تنبیہ الاشراف، مترجم۔عبداللہ العمادی، ادارہ الطبع جامع عثمانیہ، سرکارعالی، حیدرآباد دکن، انڈیا، 1926ء، ص 209۔

12۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 60۔

13۔ یعقوبی، احمد بن ابی یعقوب بن جعفر بن وہب بن واضح، تاریخ الیعقوبی، مترجم۔اختر فتحپوری، نفیس اکیڈیمی، اُردو بازار، کراچی، 1989ء، جلد 2، ص 562۔

14۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوہر، جلد 3، ص 257۔

15۔ جعد بن ہبیرہ فاختہ امہ ہانی بنت ابی طالب کے خاندان میں سے تھا اسی نسبت سے السفاح اور ابوجعفر منصور اسے بھانجا کہہ

کر پکارتے تھے اس طرح حضرت علیؓ، حضرت جعفرؓ اور حضرت عقیلؓ جعدہ بن ہبیرہ کے ماموں تھے۔ دیکھئے:

المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوہر، جلد 3، ص 259۔

16۔ ایضاً، ص 257-258۔

17۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 224۔

18 السیوطی، جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابی بکر، تاریخ الخلفاء، نور محمد، کارخانہ تجارت کتب، کراچی، سن ندارد، ص 258۔

19۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 42۔

20۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 59-60۔

21۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 50۔

22۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 58۔

23۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوہر، جلد 3، ص 261۔

24۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 258۔

25۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 55۔

26۔ ایضاً، ص 56۔

27۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 58-59۔

28۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 564۔

29۔Hitti, History of the Arabs, P-289-90.

30۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 24۔

31۔ Ameer Ali, Syed, A Short History of the Saracens, Islamic Book Service, Lahore,1926,P-209.

32۔ Hitti, History of the Arabs, P-288.

33۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 61۔

34۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-209.

35۔ Hitti, History of the Arabs, p-289.

36۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 589۔

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 84۔

37۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 590۔

38۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 84۔

39۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 154۔

40۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 98۔

41۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 248۔

42۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 121۔

43۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 266۔

44۔ ابن طقطقی محمد بن علی بن طباطبا، الفخری فی الاداب السلطانیہ والدول الاسلامیہ، مترجم محمود علی خان، ندوۃ المصنفین، اردو بازار، جامع مسجد، دہلی، انڈیا، 1969ء، ص 241۔

45۔ ابن خلدون، عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد، کتاب العبر ودیوان المتبدا والخبر، دار ابن حزم، بیروت، لبنان، 2003ء، جلد 1، ص 1134۔

46۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 1134۔

47۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 262۔

48۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 164۔

49۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 296۔

50۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 111۔

51۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 257۔

52۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 299۔

53۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 186۔

54۔ ایضاً، ص 199۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 309-310۔

55۔ ایضاً، ص 325۔

56 ایضاً، ص 329۔

57۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5،ص 134۔

58۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5،حصہ 10،ص 97۔

59۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 228۔

60۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5،حصہ 10،ص 74۔

61۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 154۔

62۔ ________ایضاً________

63۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5،ص 204۔

64۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 327۔

65۔ ایضاً،ص 321۔

66۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3،ص 286۔
طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 222۔

67۔ ایضاً،ص 227-228

68 ایضاً،ص 228۔

69۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3،ص 288۔

70۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 338۔

71۔ القرآن، 3:102۔

72۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 332۔
السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص 264۔

73۔ ندوی، معین الدین احمد، تاریخ اسلام، غضنفر اکیڈیمی، کراچی، 1975ء، جلد3،ص 62-63۔

74۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص 264۔

75۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5،حصہ 10،ص 125-126۔

76۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2،ص 71۔

77۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2،ص 616۔

78۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 320۔

79۔ القرآن، 3:5

80۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 123۔

81۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 313۔

82۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 203۔

83۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 5، ص 338۔

84۔ ________ایضاً________

85۔ ایضاً، ص 313۔

86۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 70۔

87۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 393۔

88۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 266۔

89۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, p- 227.

90۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 324۔

91۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 239۔

92۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 267۔

93۔ ________ایضاً________

94 طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 339۔

95۔ ایضاً، ص 318

96۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 229۔

97۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 196۔

98۔ ________ایضاً________

99۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 343۔

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 127۔

100۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 202۔

101۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 126۔

102۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص264۔

103۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 227.

104۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5، ص202۔

105۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6، ص324۔

106۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ 10، ص123۔

السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص264۔

ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد5، ص202

107۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ 10، ص80۔

108۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3، ص290۔

109۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 221-222.

110۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ 10، ص89۔

111۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1، ص1130۔

112۔Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 223.

113۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ 10، ص90۔

114۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1، ص1130۔

115۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 223.

116۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص259۔

117۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 223.

118۔ ________________Ibid.________________

119۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ 10، ص82۔

120۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6، ص344۔

121۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص267-268۔

122۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens,P- 213.

123۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 261۔

124۔ الدینوری، احمد بن داؤد، الاخبار الطوال، مترجم ۔ مرزا محمد منور، اردو سائنس اکیڈیمی، لاہور، 1986ء، ص 256۔

125۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 72۔

ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 62

126۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 119۔

127۔ Hitti, History of the Arabs, P- 290.

128۔ المسعودی، مروج الذھب ومعاون الجوھر، جلد 3، ص 289۔

129۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1120۔

130۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 63۔

131۔ _______ایضاً_______ ص 45۔

132۔ _______ایضاً_______

133۔ Hitti, History of the Arabs, P- 290.

134۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 272-271۔

135۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1134۔

136۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 281۔

137۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 151۔

138۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 261۔

139۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 259۔

140۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1138۔

141۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 121۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 303۔

142۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 116۔

143۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-222.

ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 116۔

144۔ Hitti, History of the Arabs, p-290

ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ جلد5،ص 56-64

145۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-213

146۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2،ص 79۔

147۔ ایضاً،ص 80۔

148۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص 269۔

149۔ ایضاً،ص 259۔

150۔ ایضاً،ص 269۔

151۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3،ص 308۔

152۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2،ص 85۔

یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2،ص 623۔

153۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد2،ص 88۔

154۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ 10،ص 145۔

ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1،ص 1142۔

155۔ طبری، تاریخ الامم الملوک، جلد6،ص 389-390۔

جاراللہ، زھدی حسن، تاریخ معتزلہ، مترجم۔ رئیس احمد جعفری، سعید۔ ایچ۔ ایم۔ کمپنی، کراچی، 1969ء،ص 320۔

156۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص 271۔

157۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6،ص 272-273۔

158۔ مقصورے مساجد میں بنائے گئے اُن کمروں کو کہا جاتا ہے جہاں اموی خلفاء نمازیں ادا کرتے تھے۔ دیکھئے

ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السطانیہ،ص 138۔

159۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1،ص 1144۔

160۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ 10،ص 130۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد6، ص 357۔

161۔ ________ایضاً________ص 366۔

ابن خلدون، کتاب العبر ، جلد 1، ص 1144۔

162۔ الدینوری، الاخبار الطوال، ص 628۔

163۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 628-629۔

164۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 368-369۔

165۔ ایضاً، ص 367۔

ابن خلدون، کتاب العبر ، جلد 1، ص 1144۔

166۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 132۔

167۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-229.

168۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 273۔

169۔ ابن خلدون، کتاب العبر ، جلد 1، ص 1144۔

170۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 273۔

171۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 632-633۔

172۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 312۔

173۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 629۔

174۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 400۔

175۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 312۔

176۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 96-97۔

177۔ ایضاً، ص 90۔

178۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 364۔

179۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 90۔

180۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 312۔

181۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 267۔

182۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 395-396۔

183۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 154۔

184۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 274۔

185۔ ایضاً، ص 277۔

186۔ ایضاً۔

187۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 632۔

188۔ دیوان اس رجسٹر کو کہا جاتا تھا جس میں بیت المال سے وظائف حاصل کرنے والے لوگوں کے کوائف درج تھے۔
دیکھئے:
بلاذری، احمد بن یحییٰ بن جابر الشہیر بغدادی، فتوح البلدان، مطبعۃ الموسوعات شارع باب الخلق، القاہرہ، مصر، 1901ء، ص 454-455۔

189۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السطانیہ، ص 270۔

190۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 394- 395۔

191۔ ایضاً، ص 401۔

192۔ ایضاً

193۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 153۔

194۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 230۔

195۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 399-400۔

196۔ ایضاً، ص 383۔

197۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 276۔

198۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 153۔

199۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 275۔

200۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 628۔

201۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 282۔

202۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 160۔

203۔ ابن الاثیر، الکامل فی التاریخ، جلد 5، ص 270۔

204۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 432۔

205۔ ایضاً،ص423۔

206۔ ابن خلدون،کتاب جلد1،ص1148۔

207۔ حسن ابراہیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،جلد2،ص96-97۔

208۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ،جلد5،حصہ10،ص159۔

طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد6،ص435۔

209۔ ایضاً،ص439۔

210۔ المسعودی،تنبیہ الاشراف،ص232۔

211۔ طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد6،ص433۔

212۔ السیوطی،تاریخ الخلفاء،ص280۔

213۔ ابن خلدون کتاب العبر،جلد1،ص1150-1151۔

214۔ طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد6،ص436۔

215۔ ایضاً،ص423۔

216۔ المسعودی،مروج الذھب ومعادن الجوھر،جلد3،ص327۔

217۔ طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد،6،ص331۔

218۔ __________ایضاً__________ص430۔

219۔ __________ایضاً__________ص439۔

220۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ،جلد5،حصہ10،ص159۔

السیوطی،تاریخ الخلفاء،ص281۔

221۔ المسعودی،مروج الذھب ومعادن الجوھر،جلد3،ص335۔

222۔ السیوطی،تاریخ الخلفاء،ص279۔

223۔ ابن کثیر،البدایہ ولنھایہ،جلد5،حصہ10،ص185۔

224۔ عمر ابوالنصر،الھارون،مترجم محمد احمد پانی پتی،مکتبہ جدید،انارکلی،لاہور،1955ء،ص190۔

225۔ السیوطی،تاریخ الخلفاء،ص294۔

226۔ __________ایضاً__________ص285۔

227۔ القرآن، 36 : 22۔

228۔ عمر ابو النصر، الھارون، ص 189۔

229۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 216۔

230۔ __________ایضاً__________ ص 214۔

231۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 234۔

232۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 284-285۔

233۔ بخاری محمد بن اسماعیل، صحیح بخاری، للنشر والتوزیع، الریاض، 1999ء، کتاب الجھاد والسیر، باب تمنی الشھادۃ، ص 463، حدیث 2797۔

234۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 285۔

235۔ ____ایضاً____ ص 292۔

236۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 187۔

237۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-242.

238۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 216۔

239۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1157۔

240۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 295۔

241۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 217۔

242۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1157۔

243۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 530۔

244۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 287۔

245۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 281۔

246۔ عمر ابو النصر، الھارون، ص 189۔

247۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 289۔

248۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 292۔

249۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 289۔

250۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 294۔

251۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 249۔

252۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 288۔

253۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 294۔

254۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 208-209۔

255۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 285۔

256۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 215۔

257۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 284۔

258۔ ایضاً، ص 293۔

259۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 288۔

260۔ عمر ابو النصر، الھارون، ص 191۔

261۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 129۔

262۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 284۔

263۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-253.

264۔ عمر ابو النصر، الھارون، 191۔

265۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 288۔

266۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 295۔

267۔ ایضاً، ص 285-286۔

268۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens,P-237-238.

269۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1157۔

270۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 293۔

271۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 215۔

272۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 288۔

273۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 206۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 6، ص 512۔

274۔ ھیکل محمد حسین، سیدنا عمر فاروقؓ، مترجم۔ محمد مسعود عبدہ، الفیصل ناشران وتاجران کتب، اُردو بازار، لاہور، سن ندارد، ص 399۔

275-A۔ عمر ابوالنصر، الھارون، ص 208-209۔

275-B۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 291۔

276۔ ایضاً۔

277۔ عمر ابوالنصر، الھارون، ص 189۔

278۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 295۔

279۔ عمر ابوالنصر، الھارون، ص 192۔

280۔ _____ایضاً_____

281۔ ایضاً، ص 197-198۔

282۔ ایضاً، ص 193۔

283۔ ایضاً، ص 191۔

284۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 295۔

285۔ المسعودی، مروج الذھب ومعاون الجوھر، جلد 3۔ ص 362۔

286۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 295۔

287۔ Hitti, History of the Arabs, P-303.

# باب پنجم (حصہ دوم)

فصل اول: امین الرشید۔

۱۔ امین الرشید نجیب الطرفین ہاشمی تھا۔

۲۔ اس کا زندیقوں اور معتزلہ سے سخت متنفر ہونا اور ان کا زیرزمین سرگرمیوں تک ہی محدود رہنا۔

۳۔ اپنے اسلاف کے برعکس یہ بڑا مذہب بےزار اور احکام خداوندی کی نافرمانی کرنے والا خلیفہ تھا۔

۴۔ اس نے کعبہ سے اپنے باپ کا لکھا ہوا عہد نامہ منگوا کر چاک کر ڈالا۔

۵۔ اس کا خلافت سنبھالتے ہی مسخروں اور ہیجڑوں پر خطیر رقم خرچ کر کے انہیں اپنے قصر میں جمع کرنا۔

۶۔ بیت المال میں موجود ہیرے جواہرات اور قیمتی اسلحہ ہیجڑوں، مسخروں اور اپنے مقربین خاص میں تقسیم کرنا۔

۷۔ خزانہ خالی ہونے کی صورت میں سونے چاندی کے برتنوں کو درہم و دینار میں ڈھالنا۔

۸۔ اپنی عیش و عشرت، لہو و لعب اور تفریحی محافل کے لئے مملکت کے مختلف شہروں میں نشاط گاہیں تعمیر کروانا۔

۹۔ اس کا ہر وقت شراب و شباب، گانے بجانے اور کھیل کود میں مشغول رہنا۔

فصل دوم: مامون الرشید۔

۱۔ مامون الرشید کا حافظ قرآن ہونا اور ہر رمضان میں اس کا بکثرت قرآن ختم کرنا۔

۲۔ اس کا اپنے آباؤ اجداد کی طرح زندیقوں اور ملحدوں سے نفرت کرنا۔

۳۔ اپنے اسلاف کے برعکس اس کا علویوں سے عقیدت و محبت رکھنا اور امام علی رضا کو اپنا ولی عہد بنانا۔

۴۔ عباسی شعار سیاہ لباس کی بجائے علوی شعار یعنی سبز لباس کو قومی شعار قرار دینا۔

۵۔ امام علی رضا سے تعلق جوڑنے کی وجہ سے اپنی بیٹی کا ان سے عقد کرنا۔

۶۔ پہلی دفعہ خانہ کعبہ پر سیاہ غلاف کی بجائے سفید ریشمی غلاف چڑھانا۔

۷۔ مامون الرشید کا فصیح و بلیغ کلام کا مالک ہونے کے ساتھ ساتھ فقہ، طب، شعر، فرائض اور علم نحو میں مہارت رکھنا۔

۸۔ مامون کا رعایا سے ہمدردانہ رویہ رکھتے ہوئے ایک ہی دن میں ان پر چوبیس کروڑ درہم خرچ کر ڈالنا۔

۹۔ اس نے روم میں قید مسلمانوں کی رہائی کے لئے رومی شہروں کو تباہ و برباد کیا جس کے نتیجے میں رومیوں کو دوبارہ اسلامی شہروں پر حملہ آور ہونے کی جرأت نہ ہوئی۔

۱۰۔ عفو و درگزر کا پیکر ہونا جس کی وجہ سے اس نے ابراہیم بن مہدی (اپنے چچا)، فضل بن ربیع اور عیسٰی بن خالد کو نہ صرف معاف کر دیا بلکہ ان کا ضبط شدہ مال و اسباب بھی واپس کر دیا۔

۱۱۔ مامون الرشید کا بغیر کسی مستند دلیل کے چند بدعتیں اختراع کرنا جیسے خلق قرآن کا مسئلہ پیدا کرنا، آخرت میں رویئت باری تعالیٰ کا انکار کرنا نیز مساجد میں فرض نمازوں کے بعد با آواز بلند تکبیریں کہنا۔

۱۲۔ اس کی سرپرستی میں مذہبی مناظروں اور مباحثوں کا شروع ہونا۔

۱۳۔ اس کا علوم عقلیہ میں معتزلی اکابرین کی فوقیت اور علمی تبحر سے متاثر ہونا۔

۱۴۔ عقیدہ خلق قرآن کی سرکاری سطح پر سرپرستی کرنا، علماء وفقہاء اور رعایا کے معتزلی عقائد قبول نہ کرنے کی صورت میں حکومتی سطح پر ظلم وتشدد کا راستہ اختیار کرنا۔

۱۵۔ اس کا امام احمد بن حنبلؒ اور محمد بن نوح جیسے علمائے حق کو مبتلائے محن کرنا۔

۱۶۔ بیت المال کو ذاتی خزانہ تصور کر کے اس کا بے دریغ استعمال کرنا۔

فصل سوم: <u>معتصم باللہ۔</u>

۱۔ معتصم باللہ کا اپنے والد ہارون الرشید اور بھائی مامون الرشید سے حدیث کی سماعت کرنا۔

۲۔ ایک ہزار مسلمان قیدیوں کی رہائی کے لئے رومیوں کے مقدس شہر عموریہ کو تباہ وبرباد کرنا اور وہاں کے تیس ہزار باشندوں کو موت کے گھاٹ اتارنا۔

۳۔ رومیوں کی اسلام دشمنی کے ردعمل میں عیسائیوں کے خلاف سخت قوانین وضع کرنا۔

۴۔ غیر شرعی کاموں سے نفرت کی وجہ سے فرقہ خرمیہ کی بیخ کنی کرنا۔

۵۔ معتصم باللہ کا اپنے معروف جرنیل افشین بن حیدر کو مشرکانہ عقائد کی وجہ سے موت کے گھاٹ اتارنا۔

۶۔ اپنے بھائی مامون الرشید کے نقش قدم پر چلتے ہوئے معتزلی عقائد ونظریات کی ترویج واشاعت میں اہم کردار ادا کرنا۔

۷۔ امام احمد بن حنبلؒ جیسے علمائے حق کو معتزلی نظریات کی مخالفت کے جرم میں جسمانی تشدد کا نشانہ بنانا۔

۸۔ دیگر عباسی خلفاء کی طرح اس کا وعدہ خلاف اور منتقم مزاج ہونا اور اپنے ہی بھتیجے عباس بن مامون کو امان کے باوجود قتل کرنا یہاں تک کہ اس کے معصوم بچوں کو بھی معاف نہ کیا گیا۔

۹۔ فضول خرچ ہونے کی وجہ سے اس کے کھانے پر روزانہ ایک ہزار اشرفیاں خرچ ہوتی تھیں۔

فصل چہارم: <u>واثق باللہ۔</u>

۱۔ واثق باللہ کا اہل حجاز سے محبت وعقیدت کی وجہ سے انہیں گرانقدر عطیات دینا۔

۲۔ بنو سلیم کا خاتمہ کر کے اہل مدینہ کو امن وسکون باہم پہنچانا۔

۳۔ زندیقوں اور ملحدوں سے نفرت کی بدولت خوارج کی بیخ کنی میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھنا۔

۴۔ اس کا دیگر عباسی خلفاء کے برعکس علویوں سے نہایت اچھا سلوک کرنا۔

۵۔ عمال کے محاسبے میں اس نے حضرت عمر فاروقؓ کے نقش قدم پر چلنے کی کوشش کی۔

۶۔ مندرجہ بالا خوبیوں کے باوجود واثق باللہ کا معتزلی نظریات میں متشدد ہونا نیز ان نظریات کی مخالفت کرنے والوں کو نہ صرف ظلم وتشدد کا نشانہ بنانا بلکہ ایسے لوگوں کو عمر بھر کے لیے حوالہ زنداں کرنا۔

۷۔ معتزلی نظریات کی مخالفت میں ابو یعقوب اور یوسف بن یحییٰ کو زنجیروں میں جکڑ کر مصر سے بغداد لایا گیا جہاں قید ہی میں ان کا انتقال ہو گیا۔

۸۔ امام احمد بن حنبلؒ کو گھر میں ہی قید کر دیا گیا یہاں تک کہ انہیں مسجد جانے کی بھی اجازت نہ تھی۔

۹۔ گانے بجانے والوں کو اس کے دور میں بڑی پذیرائی حاصل تھی۔

۱۰۔ اس کی فضول خرچی کا اندازہ اس بات سے لگایا جاتا ہے کہ اس کے کھانے پینے کے تمام برتن اور فرنیچر سونے کے بنے ہوئے تھے۔

۱۱۔ بعض مؤرخین کا خیال ہے کہ اس نے موت سے قبل معتزلی نظریات سے توبہ کر لی تھی۔

فصل پنجم: <u>متوکل علی اللہ۔</u>

۱۔ یہ اپنے باپ اور بھائی کے برعکس سنت نبویہؐ پر عمل پیرا ہونے والا شخص تھا اسی وجہ سے اس نے خلافت سنبھالتے ہی مؤرخین ومحدثین کو مدعو کر کے احادیث اور سیرت پر کتب لکھنے کی درخواست کی۔

۲۔ سنت نبویہ کے احیاء کی وجہ سے لوگ اسے ''محی السنۃ'' کے نام سے پکارتے تھے۔

۳۔ عباسی خلفاء کے ظالمانہ قوانین کے خاتمے کی وجہ سے لوگ اسے عمر بن عبدالعزیز سے تشبیہ دیتے تھے۔

۴۔ اسے صحابہ کرامؓ کے خلاف ایک لفظ بھی سننا گوارا نہ تھا یہی وجہ تھی کہ اس نے احمد بن محمد بن عاصم کو شیخینؓ کو گالیاں دینے کے جرم میں موت کے گھاٹ اتار دیا۔

۵۔ اپنے اسلاف کے برعکس امام احمد بن حنبلؒ سے اس کا رویہ نہایت ہمدردانہ رہا اور یہ انہی کے مشورے سے امراء اور قاضیوں کا تقرر کرتا۔

۶۔ اس کا سب سے بڑا کارنامہ علم الکلام اور خلق قرآن پر گفتگو نہ کرنے کے احکامات جاری کرنا تھا۔ حکم عدولی کی صورت میں اس نے لوگوں کو قید وبند اور موت جیسی سزاؤں سے دوچار کرنے کی دھمکی دی۔

۷۔ اس نے ابن الزیات، احمد بن ابی داؤد اور اس کے بیٹے کو معزول کر کے ان کی تمام املاک کو بحق سرکار ضبط کر لیا۔

۸۔ احمد بن ابی نصر کی لاش کو چھ سال صلیب پر رہنے کے بعد اتارنے کے احکامات جاری کیے۔

۹۔ اس نے علمائے حق کو خلق قرآن کے خلاف اور رویت باری تعالیٰ کے حق میں کتب تحریر کرنے اور وعظ کرنے کے احکامات جاری کیے۔

۱۰۔ اس کا ملحدوں اور زندیقوں سے نفرت کی وجہ سے محمود بن فرج نیشاپوری (مدعی نبوت) اور فرقہ جہمیہ کے سردار ابوبکر محمد بن ابولیس کو معزول کر کے ان کی تمام املاک کو ضبط کرنا۔

۱۱۔ اہل زط کو رومیوں کی قید سے آزاد کرانے اور قوم بجاۃ کو مسلمانوں پر غارت گری کا سبق سکھانے کے لئے متوکل کا ان پر حملہ آور ہوا۔

۱۲۔ عیسائیوں کی مسلم دشمنی کے ردعمل میں اس نے ان کے خلاف سخت قوانین بنائے۔

۱۳۔ اپنے اسلاف کی طرح اسے بھی علویوں سے خدا واسطے کا بیر تھا۔ اس نے روضہ حسینؓ اور اس کے گرد تمام قبروں کو مسمار کر کے یہاں کاشتکاری کا حکم دیا نیز روضہ حسینؓ کی زیارت پر حکماً پابندی عائد کر دی۔ حضرت علیؓ اور حسنؓ و حسینؓ کی تنقیص کرنا اس کا محبوب مشغلہ تھا۔

۱۴۔ اس کی شراب و شباب میں مشغولیت اور بدمستی نے سلطنت عباسیہ کو بربادی کی طرف دھکیل دیا اور اسی کے عہد سے عباسیوں کا زوال شروع ہوا۔

۱۵۔ وہ حیاء کو ہیجڑا پن، رحم کو کمزوری اور سخاوت کو حماقت پر محمول کرتا تھا، انتہا یہ تھی کہ یہ دوسروں کو تکلیف میں دیکھ کر بہت خوش ہوتا تھا۔

# امین الرشید بن ہارون الرشید

(193ھ تا 198ھ /808ء تا 813ء)

اس کا نام محمد بن ہارون الرشید بن مہدی بن ابو جعفر منصور بن عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ بن عبدالمطلب، اس کی کنیت ابو موسیٰ اور اس کا لقب الامین تھا اس کی ماں زبیدہ بنت جعفر بن ابو جعفر منصور تھی۔

امین الرشید کو اس کے والد ہارون الرشید نے اپنی زندگی ہی میں اپنا ولی عہد بنا کر اس کی بیعت لے لی تھی۔ امین الرشید کو عباسی خلفاء میں یہ فوقیت حاصل تھی کہ وہ نجیب الطرفین ہاشمی تھا۔[1] ایک دفعہ دوران حج اس کا غلام انتقال کر گیا اس کے پسماندگان اب اس بات سے متفکر تھے کہ متوفی کا حج قبول ہوگا کہ نہیں؟ ان باتوں کا جب امین الرشید کو علم ہوا تو اس نے دوران حج مرنے والوں کے بارے میں حضورﷺ کی یہ حدیث بیان کی۔

فان اللّٰہ یبعثہ یوم القیمۃ ملبیاً۔[2]

''جس کا حالت احرام میں انتقال ہوا وہ روز محشر تلبیہ کہتے ہوئے اٹھے گا''

امین الرشید کو زندیقوں سے بڑی نفرت تھی یہی وجہ تھی کہ اس نے خلافت سنبھالتے ہی تمام زندیقوں کو پابند سلاسل کر دیا۔[3] زندیقوں کی طرح وہ خلق قرآن کا نظریہ رکھنے والوں کا بھی دشمن تھا۔ ایک بار اسے بتایا گیا کہ اسماعیل بن علیہؒ قرآن کو خدا کی مخلوق سمجھتا ہے اسماعیل بن علیہؒ دربار خلافت میں حاضر کیا گیا خلیفہ نے اسے دیکھتے ہی کہا ''او حرامزادے :تو قرآن کو مخلوق کیوں کہتا ہے؟ آئندہ تیری یہ جرأت نہ ہو''[4] اسے فقہ اور عربی زبان و ادب میں بلند مقام حاصل تھا۔ ابوالحسن احمر کا بیان ہے کہ ''بعض اوقات جب نحو میں استدلال کے لیے مجھے کوئی شعر یاد نہ آتا تو اس وقت مجھے خلیفہ امین الرشید کوئی ایسا شعر سنا دیتے جس سے میں استدلال کرتا نیز میں نے سلاطین کی اولاد میں امین اور مامون سے زیادہ کوئی ذہین آدمی نہ پایا[5] ۔ خلیفہ امین الرشید بڑے اچھے شعر کہتا[6] ۔ اسی لیے یہ اچھے اشعار سننے پر شعراء کی پذیرائی بھی کرتا۔ ایک دفعہ اس نے درباری شاعر عبداللہ بن تیمی کو اچھے اشعار سنانے کا حکم دیا۔ اس نے خلیفہ امین الرشید کو پوری نظم سنا دی، اس پر خلیفہ نے خوش ہو کر عبداللہ بن تیمی کو درہموں سے لدے ہوئے تین گدھے انعام میں دیئے[7] ۔ اپنے اسلاف کی تقلید میں خلیفہ امین بھی انگشتری پہنتا تھا اور اس کی انگشتری پر درج ذیل الفاظ نقش تھے۔

نعم القادر اللہ۔[8] ''اللہ کیا ہی اچھی قدرت والا ہے''

اور بعض کے بقول اس کی انگشتری پر درج ذیل الفاظ کندہ تھے۔

سائل اللہ لا یخیب۔[9] ''اللہ سے مانگنے والا ناکام نہیں رہتا''۔

مخارق گویے کا بیان ہے کہ ایک دفعہ میں خلیفہ امین الرشید کے سامنے بیٹھا گا رہا تھا کہ اس دوران میں خلیفہ امین کے خوبصورت جبے کو تکنے لگا جو نہایت ہی عمدہ زرتار سے بنا ہوا تھا اور اس سے قبل میں نے ایسا جبہ زندگی میں کبھی نہ دیکھا تھا خلیفہ نے میری نظروں کو بھانپتے

ہوئے مجھ سے کہا ''کیا تم کو یہ پسند ہے؟'' میں نے کہا میرے آقا بیشک یہ بہت خوبصورت ہے مگر آپ کا چہرہ اس کے لیے باعث حسن ہے یہ سن کر خلیفہ امین نے غلام سے اور جبہ منگوا کر خود پہن لیا اور یہ مجھے عطا فرمایا [10] ۔مسعودی کے بقول خلیفہ امین الرشید دولت خرچ کرنے میں بڑا سخی تھا [11] ۔جبکہ سیوطی کا کہنا ہے کہ خلیفہ امین کھانا کھلانے میں بڑا بخیل تھا [12] ۔اس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ بڑا بہادر تھا اور ایک دفعہ اس نے اکیلے ہی شیر کو مارا تھا، اگرچہ اس کے بعد خلیفہ امین کی انگلیوں کے جوڑ اپنی جگہ سے ہل گئے تھے [13] ۔خلیفہ امین الرشید اپنے اسلاف کے برعکس بڑا مذہب بیزار اور احکام خدا کی نافرمانی کرنے والا شخص تھا، یہی وجہ تھی کہ وہ اپنے جذبات کی تسکین کے لیے غیر شرعی کاموں سے بھی احتراز نہ کرتا تھا۔ابراہیم بن المہدی اور مخارق کا بیان ہے کہ ایک رات ہمیں قصر امین میں طلب کیا گیا جب ہم لوگ قصر خلیفہ کے اندر پہنچے تو ہم یہ دیکھ کر حیران وششدر رہ گئے کہ قصر تمام لونڈیوں اور خدمتگاروں سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا جبکہ امین ان سب کے درمیان رقص کر رہا تھا پھر کچھ دیر کے بعد ان کی دیکھا دیکھی دربار کے غلام اور لونڈیاں بھی اس کے ساتھ محو رقص ہو گئیں [14] ۔

امین الرشید عہد شکن اور میثاق قطع کرنے والا شخص تھا اسی وجہ سے اس نے خانہ کعبہ سے وہ عہدنامہ منگوا کر چاک کر ڈالا، جس میں مامون الرشید اور موتمن کی ولی عہدی کا ذکر تھا اور جسے خلیفہ ہارون الرشید نے خانہ کعبہ میں آویزاں کیا تھا [15] ۔ پھر اس نے مامون الرشید کی بجائے اپنے دودھ پیتے بیٹے موسیٰ بن امین الرشید کو ''الناطق بالحق'' کا لقب دے کر اپنا ولی عہد نامزد کیا [16] ۔اور ساتھ ہی حکم دیا کہ آئندہ خطبوں میں مامون الرشید اور موتمن کے نام نکال دیئے جائیں اور صرف موسیٰ بن امین کے لیے دعا کی جائے [17] ۔ امین الرشید نے خلافت سنبھالتے ہی خطیر رقم خرچ کر کے ملک سے ہیجڑوں اور مسخروں کو جمع کرنا شروع کر دیا، دن رات اور خلوت وجلوت میں یہ سایے کی طرح خلیفہ امین کے ساتھ رہتے یہ نہ صرف خلیفہ کے کھانے پینے کے منتظم تھے بلکہ امور سلطنت میں بھی ان کا کافی عمل دخل تھا نیز اس نے ان کے گراں قدر وظائف مقرر کر رکھے تھے [18] ۔اس کی فضول خرچی کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ اپنے پاس موجود تمام نقد خزانے اور ہیرے جواہرات اس نے خواجہ سراؤں، مصاحبوں اور افسانہ گویوں میں لٹا دیئے [19] ۔

یہاں تک کہ رقہ میں موجود جواہرات، نقد خزانہ اور قیمتی اسلحہ اپنے پاس منگوا کر ہیجڑوں، مقربین خاص اور مسخروں میں تقسیم کر ڈالا [20] ۔اس کی ان فضول خرچیوں کی وجہ سے خزانہ خالی ہو گیا اور فوجیوں نے تنخواہ نہ ملنے کے سبب محاذ جنگ پر لڑنے سے انکار کر دیا، ان حالات کو پیش نظر رکھتے ہوئے خلیفہ امین الرشید نے بیت المال میں موجودہ سونے چاندی کے برتنوں کو درہموں میں ڈھلوا کر فوجیوں کی تنخواہیں ادا کیں [21] ۔ان مسخروں اور ہیجڑوں سے اس کی رغبت کا یہ عالم تھا کہ اس نے اپنی شریف بیویوں اور لونڈیوں سے بالکل ہی کنارہ کشی اختیار کر لی [22] ، اسی وجہ سے وہ اس سے ناراض تھیں یہ نہ صرف اپنی بیویوں سے ہی بیزار تھا بلکہ اس نے اپنے بھائیوں، اقرباء اور امرائے سلطنت سے بھی قطع تعلق کر لیا تھا اور بعض اوقات تو وہ ان کی تضحیک سے بھی نہ چوکتا [23] ، اس نے اپنے لہو ولعب، عیش ونشاط اور تفریحی محافل کے لیے قصر الخلد، خیزرانیہ، بستان موسیٰ، قصر عبدویہ، قصر المعلی، رقہ، کلواذی، باب الانبار، دیاری اور رہوب میں نشاط گاہیں بنوائیں [24-A] ۔ دریائے دجلہ میں شیر، ہاتھی، عقاب، سانپ اور گھوڑوں کی شکلوں کی کشتیاں بنوائیں [24-B]، جن پر خطیر رقم خرچ کی

گئی [25]۔ اس کے وزیر فضل بن ربیع کا قول ہے کہ وہ دنیا و مافیہا سے بے خبر سوتا اور اسے زوال دولت کی ذرا بھی پرواہ نہ تھی اسے جام وسبو نے اس قدر غافل کر رکھا تھا کہ اسے امور سلطنت کے بارے میں غور و فکر کی فرصت ہی نہ تھی [26]۔ یہ ہر وقت شراب وشباب اور کھیل کود میں مشغول رہتا [27]، یہی وجہ تھی کہ اس نے خلیفہ بننے کے ٹھیک دوسرے روز قصر منصور کے برابر چوگان (پولو کی ایک قسم) کھیلنے کا میدان بنانے کا حکم صادر کیا [28]، مسعودی کے بقول امین الرشید بد خصلت، ضعیف الرائے، نہایت خونریز، ہوا و ہوس کے گھوڑے پر سوار، معاملات کو مہمل چھوڑ دینے، مہمات امور میں غیروں پر بھروسہ کرنے کا عادی تھا اور وہ ایسے لوگوں پر اعتماد کرتا تھا جو اس کے خیر خواہ نہ تھے [29]۔

اگر چہ خلیفہ ہارون الرشید نے اپنے دونوں بیٹوں امین و مامون کو علوم دینیہ سے بہرہ ور کیا تھا لیکن اس کے باوجود امین الرشید مزاجاً بڑا متعصب واقع ہوا، یہی وجہ تھی کہ جب اسے معلوم ہوا کہ مامون الرشید خراسان میں اپنی خلافت قائم کر رہا ہے تو اس نے مامون الرشید کو چند اشعار پر مشتمل ایک خط لکھا، جس کا ترجمہ ذیل میں پیش کیا جاتا ہے۔

''تم اپنی برتری ظاہر کرنے کی کوشش نہ کرو کیونکہ تم ایک باندی کی اولاد ہو، لہٰذا تم اپنی حیثیت پر نظر رکھو اور میرے مقابلے میں آنے کی جرأت نہ کرو'' [30]۔ ایک طرف امین الرشید کے اپنے بھائی کے بارے میں یہ نظریات تھے تو دوسری طرف اللہ کے احکام اس کے برعکس تھے چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

يـا يهـا الـنـاس انا خـلـقـنـكـم مـن ذكـر وانثى و جعلنكم شعوباً وقبائل لتعارفوا ط
ان اكرمكم عند الله اتقكم ه [31]۔

''اے لوگو! ہم نے تم کو ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا اور تمہیں مختلف کنبوں اور قبائل میں اس لیے بنایا ہے تا کہ تم ایک دوسرے کو پہچان سکو، اللہ کے نزدیک تم میں سے عزت والا وہ ہے جو تم میں سب سے زیادہ پرہیز گار ہے''۔

ایسی ہی چیزوں کو دیکھتے ہوئے بعض مورخین نے اسے احکام خداوندی کی نافرمانی کرنے والا خلیفہ کہا ہے۔

اس کی کوتاہ اندیشی کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ قتل سے پہلے جب اس کا محاصرہ تنگ ہوا تو اس نے دل بہلانے کے لیے شراب لانے اور ندیموں کو بلانے کا حکم دیا اور اپنی چہیتی رقاصہ سے کہا کہ کچھ گا کر سناؤ تا کہ غم غلط کیا جا سکے [32]۔

امین الرشید کی سیرت و کردار کے بارے میں فخری کا قول ہے ''مجھے امین کی سیرت اور کردار میں کوئی ایسی خوبی نظر نہیں آتی جسے میں سراہوں یا اس کا تذکرہ کروں'' [33]۔

## مامون الرشید بن ہارون الرشید

(198ھ تا 218ھ /813 تا 833ء)

اس کا نام عبداللہ بن ہارون الرشید بن مہدی بن ابو جعفر منصور بن عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ بن عبدالمطلب ،اس کی کنیت ابوجعفر اوراس کا لقب المامون تھا۔اس کی ماں ایک لونڈی تھی جس کا نام مراجل تھا۔

عباسی خلفاء میں مامون الرشید سب سے زیادہ زبان آور، فصیح اور قادرالکلام تھا[34] حضرت عثمان غنیؓ کے بعد یہ پہلا خلیفہ تھا جو حافظ قرآن تھا اور یہ ہر رمضان المبارک میں بکثرت قرآن ختم کرتا تھا[35]۔خلیفہ مامون الرشید کو احادیث نبویہ سے بڑا شغف تھا ایک بار ہدبہ بن خالد نے مامون الرشید کو یہ حدیث سنائی ،جس میں آپؐ نے فرمایا۔

"جو شخص اپنے دسترخوان کے نیچے پڑی ہوئی چیزوں کو کھائے گا وہ فقر سے محفوظ رہے گا"[36]۔

مامون الرشید نے یہ حدیث سن کر ہدبہ بن خالد کو ایک ہزار دینار دینے کا حکم دیا[37]۔

ابوالحسن علی بن قاسم سے روایت ہے کہ مامون الرشید نے کہا کہ "میری آرزو تو یہ ہے کہ میں بر سر منبر احادیث بیان کروں اور یحییٰ بن اکثم ان کی کتابت کریں اور ہر حدیث پر وہ کہیں اللہ آپ سے راضی ہو"[38]۔

ایک دفعہ ابو حذیفہ نے مامون الرشید کے حوالے سے یہ حدیث بیان کی جس میں رسول اللہؐ کا فرمان تھا کہ "قوم کا غلام بھی قوم ہی کا ایک فرد ہوتا ہے"۔خلیفہ مامون کو جب معلوم ہوا کہ ابو حذیفہ نے میرے حوالے سے حدیث بیان کی ہے تو اس نے ابو حذیفہ کو بلا کر اسے دس ہزار درہم دیے[39]۔

سفر شام کے دوران مامون الرشید کو حضورؐ کا نام مبارک ملا تو اُس نے اُسے آنکھوں سے لگایا اور اس پر عقیدت و محبت کی ایک عجیب کیفیت طاری ہوئی ، خلیفہ بار بار اسے اپنی آنکھوں سے لگاتا اور روتا جاتا[40]۔ مامون الرشید حضرت علیؓ سے محبت کے باوجود حضرت ابوبکرؓ،حضرت عمر فاروقؓ،حضرت زبیرؓ،حضرت طلحہؓ اور حضرت عائشہؓ پر سب وشتم نہ کرتا تھا[41]۔ خلیفہ مامون الرشید کو شرک سے سخت نفرت تھی ۔ایک دفعہ مامون الرشید کو معلوم ہوا کہ ابوالحسن بن علی خراسانی ملقب العلوک نے ایسے اشعار کہے ہیں جن میں شرک کا پہلو نمایاں ہے جب مامون الرشید نے وہ اشعار سنے تو اسے ملقب العلوک کے مشرکانہ نظریات کا یقین ہوگیا ،خلیفہ نے حکم دیا کہ "گدی سے اس کی زبان نکال دو تا کہ آئندہ اس زبان سے کلمات شرک نہ نکلیں"[42]۔

مامون الرشید کو اپنے اسلاف کی طرح زنادقہ سے سخت نفرت تھی ایک دفعہ اسے بتایا گیا کہ بصرہ میں دس زندیقوں نے مجوسیت اختیار کرلی ہے چنانچہ مامون الرشید نے انہیں بغداد بلوا کر تصدیق کی اور پھر انہیں موت کے گھاٹ اتار دیا[43]۔ مامون الرشید کو رعایا کا بڑا خیال تھا اس کا اندازہ درج ذیل واقعے سے لگایا جا سکتا ہے ایک بار جب ابھی مامون الرشید خلیفہ نہ بنا تھا اس نے معتصم باللہ (گورنر شام) سے اپنی مفلسی کا ذکر کیا تو معتصم نے خراسان سے آئے ہوئے خزانوں میں سے تیس کروڑ درہم مامون الرشید کو دے دیے ،اب مامون الرشید ان

خزانوں کی نمائش کرتا ہوا محل سے رخصت ہوا، محل سے باہر رعایا کو بھوک وافلاس اور لاچار دیکھ کر اس نے یحییٰ بن اکثم سے کہا :

"یہ کوئی جوانمردی نہیں کہ ہم یہ خزانے لے کر چلے جائیں اور یہاں کے لوگ دیکھتے ہی رہ جائیں"۔ چنانچہ مامون الرشید نے ان خزانوں میں سے چوبیس کروڑ درہم اُسی وقت لوگوں میں تقسیم کر دیے جبکہ مامون الرشید کا پاؤں ابھی رکاب ہی میں تھا[44]۔

مامون الرشید کا قول ہے "یہ جوانمردی نہیں کہ تیرا گھر سونے چاندی کا ہو لیکن تیرا قرض خواہ بہنہ اور تیرا پڑوسی خالی پیٹ ہو جبکہ فقیر بھوکا ہو"[45]۔

مامون الرشید کا ہی قول ہے:

"جس وسیع زرق سے فائدہ نہ اٹھایا جائے وہ اس کھانے کی طرح ہے جو بخل کے پرنالے پر رکھا ہو
اور اگر یہ کوئی راستہ ہوتا تو میں اس پر نہ چلتا اور اگر یہ کوئی قمیص ہوتی تو میں اسے نہ پہنتا"[46]۔

مامون الرشید رعایا کے ہر دکھ درد کو اپنا دکھ درد ہی سمجھتا تھا۔درج ذیل مثال سے اس کی رعایا سے ہمدردی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ شاہ روم نوفیل بن میخائل کے عہد میں رومیوں نے طرطوس کے سرحدی شہر طوانہ میں گھس کر سولہ سو مسلمانوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا اور بہت سوں کو قیدی بنا لیا، رومی ظلم وستم سے تنگ آ کر ایک قیدی عورت نے اے محمد! اے محمد! کی دہائی دی، اس دہائی نے مامون الرشید کو بے چین کر دیا، چنانچہ مامون الرشید نے اپنے سفر کو مؤخر کر کے روم پر یلغار کا فیصلہ کیا، اس نے سب سے پہلے بدیدون (جو کہ القشیرہ کے نام سے مشہور تھا) میں پڑاؤ کیا۔خلیفہ مامون کی آمد کی خبر سن کر شاہ روم نے ایک ایلچی خلیفہ کے پاس روانہ کیا، اس نے جنگ نہ کرنے کے عوض مسلمانوں کو بدیدون تک آنے کے اخراجات دینے، مسلمان قیدیوں کو بغیر فدیہ کے رہا کرنے اور مسلمانوں کے برباد شدہ شہروں کو از سرِ نو تعمیر کرنے کی پیشکش کی۔مامون الرشید چونکہ مذہبی آدمی تھا اس لیے اس نے ایلچی کو جواب دینے سے قبل استخارہ کیا اور اس کے بعد ایلچی سے یوں مخاطب ہوا "تیرے بادشاہ کا یہ کہنا کہ وہ میرے اخراجات مجھے دے دے گا اس کی مثال ہمارے مقدس کلام قرآن کریم میں اس طرح بیان کی گئی ہے کہ ملکہ بلقیس نے حضرت سلیمانؑ کو حملہ آور ہونے سے روکنے کے لیے زر وجواہرات روانہ کئے، اس کے جواب میں حضرت سلیمانؑ نے ملکہ بلقیس کو لکھ بھیجا۔

اتملونن بمال فما اٰ تاٰنی الله خیر مما اٰ تٰکم بل انتم بھد یّتکم تفرحون.[47]

"کیا تم مال سے میری مدد کرنا چاہتے (چاہتی) ہو، جو کچھ اللہ نے مجھے عطا کیا ہے وہ اس سے بہتر ہے
جو تمہیں دیا ہے حقیقت یہ ہے کہ اپنے تحفے سے تم ہی خوش ہوتے ہو گے"۔

اس واقعہ کے ذکر کا مقصد یہ تھا کہ تم بھی مجھے ملکہ بلقیس کی طرح مال (رشوت) دیکر شرک پر باقی رہنا چاہتے ہو جو ناممکن ہے مجھے میرے رب نے مال ودولت بہت کچھ دے رکھا ہے جو ہر حال میں تمہارے مال ودولت سے بہت بہتر ہے اور میں تم سے ہر حال میں بہت بہتر ہوں، نیز تمہارا یہ کہنا کہ تم مسلمان قیدیوں کو رہا کر دو گے تو اس کا جواب یہ ہے کہ تمہارے پاس دو قسم کے مسلمان قید میں ہیں ایک وہ جو

اللہ تعالیٰ اور آخرت کے طلب گار ہیں وہ تو اپنی مراد کو پا گئے اور دوسرے وہ جو دنیا کے طلب گار ہیں پس اللہ تعالیٰ ان کے بندھن نہ کھولے، اس کے بعد تمہارا یہ دعویٰ کہ تم مسلمانوں کے برباد شدہ شہروں کو آباد کر دو گے یاد رکھو کہ اگر میں رومی شہروں کے آخری پتھر کو بھی اکھاڑ پھینکوں تو وہ بھی اس عورت کا بدل نہیں ہو سکتا جس نے حالت اسیری میں تمہاری طرف سے تکلیف پہنچنے پر مجھے اے محمد! اے محمد کہہ کر پکارا تھا، اب میرے اور تمہارے درمیان تلوار ہی فیصلہ کرے گی"[48]۔

چنانچہ ایلچی کے رخصت ہوتے ہی خلیفہ مامون الرشید نے رومی علاقوں پر ایسی یلغار کی کہ پہلے ہی حملے میں رومیوں کے تیس قلعے فتح کر لیے۔ کئی قلعوں کو نذر آتش کر دیا اور بہت سے رومیوں کو قیدی بنا لیا[49]۔ اب مسلمانوں کی مزید پیش قدمی کو دیکھتے ہوئے شاہ روم نے مامون الرشید کو ایک لاکھ دینار اور مسلمان قیدیوں کی رہائی کے عوض رومی شہروں اور قلعوں کو فتح نہ کرنے کی درخواست کی، نیز یہ بھی کہا کہ "میں آئندہ بھی پانچ سال تک جنگ بندی کا معاہدہ کرنا چاہتا ہوں"۔ لیکن مامون الرشید نے شاہ روم کی اس پیشکش کا کوئی جواب نہ دیا"[50]۔ تاہم خلیفہ مامون نے اپنے بیٹے عباس بن مامون کو شہر طوانہ (اس شہر کو برباد کر کے رومیوں نے سولہ سو مسلمانوں کو شہید اور باقی ماندہ کو قید کر لیا تھا) کو آباد کرنے اور اس کے گرد شہر پناہ (فصیل) بنانے کا حکم دیا تا کہ یہاں کے لوگوں کو رومیوں سے محفوظ رکھا جا سکے۔ شہر کی تعمیر کے بعد عباس بن مامون نے دوسرے شہروں سے بہت سے لوگوں کو یہاں لا کر آباد کیا[51]۔ اس طرح مامون الرشید نے رومیوں سے شہر طوانہ کی بربادی اور مسلمان شہدا کا بدلہ لے لیا۔

مامون الرشید کی فطرت میں عفو و درگزر کے جذبات بدرجہ اتم موجود تھے۔ ابو داؤد کا بیان ہے کہ مامون الرشید نے ایک آدمی کو معاف کرتے ہوئے کہا۔

"انصاف ہو یا نا انصافی، جاؤ میں نے تمھیں معاف کر دیا، تم برائیاں کرو، میں بھلائیاں کروں گا، تم جرائم کرو اور میں عفو و درگزر سے کام لیتا رہوں گا، یہاں تک کہ تم شرمسار ہو کر اپنی اصلاح کر لو گے"[52]۔

ابراہیم بن مہدی نے مامون الرشید کو اس وقت خلافت سے معزول کر دیا تھا جب مامون نے امام علی رضاؒ کو اپنا ولی عہد بنا کر ان کی بیعت لی تھی[53]۔ ابراہیم بن مہدی نے اس پر اکتفا نہ کیا بلکہ مامون الرشید کی معزولی کے بعد خاندان بنو ہاشم اور بنو عباس کی معاونت سے خود خلیفہ بن کر لوگوں سے بیعت لے لی[54]۔ اب جبکہ بغداد فتح ہو چکا اور خاندان عباس اور بغداد کے لوگ خلیفہ مامون الرشید کی بیعت کر چکے تو ابراہیم بن مہدی شہر سے فرار ہو گیا، لیکن جلد ہی اسے گرفتار کر کے حوالہ زنداں کر دیا گیا[55]۔ قید خانے سے اس نے خلیفہ مامون الرشید کو خط لکھا:

"اے امیر المؤمنین! بدلے کے وارث اور قصاص کے بارے میں فیصلہ کرنے والے، آپ عفو اور تقویٰ کے زیادہ قریب ہیں جو آسائش سے دھوکہ کھا جائے اسے زمانے کی گردشیں زیادہ تلخ معلوم ہوتی ہیں، اللہ تعالیٰ نے آپ کو تمام معاف کرنے والوں سے اوپر اور تمام گنہگاروں کو مجھ سے نیچے بنایا ہے پس اگر معاف کریں تو آپ کی مہربانی ہے اور اگر آپ بدلہ لیں تو آپ کا حق ہے"[56]۔ مامون الرشید

نے اسی رقعے پر لکھا:

''اختیار غصے کو فرو کرتا ہے اور ندامت توبہ ہے اور ان دونوں کے درمیان اللہ کا عفو ہے اور ہم اس سے جو مانگتے ہیں وہ اس سے کہیں زیادہ ہے اور اس نے اسے چھوڑا اور معاف کر دیا اور کہا کہ میں نے اپنے تمام مقربین، اپنے بھائی ابو اسحاق اور اپنے بیٹے عباس بن مامون سے بھی تیرے بارے میں مشورہ کیا ہے اور سب نے مجھے تیرے قتل کا مشورہ دیا ہے[57] جبکہ میں نے تجھے معاف کرنے کے سوا ہر بات سے انکار کر دیا ہے''[58]۔ اس کے بعد مامون الرشید نے کہا آج میں وہی بات کہتا ہوں جو حضرت یوسفؑ نے اپنے بھائیوں سے کہی تھی[59] اور قرآن کی یہ آیت تلاوت کی۔

**لاتثریب علیکم الیوم ط یغفر اللہ لکم وھو ارحم الراحمین.**[60]

''آج کے دن (سے) تم پر کچھ عتاب (وملامت) نہیں ہے خدا تم کو معاف کرے اور وہ بہت رحم کرنے والا ہے''۔

خلیفہ مامون الرشید نے نہ صرف ابراہیم بن مہدی کی جان بخشی کی بلکہ اس کی ضبط شدہ جاگیروں میں سے ایک جاگیر بھی اسے واپس بھی کر دی، اس جاگیر کی قیمت تین لاکھ ساٹھ ہزار درہم بتائی جاتی ہے[61]۔

اسی طرح مامون الرشید نے فضل بن ربیع (یہ امین الرشید کا مقرب خاص اور وزیر تھا) کو بھی معاف کر دیا، اس معافی کے بارے میں خلیفہ مامون الرشید خود کہتا ہے:

''میں نے فضل بن ربیع کو بھی معاف کر دیا حالانکہ اس نے وہ تمام مال واسباب اور آلات حرب ضبط کر کے امین الرشید کو دے دیئے جس کی خلیفہ ہارون الرشید نے میرے حق میں وصیت کی تھی اور اس نے سپہ سالاران لشکر کو میرے خلاف اکسا کر امین الرشید کی بیعت پر مجبور کیا[62] اور مجھے مرو میں تنہا دشمنوں کے رحم وکرم پر چھوڑ کر چلا گیا۔ فضل بن ربیع نے صرف اسی پر اکتفا نہ کیا بلکہ اس نے امین الرشید کو اس بات پر قائل کیا کہ مجھے ولی عہدی سے معزول کر کے اپنے بیٹے موسیٰ بن امین الرشید کو ولی عہد نامزد کیا جائے حالانکہ موسیٰ اس وقت دودھ پیتا بچہ تھا[63] اور اس فضل بن ربیع کے مشورے سے ہی امین الرشید نے خطبوں میں میرے اور موتمن کی بجائے موسیٰ بن امین الرشید کا نام شامل کرنے کا فیصلہ کیا[64]۔

عیسیٰ بن ابی خالد بھی مامون الرشید کے خلاف سازشوں میں فضل بن ربیع سے کم نہ تھا اس نے ہی امام علی رضا کو ولی عہد بنائے جانے کے بعد بغداد میں مامون الرشید کے خلاف لوگوں کے جذبات کو مشتعل کیا، مامون کے خراج اور فے پر قبضہ کر لیا[65] اور لوگوں کو اس کی ولی عہدی کے خلاف اکسایا یہاں تک کہ لوگ اس کی ولی عہدی سے منحرف ہو کر ابراہیم بن مہدی کی بیعت پر مجبور ہو گئے[66]۔ مگر مامون الرشید نے عیسیٰ بن ابی خالد کی گزشتہ خطاؤں سے چشم پوشی کرتے ہوئے اسے بھی معاف کر دیا۔ اسی روش پر چلتے ہوئے خلیفہ مامون الرشید نے اہل بغداد سے بھی عفو ودرگزر کا معاملہ روا رکھا اور کسی سے بھی مواخذہ نہ کیا[67]۔

علویوں سے محبت:۔

مامون الرشید کو اپنے اسلاف کے برعکس علویوں سے بڑی محبت تھی اسی جذبے کے تحت اس نے امام علی رضا بن موسی کاظم بن جعفر صادق کو اپنا ولی عہد بنایا تھا۔اگرچہ مامون الرشید کا یہ فیصلہ خاندان بنوعباس پر بڑا گراں گزرا، تاہم اسے اپنے اس فیصلے پر ذرا بھی ندامت نہ تھی بلکہ وہ خاندان کے اعتراضات کا جواب کچھ اس انداز سے دیتا تھا۔

''میں دیکھتا ہوں کہ حضرت ابو بکر صدیق ؓ، حضرت عمر فاروق ؓ اور حضرت عثمان غنی ؓ نے اپنے اپنے ادوار میں کسی بھی ہاشمی کو کسی اعلیٰ انتظامی عہدے پر فائز نہ کیا، لیکن جب حضرت علیؓ خلیفہ ہوئے تو انہوں نے بنوعباسؓ کے ساتھ احسان کیا یعنی حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو بصرہ کا، حضرت عبیداللہ بن عباس ؓ کو یمن کا، حضرت قثم بن عباسؓ کو بحرین کا اور سعید کو مکہ کا گورنر مقرر کیا[68] ۔ اس کے برعکس میں نے نہیں دیکھا کہ میرے خاندان والوں میں سے کسی نے بھی حضرت علیؓ کے احسان کا بدلہ ان کی اولاد کو دیا ہو، لہٰذا میرے خیال میں حضرت علیؓ کی اولاد کو خلافت دے کر ان کے اس احسان کا بدلہ اتارا جا سکتا ہے[69] ۔ نیز میں نے خاندان بنوعباسؓ اور علویوں میں امام علی رضا سے زیادہ بہتر، زیادہ متقی و پرہیزگار اور عالم دین کسی کو نہ پایا[70] جبکہ اس کے برعکس صولی کے بقول خاندان بنوعباس کا یہ مؤقف تھا کہ خلافت کو علویوں میں منتقل کرنے کی بجائے اپنے ہاتھ میں رکھ کر بھی علویوں کے ساتھ حسن سلوک اور بھلائیاں کی جا سکتی ہیں[71] ۔

چنانچہ مامون الرشید نے ان تمام باتوں کو خاطر میں نہ لاتے ہوئے 201ھ/816ء میں اپنے بھائی قاسم المؤتمن معتصم باللہ کو معزول کر کے اس کی جگہ امام علی رضا بن موسیٰ کاظم کو جلسہ عام میں اپنا خلیفہ نامزد کیا اور انہیں ''الرضا من آل محمد'' کا لقب دیا[72] ۔ سرکاری فرمان کے ذریعے لوگوں کو اس بات کا پابند کیا گیا کہ آئندہ امام موصوف کو صرف ''الرضا'' کے لقب سے ہی پکارا جائے[73] ، نیز مملکت کے ہر حصے میں سیاہ لباس کی بجائے سبز لباس پہننے کے احکامات بھی جاری کئے گئے، حالانکہ اس سے قبل سیاہ لباس ہی عباسیوں کا شعار تھا جبکہ اس کے برعکس اہلبیت (یعنی اولاد فاطمہ) سبز لباس زیب تن کرتے تھے[74] ۔نیز مامون الرشید کہا کرتا تھا کہ سبز لباس جنتیوں کا لباس ہے[75] ، اس کے ساتھ ہی اس نے درہم و دینار پر بھی امام موصوف کا نام کندہ کروایا[76] ۔ نیز مامون الرشید نے اپنی بیٹی ام فضل کا نکاح امام موصوف علی رضا سے کر کے انہیں دو کروڑ درہم عطا کیے[77] ۔اس شادی کے بعد مامون الرشید نے کہا کہ میری یہ دلی خواہش ہے کہ میں ایسے شخص کا نانا بنوں جو حضور اکرمؐ اور حضرت علیؓ کی صلب سے ہو، تاہم امام علی رضا کے ہاں کوئی اولاد نہ ہوئی[78] ۔امام علی رضا کے انتقال کے بعد مامون الرشید نے اپنی دوسری بیٹی ام حبیب کا نکاح محمد بن علی رضا سے کر دیا[79] ۔مامون الرشید نے علویوں سے محبت اور عقیدت کے اظہار کے لیے امام علی رضا کے بھائی ابراہیم بن موسیٰ کاظم کو امیر الحج مقرر کرنے کے ساتھ ساتھ یمن کا گورنر بھی مقرر کیا[80] ۔سیدنا حسنؓ اور سیدنا حسینؓ کی اولاد میں سے ایک جماعت کے مطالبے پر خلیفہ مامون الرشید نے باغ فدک حضرت فاطمہؓ کی اولاد کو دے دیا حالانکہ اس سے قبل اموی خلفاء اسے اپنی ذاتی جاگیر سمجھتے تھے[81] ۔ایک دن مامون الرشید نے امام علی بن موسیٰ رضا سے استفسار کیا کہ آپ کا بھائی ہمارے دادا عباسؓ بن مطلب کے بارے میں کیا کہتا ہے۔اس پر امام علی بن موسیٰ رضا نے کہا کہ ''اللہ نے اپنی مخلوق پر عباس بن عبدالمطلب کے بیٹوں کی

اطاعت فرض کی ہے اوراس کے بیٹوں پر اپنی اطاعت فرض کی ہے"۔اس پر مامون الرشید نے خوش ہو کر آپ کو (امام موصوف) ایک کروڑ درہم دینے کا حکم دیا[82]۔

امام علی رضا کا 203ھ /818ء میں طوس میں زہریلے انگور کھانے کی وجہ سے انتقال ہوا[83]، اس وقت ان کی عمر ترپن برس تھی مامون الرشید نے خود امام موصوف کی نماز جنازہ پڑھائی[84]۔ مامون الرشید کو ان کی موت کا اتنا صدمہ ہوا کہ وہ جنازہ کے ساتھ ننگے سر اور ننگے پاؤں گیا اور وہ رو رو کر کہہ رہا تھا "اے ابوالحسن! تیرے بعد میں کہاں جاؤں؟" مامون الرشید تین دن تک امام موصوف کی قبر پر مجاور رہا، اس دوران ایک روٹی اور نمک ہی اس کی خوراک رہی[85]۔امام علی رضا سے خلیفہ مامون الرشید کی عقیدت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جاسکتا ہے کہ اس نے امام علی رضا کی موت کے بعد حکم دیا کہ خلیفہ ہارون الرشید کی قبر اکھڑوا کر امام علی رضا کو اس میں دفن کردیا جائے۔ اس سے ان کا مقصد یہ تھا کہ اللہ تعالیٰ امام علی رضا کی برکت سے اس کے باپ ہارون الرشید کو بھی بخش دے گا[86]۔

امام علی رضا کی وفات کے بعد ان کی جگہ ان کے بیٹے محمد المعروف جواد تقی کو امامت کے منصب پر فائز کیا گیا[87]۔ فخری کے بقول مامون الرشید نے امام علی رضا کو زہر آلود انگور بھجوائے جن سے ان کا انتقال ہوگیا[88]۔جبکہ طبری، ابن خلکان، مسعودی، سیوطی، ابن خلدون، ابن کثیر، ابن اثیر اور سید امیر علی جیسے مشہور مؤرخین فخری کے اس بیان کی نفی کرتے ہیں اوران میں سے کسی نے بھی ان کے خیالات سے اتفاق نہیں کیا کہ امام علی رضا کی موت میں خلیفہ مامون الرشید کا ہاتھ تھا۔ فخری کے نظریات سے یوں بھی اختلاف کی گنجائش موجود ہے کہ امام موصوف کے انتقال کے بعد بھی مامون الرشید کا رویہ علویوں سے بہت ہمدردانہ رہا، اس کا اندازہ مامون الرشید کی اس وصیت سے لگایا جاسکتا ہے جو اس نے معتصم کو کی۔اس نے کہا۔

"اپنے ابن عم (یعنی اولادِ علیؓ) کے ساتھ حسن سلوک کرنا، ان کو اپنی مصاحبت میں شریک کرنا، ان سے کوئی خطا ہو جائے تو اسے معاف کردینا، اچھے کام کرنے پر انہیں انعام دینا، ان کے سالانہ وظائف باقاعدگی سے ادا کرتے رہنا"[89]۔ زندگی میں مامون کا اپنا رویہ بھی علویوں کے ساتھ ہمیشہ مخلصانہ رہا، وہ ان سے حسن سلوک کرتا، ان کی خطاؤں کو معاف کرتا، ان کے اچھے کاموں پر انہیں انعام و کرام سے نوازتا، ان کی لغزشوں سے چشم پوشی کرتا اور ان کے وظائف میں خاطر خواہ اضافہ کرتا رہتا[90]۔

مامون الرشید بڑا انصاف پسند خلیفہ تھا ایک دفعہ ایک ضعیف عورت نے دعویٰ کیا کہ تمہارے بیٹے عباس بن مامون نے ظلم سے میری جاگیر ہتھیالی ہے۔مامون الرشید نے اس عورت کو اپنے سامنے بٹھالیا اور اس سے خوب سوال و جواب کئے، یہاں تک کہ وہ عورت بلند آواز سے بولنے لگی، دربار میں سے کسی آدمی نے اس عورت کو ڈانٹا کہ تو خلیفہ کے سامنے اس انداز سے گفتگو کرتی ہے اس پر مامون الرشید نے کہا کہ "بلاشبہ حق نے اس سے یہ گفتگو کروائی ہے جبکہ باطل نے اسے خاموش کرانے کی کوشش کی"، پھر خلیفہ نے عباس سے بھی اس بارے میں استفسار کیا لیکن عباس اس کا خاطر خواہ جواب نہ دے سکا۔چنانچہ خلیفہ مامون الرشید نے اس مظلوم عورت کو اس کی جاگیر واپس دلوا کر اپنے بیٹے پر دس ہزار درہم کا تاوان عائد کیا[91]۔ یحییٰ بن اکثم کا قول ہے کہ میں نے مامون الرشید سے زیادہ کسی کو صاحب مروّت نہ

پایا، میں ایک دن خلیفہ کے پاس سو رہا تھا کہ اتنے میں خلیفہ کو کھانسی آئی تو آپ نے اس خدشے کی پیش نظر کہ میرے کھانسنے سے میری نیند میں خلل پڑے گا آپ نے اپنا منہ اپنی قمیص سے بند کر لیا[92]۔

مقامات مقدسہ سے بھی خلیفہ مامون الرشید بڑی عقیدت رکھتا تھا اس سلسلے میں فاکہی کا بیان ہے کہ مامون الرشید پہلا خلیفہ تھا جس نے خانہ کعبہ پر سب سے پہلے سفید ریشمی غلاف چڑھایا، اس طرح ناصر کے زمانے تک کعبہ پر سفید ریشمی غلاف ہی چڑھایا جاتا رہا[93]۔ ثمامہ بن اشرس کا بیان ہے کہ میں نے زمانے بھر میں جعفر برمکی اور مامون الرشید سے زیادہ کسی کو فصیح و بلیغ کلام کا مالک نہ پایا[94]۔ بعض مئورخین کی رائے ہے عباسی خلفاء میں مامون الرشید سب سے زیادہ مدبر، پختہ کار، بردبار، صاحب علم، صاحب الرائے، ہوشیار، عقلمند، پر ہیبت، بہادر، عمدہ سردار، جوان مرد، زبان آور، فصیح، قادر الکلام ہونے کی عمدہ صفات اور اعلی خوبیوں کا مالک تھا[95] اسے فقہ، طب، شعر، فرائض، نحو اور اس کے غریب کلمات اور علم نجوم میں بصیرت حاصل تھی[96]۔ مامون الرشید اکثر کہا کرتا تھا کہ امیر معاویہؓ نے سلطنت کی سیاسی گتھیاں عمرو بن العاص کی وجہ سے سلجھائیں، عبدالملک بن مروان حجاج بن یوسف کے سبب ملکی سیاست میں مشہور ہوا جبکہ میں اپنے اعتماد نفس اور خودداری کے بل بوتے پر حکومت کرتا ہوں[97]۔ مامون الرشید کے بارے میں خلیفہ ہارون الرشید کہتا ہے کہ مامون الرشید میں منصور جیسی پختگی، مہدی جیسا تقویٰ اور ہادی جیسی شان وشوکت ہے اور چوتھی چیز یہ کہ میں خود اس کو اپنی ذات والاصفات سے تشبیہ دے سکتا ہوں[98]۔

مامون الرشید کے درج ذیل اقوال بڑے مشہور ہیں:

- بقول عتبی کہ میں نے مامون الرشید کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ "جو تمہاری حسن نیت پر تمھاری تعریف نہیں کرتا وہ تمہارے اچھے کاموں پر بھی تحسین نہیں کرسکتا"[99]۔
- علی بن عبدالرحیم مروزی نے مامون کا یہ قول نقل کیا ہے کہ "وہ شخص بدترین ظالم ہے جو دور ہونے والے کو قریب کرنا چاہے اور عزت نہ کرنے والوں کے سامنے عاجزی کرے نیز وہ اس کی تعریف قبول کرے جسے وہ جانتا بھی نہیں"۔

صولی معاف کرنے کے بارے میں مامون الرشید کا قول بیان کرتا ہے۔

- "بخدا مجھے معاف کر دینے میں جو لذت حاصل ہوتی ہے اگر لوگوں کو معلوم ہو جائے تو لوگ مجرم بن کر میرے پاس آنے لگیں"[100]۔

خلیفہ مامون اصول حکمرانی بیان کرتے ہوئے کہتا ہے "حکومت میں شراب نوشی، راز کے افشاء اور عورت سے تعرض کرنے کے سوا ہر چیز کو بخشا جا سکتا ہے"

- امین الرشید کے قتل کے بعد مامون الرشید جب بلاشرکت غیرے مسلمانوں کا خلیفہ بن گیا تو اس نے کہا۔

"اگر یہ حکومت فانہ ہوتو بڑی چیز ہے، اگر اس کے بعد ہلاکت نہ ہوتو یہ حکومت ہے، اگر یہ دھوکہ نہ ہوتو یہ سرور ہے اور اگر اس کے بعد ہونے والی باتوں پر اعتماد کیا جائے تو یہ حشر کا دن ہے"۔

مامون کا قول ہے۔

____ دنیا میں لوگوں کے سردار سخی اور آخرت میں انبیاءؑ ہیں اور جس نے وسیع رزق سے فائدہ نہ اٹھایا وہ اس کھانے کی طرح ہے جو جنگل کے پیالے پر رکھا ہو اور اگر یہ کوئی راستہ ہوتا تو میں اس پر نہ چلتا اور اگر کوئی قمیص ہوتی تو میں اسے نہ پہنتا[101]۔

انسانوں کے بارے میں اس کا قول ہے۔

____ "انسان تین طرح کے ہوتے ہیں ایک غذا کی مانند جن کا وجود ہر حالت میں کارآمد ہے دوسرے دوا کی طرح جو صرف حالت بیماری میں مفید ہوتے ہیں اور تیسرے بیماری کی مانند ہیں جنہیں ہر حالت میں ناپسند کیا جاتا ہے"

مامون الرشید اکثر کہا کرتا تھا۔

____ "لوگوں کی عقل کا اندازہ کرنے میں مجھے جو فرحت حاصل ہوتی ہے وہ مجھے کسی اور سیر و تفریح سے حاصل نہیں ہوتی[102]۔

اس کی انگشتری پر

الله ثقة عبدالله وبه یومن "عبداللہ کا اللہ پر ہی بھروسہ ہے اور وہ اس پر ایمان رکھتا ہے"

کے الفاظ نقش تھے، جس سے اس بات کی نشاندہی ہوتی ہے کہ توکل علی الله اس کا جزو ایمان تھا"۔

عباسی خلیفہ مامون الرشید کی مندرجہ بالا خوبیاں اپنی جگہ لیکن اس میں بعض ایسی خامیاں بھی تھیں جنہوں نے اس کی جملہ خوبیوں پر پانی پھیر دیا۔

ابن کثیر کے بقول مامون الرشید نے چند ایسی قبیح بدعتیں شروع کیں جو گمراہی کے اعتبار سے ایک سے بڑھ کر ایک تھیں، مثلاً اس نے خلق قرآن کا مسئلہ پیدا کیا، آخرت میں رویت باری تعالیٰ کا منکر ہوا، اس نے یہ باطل نظریات بشیر بن غیاث المریسی سے سیکھے پھر لوگوں کو بالجبر ان عقائد کے قبول کرنے پر آمادہ کیا، اس کی دوسری بدعت حضرت علیؓ کو تمام صحابہ کرامؓ پر فضیلت دینا تھی[103]۔ حالانکہ اس سلسلے میں حضرت علیؓ کا اپنا قول ہے کہ جو شخص مجھے شیخینؓ پر فضیلت دے گا میں اس پر مفتری کی حد لگاؤں گا[104]، اسی وجہ سے لوگ اسے شیعہ سمجھ کر اس سے نفرت کرنے لگے۔ اس کی تیسری بدعت مساجد میں نمازوں کے بعد کھڑے ہو کر با الفاظ بلند تکبیروں کا کہنا تھا، اس نے اس بدعت کا آغاز 14 رمضان المبارک 216ھ/831ء بروز جمعہ رصافہ اور بغداد کی جامع مساجد سے کیا۔ اس کا طریقہ یہ تھا کہ لوگ فرض نماز کے بعد کھڑے ہو جاتے اور بلند آواز سے تین تکبیریں کہتے اس کے بعد دوبارہ اپنی نمازوں میں لوٹ جاتے۔ مامون الرشید نے یہ طریقہ بھی دیگر بدعتوں کی طرح بغیر کسی مستند دلیل کے اختیار کیا[105]۔ حالانکہ اس پر اس کے اسلاف میں سے کسی نے بھی عمل نہ کیا۔ اب ہم اس کی اس گمراہی کا ذکر کریں گے جس کو اس نے بزور شمشیر لوگوں پر مسلط کرنے کی کوشش کی اور جس کی وجہ سے علمائے حق کو بڑے کٹھن حالات سے دوچار ہونا پڑا، یہ اس کا خلق قرآن کا عقیدہ تھا۔ اس عقیدے کے نفاذ میں معتزلہ کو مامون الرشید کی اشیر باد حاصل تھی۔

خلفیہ مامون الرشید ابوالہذیل العلاف، یحییٰ بن المبارک اور ثمامہ بن اشرس جیسے کبار معتزلہ کا شاگرد رہا تھا، پھر یہی لوگ خلیفہ

کے مقربین خاص میں شمار ہونے لگے انہیں میں سے ابو ہشام فوطی کو دربار خلافت میں بڑی عزت و تکریم حاصل ہوئی، یہ جب دربار خلافت میں حاضر ہوتا تو مامون الرشید اس کے احترام میں کھڑا ہو جاتا لیکن اس کے برعکس دیگر معتزلہ کے ساتھ اس کا رویہ ایسا نہ تھا [106] اور انہی معتزلہ سے متاثر ہو کر اس نے معتزلی افکار و نظریات کو قبول کیا یہاں تک کہ اس نے ان کے ہی اصول خمسہ، توحید، عدل، وعدہ و وعید، المنزلۃ بین المنزلتین (یعنی کفر و ایمان کے درمیانی منزل کا اقرار) اور امر بالمعروف ونہی عن المنکر) کو اپنا لیا۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ثمامہ بن اشرس وہ شخص تھا جس نے خلیفہ مامون الرشید کو اعتزال کی راہ پر لگایا [107] پھر ان لوگوں کو خلیفہ کا اس قدر قرب حاصل ہوا کہ ان اکابرین معتزلہ کی خوشنودی کے لیے دربار خلافت میں معتزلی مجالس کا انعقاد ہونے لگا، مامون الرشید ان مجالس سے اس قدر متاثر ہوا کہ ان کے اصول خمسہ ہی اس کا ایمان بن گئے اور معتزلہ کا مذہب ہی اس کا مذہب ہو گیا [108] ۔عہد مامون کے معتزلی علماء میں سے حسن احمد بن ابی داؤد الایادی کو بڑا اہم مقام حاصل تھا اس نے ہی معتزلیوں کو بلند بام بنا کر اوج رفعت تک پہنچایا اس کی عقلیت پسندی سے مامون الرشید بڑا متاثر تھا، اس کی شخصیت، چرب زبانی اور علم سے متاثر ہو کر یہ خلق قرآن کا قائل ہوا اور اسی کے اکسانے پر مامون الرشید نے علمائے حق کو مبتلائے آزمائش کیا۔ اسی وجہ سے لوگ سے علمائے حق پر نازل ہونے والی مصیبتوں کا ذمہ دار گردانتے ہیں۔

مامون الرشید نے عقیدہ خلق قرآن کا اظہار سب سے پہلے 218ھ/833ء میں کیا اس سال اس نے دمشق کے لوگوں کو توحید و عدل کے سلسلے میں مبتلائے محن کیا، پھر اس نے رقہ پہنچ کر اسحاق بن ابراہیم (کوتوال شہر بغداد) کو خط لکھا کہ شہر کے قاضیوں، فقہاء اور محدثین کی خلق قرآن کے سلسلے میں آزمائش کی جائے [109] اس سلسلے میں مامون الرشید نے حکم دیا کہ لوگوں کی درج ذیل باتوں کے بارے میں رائے معلوم کی جائے۔

_____ کیا اقامت دین الٰہی کے سلسلے میں خلیفہ کو اجتہاد کا حق حاصل ہے؟

_____ لوگ جہالت کی وجہ سے حقیقت دین اور قواعد توحید و ایمان سے نا آشنا ہیں، اس وجہ سے یہ لوگ قرآن کو غیر مخلوق سمجھتے ہوئے خدا اور قرآن کو ایک ہی درجہ دیتے ہیں لہٰذا لوگوں سے یہ رائے لی جائے کہ آیا ایسے نظریات رکھنے والے لوگ حق پر ہیں یا نہیں؟

_____ بغداد کے قاضیوں کو حکم دیا جائے کہ جو لوگ خلق قرآن کے قائل نہ ہوں انہیں ان کے عہدوں سے برطرف کر دیا جائے اور کسی بھی سلسلے میں ان کی گواہی قبول نہ کی جائے کیونکہ ان لوگوں کا ایمان درست نہیں ہے اس لیے یہ لوگ نا قابلِ اعتماد و اعتبار ہیں جبکہ ان کے برعکس خلق قرآن کے نظریے پر ایمان رکھنے والوں کو ان کے عہدوں پر برقرار رکھا جائے۔

اس طرح مامون الرشید نے لوگوں کو خلق قرآن کے مسئلے پر بتدریج قائل کرنے کی کوشش کی [110] ۔ اس سلسلے میں خلیفہ مامون الرشید نے دوسرا خط اسحاق بن ابراہیم کو لکھا جس میں اسے کہا گیا کہ بغداد کے فقہا و محدثین کو بلا کر خلق قرآن کے بارے میں ان کی صحیح صحیح رائے مجھے لکھ بھیجو، اس کے بعد اسحاق بن ابراہیم نے فقہا و محدثین کو دوبارہ طلب کیا اور قرآن کے مخلوق ہونے کے بارے میں ان کی رائے لی گئی، ان میں سے چند ایک کے سوا فقہا و محدثین کی اکثریت نے قرآن کے مخلوق ہونے کا اقرار کر لیا جبکہ ان کے برعکس چند لوگوں نے یہ

موقف اختیار کیا کہ قرآن کلام الٰہی ہے نہ کہ اللہ کی مخلوق چنانچہ علماء وفقہا کی یہی کیفیت کوتوال بغداد نے مامون الرشید کو لکھ بھیجی اس جواب پر مامون الرشید نے بڑا سخت موقف اختیار کیا اور کہا کہ خلق قرآن سے انکار کرکے لوگوں نے صریحاً شرک اور کفر کا ارتکاب کیا ہے لہٰذا انہیں بلا کر کفر وشرک سے توبہ پر مجبور کیا جائے، اگر یہ لوگ توبہ کرلیں تو ان سے درگزر کیا جائے وگرنہ انہیں بیڑیوں میں جکڑ کر رقہ بھجوادیا جائے[111] تا کہ امیر المومنین بنفس نفیس ان سے اتمام حجت کرلیں اگر پھر بھی یہ لوگ اپنے کفر وشرک پر مصر رہیں تو ان کی گردن ماردی جائے گی[112]۔ البتہ اگر بشیر بن الولید اور ابراہیم بن المہدی خلق قرآن کا انکار کریں تو انہیں میرے پاس بھجوانے کی بجائے فوراً موت کے گھاٹ اتار دیا جائے البتہ ان کے سر مجھے رقہ بھجوادیے جائیں، اس خط کے بعد اسحاق بن ابراہیم نے خلق قرآن سے انکار کرنے والوں کو طلب کیا، ان میں امام احمد بن حنبلؒ، القواریری، محمد بن نوح اور سجادہ شامل تھے ان افراد کو رقہ بھجوانے کے لئے بیڑیوں میں جکڑ دیا گیا[113] چنانچہ القواریری اور سجادہ نے ایک ہی رات بیڑیوں میں گزارنے کے بعد خلق قرآن کا اقرار کرلیا جس کے بعد ان کی بیڑیاں کھول کر انہیں آزاد کردیا گیا جبکہ امام احمد بن حنبلؒ اور محمد بن نوح کو بیڑیوں سمیت رقہ روانہ کردیا گیا محمد بن نوح کا راستہ ہی میں انتقال ہوگیا جبکہ امام احمد بن حنبلؒ ابھی طرطوس بھی نہ پہنچے تھے کہ مامون الرشید کے انتقال کی خبر پہنچ گئی اس طرح امام موصوف کو بغداد لاکر قید کردیا گیا۔

خلق قرآن کے سلسلے میں صرف احمد بن حنبلؒ ہی تختۂ ستم نہ بنے بلکہ حارث بن مسکین، عبد العلی بن مسہرا لعسانی جیسے عالم بے بدل لوگوں کو بھی مامون الرشید نے مبتلائے محن (آزمائش) کیا۔ حارث بن مسکین کو خلق قرآن سے انکار کے جرم میں حوالہ زنداں کیا، جنہیں عہد متوکل میں رہائی نصیب ہوئی باقی افراد کا مقدر بھی جیل ہی رہا[114]۔

خلق قرآن کے سلسلے میں مامون الرشید کے متشدد ہونے کا اندازہ اس کی اس وصیت سے لگایا جاسکتا ہے جو اس نے اپنے جانشین معتصم کو کی، اس نے کہا! ''میں حاظرین کے سامنے اس بات کی شہادت دیتا ہوں کہ اللہ ایک ہے اس کی حکومت میں کوئی شریک نہیں، وہ خالق ہے اس کے علاوہ ہر شے مخلوق ہے جس سے قرآن بھی مستثنیٰ نہیں، کیونکہ قرآن بھی ایک شے ہے جس کی کوئی مثل موجود نہیں ہے[115]۔ ابواسحاق میرے قریب ہوجا! جو کچھ تو دیکھتا ہے اس سے نصیحت حاصل کرکے خلق قرآن کے متعلق اپنے بھائی کی سیرت کو اختیار کرلے''[116]، پھر مزید کہا!

''خلق قرآن کے بارے میں میری نصیحت قبول کرنا اور اس سلسلے میں میری ہموار کردہ راہ پر گامزن رہنا[117] نیز ابوعبداللہ بن ابی داؤد کو سفر وحضر میں ساتھ رکھنا اور ہر مشورے میں انہیں شریک کرنا کیونکہ وہ ہر طرح اس کا اہل ہے''[118]۔

مامون الرشید کے نزدیک اسلام کی سربلندی اور ترقی کا انحصار ہی معتزلی عقائد کی مقبولیت میں مضمر تھا[119] تاہم معتزلہ اور ان کے ہم مسلک خلفاء کے ظلم وجور سے یہ نتیجہ نکلا کہ ان کا نشانہ ستم بننے والوں کو لوگوں میں قدر ومنزلت کے نظر سے دیکھا جانے لگا کیونکہ معتزلہ جن باتوں کو جبر وتشدد سے منوانا چاہتے تھے لوگ انہیں قبول کرنے پر آمادہ نہ تھے جبکہ اس کے برعکس آلائم ومصائب برداشت کرنے والوں کے اقوال کو لوگ مبالغہ آمیزی کی حد تک قبول کرتے تھے، اب لوگ یہ سوچنے پر بھی مجبور ہوئے کہ معتزلہ جن افکار ونظریات کی دعوت دے رہے

ہیں اگر وہ حق اور خیر ہوتا تو اسے نہ ماننے والوں کو قہر و مصائب میں مبتلا کرنے کی کیا ضرورت تھی؟

مامون سخی ہونے کے ساتھ ساتھ فضول خرچی میں بھی اپنا ثانی نہیں رکھتا تھا۔ اس نے بوران بنت حسن بن سہیل سے شادی پر پچاس کروڑ درہم خرچ کر ڈالے اور جب رخصت ہونے لگا تو اس نے اپنے سسر حسن بن سہیل کو مزید دس کروڑ درہم دے دیئے[120]۔ مامون کا یہ طرزِ عمل حضور اکرم ﷺ اور خلفاء راشدین کی سنت کے برعکس تھا کیونکہ خلفائے راشدین تو بیت المال کو عوام کی امانت سمجھتے تھے اس لئے اس میں سے وہ اپنی ذات کے لئے ایک درہم لینا بھی خیانت اور حرام سمجھتے تھے اس کا اندازہ حضرت عمر فاروقؓ کے اس واقعے سے لگایا جا سکتا ہے۔

ایک مرتبہ حضرت عمر فاروقؓ کو بیماری کی حالت میں شہد کی ضرورت پڑی اور شہد صرف بیت المال ہی میں موجود تھا آپ اسے عوام کی اجازت کے بغیر لینا حرام سمجھتے تھے چنانچہ آپؓ مسجد نبوی میں گئے اور لوگوں سے کہا کہ "مجھے بیماری کی وجہ سے شہد درکار ہے اگر آپ لوگ اجازت دیں تو میں بیت المال سے لے لوں" لوگوں کے اجازت دینے پر آپؓ نے بیت المال سے حسب ضرورت شہد حاصل کیا[121]۔

مامون الرشید شطرنج کا بھی بڑا دلدادہ تھا اور اس کے بارے میں وہ کہتا تھا کہ اس سے ذہن میں تیزی پیدا ہوتی ہے مامون کی اس سے دلچسپی کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ مامون نے شطرنج کے لئے بہت سی نئی ایجادات کیں[122]۔

مامون الرشید منتقم مزاج بھی تھا یہی وجہ تھی کہ اس نے پہلے طاہر بن حسین کو امین کے قتل کے لئے روانہ کیا، قتل امین کے بعد طاہر بن حسین کو بڑے انعام و اکرام سے نوازا پھر جب اسے (مامون الرشید کو) استحکام سلطنت نصیب ہو گیا تو طاہر بن حسین کے درپے ہوا اور پھر اسے حیلوں بہانوں سے قتل کروا دیا[123]۔

مامون الرشید اس قدر متعصب تھا کہ اس نے 212ھ/827ء میں یہ منادی کرا دی کہ "آج کے بعد جس شخص نے امیر معاویہؓ کا نام بھلائی کے ساتھ لیا یا اسے کسی صحابی رسولؐ پر فوقیت دی تو میں اس کی حفاظت سے بری ہوں"[124]۔

ایسی حرکات سے مامون الرشید نے اپنے اسلاف کے نقش قدم پر چلتے ہوئے اموی و ہاشمی عصبیت کی چنگاری کو از سر نو سلگانے کی کوشش کی۔

# معتصم باللہ بن ہارون الرشید

(218ھ تا 227ھ/833 تا 841ء)

اس کا نام محمد بن ہارون الرشید بن مہدی بن ابوجعفر منصور بن عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ بن عبدالمطلب، اس کی کنیت ابواسحاق اور اس کا لقب معتصم باللہ تھا، اس کی والدہ ام ولد تھی جس کا نام ماروہ تھا[125] ۔ یہ بڑا دلیر اور قوت و ہمت والا شخص تھا تاہم علم سے بے بہرہ ہونے کے باوجود تھوڑا بہت لکھنا پڑھنا بھی جانتا تھا اس نے اپنے والد ہارون الرشید اور سوتیلے بھائی مامون الرشید سے احادیث کی سماعت کی اور پھر اس کی زبانی اسحٰق موصلی اور حمدون بن اسماعیل نے احادیث بیان کیں[126] ۔

معتصم عوام الناس سے بڑی ہمدردی رکھتا تھا یہی وجہ تھی کہ وہ رعایا کی تکلیف کو اپنی تکلیف سمجھتا تھا۔درج ذیل واقعے سے اس کی ہمدردی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

223ھ/837ء میں شاہ روم توفیل بن میخائل نے ملطیہ اور زبطرہ پر یورش کر کے ان شہروں کو تباہ و برباد کر دیا، مردوں کے دست و پا قطع کر کے انہیں اندھا کر دیا، ان کے ناک اور کان کاٹ ڈالے جبکہ عورتوں اور بچوں کو قیدی بنا کر ساتھ لے گیا[127] ان قیدیوں میں صرف عورتوں کی تعداد ایک ہزار بتائی جاتی ہے[128] ان قیدی عورتوں میں ایک ہاشمیہ نامی عورت بھی تھی۔لوگوں نے اسے کہتے ہوئے سنا وامعتصماہ وامعتصماہ[129] ''معتصم کی دہائی ہے معتصم کی دہائی ہے'' ہاشمیہ عورت کی دہائی کی خبر معتصم کو اس وقت ملی جب وہ ایک مجلس طرب میں موجود تھا، یہ الفاظ سنتے ہی معتصم بڑا رنجیدہ ہوا اور کہنے لگا ''لبیک، لبیک'' (میں حاضر ہوں، میں حاضر ہوں) اسی وقت اس نے اپنے محل میں کھڑے ہو کر با الفاظ بلند پکارا ''الرحیل الرحیل'' (کوچ کرو کوچ کرو)[130] پھر گھوڑے کے پیچھے فتراک (زین کے ساتھ لٹکتے ہوئے تسمے جس کے ساتھ عام طور پر شکار کو باندھا جاتا ہے) سے کچھ لوہے کی بیڑیاں اور زنجیریں باندھ کر سوار ہوا، لشکر کو روانہ ہونے کا حکم دیا، شاہ روم کو جب معتصم کی تیاریوں کا علم ہوا تو اس نے خلیفہ معتصم کو ایک دھمکی آمیز خط لکھا، خط ملنے پر معتصم نے کاتب سے کہا کہ شاہ روم کو لکھو ''میں نے تیرے خط کو پڑھ لیا ہے اور تیرے خطاب کو سمجھ لیا ہے اور اس کے جواب کو تو دیکھے گا سنے گا نہیں اور عنقریب کفار کو علم ہو جائے گا کہ گھر کا انجام کس کے لئے ہوگا''[131] فخری کا بیان ہے کہ ''معتصم نے اس معرکہ کے لئے ایسی تیاری کی کہ اس سے قبل کوئی خلیفہ اس طرح محاذ پر روانہ نہ ہوا تھا[132] دوران سفر معتصم نے ایک رومی سے دریافت کیا کہ رومیوں کے نزدیک سب سے مستحکم، ناقابل تسخیر اور محبوب ترین شہر کونسا ہے؟ رومی نے جواب دیا کہ ''عموریہ شہر ایسا ہے کہ آج تک کوئی بھی مسلمان اس شہر پر حملہ آور نہیں ہوا، یہ نصرانیت کی اصل جان ہے نیز عیسائی اسے قسطنطنیہ سے بھی زیادہ مقدس سمجھتے ہیں''[133]

الغرض معتصم باللہ نے بلاد روم میں جنگ کی، اس کے دشمنوں پر غلبہ پا کر انہیں بے دریغ قتل کیا، عموریہ کے شہر کو فتح کر کے تیس ہزار باشندوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا اور اتنے ہی لوگوں کو قیدی بنا لیا[134] ۔ان قیدیوں میں رومیوں کے نامور جرنیل اور شاہ روم کا نائب بھی شامل تھا۔اسلامی فوجوں نے عموریہ کے مستحکم قلعہ اور اس کے گرد و نواح کو جلا کر خاکستر کر دیا[135] یہاں تک کہ شہر عموریہ کے آثار بھی ملیامیٹ

کر دیئے گئے [136] ،ان کی صلیب، گرجا گھروں اور ان میں موجود افراد کو زندہ جلا دیا گیا [137] معتصم کا یہ فعل اگر چہ رومیوں کی دہشت گردی کا بڑی حد تک جائز ردعمل تھا تاہم عہد رسالت اور عہد خلفائے راشدین میں اس قسم کے کسی بھی واقعے کی نظیر نہیں ملتی،اس کے برعکس حضور اکرمؐ اور خلفائے راشدین نے تو مفتوحہ علاقوں میں بسنے والے زمیوں کو بھی وہی حقوق دیئے جو اسلامی ریاست کے مسلمانوں کو حاصل تھے۔اس کا اندازہ ذیل کے اس معاہدے سے لگایا جا سکتا ہے جو حضور اکرمؐ نے بحیثیت سربراہ مملکت نجران کے عیسائیوں سے کیا تھا۔اس میں آپؐ نے انہیں ہر قسم کی آزادی اور،خاص طور پر مذہبی معاملات میں خودمختاری دی اس معاہدے کی دفعات درج ذیل تھیں:

> ''یہ معاہدہ محمد رسول اللہ اور اہل نجران کے درمیان ہے۔اس معاہدے کی رو سے اہل نجران کو اپنی پیداوار، ہر سیاہ و سفید، آزاد اور غلاموں کے بارے میں ہر فیصلہ کا مکمل اختیار حاصل ہوگا نجران اور اس کے متعلقات کے لئے اللہ اور اس کا رسول ضامن ہے یعنی وہ اہل نجران کی جانوں،ان کے مالوں،ان کی زمینوں،ان کے حاضر و غائب،ان کی قوم اور ان کے ماتحتوں کے ضامن ہیں نہ ان کے مذہب میں کسی قسم کی دخل اندازی کی جائے گی، نہ ان کی مورتیوں کو مسخ کیا جائے گا، نہ ان کے کسی راہب یا پادری کو اس کے مقام سے ہٹایا جائے گا، اور نہ کسی صلیب یا صلیب خانے کے کلید بردار کو اس کے مقام سے ہٹایا جائے گا اور جو کچھ ان کے قبضے میں ہے خواہ کم ہو یا زیادہ،اس سے کسی قسم کا تعرض نہیں کیا جائے گا'' [138]

پھر جب حضرت ابو بکرؓ کا دور آیا تو انہوں نے بھی حضور اکرمؐ کے نقش قدم پر چلتے ہوئے اہل نجران کے ساتھ معاہدے میں انہیں ہر قسم کی مکمل مذہبی آزادی دی۔حضرت ابو بکر صدیقؓ نے انہیں امان دیتے ہوئے لکھا

> ''میں اہل نجران کو ان کی جان،ان کی املاک،ان کے مذہب،ان کے پادریوں،ان کے گرجا گھروں اور ان کی صلیب کو اپنی اور اپنی فوج کی امان میں لیتا ہوں بشرطیکہ وہ سرکاری لگان ادا کرتے رہیں پھر نہ ان سے عشر لیا جائے گا نہ ان کو شہر بدر کیا جائے گا اور نہ ہی ان کو ان کے حلقوں سے نکالا جائے گا''۔ [139]

معتصم باللہ رعایا کی فلاح و بہبود سے کبھی غافل نہ رہا احمد بن ابی داؤد سے روایت ہے کہ ''معتصم باللہ نے میرے ہاتھ سے ایک کروڑ درہم صدقہ کیے''۔ [140]

معتصم سخت مزاج ہونے کے باوجود ضعیفوں اور غریبوں پر بڑا مہربان تھا۔اس لیے ان لوگوں پر خرچ کر کے اسے دلی اطمینان حاصل ہوتا تھا۔ایک مرتبہ شدید بارش کے موسم میں معتصم ''سرمن رائی'' (خلیفہ کا دارالخلافہ) کے غربی حصے سے گزر رہا تھا اس نے دیکھا کہ ایک گدھا پھسلن کی وجہ سے کیچڑ میں گر پڑا ہے اور اس پر لدی ہوئی لکڑیاں بھی اس کے اوپر ہی ہیں جبکہ اس کے قریب ایک بوڑھا آدمی پریشانی

کے عالم میں کسی کا انتظار کر رہا ہے۔ معتصم نے اس بوڑھے سے پوچھا کہ تجھے کسی کا انتظار ہے؟ بوڑھے نے جواب دیا کہ میں کسی ایسے آدمی کا منتظر ہوں جو اس گدھے اور لکڑیوں کو کیچڑ سے نکالنے میں میری مدد کرے۔ چنانچہ معتصم نے شاہی لباس کی پرواہ نہ کرتے ہوئے کیچڑ سے پہلے گدھے کو اور پھر لکڑیوں کو نکالا، پھر ان لکڑیوں کو دوبارہ گدھے کے اوپر لاد کر چلتا بنا، نیز جاتے ہوئے چار ہزار درہم بھی اس بوڑھے کو دے دیئے۔ [141]

جیسا کہ اس سے پیشتر بھی بتایا جا چکا ہے کہ معتصم رعایا کے بارے میں بڑا حساس تھا۔ اس کی ہمیشہ کوشش رہی کہ اس کے عہد میں رعایا کو زیادہ سے زیادہ آرام و سکون میسر آئے تاہم پھر بھی اگر رعایا کو اس سے یا اس کے کارندوں سے کبھی کبھار کوئی تکلیف پہنچتی تو وہ پہلی ہی فرصت میں اس کے مداوے کی کوشش کرتا۔ چنانچہ معتصم باللہ کے ترکی غلاموں کی تعداد جب حد سے بڑھ گئی تو ان کی وجہ سے اہل بغداد کا آرام و سکون غارت ہو گیا کیونکہ یہ ترکی غلام بلا اجازت لوگوں کے گھروں میں گھستے، انہیں تنگ کرتے اور ان کی عورتوں سے فحش حرکتیں کرتے، اس کے نتیجے میں آئے دن لوگ مارے جاتے۔ ایک دن معتصم باللہ بازار میں سے گزر رہا تھا کہ ایک بوڑھے نے اسے روک کر کہا:

> ''اے ابو اسحاق! خدا تجھے ہمسائیگی کا اچھا بدلہ نہ دے، تو مدت سے ہمارا ہمسایہ رہا لیکن ہم نے تجھے بدترین ہمسایہ ہی پایا، تو اپنے ان عجمی غلاموں کو لے آیا اور تو نے ان کو ہمارے ساتھ لا بسایا، ان کی وجہ سے تو نے ہمارے بچوں کو یتیم اور ہماری عورتوں کو بیوہ کر دیا، اگر تو نے ان غلاموں کو یہاں سے نہ اٹھایا تو بخدا ہم تیرے لیے بد دعائیں کریں گے''۔ [142]

یہ سن کر معتصم نے کہا ''بخدا میں ان غلاموں کو آئندہ اس شہر میں نہ رہنے دوں گا کیونکہ ان کی وجہ سے رعایا بہت تنگ ہے۔'' خلیفہ نے اسی وقت نیا شہر ''سر من رائی'' بسانے کا فیصلہ کیا۔ [143]

اسی طرح عہد معتصم میں رعایا قوم زط کی چیرہ دستیوں سے بہت تنگ تھی اور ان کی فتنہ انگیزیوں کا آغاز عہد مامون میں ہو چکا تھا، یہ ایک مخلوط نسل کی قوم تھی جن کا ایشیا کے ہندوؤں سے نسلی تعلق تھا، یہ لوگ قوم زط کے نام سے مشہور تھے جنہیں برصغیر میں جاٹ کہا جاتا ہے۔ یہ لوگ بصرہ کے راستے پر قیام پذیر تھے۔ امین و مامون کی باہمی کشمکش سے فائدہ اٹھا کر انہوں نے بصرہ کے راستے پر اپنا تسلط جما لیا تھا۔ قتل امین کے بعد مامون الرشید نے عیسیٰ بن یزید جلودی کو ان کی چیرہ دستیوں کے خاتمے کے لیے روانہ کیا، لیکن عیسیٰ بن یزید کو خاطر خواہ کامیابی حاصل نہ ہوئی [144]۔ چنانچہ عہد معتصم باللہ میں جب اس قوم کی فتنہ انگیزیاں حد سے بڑھ گئیں تو معتصم باللہ انہیں اپنی سلطنت کے لیے بڑا خطرہ اور چیلنج سمجھنے لگا کیونکہ اب یہ لوگ بصرہ سے گزرنے والے تجارتی جہازوں سے غنڈہ ٹیکس وصول کرنے لگے، دن دیہاڑے بغداد جانے والے غذائی سامان اور مال و دولت کو لوٹ لیتے [145]۔ ان حالات کو دیکھتے ہوئے معتصم نے اس قوم کی سرکوبی کے لیے اپنے ایک ممتاز جرنیل عجیف بن عنبسہ کو روانہ کیا۔ عجیف بن عنبسہ نے نو ماہ تک ان کا محاصرہ جاری رکھا۔ آخر کار یہ لوگ امان طلب کرنے پر مجبور ہو گئے، اس طرح عجیف بن عنبسہ نے اس قوم کے ستائیس ہزار لوگوں کو گرفتار کر کے بغداد روانہ کر دیا، خلیفہ معتصم نے انہیں جہاز میں سوار کر کے ایشائے کوچک

روانہ کر دیا یہاں پہنچتے ہی رومیوں نے انہیں گرفتار کر لیا۔ ان کے مردوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا، اور ان کی عورتوں کو جنسی خواہشات کی تکمیل کے لیے زندہ رہنے دیا[146] ۔ اس طرح قوم زط کے استیصال سے بصرہ کے تمام راستے محفوظ ہو گئے جس سے لوگوں نے سکھ کا سانس لیا۔ معتصم کے اس اقدام سے لوگوں کے دلوں میں اس کی قدر و منزلت میں اضافہ ہو گیا۔

معتزلی ہونے کے باوجود معتصم کو غیر شرعی کاموں سے سخت نفرت تھی۔ یہی وجہ تھی کہ اس نے فرقہ خرمیہ کے خاتمے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگایا، اس فرقے کا بانی بابک خرمی مطہر بن فاطمہ بنت ابو مسلم خراسانی کا بیٹا تھا[147] ۔ بابک خرمی نے پہلی مرتبہ عہد مامون 200ھ/815ء میں مقام "کوہ بزین" (یہ آذربائیجان کا پہاڑی علاقہ تھا) میں حکومت کے خلاف خروج کیا۔ امین و مامون کے درمیان سیاسی رسہ کشی سے اس نے بھرپور فائدہ اٹھایا تاہم 212ھ/827ء میں مامون نے بابک خرمی کی سرکوبی کے لیے متعدد کمانڈروں کو آزمایا لیکن انہیں ہر بار شکست سے دوچار ہونا پڑا۔ مامون الرشید نے آخری بار محمد بن حمید طوسی کو لشکر جرار کے ساتھ اس کی سرکوبی کے لیے روانہ کیا، لیکن اس معرکے میں بھی بابک خرمی نے محمد بن حمید طوسی کو شکست دے کر قتل کر ڈالا[148] ۔ اس طرح بابک خرمی کو مامون الرشید کے خلاف مسلسل کامیابیاں حاصل ہوتی رہیں۔ اس کی کامیابیوں میں دشوار گزار پہاڑی راستوں اور بے رحم موسم کا بڑا دخل تھا۔ کیونکہ سال کے اکثر حصے میں یہاں برف باری جاری رہتی جو حملہ آوروں کے لیے پریشانی کا باعث بنتی جب کہ یہ لوگ اس قسم کے موسم کے عادی تھے[149] ۔ پھر خرمیوں کی کامیابیوں میں فرقہ جاویذانیہ نے بھی اہم کردار ادا کیا کیونکہ جاویذان بن شہرک بابک خرمی کے مقربین خاص میں شمار ہوتا تھا[150] ۔ اس لیے فرقہ جاویذانیہ کے لوگ دورانِ جنگ خرمیوں کے شانہ بشانہ لڑتے رہے۔

خلیفہ معتصم کی اس فرقے سے مخاصمت کی وجہ ان کے غیر شرعی اور غیر اخلاقی عقائد اور ان کی ترویج و اشاعت تھی۔ خرمی جب کوئی مجلس مشاورت منعقد کرتے تو آپس میں گفتگو کا آغاز اس انداز سے کرتے کہ پہلے ابو مسلم پر درود و سلام بھیجتے، پھر مہدی پر، اس کے بعد ابو مسلم کی بیٹی فاطمہ کے فرزند پر، جس کا نام "کورک دانہ" تھا، جسے عربی میں "الفتی العالم" کہا جاتا ہے۔ خرمیوں نے تمام مذہبی فرائض نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ اور جہاد کو ترک کر دیا تھا نیز شراب اور محرمات (یعنی ماں، بیٹی اور بہن سے مباشرت) کو اپنے لیے حلال گردانتے، تمام عورتوں کو مشترکہ ملکیت سمجھ کر ان سے ہم آغوش ہوتے[151] ، اپنے مذہبی پیشوا شیروین کو حضور اکرم ﷺ اور تمام انبیاءؑ سے افضل گردانتے[152] ۔ لوگوں کو اپنی طرف مائل کرنے کے لیے اہل بیت سے غیر معمولی محبت و عقیدت کا اظہار کرتے حالانکہ ان کے دل اہل بیت کے کسی بھی فرد کی محبت و ہمدردی کے جذبات سے عاری تھے ان کا مقصد تو اپنے آپ کو آلِ رسولؐ کا عاشق ظاہر کر کے لوگوں کو پھانسنا تھا، ان کی دلی خواہش یہ تھی کہ کسی نہ کسی طرح اسلام کو جڑ سے اکھاڑ کر شریعت اسلامیہ کا قلع قمع کر دیا جائے، یہی وجہ تھی کہ انہوں نے مسلمانوں پر اتنے ظلم و ستم کیے کہ شاید اتنے مظالم کفار نے بھی نہ کیے ہوں[153] ۔ خرمیوں کے انہی ملحدانہ نظریات کو دیکھتے ہوئے معتصم نے مسندِ خلافت پر بیٹھتے ہی ان کے خاتمے کو اپنا مقصد حیات بنا لیا۔ بابک خرمی کا فتنہ چونکہ معتصم باللہ کو وراثت میں ملا تھا اس لیے اس نے خلافت سنبھالتے ہی بابک خرمی کے استیصال کے لیے افشین بن حیدر کاؤس کی سربراہی میں ایک لشکر جرار روانہ کیا[154] ، جو توپوں سے لیس تھا افشین بن حیدر بڑا ذہین جرنیل تھا

اس نے کوہ بزین پہنچ کر اس پہاڑ کے گرد خندق کھود کر ایک بلند فصیل کھڑی کر دی جس پر بابک خرمی موجود تھا افشین کی شدید گولہ باری سے تنگ آ کر بابک خرمی گفت وشنید پر آمادہ ہوا، لیکن مذاکرات کے فوراً بعد وہ اس سے منحرف ہو گیا اور اپنے ساتھیوں کو دوبارہ جنگ شروع کرنے کا حکم دے دیا، اب کی بار فریقین میں گھمسان کی جنگ ہوئی، اس میں بابک کے بہت سے ساتھی کام آئے، اپنے ساتھیوں کی بے پناہ ہلاکتوں کو دیکھ کر بابک خرمی اور اس کے بھائی عبداللہ نے راہ فرار ہی میں اپنی عافیت سمجھی [155]، چنانچہ شہر سے نکل کر جونہی بابک خرمی نے ''دریائے رس'' کو عبور کیا فوراً ہی سہیل بن سنباط نے اسے گرفتار کر لیا۔ بابک خرمی کی گرفتاری کے بعد افشین بن حیدر نے اسے بیڑیاں پہنا کر خلیفہ معتصم کے دربار میں پیش کیا، معتصم کے حکم سے پہلے اس کے ہاتھ پاؤں کاٹے گئے پھر اسے ذبح کیا گیا بعد ازاں اس کا پیٹ چاک کر کے اسے صلیب دے دی گئی [156]۔ عبداللہ (بابک خرمی کے بھائی) کو بھی بابک خرمی طرح اذیت ناک موت سے دوچار کیا گیا [157]۔ اس فتنے کو ختم کرنے کیلئے عہد مامون و معتصم میں پانچ لاکھ لوگ لقمہ اجل بنے [158] لیکن یہ کامیابی صرف معتصم کے حصے میں آئی کیونکہ معتصم کے نزدیک اس (بابک خرمی) کو معاف کرنا دراصل عفو کا خون کرنے کے مترادف تھا، بابک خرمی کی گرفتاری کے بعد اس کے محل سے سات ہزار چھ سو مسلمان عورتوں اور بچوں کو رہائی میسر آئی [159]۔ فرقہ خرمیہ کا خاتمہ معتصم کی سب سے بڑی خواہش تھی یہی وجہ تھی کہ جب افشین بن حیدر بابک خرمی کو لے کر بغداد آیا تو اس کا شاہانہ دھوم دھام سے استقبال کیا گیا اور اس کو گرانقدر اعزاز و تحائف سے نوازا گیا [160]۔ اسے سونے کا تاج پہنایا گیا جو جواہرات سے مرصع تھا [161]۔ اسے ایک اور تاج بھی دیا گیا جس کو سرخ یاقوت، سبز زمرد اور سونے سے بنایا گیا تھا۔ ابن کثیر کے بقول معتصم نے افشین بن حیدر کو اس فتح کے موقع پر بیس کروڑ درہم اور سندھ کی امارت دی [162]۔ اس فتح کی خوشی میں معتصم نے حسن بن افشین کی شادی ترک سردار کی بیٹی اترجہ بنت اشناس سے کر دی، اور اس شادی کے تمام اخراجات معتصم نے خود برداشت کیے [163]۔ مگر ان سب باتوں کے باوجود اس فاتح کا انجام بڑا دردناک ہوا [164]۔ افشین بن حیدر کو اتنے اعزاز و تکریم کے باوجود کیفر کردار تک پہنچانے کی نوبت یوں آئی کہ یہ اسلام کے روپ میں دراصل اسلام ہی کی بیخ کنی کے درپے تھا، یہ بظاہر تو اسلام کا دعویٰ کرتا مگر درحقیقت اس کا عمل کافروں کا سا تھا۔ اس کا باطن اس کے ظاہر کے برعکس تھا اسی طرح اس کے اقوال بھی اس کے اعمال سے یکسر مختلف تھے۔ دین مصطفیٰؐ کا کوئی دشمن اس سے زیادہ بدبخت اور قابل نفرت نہ تھا [165]۔ یہ اسلام کی آڑ میں ساسانی حکومت کے قیام کا متمنی تھا اور یہ عقیدتاً مجوسی تھا اسی لئے اس کا نصب العین بھی مجوسیت کا احیاء و فروغ تھا۔ اس کا خیال تھا کہ مازیار اور بابک خرمی کے ذریعے مجوسیت کو فروغ اور ترقی حاصل ہو سکتی ہے۔ افشین بابک خرمی اور مازیار کی طرح اپنے بلاد میں ایک ایسی حکومت کے قیام کا متمنی تھا جس میں مجوسیت کو فروغ حاصل ہو، اس لیے یہ مسلمانوں اور عباسیوں کے خلاف بغاوت پر آمادہ ہوا [166]۔ خلیفہ معتصم کو افشین بن حیدر کے مشرکانہ نظریات کا علم اس وقت ہوا جب مازیار کو گرفتار کر کے دربار خلافت میں پیش کیا گیا۔ مازیار نے خلیفہ کو بتایا کہ افشین نے ہی اسے بغاوت پر آمادہ کیا تھا اور مازیار نے افشین کے وہ خطوط بھی خلیفہ کو دکھائے جس میں مازیار کو آخری دم تک لڑنے کی ترغیب دی گئی تھی۔ پروفیسر براؤن کے نزدیک افشین وطنی عصبیت اور ایرانی رجحانات میں شدت کے لحاظ سے کسی طرح بھی مازیار و بابک خرمی سے کم نہ تھا [167]۔ افشین بن حیدر کی موت کا سبب اس کی غداری

نہ تھی بلکہ اس کے وہ مشرکانہ عقائد تھے جنہیں وہ بظاہر مسلمان ہونے کے باوجود بجا لاتا تھا[168]۔ ذیل میں اس کے ان مشرکانہ عقائد کا تذکرہ کیا جاتا ہے جس کی وجہ سے معتصم نے اسے موت کے گھاٹ اتار دیا۔

_____ اس کے گھر میں ایک انسانی شکل کا بت تھا جو زر و جواہرات سے لدا ہوا تھا اس بت کے دونوں کانوں میں سونے کے موتی تھے، اس کے علاوہ اس کے پاس اور مورتیاں بھی تھیں، افشین ان سب کی پرستش کرتا تھا[169]۔

_____ اس کے گھر میں مجوسیوں کی کتاب زراوۃ کے علاوہ اور بھی کئی قسم کی کتابیں برآمد ہوئیں، ان کتب میں بت پرستی کے طریقے اور منتروں کے علاوہ[170] کفریہ کلمات درج تھے[171]۔ انہی کتابوں کی مدد سے افشین اپنے جھوٹے خداؤں (اہرمن، یزدان) کی پرستش کرتا تھا، یہ کتابیں سونے، چاندی اور دیبا سے مزین تھیں[172]۔

_____ افشین بن حیدر نے ایک مسجد کے امام اور مؤذن کو ہزار ہزار کوڑے صرف اسی وجہ سے مروائے کہ ان دونوں نے اشروسنہ کے بت خانے کو مسجد میں بدل دیا تھا[173]۔

_____ افشین بن حیدر گلا گھونٹے ہوئے جانوروں کا گوشت جائز سمجھتا تھا اور کہتا تھا کہ اس کا گوشت مذبوحہ جانور کے گوشت سے زیادہ لذیذ اور مزیدار ہوتا ہے۔ اس کا معمول تھا کہ بدھ کے روز ایک بکری منگواتا، تلوار سے اس کے دھڑ کے دو ٹکڑے کرتا پھر مردہ بکری کے درمیان (یعنی دونوں دھڑوں کے درمیان) میں سے گزرتا بعد ازاں وہ اس مردہ جانور کو کھا جاتا، جانور ذبح کرنے کا یہ طریقہ مجوسی قوم کا معمول تھا[174]۔

_____ یہ اگرچہ بظاہر مسلمان تھا تاہم اس کے دل میں کفر مضمر تھا اور یہ عربوں سے شدید نفرت کرتا تھا[175]۔ وہ عربوں کو کتوں سے تشبیہ دیتا اور کہتا کہ انہیں ہڈی کا ٹکڑا ڈال کر ان کا سر کچل دو، عربوں کی طرح اسے ترکوں سے بھی شدید نفرت تھی اس لیے یہ انہیں شیاطین کے بچوں کا نام دیتا نیز کہتا کہ عربوں اور ترکوں کے زوال کے بعد ہمیں وہی عروج حاصل ہوگا جو ہمیں عجم میں حاصل تھا۔

اس کا اپنا بیان تھا کہ:

''میں نے عربوں میں گھس کر ہر وہ چیز اختیار کی جس سے مجھے سخت نفرت تھی، یہاں تک کہ میں نے زیتون کا تیل کھایا، اونٹوں پر سواری کی، چپل پہنی، صرف موئے زیر ناف نہیں مونڈے اور نہ ہی ختنہ کرایا''[176]۔

افشین کے خیال میں ختنہ کروانے سے مجوسیت میں فرق آتا ہے حالانکہ یہ اسلام کے شعائر میں داخل ہے اور اس سے اسلام کی تکمیل اور نجاست سے کامل طہارت حاصل ہوتی ہے[177]۔

_____ اپنی قوم کے نام خط کا آغاز ان الفاظ سے کرتا

''الی الہ الا لہ من عبدہ فلاں'' بخدمت خدائے خدائیگاں از بندہ فلاں''[178]۔

دوران قید اسے روزانہ صرف ایک روٹی دی جاتی، جس کی وجہ سے وہ مر گیا، مرنے کے بعد اسے باب العامہ پر سولی دے دی گئی۔

بعد ازاں اس کے گھر سے برآمد ہونے والے بتوں کے ہمراہ اس کی نعش کو بھی نذرِ آتش کر دیا گیا، اور اس کی راکھ دریائے دجلہ میں بہا دی گئی[179]۔

ابراہیم بن عباس کا بیان ہے کہ معتصم نہایت بلیغ اور اعلیٰ بات کہا کرتا تھا۔ اس کے درج ذیل اقوال بڑے مشہور ہوئے۔

_____اس کا بیان ہے کہ "خواہشات کی فتح پر عقل زائل ہو جاتی ہے"[180]

"اس کے نزدیک جو دولت کے ذریعے حق طلب کرے وہ یقیناً کامیاب ہوگا"

اس کی انگشتری پر درج ذیل الفاظ نقش تھے۔

"الحمد الله الذی لیس کمثله شیء"[181] "تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں اور اس کے مثل کوئی شے نہیں"

معتصم کو بھی ہر شخص کی طرح اپنے اعمال کا بخوبی علم تھا، اس لیے تو وہ حالتِ نزع میں رو رو کر کہتا تھا، "اے اللہ مجھے تیرا یہ خوف نہیں کہ تو بغیر جرم کے مواخذہ کرے گا بلکہ خوف اس بات کا ہے کہ میں نے تیری بے انتہا نافرمانی کی ہے اور میں چونکہ گناہوں سے آلودہ ہوں اس لیے اب صرف تیری رحمت اور غفاریت کا ہی سہارا ہے"[182]۔

مغیرہ بن محمد کا بیان ہے کہ جتنے بادشاہ معتصم باللہ کے مطیع ہوئے اتنے کسی دوسرے خلیفہ کے آگے سرنگوں نہ ہوئے اور اس کی مانند کسی نے بھی اتنے زیادہ ممالک پر ظفر پیکر پرچم نہ لہرایا۔ درج ذیل ممالک کے بادشاہ معتصم کے ماتحت تھے۔

"آذربائیجان، طبرستان، سیستان، اشیاصح، فرغانہ، طخارستان، صفد اور کابل (یعنی موجودہ افغانستان)"[183]۔

ذہبی کے بقول "معتصم باللہ اگر خلق قرآن کا قائل نہ ہوتا اور علمائے حق کو پریشان نہ کرتا تو وہ ایک عظیم الشان اور ہیبت ناک خلیفہ ہوتا"[184]۔

معتصم اس قدر رنگین مزاج اور دنیا دار تھا کہ اس کے نزدیک وعدوں کی کوئی اہمیت نہ تھی۔ اس کا اندازہ درج ذیل واقعے سے لگایا جا سکتا ہے۔

معتصم باللہ نے جب اپنے بھتیجے عباس بن مامون کو اپنے قتل کی ناکام سازش میں گرفتار کیا تو بظاہر لعنت ملامت کر کے اسے چھوڑ دیا یعنی اسے بیڑیوں سے آزاد کر دیا اور اس سے راضی ہو کر اسے معاف کر دیا لیکن اس معافی و درگزر کو ابھی چوبیس گھنٹے بھی نہ گزرے تھے کہ اسے دوبارہ قید کر دیا اور وہ دورانِ اسیری ہی بھوک و پیاس کے ہاتھوں مجبور ہو کر اپنے خالقِ حقیقی سے جا ملا، معتصم کی آتش انتقام عباس بن مامون کی موت پر بھی ٹھنڈی نہ ہوئی اس نے عباس بن مامون کے معصوم بچوں کو بھی باپ کی بھینٹ چڑھا دیا، عباس بن مامون کی موت کے بعد معتصم ہمیشہ اسے لعین کے نام سے پکارتا نیز خطبوں میں بھی اس پر لعنت کی جانے لگی[185]۔ معتصم کی فضول خرچی کا یہ عالم تھا کہ اس کے کھانے پر روزانہ ایک ہزار اشرفیاں خرچ ہوتیں اور اس کے یہ تمام اخراجات بیت المال سے ہی ہوتے تھے[186] جبکہ اس کے برعکس خلفائے راشدین بیت المال کو قوم کی امانت سمجھتے اور اپنے آپ کو اس کا امانتدار گردانتے تھے[187]۔

# واثق باللہ

(227ھ تا232ھ/841 تا846ء)

اس کا نام ہارون بن محمد معتصم بن ہارون الرشید بن مہدی بن ابو جعفر منصور بن عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب،اس کی کنیت ابو جعفر اوراس کا لقب واثق باللہ تھا.واثق کی ماں ام ولد (لونڈی) تھی جس کا نام قراطیس تھا[188] صولی کا بیان ہے کہ واثق باللہ اپنے علم و ادب اور فضل و کمال کی وجہ سے اپنے چچا مامون الرشید کو اپنے آپ سے کمتر سمجھتا تھا تاہم لوگ اسے علم و ادب میں مامون الرشید سے تشبیہ دیتے ہوئے مامونِ اصغر کہتے ہیں[189] واثق باللہ بلند پایہ شاعر ہونے کے ساتھ بڑا ہی اچھا ادیب اور عمدہ غزل گو بھی تھا[190] اشعار کہنے میں یکتا اور گزشتہ حالات وکوائف وغیرہ بتانے میں کامل تھا۔فضل بن یزیدی کا بیان ہے کہ خلفائے بنو عباس میں سے ہارون کو سب سے زیادہ اشعار یاد تھے۔یہ شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ فنِ شاعری اور غناء سے بھی واقف تھا۔واثق اچھے شعراء کی حوصلہ افزائی میں کبھی بھی بخل سے کام نہ لیتا بلکہ دل کھول کر ان کی پذیرائی کرتا۔یہی وجہ تھی کہ جب ابو محلم (شاعر) نے سو مختلف شعراء کے سو اشعار اسناد کے ساتھ خلیفہ واثق باللہ کو سنائے تو خلیفہ نے خوش ہو کر اسے ایک لاکھ دینار انعام دیا[191] ۔اسی طرح ایک دفعہ شعراء کی مجلس میں واثق باللہ نے اخطل کا ایک شعر پڑھا اور شعراء سے سوار کے معنی دریافت کیئے۔اس موقع پر ابن اعرابی نے نہ صرف سُوار (لپک کر لینے والا) بلکہ سوار (چھوڑنے والا) اور ساڑ (گلاس میں مزید ڈالنے والا) کے بھی معنی بتا دیئے۔واثق باللہ نے ابن اعرابی سے خوش ہو کر اسے بیس ہزار درہم دیئے[192] ،اسے راگ راگنیوں سے بخوبی آگاہی حاصل تھی اوراس نے تقریباً ایک سو راگنیاں ایجاد کیں،نیز یہ ستار اور سارنگی بجانے میں بڑا ماہر تھا اور خود بھی بہت اچھا بجاتا تھا[193] فضل بن یزیدی کا قول ہے کہ مامون الرشید نے علم ادب میں،نجوم،طب،منطق اور فلسفہ کو خلط ملط کر دیا تھا جبکہ واثق باللہ علم ادب کے ساتھ کسی چیز کو بھی نہ ملاتا تھا[194] ۔حمدون بن اسمٰعیل کا بیان ہے کہ واثق باللہ بہت حلیم و صابر اور وضعدار تھا اور اپنے اساتذہ کی تعظیم وتکریم کرنے میں اپنی مثال آپ تھا۔واثق باللہ اپنے استادِ محترم ہارون بن زیاد کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے یہ وہ شخصیت ہیں جنھوں نے مجھے اس درجہ کمال تک پہنچایا اور اللہ کی یاد کے لیے مجھے زبان دانی سکھائی اور مجھے اللہ کی رحمتوں سے قریب کیا[195] اپنے اسلاف کے برعکس واثق باللہ نے علویوں کے ساتھ بہت عمدہ سلوک کیا۔یحیٰ بن اکثم کا بیان ہے کہ خلفائے بنو عباس میں سے آلِ ابی طالب کے ساتھ جس قدر اچھا سلوک واثق باللہ نے کیا اور کسی نے نہ کیا اور واثق باللہ اُس وقت مرا جب علویوں میں سے کوئی بھی محتاج نہ تھا[196] واثق باللہ کو حرمین (مکہ و مدینہ) کے لوگوں سے بڑی عقیدت اور محبت تھی،یہی وجہ تھی کہ اُس نے ایک موقع پر مکہ و مدینہ کے باشندوں پر عطیات کی بارش کر دی اور جس قدر مال بچا اسے قریش میں تقسیم کر دیا[197] اس کے بعد مکہ و مدینہ میں کوئی سائل باقی نہ رہا،یہی وجہ تھی کہ جب اس کی موت کی خبر مدینہ پہنچی تو وہاں کہرام مچ گیا۔مدینہ کی عورتیں کئی روز تک ہر شب بقیع میں جا کر اس کے غم میں روتی رہیں[198] ۔

واثق باللہ رعایا سے بڑی ہمدردی رکھتا تھا وہ رعایا کے دکھ درد کو اپنا ہی دکھ درد سمجھتا تھا،قبیلہ بنی سلیم کی لوٹ مار کو روکنے کے لیے واثق

باللہ نے اس قبیلہ کی بیخ کنی کے لیے بغا کبیر کو روانہ کیا۔ بنو سلیم مدینہ کے اطراف میں قیام پذیر تھے۔ ان لوگوں کے حوصلے اسقدر بڑھ گئے تھے کہ یہ لوگ دن دیہاڑے مسافروں اور اہلِ شہر (اہلِ مدینہ) کو لوٹ لیتے۔ ایک دفعہ بنو سلیم نے بنو کنانہ کے ایک شخص پر غفلت کی حالت میں چھاپہ مارا، اس کا سارا مال و اسباب لوٹ لیا اور ان کے خیموں کو آگ لگا دی۔ ان کی اس حرکت پر والی مدینہ محمد بن صالح نے قریش و انصار کا ایک لشکر ان کی گوشمالی کے لیے روانہ کیا۔ بنو سلیم نے سرکاری لشکر کو شکست فاش دی، ان کے بہت سے آدمیوں کو مار ڈالا، مال و اسباب چھین کر ان کے خیموں کو آگ لگا دی۔ سرکاری فوجوں سے آلات حرب چھین کر مدینہ کے قرب و جوار میں دوبارہ لوٹ مار کے ساتھ ساتھ دہشت گردی کا بازار خوب گرم کیا، جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ مدینہ منورہ میں قبائل کی آمد و رفت معطل ہو کر رہ گئی [199] چنانچہ اہلِ مدینہ کی اس بے بسی کو دیکھ کر واثق باللہ نے اپنے تجربہ کار جرنیل بغا کبیر کو بنو سلیم کے استیصال کے لیے روانہ کیا فریقین میں گھمسان کا رن پڑا، اس دوران بنو سلیم کو شکست سے دوچار ہونا پڑا اور ان کے پچاس آدمی مارے گئے مرنے والوں میں ان کا سردار عزیزۃ الخفافی بھی شامل تھا۔ اسے بھی دیگر مقتولین کی طرح قتل کر کے صلیب دی گئی [200] اور ان کے پچاس آدمیوں کو قید کر لیا گیا، [201] اس شورش کو فرد کرنے کے بعد ایک ہزار بلوائیوں اور مفسدوں کو بغاوت اور فتنہ انگیزی کے جرم میں مدینہ میں قید کر دیا گیا۔ بنو سلیم کی شکست کے بعد اہل مدینہ نے سکھ کا سانس لیا۔ اور اس کے بعد حرمین میں کسی بھی شورش کو پنپنے کا موقع نہ ملا۔ [202]

واثق باللہ نے بغداد میں متاثرین آگ میں بہت سے اموال تقسیم کر کے ان کی دل جوئی کی یہاں تک کے جو لوگ بے گھر ہو گئے سرکاری طور پر ان کے گھروں کی تعمیر کی گئی نیز اس آگ سے جن تاجروں کے مال و اسباب جل کر خاکستر ہو گئے تھے بیت المال سے ان کی مالی معاونت کی۔ [203]

عمال کے محاسبے میں اس نے خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق کے نقشِ قدم پر چلنے کی کوشش کی، واثق باللہ کو اپنے عمال پر سختی کرنے کی ضرورت اس لئے محسوس ہوئی کہ اس کے عہد میں امراء اور ارکینِ دولت (جن میں زیادہ تر کاتب تھے) کا استبداد بہت بڑھ گیا تھا اب حالت یہ تھی کہ رعایا کی دولت سے ان کے خزانے تو معمور تھے جبکہ اس کے برعکس عوام انتہائی کس مپرسی کی زندگی بسر کر رہے تھے، [204] ان حالات کو دیکھتے ہوئے واثق باللہ نے 229ھ/843ء میں عمال اور کاتبین کو ان کی خیانت کے ظاہر ہونے اور اپنے امور میں حد سے تجاوز کرنے پر ان کو سزا دینے، مارنے، اور ان کے مال و اسباب کو ضبط کرنے کا حکم دیا، [205] اس طرح ان بددیانت اہلکاروں کو ایک ہزار کوڑوں اور ایک کروڑ دینار تک تاوان کی سزا بھگتنا پڑی، [206] اس سلسلے میں چند ایک مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

احمد بن اسرائیل کو روزانہ دس کوڑوں کے حساب سے ایک ہزار کوڑے لگائے گئے اور اسے مار پیٹ کر اس سے اسی ہزار دینار وصول کئے گئے [207]، ایتاخ کے میر منشی سلیمان بن وہب سے چار لاکھ دینار وصول کئے گئے نیز اسے قید کر کے ملاحوں کا کرتہ پہنایا گیا [208] حسن بن وہب سے چودہ ہزار، احمد بن الخصیب اور اس کے کاتبوں سے پچاسی لاکھ دینار بطور تاوان وصول کیا گیا [209] ابراہیم بن رباح اور اس کے ماتحت منشیوں سے ایک لاکھ دینار، نجاح سے ساٹھ ہزار دینار اور ابوالوزیر سے ایک لاکھ چالیس ہزار دینار تاوان وصول کیا

گیا[210]۔ عاملوں سے جو کچھ وصول کیا گیا وہ تاوان کی ان رقموں کے علاوہ تھا[211]۔

زندیقوں اور ملحدوں سے اسے سخت نفرت تھی یہی وجہ تھی کہ 231ھ/845ء میں دیار ربیع کے خارجیوں نے جب اپنے دین کی ترویج واشاعت کے لیے اپنی سرگرمیاں تیز کیں تو خلیفہ واثق کے حکم سے ابو یوسف محمد بن سعید نے ان پر فوج کشی کی جس میں خوارج کے بہت سے آدمی کام آئے[212]۔ اور خوارج کا سردار محمد بن عمرو شیبانی فرار ہوتے ہوئے گرفتار کرلیا گیا، جب اسے خلیفہ واثق کے سامنے پیش کیا گیا تو خلیفہ نے کہا کہ اسے قتل کرنے کی بجائے ایسی اذیت ناک اسیری سے دوچار کیا جائے کہ آئندہ کسی بھی خارجی کو بغاوت کی جرأت نہ ہو[213]۔ اپنے پیشرووں کے نقش قدم پر چلتے ہوئے اس نے بھی اپنی انگشتری کے عکس کو اللہ سے منسوب کیا، جس کی عبارت اس طرح تھی۔

**اللہ ثقة الواثق**[214]۔ "واثق کو اللہ پر ہی بھروسہ ہے"۔

واثق اور معتزلہ:۔

معتصم کی وفات کے بعد واثق باللہ اس کا جانشین ہوا یہ وہ دور تھا کہ جب معتزلہ اپنی اوج قوت وشوکت کو پہنچ چکے تھے[215]۔ اور اسی نشہ کامرانی اور حصول قوت نے انہیں مدہوش اور اندھا کر دیا تھا۔

واثق باللہ، احمد بن ابی داؤد اور محمد بن عبد الملک الزیات سے متاثر ہونے کی وجہ سے ان کے ہاتھوں میں کھلونا تھا یہ دونوں ہی غالی معتزلی تھے اور ان کی مرضی کے بغیر سلطنت کا پتہ بھی نہ ہلتا تھا۔ واثق ان کے آگے اس حد تک بے بس تھا کہ وہ ان کے حکم سے ناراضگی کا اظہار بھی نہ کر سکتا تھا[216]۔

واثق باللہ کے کٹر معتزلی ہونے کی وجہ سے اس کے عہد میں دور ابتلا اور زیادہ شدید ہو گیا چنانچہ اس نے اپنے باپ معتصم باللہ کے نقش قدم پر چلتے ہوئے خلافت سنبھالتے ہی جملہ مصار و دیار کے قضاۃ کے نام فرمان جاری کیا کہ خلقِ قرآن کے مسئلے میں لوگوں کی آزمائش کی جائے اور گواہیاں صرف ان لوگوں کی قبول کی جائیں جو اہل التوحید (یعنی معتزلی) ہوں، چنانچہ آزمائش میں خلقِ قرآن سے انکار کرنے والوں کو حوالہ زنداں کر دیا گیا[217]۔ اس طرح 231ھ/845ء میں سرحدی علاقوں کے لوگوں کا بھی خلقِ قرآن کے سلسلے میں امتحان لیا گیا، اقرار کرنے والے سرخرو ہوئے اور انکار کرنے والے چار افراد کو موت کے گھاٹ اتار دیا گیا[218]۔ نیز اس نے حاکم بصرہ کو لکھا کہ ائمہ و مؤذنین کا امتحان لیا جائے کہ انہوں نے خلقِ قرآن کا عقیدہ کیوں چھوڑ دیا ہے حالانکہ یہ لوگ میرے والد بزرگوار کے زمانے میں اس عقیدے کے قائل تھے[219]۔

واثق باللہ اپنے عقیدے اور مسلک میں اس حد تک متشدد تھا کہ اس نے مصر سے ابو یعقوب اور یوسف بن یحییٰ البویطی کو عراق طلب کیا، انہیں اس حالت میں عراق لایا گیا کہ ان کی گردنوں اور پاؤں میں لوہے کی زنجیریں تھیں اور ہر زنجیر کا وزن 40 رطل (20 سیر) تھا۔ خلقِ قرآن کے مسئلے میں ان کی آزمائش کی گئی، ان کا شمار چونکہ علمائے حق میں ہوتا تھا اس لئے انہوں نے قرآن کے مخلوق ہونے سے صاف انکار کر دیا، ان کے انکار پر انہیں زنجیروں میں جکڑ کر جیل میں ڈال دیا گیا، پھر یہ دونوں حالت اسیری ہی میں دنیا سے رخصت

ہو گئے [220]۔ دیگر علمائے حق پر سختیوں اور جفا کاریوں کے باوجود واثق باللہ نے امام احمد بن حنبلؒ سے کوئی تعرض نہ کیا، نہ ہی ان سے مزید پوچھ گچھ کی گئی، البتہ انہیں یہ پیغام ضرور بھجوایا گیا کہ "خبردار مجھے زمین پر چلتے پھرتے نظر نہ آئیں" یہی وجہ تھی کہ واثق باللہ جب تک زندہ رہا امام موصوف نماز تک کے لیے باہر نہ نکلے [221]۔

واثق باللہ کے تعصب اور غلو اعتزال کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس نے روم میں قید مسلمانوں کی رہائی کے لیے یہ شرط عائد کی کہ رہائی سے قبل قیدیوں کی خلق قرآن کے سلسلے میں آزمائش کی جائے جو اس نظریے کا قائل ہو اسے فدیہ دے کر آزاد کرا لیا جائے اور انکار کرنے والوں کو رومیوں کی قید ہی میں رہنے دیا جائے چنانچہ قیدیوں کی آزمائش کے لیے خلیفہ نے جعفر بن العدا، طالب بن ابی داؤد اور یحیٰ بن آدم الکرخی کو روانہ کیا نیز طالب بن ابی داؤد کو خلق قرآن کا اقرار کرنے والے قیدیوں کو رہائی کے بعد انعام دینے کے لیے پانچ ہزار درہم عطا کئے گئے [222]۔ واثق باللہ نے یہ بھی تاکید کی کہ مسلمان جنگی قیدیوں کا معاوضہ اس وقت تک ادا نہ کیا جائے جب تک رہائی پانے والے قیدی خلقِ قرآن کا اقرار نہ کرلیں اور رویتِ باری تعالیٰ سے انکار نہ کردیں [223]۔ بصورت دیگر انہیں بدستور قید میں ہی رہنے دیا جائے، اس طرح جب قیدی آزمائش کرنے والوں کی حسب خواہش اقرار کرلیں تو ان کا فدیہ دے کر انہیں چھڑا لیا جائے رہائی پانے والوں کو فوری طور پر ایک ایک دینار بطور انعام بھی دیا گیا [224]۔ ان قیدیوں میں سے چار لوگ ایسے بھی تھے جنھوں نے خلقِ قرآن کا انکار کیا اور رویتِ باری تعالیٰ کا اقرار کیا [225]۔ ابن خلدون کے نزدیک ان رہائی پانے والے قیدیوں میں مردوں کی تعداد چار ہزار چونسٹھ، عورتیں اور بچے آٹھ سو اور ایک سو اہل ذمہ شامل تھے [226]۔ جب کہ طبری نے ان قیدیوں میں مردوں کی تعداد تین ہزار، بچوں اور عورتوں کی تعداد پانچ سو بتائی ہے [227]۔ رومیوں کی قید سے آزاد ہونے کے بعد انہیں وفد کی صورت میں واثق باللہ کے پاس روانہ کر دیا گیا۔ واثق باللہ نے ان میں سے ہر ایک شخص کو ایک ایک گھوڑا اور ایک ایک ہزار دینار عطا کئے۔ [228] عقیدہ اعتزال ایک ایسی اندھی اور بہری بدعت تھی جس کا کتاب وسنت اور عقل سلیم کی رو سے کوئی مستند ثبوت نہ تھا بلکہ یہ عقیدہ اعتزال کتاب وسنت اور عقل سلیم کے بالکل برعکس تھا۔ [229]

واثق باللہ نے مسندِ خلافت پر بیٹھتے ہی علم حدیث کے معروف عالم احمد بن نصر خزاعی کو بغداد سے طلب کر کے سر من رائی میں قید کر دیا اس پر عتاب کی وجہ یہ تھی کہ وہ واثق کے عقیدہ خلق قرآن اور اکابرین معتزلہ (احمد بن ابی داؤد اور محمد بن عبد الملک) پر برملا تنقید کرتا اور کہتا تھا کہ ایسا عقیدہ رکھنے والے کافر و خنزیر ہیں [230] اور لوگوں کو عقیدہ خلق قران سے باز رہنے کی تلقین وتبلیغ کرتا، بغداد کی کثیر آبادی احمد بن نصر کی ہمنوا بن گئی تھی چنانچہ ایک دن احمد بن نصر کو دربار خلافت میں طلب کر کے اس سے خلق قرآن کے بارے میں دریافت کیا گیا احمد بن نصر نے جواب دیا کہ قرآن اللہ کی مخلوق نہیں بلکہ یہ اللہ کا کلام ہے [231] پھر اس سے قیامت کے روز دیدار الٰہی کے بارے میں دریافت کیا گیا، اس پر اس نے جواب دیا کہ قیامت کے روز ہر شخص کو دیدار الٰہی ہوگا کیونکہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ

وجوہ یومئذٍ ناضرۃ الیٰ ربھا ناظرۃ۔ [232]

"اس روز چہرے تر و تازہ ہوں گے اور لوگ اپنے رب کی طرف دیکھ رہے ہوں گے"

پھر احمد بن نصر نے اپنے موقف کی دلیل میں حضورﷺ کی یہ حدیث پیش کی،

انكم سترون ربكم كما ترون هذا القمر لا تضامون في رؤيته۔[233]

"بلا شبہ تم اپنے رب کو یوں دیکھو گے جیسے تم اس چاند کو دیکھتے ہو اور تم اس کی دید میں شبہ نہیں کرتے"

یہ حدیث سنتے ہی واثق باللہ نے کہا کہ تم جھوٹے ہو، احمد بن نصر نے اس کے جواب میں خلیفہ سے کہا کہ میں امیر المومنین کی بھلائی اس میں سمجھتا ہوں کہ وہ رسول خدا کی حدیث کی مخالفت نہ کریں[234]، اس پر واثق باللہ نے کہا افسوس ہے کہ آپ لوگ اللہ تعالی کو محدود، مجسم اور ایک مکان میں مقید اور آنکھوں میں محصور سمجھتے ہو اور صفات الٰہی کا انکار کرتے ہو اور کفر کا ارتکاب کرتے ہو۔اس گفتگو کے بعد اکابرین معتزلہ نے احمد بن نصر کے قتل کا فتویٰ جاری کر دیا[235] چنانچہ احمد بن نصر کو قتل کے مخصوص چمڑے پر ہاتھ پاؤں باندھ کر بٹھا دیا گیا، واثق باللہ نے احمد بن نصر کے قتل سے پہلے کہا کہ "لوگوں میں سے کوئی شخص بھی میرے ساتھ نہ آئے کیونکہ میں یہ چاہتا ہوں کہ اس کے قتل کا ثواب صرف مجھے ہی ملے، جان لو کہ یہ وہ شخص ہے جو ہمارے رب کی عبادت نہیں کرتا اور یہ غیر متعلقہ صفات الٰہی بیان کرتا ہے"[236] پھر واثق باللہ نے تلوار سے ایک وار اس کے کندھے پر کیا جبکہ دوسری ضرب اس کے سر پر لگائی، پھر پیٹ ناف سے سینہ تک چاک کر دیا، اس کے بعد سیما الدمشقی نے اس کا سر تن سے الگ کر دیا[237]، پھر نعش کو اس جگہ سولی پر لٹکا دیا گیا جہاں پر بابک خرمی کو سولی دی گئی تھی، ان کے سر کو بغداد لاکر پہلے چند روز مشرقی سمت نصب کر دیا گیا[238]۔پھر اسے چند روز کے لیے مغربی سمت نصب کر دیا جس جگہ احمد بن نصر کا سر نصب تھا وہاں پر پہرہ دار بٹھا دیا گیا تا کہ وہ اس کے سر کو قبلہ کی جانب نہ ہونے دے اگر اس کا سر گھوم کر قبلہ کی طرف ہو بھی جائے تو پہرہ دار لکڑی سے اسے مشرق کی طرف پھیر دے[239]۔اس دوران ایک پرچی پر یہ عبارت لکھ کر اس کے کان میں لٹکا دی گئی "یہ کافر و مشرک اور گمراہ احمد بن نصر کا سر ہے اسے امیر المومنین واثق باللہ نے عقیدہ خلق قرآن سے انکار اور رویت باری تعالی کے اقرار پر اسے توبہ کرنے اور رجوع الی الحق کا موقعہ دینے کے بعد اپنے ہاتھ سے قتل کیا۔اللہ کا شکر ہے کہ اس نے اسے جلد ہی اپنی دوزخ اور دردناک عذاب کی طرف کھینچ لیا ہے"[240]۔احمد بن نصر کا سر اور دھڑ چھ سال تک سولی پر لٹکا رہا یہاں تک کہ واثق باللہ کی موت پر متوکل نے خلافت سنبھالنے کے بعد اس کے سر اور دھڑ کو سولی سے اتروا کر دفن کرایا[241]۔احمد بن نصر کے واقعہ قتل سے یہ بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ واثق باللہ کس قدر متعصب اور انتہا پسند تھا۔واثق باللہ ایسے لوگوں کو مصائب میں ڈال کر بڑی خوشی محسوس کرتا تھا[242] احمد بن نصر خزاعی کے قتل کے بعد واثق باللہ نے اس کے ساتھیوں کو گرفتار کر کے لوہے کی زنجیروں میں جکڑ دیا، بعد ازاں انہیں ایسی تنگ و تاریک قید میں ڈال دیا جہاں انہیں دن اور رات کا بھی اندازہ نہ تھا نیز ان کے خاندان والوں کو ہر قسم کی مالی معاونت سے بھی محروم کر دیا اس پر ظلم یہ کہ ان کی ملاقاتوں پر بھی پابندی عائد کر دی[243]، تاہم اس تمام ظلم و ستم کے بعد محمد بن واثق باللہ (جسے مہتدی باللہ بھی کہا جاتا ہے) کا بیان ہے کہ میرے والد موت سے قبل اعتزال کے عقائد سے تائب ہو چکے تھے[244] مہتدی باللہ اس کی تفصیل کچھ اس انداز سے بیان کرتے ہیں کہ

"ایک دفعہ ہم بھی دربار خلافت میں موجود تھے کہ ابو عبدالرحمٰن عبداللہ بن محمد ازدی کو (جو کہ امام نسائی اور ابو داؤد کے استاد تھے)

ہتھکڑیوں اور بیڑیوں میں جکڑ کر خلیفہ کے روبرو پیش کیا گیا، اس دوران احمد بن ابی داؤد اور ان کے ساتھی بھی وہاں موجود تھے۔ شیخ ابوعبدالرحمن عبداللہ نے آتے ہی السلام علیکم یا امیر المومنین کہا واثق باللہ نے اس کے جواب میں کہا خدا تجھے سلامت نہ رکھے، شیخ ابوعبدالرحمن نے کہا، اے امیر المومنین جس نے آپ کو ادب وسلیقے کی تعلیم دی وہ بڑا ہی بدتہذیب معلوم ہوتا ہے [245] کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے

واذا حییتم بتحیۃ فحیوا باحسن منھا اوردوھا۔ [246]

"اور جب تمہیں کوئی دعا دے تو تم بھی اس سے بہتر دعا دو یا اسی کو لوٹا دو"

پھر ابوعبدالرحمن نے کہا آپ کا تو یہ حال ہے کہ نہ آپ نے مجھے سلام کیا اور نہ ہی آپ نے میرے سلام کا اچھا جواب دیا، اب واثق باللہ نے ابوعبدالرحمن کی باتوں سے پہلوتہی برتتے ہوئے احمد بن ابی داؤد کو مناظرے کا حکم دیا۔ شیخ ابوعبدالرحمن نے بڑے جارحانہ انداز میں احمد بن ابی داؤد سے سوالات کرتے ہوئے کہا خلق قرآن کا حضور اکرمؐ اور خلفائے راشدین کو علم تھا یا نہیں؟ اگر رسول خدا اور خلفائے راشدین کو اس کا علم تھا تو آپ نے اور آپ کے اصحاب نے لوگوں کو اس کی تعلیم کیوں نہ دی؟ اس پر احمد بن ابی داود نے کہا ہاں رسول اکرم ﷺ اور آپ کے اصحاب کو اس کا علم تھا لیکن آپ نے لوگوں کو اس طرف مائل نہ کیا۔ یہ جواب سن کر ابوعبدالرحمن نے کہا، "جس کام کو حضور اکرم ﷺ اور خلفائے راشدین نے نہیں کیا تم اسے کیوں کرتے ہو؟ [247] یہ سن کر دربار میں موجود تمام لوگ انگشت بدنداں اور حیران وششدر رہ گئے [248] اس کے بعد واثق باللہ محل میں جا کر ابوعبدالرحمن کے الفاظ دہراتا رہا کہ "جس کام کو رسول خدا اور اس کے صحابہؓ نے نہیں کیا ہمیں وہ کام کرنے کا کیا حق ہے؟ اور جس کام کے کرنے میں آپ ﷺ نے سکوت اختیار کیا ہمیں بالجبر اُسے منوانے کا کوئی حق نہیں"

اس کے بعد واثق باللہ دربار میں آیا اور اس نے ابوعبدالرحمن عبداللہ کو تین ہزار اشرفیاں دے کر آزاد کر دیا [249] مہتدی باللہ کا قول ہے کہ اس واقعے کے بعد میرے والد واثق باللہ نے خلق قرآن کے سلسلے میں کسی کو پریشان نہ کیا [250] اور نہ ہی اس کے بعد احمد بن ابی داؤد کو دربار خلافت میں وہ پہلی سی پذیرائی حاصل ہوئی بلکہ اس واقعے کے بعد وہ خلیفہ کی نظروں میں گر گیا [251] پھر میرا والد اس حالت میں مرا کہ وہ معتزلی عقائد ونظریات سے تائب ہو چکا تھا۔ [252]

واثق باللہ کے غیر سنجیدہ رویے کا اندازہ اس بات سے لگایا سکتا ہے کہ اس کے باپ معتصم باللہ کو مرے ہوئے ابھی چند روز ہی گزرے تھے کہ اس نے دربار میں رعایا کے درمیان گانا گایا [253] یہ اس وقت کے مذہبی لوگوں کے لئے لمحہ فکریہ تھا، اس کے پیشرو دربار عام تو درکنار گانے والوں کے سامنے آنا بھی کسر شان سمجھتے تھے اسحاق موصلی کا بیان ہے کہ "ابوجعفر منصور مجلس عیش ونشاط میں اپنے ہمنشینوں کے درمیان پردہ حائل رکھتا تھا اس طرح ہمنشینوں کی نشستوں اور گانے والوں کا فاصلہ ابوجعفر منصور سے بیس میٹر دور ہوتا تھا [254] ۔

واثق باللہ کے بارے میں مشہور ہے کہ یہ بڑا فضول خرچ تھا ابن فہم کا بیان ہے کہ "واثق جس خوان میں کھانا کھاتا اس کی ساخت سونے کی تھی، اس کے چار حصے تھے اور ہر حصہ اتنا وزنی تھا کہ اسے اٹھانے کے لئے بیس آدمی درکار ہوتے تھے نیز اس کے کھانے کے تمام برتن، گلاس، رکابیاں اور شکر دان وغیرہ سب سونے کی ساخت کے تھے [255] واثق باللہ کی اس فضول خرچی اور عیاشی کے برعکس خلیفہ اول

ابو بکر صدیقؓ کو تو اس وظیفہ کا بھی رنج تھا جو انہیں سالانہ چھ ہزار درہم کے حساب سے ملتا تھا یہی وجہ تھی کہ آپؓ نے زندگی کے آخری لمحات میں اپنی جائیداد کا ایک حصہ فروخت کرنے کا حکم دیا تا کہ اس سے اتنی رقم بیت المال میں جمع کرائی جا سکے جتنی آپ وہاں سے لے چکے تھے۔[256] ویسے بھی خلیفہ تو بیت المال کا امین ہوتا ہے، ابو جعفر منصور کا قول ہے: ''مجھے اللہ تعالیٰ نے سرکاری خزانے کا قفل (تالا) بنایا ہے، اس لیے میں اللہ کی منشاء و ارادہ کے مطابق ہی فلاح و بہبود کے لیے خرچ کرتا ہوں، اس لیے اللہ جب ضرورت محسوس کرتا ہے مجھے کھول دیتا ہے اور جب چاہتا ہے اس کے برعکس کرتا ہے۔[257]

واثق باللہ کی جب موت کا وقت آیا تو اس وقت اسے اپنی بے بسی کا اندازہ ہوا، اسے پتہ چلا کہ میں بادشاہ ہوتے ہوئے بھی کس قدر لاچار ہوں پھر ان اشعار کو بار بار دہرانے لگا: ''موت میں تمام افراد مشترک ہیں نہ ان میں سے کوئی رعیت کا آدمی بچے گا اور نہ بادشاہ۔کم مال والوں کو ان کی محتاجی نے کوئی نقصان دیا اور نہ ہی بادشاہوں کو ملکیتوں نے کچھ فائدہ دیا''

پھر اس نے اپنے رخسار زمین پر لگا دیئے اور کہنے لگا: ''اے وہ ذات جس کی حکومت کو زوال نہیں اس پر رحم کر جس کی حکومت کو زوال آ گیا ہے''۔[258]

# متوکل علی اللہ

(233ھ تا 247ھ/847ءتا861ء)

اس کا نام جعفر بن معتصم بن ہارون الرشید بن مہدی بن ابوجعفر منصور بن عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباسؓ بن عبدالمطلب اس کی کنیت ابوالفضل اور اس کا لقب متوکل علی اللہ تھا[259] اس کی ماں ام ولد اور اس کا نام شجاع تھا[260] متوکل علی اللہ واثق باللہ (ذوالحجہ 233ھ/847ء) کے انتقال کے بعد مسندِ خلافت پر متمکن ہوا[261]۔

متوکل اپنے باپ اور بھائی کے برعکس سنت نبویؐ پر عمل پیرا ہونے والا شخص تھا اس نے منصب خلافت سنبھالتے ہی ملک کے طول وعرض میں سنت نبویؐ پر عمل درآمد کرانے کے لئے احکامات جاری کر دیئے[262] متوکل کا دل چونکہ رسول خدا کی محبت سے سرشار تھا اس لئے اس نے 234ھ/848ء میں پورے ملک سے محدثین ومورخین کو مدعو کیا اور انہیں گراں قدر عطیات سے نوازا نیز ان سے سیرت رسولؐ اور احادیث پر کتب تحریر کرنے کی درخواست کی[263]۔ متوکل نے علامہ ابوبکر بن ابی شیبہ کو جامع رصافہ میں متعین کیا، اور ان کے بھائی عثمان بن ابی شیبہ کو جامع منصورہ میں متعین کیا ان میں سے ہر ایک کے وعظ میں تیس تیس ہزار لوگ شریک ہوتے تھے[264] اس حسن انتظام کی وجہ سے لوگوں نے متوکل کو بڑا سراہا اور اس کی بھلائی کے لئے بڑی دعائیں کی گئیں، یہاں تک کہ لوگ کہنے لگے کہ خلیفہ تو صرف تین ہی ہوئے ہیں ایک حضرت ابوبکر صدیقؓ جنھوں نے مرتدین زکوٰۃ کے خلاف جہاد کیا، دوسرے حضرت عمر فاروقؓ جنھوں نے دُنیا میں مظالم کا خاتمہ کیا اور تیسرے متوکل ہیں جنھوں نے سنت نبویﷺ کا احیاء کیا، اسی وجہ سے بعض لوگ متوکل کو "محی السنۃ" کے خطاب سے یاد کرنے لگے[265]۔ احیاء سنت کے بارے میں متوکل علی اللہ نے جو سعی کی مورخین اس کے بارے میں لکھتے ہیں کہ قتل متوکل کے ایک ماہ بعد کسی نے خواب میں اس سے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے تیرے ساتھ کیا معاملہ کیا؟ اس نے جواب دیا کہ "میں نے احیاء سنت کے سلسلے میں جو معمولی سی کوشش کی تھی، اللہ تعالیٰ نے اس کے عوض میرے تمام گناہ معاف کر دیئے"[266]۔ متوکل کے اس کام پر ابوبکر بن خبازہ نے متوکل کی تعریف میں بڑا ہی عالیشان اور نفیس قصیدہ لکھا[267]۔ ابن کثیر کے بقول اسے حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ سے تشبیہ دی جانے لگی کیونکہ متوکل علی اللہ نے عباسی خلفاء کے ظالمانہ قوانین کا خاتمہ کیا[268]۔

متوکل علی اللہ کا حضور اکرم ﷺ سے عقیدت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ جب اسے حضور اکرم ﷺ کا وہ نیزہ ملا جسے شاہ حبشہ نجاشی نے آپ ﷺ کی خدمت میں بھجوایا تھا اور آپ ﷺ اس نیزے کو آگے کھڑا کر کے نماز ادا فرماتے تھے تو اس کے ملنے پر متوکل کی خوشی کی انتہا نہ رہی۔ متوکل نے اسے چوما پھر آنکھوں اور سینے سے لگایا، بعد ازاں اس کے حکم سے پولیس افسر وہ نیزہ لے کر اس کے آگے آگے چلتا[269] لوگوں کے بقول اس سے قبل خلیفہ کو کبھی بھی اتنا خوش نہ دیکھا گیا[270]۔

متوکل علی اللہ رسول اللہ کے ساتھ ساتھ صحابہ کرامؓ سے بھی بڑی عقیدت ومحبت رکھتا تھا، کسی بھی صحابی رسولؐ کی شان میں گستاخی اس کے لئے ناقابل برداشت تھی جب اہل بغداد کے سترہ معتبر لوگوں نے احمد بن محمد بن عاصم[271] کے خلاف قاضی ابوحسان زیادی کے

پاس شہادت دی کہ اس نے حضرت عائشہؓ حضرت حفصہؓ اور شیخین (حضرت ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ) کو گالیاں دی ہیں [272] تو قاضی ابو حسان زیادی نے تحقیق کے بعد ساری صورتحال متوکل کو لکھ بھیجی، اس کے جواب میں خلیفہ نے حکم دیا کہ "پہلے احمد بن محمد بن عاصم کو مجمع عام میں گالی دینے کی سزا دی جائے، بعد ازاں ان صحابہ کرامؓ کی شان میں گستاخی پر پانچ سو کوڑے مارے جائیں پھر اگر یہ مر جائے تو اسے غسل اور نماز جنازہ کے بغیر دریائے دجلہ میں پھینک دیا جائے نیز اس کی نعش اس کے ورثاء کے حوالے ہرگز نہ کی جائے، یہ سزا دین میں الحاد پیدا کرنے والوں اور جماعت المسلمین سے نکل جانے والوں کی ہے تا کہ آئندہ لوگ اس سے عبرت حاصل کریں [273]۔ اسی طرح متوکل علی اللہ نے علی بن جہم شاعر کو حضرت علیؓ سے بغض وعناد رکھنے کے جرم میں خراسان جلاوطن کر دیا۔ [274] جہاں مقام خشبات میں کلبیوں نے اسے قتل کر دیا۔ [275]

اہل حرم سے اس کی عقیدت ومحبت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ایک سال شدید خشک سالی میں متوکل علی اللہ نے ایک لاکھ اشرفیاں خرچ کر کے مکہ اور عرفات میں پانی کی بہم رسانی کو ممکن بنایا۔ [276]

اپنے اسلاف کے برعکس متوکل علی اللہ کا رویہ امام احمد بن حنبلؒ کے ساتھ بڑا مثبت اور ہمدردانہ رہا۔ متوکل نے 237ھ /851ء میں عبداللہ بن اسحاق کو لکھا کہ امام احمد بن حنبلؒ کو جیسے بھی ممکن ہو میرے پاس بھجوانے کا انتظام کرو کیونکہ مجھے ان کی زیارت اور قرب کی خواہش ہے تا کہ میں ان کی دعا سے برکت حاصل کر سکوں، چنانچہ امام احمد بن حنبلؒ خلیفہ کے اصرار اور اپنی علالت کے باوجود سر من رائی چلے آئے، اس دوران روزانہ سرکردہ امراء مملکت آپکی خدمت میں حاضر ہوتے اور خلیفہ کی طرف سے آپکو نیک خواہشات کے پیغام پہنچاتے [277]، خلیفہ کی طرف سے آپکو ہر قسم کی سہولیات بہم پہنچائیں گئیں [278] لیکن آپ نے ان سہولیات کو قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ دراصل امام موصوف کو بغداد سے سر من رائی بلانے میں چند مصلحتیں کارفرما تھیں ایک تو خلیفہ متوکل زیادہ سے زیادہ آپکی صحبت سے فیضیاب ہونا چاہتا تھا، دوسرے خلیفہ کی یہ خواہش تھی کہ چونکہ لوگ عرصہ دراز سے آپکے درس سے محروم رہے اب جبکہ خدا کی طرف سے تمام مصیبتیں ٹل چکی ہیں لہذا آپ دوبارہ درس وتدریس کا سلسلہ شروع کریں لیکن آپ نے معذرت کرتے ہوئے کہا کہ "میرے منہ میں دانت تک نہیں ہیں اور اب میں بہت کمزور ہو گیا ہوں لہذا میں یہ خدمت سرانجام دینے سے قاصر ہوں [279]"، اسی دوران روزانہ آپ کے پاس انواع واقسام کے کھانے، پھل اور برف آتی رہی لیکن آپ ان چیزوں میں سے کچھ بھی لینے کے روادار نہ تھے بلکہ اس دوران آپ خالی پیٹ اور روزے سے ہی رہے، ایک موقع پر خلیفہ کی طرف سے آپکو خطیر مال واسباب بھیجا گیا جسے آپ نے قبول کرنے سے انکار کر دیا لیکن آپ کے اہل وعیال اور چچا نے اسے قبول کر لیا، اس پر امام موصوف نے اپنے اہل وعیال اور چچا کی سخت ملامت کی [280]۔ سر من رائی میں قیام کے دوران خلیفہ کی خواہش پر امام احمد بن حنبلؒ کو المعتز بن متوکل کے گھر لایا گیا تا کہ ان سے خلیفہ کے بیٹے المعتز بن متوکل کے لئے دعا کرائی جا سکے اور خلیفہ کی ماں بھی آپکی زیارت کر سکے، گھر پہنچنے پر امام احمد بن حنبلؒ کے سامنے المعتز بن متوکل کو بٹھاتے ہوئے اس کے مؤدب نے کہا 'اللہ امیر کا بھلا کرے جس نے خلیفہ کو مشورہ دیا کہ وہ تیرا مودب ہو'۔ اس پر المعتز نے کہا "انھوں نے مجھے کچھ سکھایا تو میں اسے ضرور سیکھوں گا" امام احمد

بن حنبل فرماتے ہیں کہ "میں صغرسنی میں المعتز بن متوکل کی زہانت سے حیران رہ گیا کیونکہ وہ اس وقت بہت ہی چھوٹا بچہ تھا" [281]

اس موقع پر متوکل علی اللہ نے خود آپ کو قیمتی خلعت ، کپڑے ، ٹوپی اور چادر پہنائی ۔اس دوران امام موصوف بالکل خاموشی سے بیٹھے رہے، (مگر بغداد جا کر آپ نے یہ تمام چیزیں فروخت کر کے ان کی رقم فقراء و مساکین میں تقسیم کر دیں )اس کے بعد امام احمد بن حنبلؒ اللہ تعالی سے بخشش طلب کرتے اور متوکل کی ناراضگی و غضب سے پناہ مانگتے ہوئے وہاں سے رخصت ہو گئے ۔ [282]

سرمن رائی میں قیام کے دوران خلیفہ امور مملکت کے بارے میں آپ کی مشاورت سے اُمراء وقاضیوں کا تقرر عمل میں لاتا رہا [283] ۔ قاضی یحیٰ بن اکثم کو آپ کے مشورے سے ہی چیف جسٹس مقرر کیا گیا [284] ۔

امام احمد بن حنبل سے متوکل کے احترام وعقیدت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ خلیفہ نے اس شخص کو کوڑے لگوانے کا حکم دیا جس نے امام احمد بن حنبلؒ پر زندیقت کا الزام کر آپ کے آبا و اجداد پر سب وشتم کیا تھا [285] ،تحقیق کے بعد متوکل علی اللہ نے عبداللہ بن اسحاق کو حکم دیا کہ اسے دوسو کوڑے لگائے جائیں جبکہ عبداللہ بن اسحاق نے اسے پانچ سو کوڑے لگوائے ،خلیفہ نے عبداللہ بن اسحاق سے زائد کوڑے مروانے کی وجہ دریافت کی تو اس نے کہا کہ میں نے دوسو کوڑے آپ کے حکم سے لگائے ہیں جبکہ باقی کوڑے ایک صالح شخص امام احمد بن حنبلؒ پر تہمت کی وجہ سے لگائے گئے ہیں [286] ۔

متوکل کو اپنے باپ اور بھائی کے برعکس غیر شرعی اور معتزلی نظریات سے شدید نفرت تھی واثق باللہ کے بعد متوکل نے معتزلیوں کے بارے میں جو روش اختیار کی اگر بنظر غائر دیکھا جائے تو وہ ذرا بھی غیر فطری اور حیرت انگیز نہ تھی کیونکہ یہ تغیر فوری طور پر وقوع پذیر نہیں ہوا بلکہ یہ سب کچھ تو تدریجی عمل کا نتیجہ تھا متوکل معتزلہ کے بارے میں انتقامی کاروائیاں کرنے کی بجائے ان کے اثر ونفوذ کو کم کرنے کی تدابیر سوچنے لگا اور اس نے حکم جاری کیا کہ

> "آج کے بعد کوئی بھی شخص علم الکلام اور خلق قرآن کے بارے میں گفتگو نہ کرے (یعنی مسئلہ خلق قرآن اور علم القران کے مناظروں اور مباحثوں پر پابندی عائد کر دی گئی )اور اگر اب کسی نے علم الکلام کو سکھایا یا اس کے متعلق گفتگو کی تو موت تک اس کا ٹھکانہ زمین دوز قید خانہ ہوگا یوں لوگ اب مناظروں کی بجائے قرآن وسنت میں مشغول ہو گئے" [287] ۔

اس کے ساتھ ہی عہد واثق میں جن لوگوں کو عقیدہ خلقِ قرآن کی مخالفت کی وجہ سے نشانہ ستم بنا کر قید کر دیا گیا تھا انہیں متوکل علی اللہ نے رہائی بخشی [288] لیکن اس کے باوجود معتزلہ کے ظاہری دم خم اور شان وشوکت میں کوئی فرق نہ آیا یہاں تک کہ احمد بن ابی داؤد ابھی تک قاضی القضاۃ کے منصب پر فائز تھا [289] جب اسے معزول بھی کیا گیا تو اس کے بیٹے ابوالولید بن احمد بن ابی داؤد کو قاضی القضاۃ مقرر کر دیا تھا [290] ،وجہ یہ تھی کہ متوکل امور مملکت میں معتزلہ کے اختیار واقتدار کی وجہ سے خوف زدہ تھا اس لئے وہ جلد بازی میں ان کے خلاف کوئی فیصلہ کرنے سے احتراز کر رہا تھا چنانچہ احمد بن نصر کی نعش کو جو گزشتہ چھ سالوں سے صلیب پر لٹک رہی تھی متوکل علی اللہ نے تختِ خلافت پر متمکن ہوتے

ہی اتارنا چاہا لیکن معتزلہ کی ہنگامہ آرائی اور فتنہ وفساد کے اندیشے سے وہ ایسا کرنے سے باز رہا[291]۔

234ھ /848ء میں متوکل نے معتزلہ کے خلاف عملی اقدام کا فیصلہ کیا، اس نے فقہا ومحدثین اور مؤرخین کو سر من رائی میں طلب کر کے انہیں انعام واکرام سے نوازا اوران کے لیے وظائف مقرر کیے، نیز علمائے حق کو حکم دیا کہ وہ نظریہ خلق قرآن کے خلاف اور رویئت باری تعالیٰ کے حق میں لوگوں کو وعظ کریں تاکہ معتزلہ کے عقائد باطلہ کا رد کیا جا سکے[292]۔

237ھ /851ء میں متوکل علی اللہ نے الاعلان معتزلہ کے خلاف اپنی برہمی اور غیظ وغضب کا اظہار کرتے ہوئے ابوالولید بن احمد بن ابی داؤد کو منصبِ مظالم عسکر (امور فوجداری) اور قاضی القضاۃ کے عہدوں سے معزول کر دیا[293]۔ متوکل نے اس پر اکتفا نہ کیا بلکہ ابوالولید اوراس کے بھائیوں کو حوالہ زنداں کیا، ان کی اوران کے باپ احمد بن ابی داؤد کی تمام املاک کو ضبط کر لیا[294] اور انہیں اس وقت تک رہا نہ کیا جب تک کہ ان سے ایک لاکھ ساٹھ ہزار دینار اور بیس ہزار دینار کے ہیرے جوہرات بطور جرمانہ وصول نہ کر لیے[295]۔ بعدازاں ان کے پورے خاندان کو سامراء سے بغداد منتقل کر دیا اور یہیں پر احمد بن ابی داؤد اوراس کے بیٹے ابوالولید کا انتقال ہوا[296]۔ معتزلی اکابرین پر عتاب کے بعد متوکل نے احمد بن نصر کی نعش اور سر کو صلیب سے اتار کر دفن کرنے کی اجازت دی[297]۔ اس کے بعد ہی خلیفہ امام احمد بن حنبلؒ کو سر من رائی میں بلوا کر ان کی صحبت سے فیضیاب ہوا[298]۔ احمد بن ابی داؤد کے بعد اب محمد بن عبدالملک الزیات کی باری تھی۔ خلیفہ کے حکم سے پہلے ابن الزیات کے گھر کا سب کچھ یعنی اثاث البیت، سواریاں، جانور، لونڈیاں اور غلام قصر ہارونی میں بھجوا دیے گئے[299]، نیز ابوالوزیر کو حکم دیا گیا کہ ابن الزیات اوراس کے گھر والوں کی جس قدر املاک ہیں وہ بحق سرکار ضبط کر لی جائیں یہاں تک کہ سامرا میں بھی ہر چیز کو سرکاری تحویل میں لے لیا گیا، مال واسباب کی وصولی کے بعد خلیفہ نے راشد مغربی کو ابن الزیات کے تجارتی اثاثے ضبط کرنے کا حکم دیا چنانچہ راشد مغربی نے اس کے غلام روح کو گرفتار کیا جو اس کے گھر اور مال وزر کا منتظم تھا، تفتیش کے بعد بغداد میں ابن الزیات کے متعدد کارخانے پائے گئے جن میں گیہوں، آٹا، جو، دانے، تیل، انجیر اور ہر طرح کا مال تجارت موجود تھا دوران تفتیش ایک ایسا گھر بھی ملا جو پورے کا پورا کپڑے سے بھرا ہوا تھا، اس دوران نوے ہزار دینار کا سامان تجارت بھی قرق کر لیا گیا[300]۔

مال کی وصولی کے بعد ابن الزیات کو قید کر دیا گیا، دوران قید اسے صرف اتنا کھانا میسر آتا جس سے اس کی سانسیں بحال رہ سکیں، اسے کئی کئی رات دن سونے نہ دیا جاتا جب یہ سونے کی کوشش کرتا تو اسے سوئیاں چبھوئی جاتیں۔ آخر اسے ایسے تنور میں ڈال دیا گیا جو اس نے لوگوں کو اذیت ناک موت سے دوچار کرنے کے لیے خود تیار کیا تھا۔[301] کئی روز تنور میں رکھنے کے بعد اسے نکال کر پچاس تازیانے لگائے گئے، یہاں تک کہ پٹتے پٹتے ہی اس کا دم نکل گیا۔ اس کے اعمال بد کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ جب اس کی نعش اس کے بیٹوں عبیداللہ بن محمد بن عبدالملک اور سلیمان بن محمد بن عبدالملک کے سپرد کی گئی تو انہوں نے کہا ''الحمدللہ کہ اس فاسق سے نجات مل گئی۔''[302] اس کے بیٹوں نے اسے اسی لکڑی پر جس پر ابن الزیات کو تازیانے لگائے گئے تھے غسل دے کر دفن کر دیا، قبر چونکہ گہری نہ کھودی گئی تھی اس لیے کتے اس کی نعش نکال کر اس کا گوشت کھا گئے۔[303] ابن الزیات کو اس ذلت آمیز سلوک سے اس لیے دوچار ہونا

پڑا کہ عہد واثق میں اسی کے مشوروں سے ہی خلیفہ واثق باللہ علمائے حق پر ظلم وستم کرتا تھا۔

جس کے بارے میں بھی خلیفہ متوکل علی اللہ کو پتہ چل جاتا کہ وہ معتزلی اور سرکاری ملازم ہے اسے فوراً نوکری سے برخواست کر دیا جاتا نیز اس کی تمام املاک سرکاری تحویل میں لے لی جاتیں۔[304]

متوکل علی اللہ زندیقوں اور ملحدوں کا سخت دشمن تھا یہی وجہ تھی کہ اسے جس کے بارے میں ذرا بھی شبہ ہوا کہ فلاں شخص زندیق ہے اس نے بغیر کسی مصلحت کے اس کے استیصال سے گریز نہ کیا۔ عہد متوکل میں نیشاپور سے ستائیس آدمیوں کی معیت میں محمود بن فرج نیشاپوری اپنے اہل خانہ کے ساتھ بغداد میں وارد ہوا۔ یہ اپنے آپ کو نبی اور ذوالقرنین گرداننا تھا۔ اس کے معتقدین بھی اس کی نبوت کا اقرار کرتے اور کہتے تھے کہ اس پر جبرائیل کے ذریعے وحی آتی ہے۔ ان لوگوں کے پاس ایک مصحف تھا جسے اس کے مقلدین پڑھتے اور اس کے بارے میں کہتے تھے کہ یہ محمود بن فرج نیشاپوری کا قرآن ہے جسے جبرائیل ان کے پاس لایا تھا۔

متوکل علی اللہ کو جب ان لوگوں کے فاسدانہ اور ملحدانہ عقائد کا علم ہوا تو اس نے محمود نیشاپوری کو سو تازیانے مارنے کا حکم دیا۔ تازیانے مارنے سے قبل اس کی تکذیب کے ساتھ ساتھ اس کے مقلدین نے اس کے منہ پر دس دس طمانچے مارے، تازیانے کھانے کے باوجود بھی یہ (معاذ اللہ) اپنی نبوت سے منحرف نہ ہوا، یہاں تک کہ یہ تازیانے کھاتا کھاتا ہی دنیا سے رخصت ہوگیا۔[305]

اس کے مقلدین میں ایک ضعیف العمر شخص بھی تھا جو اس پر وحی کے نازل ہونے کی شہادت دیتا تھا۔ اس بوڑھے کو ابھی چالیس تازیانے ہی لگے تھے کہ وہ محمود بن فرج نیشاپوری کی نبوت سے منحرف ہوگیا۔ محمود نیشاپوری کی موت کے بعد اس کے مقلدین کو قید کر دیا گیا ، دوران قید ہی ان کا انتقال ہوگیا۔ متوکل کی بیدار مغزی سے ایک نئے فتنے کے پیدا ہوتے ہی اس کی بیخ کنی کر دی گئی۔

متوکل نے مصر کے قاضی القضاۃ ابوبکر محمد بن ابولیث کو معزول کر کے اس کی جگہ حارث بن مسکین (جو امام مالک کا شاگرد تھا) کو تعینات کیا گیا ابوبکر محمد بن ابولیث پر فرقہ جہمیہ[306] کے خفیہ سردار ہونے اور مسلمانوں پر ظلم وستم کرنے کے الزامات تھے۔ خلیفہ متوکل نے حکم دیا کہ ابوبکر محمد بن ابولیث کو برسر بازار روزانہ بیس کوڑے مارے جائیں۔ نیز اس کی داڑھی منڈوا کر، اسے گدھے پر سوار کر کے اس کی خوب تذلیل کی جائے تاکہ مظلوموں کی اشک شوئی ہو سکے[307]۔ الغرض متوکل نے زندیقوں اور ملحدوں سے آہنی ہاتھوں سے نمٹ کر بدعت اور اہل بدعت کا خاتمہ کیا اور احیائے سنت کے لیے نمایاں خدمات سرانجام دیں[308]۔

متوکل رعایا کی فلاح و بہبود کے لیے ہمیشہ ہی کوشاں رہتا اور رعایا کو پہنچنے والی ہر تکلیف کا مداوا کئے بغیر آرام وسکون سے نہ بیٹھتا، چنانچہ اس نے اپنے عہد حکومت میں رومیوں کے استیصال میں کوئی کسر اُٹھا نہ رکھی اور اسے جب بھی موقع ملا اس نے رومیوں کی قید میں مسلمانوں کی رہائی کے لیے مقدور بھر کوششیں کیں یعنی کبھی فدیہ دے کر اور کبھی رومی علاقوں پر چڑھائی کر کے مسلمانوں کو آزاد کروایا۔ 241ھ/855ء میں رومیوں نے عین وزربہ پر غارت گری کر کے اہل زط کے مسلمانوں کو غلام بنا کر ملکہ روم تدورہ کے پاس لے گئے، ان قیدیوں میں مردوں کی تعداد سات سو پچاس جبکہ عورتیں اور بچے ایک سو پچاس تھے۔[309] اس سے قبل بھی ملکہ روم کی قید میں بیس ہزار مسلمان

موجود تھے[310]،ان تمام قیدیوں کو ملکہ روم کے سامنے عیسائیت قبول کرنے کی پیش کش کی گئی، جو مسلمان اسلام چھوڑ کر عیسائیت قبول کر لیتے انہیں چھوڑ دیا جاتا اس کے برعکس انکار کرنے والوں کو موت کے منہ میں دھکیل دیا جاتا ۔[311] چنانچہ عیسائیت قبول نہ کرنے والے بارہ ہزار مسلمان قیدیوں کو موت کے منہ میں دھکیل دیا گیا،اس کے باوجود بھی کافی مسلمان بچ گئے ۔ان کے بارے میں ملکہ روم نے خلیفہ متوکل کو پیغام بھجوایا کہ باقی ماندہ قیدیوں کا فدیہ دے دیا جائے تو انہیں رہا کیا جا سکتا ہے متوکل علی اللہ نے اپنے خادم شنیف اور قاضی بغداد جعفر بن عبدالواحد کو ڈیڑھ لاکھ درہم فدیہ کے لیے اور ساٹھ ہزار درہم ان کے نان ونفقہ کے لیے دے کر روم روانہ کیا۔[312] اس طرح رومی قید سے سات سو پچاس مردوں اور ایک سو پچاس عورتوں کو رہائی میسر آئی ۔[313]

اسی طرح 246ھ /860ء میں متوکل روم میں قید چار ہزار مسلمانوں کی رہائی تک بے چین رہا[314] اور اسے اس وقت تک سکون میسر نہ آیا جب تک کہ یہ قیدی اپنے اپنے گھروں میں پہنچ نہ گئے[315]۔

اس کے بعد بھی رومیوں نے اپنی شر پسندانہ کارروائیوں کا سلسلہ جاری رکھا،اب متوکل نے رومیوں کے آئے دن کی قتل وغارت سے تنگ آ کر انہیں سبق سکھانے کا فیصلہ کیا اور اس مقصد کے لیے اس نے بغا کبیر کو ایک لشکر جرار کے ساتھ روم روانہ کیا، بغا کبیر نے روم میں داخل ہوتے ہی جنگ وخونریزی کی ایسی ہولی کھیلی کہ رومی الامان !الامان !پکار اٹھے،اس معرکے میں رومیوں کے بڑے بڑے جرنیل کام آئے سینکڑوں شہروں اور دیہاتوں کو برباد وویران کر دیا گیا ۔متوکل کی رومیوں پر اس فوج کشی کا فائدہ یہ ہوا کہ اس واقعے کے کافی عرصہ بعد تک رومیوں کو اسلامی شہروں پر دوبارہ حملہ آور ہونے کی جرأت نہ ہوئی ۔[316]

عہد متوکل میں قوم بجاۃ[317] نے رومیوں کی طرح بلاد بجاۃ میں رہنے والے مسلمانوں کا ناحق خون کیا،مقتول مسلمانوں کے بیوی بچوں کو غلام بنا لیا نیز بجاۃ میں رہنے والے مسلمانوں پر کان کنی کے دروازے ہمیشہ ہمیشہ کے لیے بند کر دیے قوم بجاۃ کی خونریزی دیکھتے ہوئے باقی ماندہ مسلمانوں نے وہاں سے نقل مکانی شروع کر دی۔[318] اس سے قبل قوم بجاۃ اور عباسی خلافت کے درمیان معاہدہ چلا آ رہا تھا کہ علاقہ بجاۃ میں رہنے والے مسلمان نہ قوم بجاۃ پر حملہ آور ہوں گے اور نہ ہی قوم بجاۃ مسلمانوں پر غارت گری کرے گی ۔نیز یہاں پر آباد مسلمان حسب سابق کان کنی کے فرائض سرانجام دیتے رہیں گے ۔مزید یہ کہ قوم بجاۃ ہر سال عباسی خلیفہ کو بجاۃ میں نکلنے والے سونے اور جواہرات کا خمس (یعنی چار سو مثقال سونا) دیا کرے گی[319]۔لیکن قوم بجاۃ کی معاہدے سے خلاف ورزی کے نتیجے میں جہاں ناحق مسلمانوں کا خون ہوا وہاں اس کے ساتھ ساتھ عباسی حکومت کے محاصل میں بھی نمایاں کمی واقع ہوئی ۔چنانچہ متوکل علی اللہ نے قوم بجاۃ کو ان کی وعدہ خلافیوں کا مزہ چکھانے کے لیے محمد بن عبداللہ المعروف بالقمی کو مکمل تیاری کے ساتھ بلاد بجاۃ روانہ کیا۔فریقین میں گھمسان کا رن پڑا،اس معرکے میں قوم بجاۃ کے ہزاروں لوگ لقمہ اجل بن گئے اور اتنے ہی قید ہوئے ۔آخر شکست وموت کو سامنے دیکھتے ہوئے قوم بجاۃ کے سردار علی بابا نے بالقمی سے امان طلب کی، جسے امان دے کر دربار خلافت میں پیش کیا گیا۔[320] علی بابا نے آئندہ مسلمانوں کے قتل و غارت گری سے باز رہنے،مسلمانوں کو دوبارہ کان کنی پر مامور کرنے اور گزشتہ چار سال کا خمس ادا کرنے کا وعدہ کیا اس پر علی بابا کو رہائی نصیب

ہوئی۔[321] اس کے بعد عہد متوکل میں قوم بجاۃ نے پھر کبھی مسلمانوں پر دست درازی کی کوشش نہ کی۔ رعایا کے بارے میں متوکل اکثر کہا کرتا تھا کہ گزشتہ خلفاء رعایا پر اپنی اطاعت کی خاطر سختی کرتے تھے اور میں رعایا پر اس لیے مہربان ہوں کہ وہ بخوشی میری فرمانبرداری کرتے رہیں۔[322]

متوکل علویوں کا ازلی دشمن ہونے کے باوجود کبھی کبھار ان سے حسن سلوک بھی کرتا تھا۔ ایک بار متوکل نے ابوالحسن علی بن محمد علوی سے چند اشعار سنانے کی فرمائش کی چنانچہ ابوالحسن علی بن محمد نے متوکل کو قیامت کے بارے میں کچھ ایسے اشعار سنائے جنھیں سن کر خلیفہ کی ڈاڑھی آنسوؤں سے تر ہوگئی، یہاں تک کہ وہاں پر موجود سب حاضرین اشکبار ہو گئے۔ اس کے بعد ابوالحسن علوی کو چار ہزار دینار دے کر بڑی عزت و تکریم سے رخصت کیا۔[323]

متوکل اچھا شعری ذوق رکھنے کی وجہ سے شعراء کو گرانقدر عطیات اور انعام دینے میں بھی اپنی مثال آپ تھا۔

سیوطی کا بیان ہے کہ ایک دفع مروان بن ابی جنوب نے متوکل کی شان میں ایک عالیشان قصیدہ سنایا، یہ قصیدہ سن کر متوکل عش عش کر اٹھا۔ پھر اس نے خوش ہو کر مروان بن ابی جنوب کو ایک لاکھ بیس ہزار درہم نقد اور کپڑے کے پچاس تھان دیتے ہوئے کہا، "میں اس وقت تک ہاتھ نہ روکوں گا جب تک میرا انعام تجھے ڈبو نہ دے۔"[324]

اسی طرح حسن بن الضحاک الخلیع نامی شاعر نے متوکل کو چند اشعار سنائے، متوکل کو یہ اتنے پسند آئے کہ اس نے ہر شعر کے بدلے حسن بن الضحاک کو سوسو دینار انعام دینے کا حکم دیا۔[325]

متوکل کسر نفسی کا پیکر تھا۔ تکبر تو اسے چھو کر بھی نہ گیا تھا۔ ایک دفعہ یہ عید کی نماز پڑھ کر واپس اپنے محل آ رہا تھا کہ اس نے لوگوں کے اژدہام کو دیکھا جو اس کے اشارہ ابرو پر کٹ مرنے کے لیے تیار تھے۔ اس نے اپنی یہ شان و شوکت اور جاہ وجلال دیکھتے ہوئے مٹھی بھر خاک اپنے سر میں ڈال لی۔ پھر اپنے آپ سے یوں مخاطب ہوا،

"میں نے اس قدر لوگوں کی کثرت دیکھی جو سب کے سب میرے زیر دست تھے اس لیے میں نے یہ پسند کیا کہ اللہ عزوجل کے لیے تواضع کروں۔"[326]

متوکل کا قول ہے۔

"اللہ کی ذات پر اس کے سوا کوئی دلیل نہیں، علم کو آداب خدمت کے لیے طلب کیا جاتا ہے جس نے دنیا کو پہچان لیا وہ اس سے بے رغبت ہو گیا اور جس نے آخرت کو پہچان لیا اس نے اس میں رغبت کی اور جس نے اللہ کو پہچانا اُس نے اس کی رضا کو ترجیح دی اور جس نے دنیا کی طرف نظر ارادت اور محبت سے دیکھا اللہ تعالیٰ اس کے دل میں نور یقین اور زہد پیدا کر دے گا۔"[327]

متوکل علماء وفقہا کی بڑی قدر کرتا تھا۔ ہشام بن عمار کا بیان ہے کہ متوکل کہتا تھا،

"افسوس! کاش کہ امام شافعی محمد بن ادریس اس زمانے میں زندہ ہوتے تو میں ان سے ملاقاتیں کرتا، ان کے دیدار سے فیضیاب

ہونا اوران سے تعلیم حاصل کرنا''

متوکل اس بارے میں کہتا تھا کہ ''مجھے رسول اللہؐ نے خواب میں بشارت دیتے ہوئے کہا ہے، ''لوگو! امام شافعی محمد بن ادریس اللہ کی رحمت سے پیوست ہوگئے جبکہ وہ تمہارے لیے بہترین علم چھوڑ گئے ہیں، اس لیے اگر تم ان کی راہ پر چلو گے تو ہدایت یافتہ رہو گے''۔[328]

اپنے پیشروؤں کی تقلید میں اس نے بھی اپنی انگوٹھی پر درج ذیل الفاظ کندہ کروائے

**''جعفر علی اللہ یتوکل''**[329] جعفر کا اللہ پر بھروسہ ہے۔

اپنے آباؤ اجداد کی طرح متوکل علی اللہ کو بھی عیسائیوں سے سخت نفرت تھی۔ متوکل جو پہلے ہی رومیوں کی آئے دن کی قتل و غارت گری سے تنگ تھا۔ 237ھ /851ء میں حمص کے نصاریٰ نے بلوائیوں کے ساتھ مل کر متوکل علی اللہ کے گورنر حمص ابوالمغیث موسیٰ رافعی کو دارالامارت سے نکال کر اس کے ذاتی محافظوں کو قتل کر ڈالا۔ اس واقعے کے بعد متوکل نے دارالخلافہ، دمشق اور رملہ سے کثیر افواج کو حمص بھجوا کر بلوائیوں کی بغاوت کو فرو کیا، اس معرکے میں کامیابی کے بعد بلوائیوں کے ساتھ ساتھ نصاریٰ کے سرکردہ لوگوں کو بھی موت کے گھاٹ اتار کر ان کی نعشوں کو ان کے دروازوں پر صلیب دے دی گئی۔[330] باقی ماندہ عیسائیوں کو شہر بدر کر دیا گیا۔ اس کے بعد متوکل علی اللہ کی طرف سے سرکاری فرمان جاری کیا گیا کہ

_____ اسلامی سلطنت میں تعمیر ہونے والے تمام نئے گرجا گھروں کو مسمار کر دیا جائے البتہ پرانے گرجا گھروں کو قائم رہنے دیا جائے۔

_____ عیسائیوں کے گرجا گھروں سے بھی عشر وصول کیا جائے۔

_____ جو گرجا گھر ضرورت سے زیادہ وسیع ہوں، ان کے غیر ضروری حصوں کو منہدم کر کے اس کی جگہ نئی مساجد تعمیر کر دی جائیں، تاہم اگر مذکورہ جگہ مساجد کے لیے ناکافی ہو تو اسے عوام کی فلاح و بہبود کے لیے کھلا چھوڑ دیا جائے۔[331]

_____ عیسائیوں کے گھروں پر شیاطین کی تصاویر بنی ہوں جس سے ان کے گھر مسلمانوں کے گھروں سے الگ نظر آئیں۔[332]

_____ عیسائیوں اور ذمیوں کو سلطنت کے ایسے عہدوں پر تعینات نہ کیا جائے جہاں پر مسلمانوں کے دینی احکامات کا اجراء ہوتا ہو۔

_____ نصاریٰ کی درسگاہوں میں مسلمانوں کے بچے نہ پڑھیں اور نہ ہی عیسائی مدارس میں مسلمان اساتذہ عیسائی بچوں کو پڑھائیں۔

_____ شعانین[333] کے تہوار پر صلیب کا جلوس نکالنے پر پابندی عائد کر دی گئی۔

_____ مجوسیوں کو صرف سڑک کے کنارے چلنے کی اجازت ہوگی۔

_____ نصاریٰ کی قبریں زمین کے برابر ہوں گی تاکہ مسلمانوں کی قبروں سے ان کی مشابہت نہ رہے۔[334]

_____ تمام ذمی کمربند کی بجائے زنار[335] پہنیں گے۔

_____ اسلامی ریاست میں بسنے والے تمام ذمی اپنے گلے میں لکڑی کے منکے پہنیں تاکہ وہ مسلمانوں سے الگ نظر آئیں۔

_____ ذمیوں کے لیے گھڑ سواری کو ممنوع قرار دے دیا گیا تاہم انہیں گدھے اور خچر پر سواری کی اجازت تھی۔[336]

_____ ایسے کاغذ استعمال نہ کریں جن پر مسلمانوں کے بارے میں احکام ہوں۔[337]

متوکل علی اللہ کے مندرجہ بالا اقدامات اگر چہ عیسائیوں کی مسلم دشمنی کا ردعمل تھے، تاہم اس کا یہ عمل سنت رسولؐ کے برعکس تھا۔اس کی مثال عہد رسالت میں حضور اکرمؐ کے اہل نجران کے ساتھ معاہدے سے دی جاسکتی ہے۔اس معاہدے کی چند ایک دفعات کا ذیل میں ذکر کیا جاتا ہے۔

"نجران کے اساقفہ (پادریوں کے سردار یا بشپ) میں سے کسی کو اس کی اسقیفت ترک نہ کرائی جائے گی، نہ کسی راہب سے اس کی راہبانیت چھڑائی جائے گی، نہ ہی کسی کاہن سے اس کی کہانت ترک کرنے کا کہا جائے گا اور نہ ہی اس پر کسی قسم کی ذلت مسلط کی جائے گی۔"[338]

خلیفہ بننے کے بعد حضرت عمر فاروقؓ کا رویہ بھی ذمیوں کے ساتھ بڑا ہمدردانہ رہا۔ایک دفعہ حضرت عمر فاروقؓ نے ایک نابینا یہودی کو مانگتے ہوئے دیکھا تو آپؓ اسے اپنے ساتھ گھر لے گئے۔پہلے آپ نے خود اس کی مالی معاونت فرمائی پھر خازن بیت المال سے مخاطب ہوتے ہوئے کہا،

"اس کا اور اس جیسے دوسرے افراد کا خیال رکھا کرو، کیونکہ یہ بات انصاف سے بعید ہے کہ ہم جوانی میں ان سے جزیہ وصول کر کے کھائیں اور بڑھاپے میں انہیں تنہا چھوڑ دیں۔"[339]

حضرت عمر فاروقؓ جب بیت المقدس گئے تو آپ نے ان (عیسائیوں) کے کلیساؤں میں نماز ادا کرنے سے احتراز کیا، مبادا مسلمان اسے مثال بنا کر کلیساؤں کو مساجد میں تبدیل کر دیں۔

مندرجہ بالا واقعات سے ہم بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ اسلام ذمیوں کو جزیہ کے عوض وہ تمام حقوق اور آزادیاں دیتا ہے جو اسلامی ریاست میں بسنے والے مسلمانوں کو حاصل ہوتی ہیں۔اس لحاظ سے ہمیں متوکل علی اللہ کے مندرجہ بالا اقدامات سنت نبویؐ اور خلفائے راشدین کی سیرت سے متصادم نظر آتے ہیں۔اپنے اسلاف کی طرح متوکل میں خوبیوں کے علاوہ چند سنگین خرابیاں بھی تھیں اسے بھی علویوں سے خدا واسطے کا بیر تھا۔وہ ان سے بغض وعداوت رکھتا تھا۔[340] اس نے مسند خلافت پر متمکن ہوتے ہی روضہ حسینؓ اور اس کے اردگرد کی قبروں کو مسمار کر کے اس کی جگہ کاشتکاری کا حکم دیا، اور یہ علاقہ عرصہ دراز تک ویران وغیر آباد رہا۔[341]

مزار حسینؓ کے نشانات کی زیارتوں پر بھی پابندی عائد کر دی گئی متوکل نے حکم دیا کہ روضہ حسین کے اطراف میں رہنے والے لوگ اپنے اپنے گھروں اور حویلیوں کو تین دن کے اندر اندر خالی کر دیں بصورت دیگر ان کے گھروں کو مسمار کر کے ان کے مکینوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا جائے گا۔[342] متوکل کے ان اقدامات سے لوگوں کے دلوں میں اس کے خلاف نفرت کے جذبات پیدا ہو گئے جس سے مشتعل ہو کر لوگوں نے مساجد اور شہر بغداد کی دیواروں پر اس کے خلاف گالیاں لکھیں،شعراء نے اپنے کلام میں اس کی بڑی ہجو کی۔[343] متوکل نے باغ فدک کو علویوں سے لے کر دوبارہ ضبط کر لیا۔[344] یحییٰ بن عمر کو صرف علوی ہونے کے جرم میں پابند سلاسل کر دیا گیا۔[345]

دمیری کے بقول متوکل اپنے مصاحبین میں بیٹھ کر اکثر حضرت علیؓ کے نقائص بیان کرتا اور انہیں برا بھلا کہتا تھا۔ ایک دفعہ متوکل اپنے بیٹے المنتصر کے سامنے بھی حضرت علیؓ پر تنقیص کرنے لگا جس سے اس کے بیٹے کا رنگ سرخ ہو گیا۔ اور وہ متوکل کا دشمن ہو گیا چنانچہ اس نے اپنے باپ کو قتل کروا دیا۔ [346]

متوکل کی علویوں سے نفرت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ایک مرتبہ اس نے اپنے بیٹوں (معتز اور موئید) کے استاد علامہ یعقوب بن سکت سے پوچھا کہ "معتز اور موئید اچھے ہیں یا حسنؓ و حسینؓ؟" یعقوب بن سکت نے جواب دیا "ان سے تو قنبر (حضرت علیؓ کا غلام) ہی اچھا ہے یہ سنتے ہی متوکل نے اپنے ترک غلاموں سے کہا کہ،

"اسے خوب کچلو، یہاں تک کہ یہ مر جائے"۔

چنانچہ ترکوں کے تشدد سے یعقوب بن سکت کا انتقال ہو گیا۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ متوکل نے اس کی زبان کھنچوا دی، جس سے اس کی موت واقع ہوئی [347]۔ مسعوی کے بقول متوکل ہر وقت شراب وشباب میں مشغول رہتا تھا [348]۔ اس کی اسی شرابخواری اور بدمستی نے سلطنت عباسیہ کو تباہی و بربادی کی طرف دھکیل دیا۔ [349] متوکل علی اللہ نے، لایعنی، مضحکہ خیز اور مہمل باتوں کو اختیار کیا جو بادشاہوں کے لیے باعث ننگ و عار ہوا کرتی ہیں [350]۔

سیوطی اس کے بارے میں کہتا ہے کہ،

"متوکل اپنی خواہشات کا بندہ تھا اس کے پاس چار ہزار لونڈیاں تھیں، جن سب سے وہ صحبت کر چکا تھا" [351]

متوکل علی اللہ سابق عباسی خلفاء کی طرح وعدہ خلاف اور منتقم مزاج بھی تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اس نے ایتاخ ترکی [352] کو جان کی امان دینے کے باوجود اپنے انتقام کا نشانہ بنایا اور قید کے دوران ہی پیاس کی وجہ سے اس کی موت واقع ہو گئی۔ بعد ازاں اس کی نعش کو دریائے دجلہ میں پھینک دیا گیا۔ [353] متوکل کا وبال صرف ایتاخ تک ہی محدود نہ رہا بلکہ اس کے عہد میں ایتاخ کے دونوں بیٹے منصور بن ایتاخ اور مظفر بن ایتاخ حوالہ زنداں ہی رہے۔ متوکل کے قتل کے بعد عہد منتصر میں انہیں رہائی نصیب ہوئی۔ ایتاخ ترکی کی طرح متوکل علی اللہ نے محمد بن عبدالملک الزیات کو اپنے انتقام کا نشانہ بنایا۔ اس کی معزولی اور قتل کا ذکر گزشتہ صفحات میں ہو چکا ہے۔

یعقوبی کا قول ہے کہ،

"متوکل بڑا سخت گیر، بے رحم، لوگوں کے ساتھ بری طرح پیش آنے والا اور ان کا استخفاف کرنے والا تھا متوکل کا کہنا تھا کہ حیاء، ہیجڑا پن، رحم کمزوری اور سخاوت حماقت ہے" یہی وجہ تھی کہ متوکل اپنے مخالفین میں سے جب کسی کو مصیبت میں دیکھتا تو اس پر خوشی کا اظہار کرتا تھا۔ [354]

سید امیر علیؒ اس کے بارے میں رقمطراز ہے "متوکل نے شراب خوری اور بدمستی میں غرق سلطنت عباسیہ کو تباہی و بربادی کی طرف دھکیل دیا اور خلافت عباسیہ کا زوال اسی کے عہد میں شروع ہوا" [355]

## ﴿حواشی﴾

1۔ یعقوبی، احمد بن ابی یعقوب بن جعفر بن وہب بن واضح، تاریخ الیعقوبی، مترجم۔اختر فتحپوری، نفیس اکیڈیمی، اردو بازار، کراچی، 1989ء، جلد2، ص685۔

2۔ بخاری محمد بن اسمٰعیل، صحیح بخاری، للنشر والتوزیع، الریاض، 1999ء، کتاب جزاء ا لصید ،باب المحرم یموت بعرفة ولم یامر النبیؐ ان یودی عنه بقیة الحج ،ص298، حدیث1850۔

السیوطی، جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابی بکر، تاریخ الخلفاء، نور محمد کارخانہ تجارت کتب، آرام باغ، کراچی، سن ندارد، ص305۔

3۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص303۔

4۔ جاراللہ، زہدی حسن، تاریخ معتزلہ، مترجم۔رئیس احمد جعفری، سعید۔ایچ۔ایم کمپنی، کراچی، 1969ء، ص322۔

5۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام ا لسیاسی، مترجم۔علیم اللہ صدیقی، مجلس ترقی ادب، لاہور، 1959ء، جلد2، ص136۔

6۔ ابن کثیر، عماد الدین الدمشقی، البدایہ والنہایہ، دارالفکر، بیروت، لبنان، 1978ء، جلد5، حصہ10، ص242۔

7۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص302۔

8۔ المسعودی، علی بن الحسین بن علی، تنبیہ الاشراف، مترجم۔عبداللہ العمادی، ادارۃ الطبع جامعہ عثمانیہ سرکارعالی، حیدرآباددکن، انڈیا، 1926ء، ص239۔

9۔ ______ایضاً______

10۔ طبری، محمد بن جریر، تاریخ الامم والملوک، مطبعۃ الاستقامۃ بالقاہرہ، مصر، 1939ء، جلد7، ص111۔

11۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص238۔

12۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص303۔

13۔ المسعودی، علی بن الحسین بن علی، مروج الذہب ومعادن الجوہر، دارالاندلس، لبنان، بیروت، 1965ء، جلد3، ص394-395۔

14۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص114۔

15۔ ابن خلدون، عبدالرحمان بن محمد بن محمد، کتاب العبر ودیوان المبتداء والخبر ، دار ابن حزم، بیروت، لبنان، 2003ء، جلد1، ص1164۔

16۔ ابن طقطقی محمد بن علی بن طباطبا، الفخری فی الاداب السلطانیہ والدول الاسلامیہ، مترجم۔محمود علی خاں، ندوۃ المصنفین، اردو بازار، جامع مسجد، دہلی، انڈیا، 1969ء، ص315۔

17۔ ابن کثیر، البدایہ والنہایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 224۔

18۔ احمد امین مصری، ضحیٰ الاسلام، مترجم۔ عمر احمد عثمانی، دوست ایسوسی ایٹس، اردو بازار، لاہور، 1933ء، ص 159۔

19۔ ابن کثیر، البدایہ النہایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 242۔

20۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 102۔

21۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 403۔

22۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 301۔

23۔ احمد امین مصری، ضحیٰ الاسلام، ص 159۔

24-A۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 102۔

24-B. Joseph Hell, The Arab civilization, Translated by - S. Khuda Bakhsh, Shaikh Muhammad Ashraf, Kashmiri Bazar, Lahore, 1943, P-43.

25۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 242۔

26۔ احمد امین مصری، ضحیٰ الاسلام، ص 159۔

27۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 303۔

28۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 135۔

29۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 238۔

30۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 304۔

31۔ القرآن، 13:49۔

32۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 105۔

33۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 314۔

34۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 306۔

35۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 275۔

36۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 322۔

37۔ ______ایضاً______

38۔ ______ایضاً______

39۔ ــــــایضاًــــــ

40۔ شبلی نعمانی، المامون، الاسلامی اکادمی، اُردو بازار، لاہور، سن ندارد، ص212۔

41۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص277۔

42۔ ایضاً، ص268-267۔

43۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3، ص421۔

44۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص278۔

45۔ ایضاً، ص277۔

46۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3، ص420۔

47۔ القرآن، 36:27۔

48۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3، ص536۔

49۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص270۔

50۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2، ص731۔

51۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1، ص1184۔

52۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص326۔

53۔ Karen Armstrong , Islam: A Short History, Nigarshat Publishers, Urdu Bazaar,Lahore,2005,P-89

54۔ Ameer Ali, Syed, A Short History of the Saracens, Islamic Book Service, Lahore,1926,P-266

55۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص175۔

56۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2، ص720۔

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص263۔

57۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3، ص444۔

58۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2، ص721-720۔

59۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص176۔

60۔ القرآن، 92:12۔

61۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 715۔

62۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1180۔

63۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 298۔

64۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 225۔

65۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 172۔

66۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1176۔

67۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 90۔

68۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 308۔

69۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 325۔

70۔ Hugh Kennedy, , The Early Abbasid Caliphate, Barnes and Noble Book, To Towa, New Jersey, U.S.A, 1981, P-157-158

71۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 90۔

72۔ Karen Armstrong, Islam: A Short History, .P-89

73۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 322۔

74۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1176۔

75۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 141۔

76۔ ابن خلکان، احمد بن محمد بن ابراہیم، وفیات الاعیان وابناء الزمان، مترجم۔ اختر فتحپوری، نفیس اکیڈمی، اُردو بازار، کراچی، 2000ء، جلد 3، ص 216۔

77۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 441۔

78۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 715۔

79۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1179۔

80۔ ایضاً

81۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 736۔

82۔ ابن خلکان، وفیات الاعیان، جلد3،ص218 ۔

83۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10،ص249۔

84۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7،ص150۔

85۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2،ص713۔

86۔ ابن خلکان، وفیات الاعیان، جلد3،ص713۔

شبلی نعمانی، المامون،ص85۔

87۔ Ameer Ali , A short History of the Saracens, P-267- 268.

Morgan,Kenneth W,Islam:The Straight Path. Ronald Press Company, New Yark, U.S.A, 1958, P-309.

88۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص323۔

89۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10،ص280۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7،ص210۔

90۔ شبلی نعمانی، المامون،ص214۔

91۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10،ص277۔

92۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص316۔

93۔ ____ایضاً____ص328۔

94۔ ____ایضاً____ص326۔

95۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص320۔

السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص306۔

96۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10،ص275۔

97۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء،ص306۔

98۔ ____ایضاً____ص307۔

99۔ ____ایضاً____ص321۔

100۔ ____ایضاً____ص322۔

101۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3، ص419۔

102۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص328۔

103۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص267۔

104۔ ____ایضاً____ص277۔

105۔ ____ایضاً____ص270۔

106۔ ابو زہرہ، محمد، المذاھب الاسلامیہ، مترجم۔غلام احمد حریری، ملک سنز پبلشرز، کارخانہ بازار، فیصل آباد، 2004ء، ص257۔

107۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص326۔

بغدادی، عبدالقاہر بن طاہر بن محمد، الفرق بین الفرق، مترجم۔علی محسن صدیقی، قرطاس، کراچی یونیورسٹی، کراچی، 2005ء، ص295۔

108۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص327۔

109۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص195-196۔

110۔ ابو زہرہ، محمد، امام احمد بن حنبل، مترجم۔نائب حسین نقوی امروہوی، شیخ غلام علی اینڈ سنز لمیٹڈ پبلیشرز، لاہور، 1991ء، ص111۔

111۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص206۔

112۔ ابو زہرہ، المذہب الاسلامیہ، ص259۔

ایضاً، امام احمد بن حنبل، ص112۔

113۔ _____ایضاً_______ص113۔

114۔ ابن جوزی، ابوالفرج عبدالرحمٰن بن علی، مناقب الامام احمد بن حنبل، طبعۃ القاہرہ، 1930ء، ص410۔

115۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص208۔

116۔ ابو زہرہ، امام احمد بن حنبل، ص114۔

117۔ ایضاً، المذاہب الاسلامیہ، ص260۔

118۔ ____ایضاً____ص257۔

ایضاً، امام احمد بن حنبل، ص145۔

119۔Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-277.

120۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 722۔

ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 265۔

121۔ ھیکل محمد حسین، عمر فاروقؓ، مترجم ۔محمد مسعود عبدہ، الفیصل ناشران وتاجران کتب، اردو بازار، لاہور، سن ندارد، ص 752۔

122۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 324۔

123۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1179۔

124۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 454۔

125۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 244۔

126۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 334۔

127۔Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-284.

128۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد، ص 263۔

129۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1188۔

130۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 339۔

131۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 296۔

132۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب ا لسلطانیہ، ص 339۔

133۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 264۔

134۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 745۔

135۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 336۔

136۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 288۔

137۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 340۔

138۔ بلاذری، احمد بن یحیٰی بن جابر البغدادی الشہیر، فتوح البدان، بمطبعۃ الموسوعات، بالقاہرہ مصر، 1901ء، ص 70-71۔

139۔ ابو یوسف، یعقوب بن ابراہیم، کتاب الخراج، مترجم ۔محمد نجات اللہ صدیقی، الاسلامک پبلیکیشنز لمٹیڈ، لاہور، 1966ء، ص 273-274۔

140۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 296۔

141۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوہر، جلد 3، ص 463۔

142۔ ابن طقطقی ،الفخری فی الاداب السلطانیہ،ص 342۔

143۔ المسعودی،تنبیہ الاشراف،ص 250۔

السیوطی،تاریخ الخلفاء،ص 335-336۔

144۔ ابن کثیر،البدایہ والنھایہ،جلد 5،حصہ 10،ص 255۔

145۔ المسعودی،تنبیہ الاشراف،ص 248-249۔

146۔ حسن ابراہیم حسن،تاریخ الاسلام السیاسی،جلد 2،ص 161-162۔

طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد 7،ص 225۔

147۔ الدینوری،احمد بن داؤد،الاخبار الطوال، مترجم ۔مرزا محمد منور، اُردو سائنس بورڈ،لاہور، 1986ء،ص 649۔

148۔ ابن خلدون،کتاب العبر ،جلد 1،ص 1182۔

149۔ بغدادی،الفرق بین الفرق ،ص 399۔

150۔ المسعودی،تنبیہ الاشراف،ص 245۔

151۔ طوسی،ابوعلی حسن بن علی نظام الملک ،سیاست نامہ،مترجم ۔محمد منور،مجلس ترقی ادب، لاہور، 1961ء،ص 252-253۔

بغدادی،الفرق بین الفرق ،ص 398۔

152۔ ایضاً،ص 397۔

153۔ طوسی،سیاست نامہ،ص 253۔

154۔ یعقوبی،تاریخ الیعقوبی،جلد 2،ص 742۔

155۔ ابن خلدون،کتاب العبر ،جلد 1،ص 1187-1188۔

156۔ ایضاً،ص 1188۔

طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد 7،ص 261۔

157۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر،جلد 3،ص 470۔

158۔ المسعودی،تنبیہ الاشراف،ص 245۔

159۔ ابن خلدون،کتاب العبر ،جلد 1،ص 1188۔

160۔ طبری،تاریخ الامم والملوک،جلد 7،ص 260۔

161۔ الدینوری،الاخبار الطوال،ص 653۔

162۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 285

163۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 471

164۔ Ameer Ali ,A Short History of the Saracens, P-285.

165۔ طوسی، سیاست نامہ، ص 205-206۔

166۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 232-233۔

167۔ Browne,Edward G,A Literary History of Persia, London, U.K. 1909, Vol- 1, P- 230.

168. Ameer Ali, A Short History of the Saracens ,P-285.

169۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 233۔

170۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 226۔

171۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1194۔

172۔ احمد امین مصری، ضحی الاسلام، ص 192-193۔

173۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 292۔

174۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1194۔

175۔ احمد امین مصری، ضحیٰ الاسلام، ص 194۔

176۔ الدینوری، الاخبار الطوال، ص 655۔

177۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1194۔
طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 308۔

178۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1194۔
احمد امین مصری، ضحیٰ الاسلام، ص 193۔

179۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 3، ص 474۔

180۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 337۔

181۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 250۔

182۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 336۔

183۔ ____ایضاً____ص 337۔

184۔ ____ایضاً____ص 334۔

185۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 289۔

186۔ ابن الاثیر، ابی الحسن علی بن ابوالکرم محمد بن محمد ابی ابوعبدالکریم بن عبدالواحد الشیبانی، الکامل فی التاریخ، دار الکتاب العربی، بیروت، لبنان، 2004ء، جلد 6، ص 79۔

السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 337۔

187۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P-59,61,63.

188۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 255۔

189۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 342۔

190۔ حسن ابراہیم حسن، تاریخ الاسلام السیاسی، جلد 2، ص 175۔

السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 342۔

191۔ ____ایضاً____ص 343۔

192۔ ____ایضاً____ص 345۔

193۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 308-309۔

194۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 343۔

195۔ ____ایضاً____

196۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، ص حصہ 10، ص 310۔

197۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 755۔

198۔ ندوی، معین الدین احمد، تاریخ الاسلام، غضنفر اکیڈیمی، کراچی، 1975ء، جلد 3، ص 189۔

199۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 302۔

200۔ یعقوبی تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 751۔

201۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 323۔

202۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1196۔

203۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 755۔

204۔ ندوی، تاریخ الاسلام، جلد3، ص189۔

205۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص301۔

206۔ ____ایضاً____

207۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1، ص1195۔

208۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص321۔

209۔ ______ایضاً______ص319۔

210۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1، ص1196۔

211۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص319۔

212۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص307۔

213۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2، ص755-754۔

214۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص256۔

215۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص341۔

216۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد3، ص478-477۔

217۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص342۔

218۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص331۔

219۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص340۔

220۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص342۔

221۔ ابوزہرہ، امام احمد بن حنبل، ص146۔

جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص342۔

222۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد7، ص332۔

223۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1، ص1197۔

224۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2، ص754-753۔

جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص343۔

225۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد5، حصہ10، ص307۔

226۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1197۔

227۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 332۔

228۔ ________ ایضاً ______ ص 333۔

229۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 307۔

230۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 324۔

231۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1197۔

232۔ القرآن، 22:75۔

233۔ بخاری، محمد بن اسمٰعیل، صحیح بخاری، کتاب التوحید، باب قول اللہ تعالیٰ (وجوہ یومئذ ناضرۃ ٥ الی ربھا ناظرۃ)، ص 1279، حدیث 7434۔

محمد قطب الدین خاں، مظاہر حق (شرح مشکوٰۃ المصابیح) مترجم۔ عبداللہ جاوید غازی پوری، اردو بازار، لاہور، 2002ء، باب رُؤیۃ اللّٰہ تعالیٰ، جلد 5، ص 222، حدیث 1۔

234۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 304۔

235۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 341۔

236۔ ____ ایضاً ______۔

237۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 329۔

238۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 754۔

239۔ الدمیری، محمد بن موسیٰ بن عیسیٰ کمال الدین، حیات الحیوان، مترجم۔ ناظم الدین، الاسلامی کتب خانہ، اردو بازار، لاہور، سن ندارد، جلد 1، ص 248۔

240۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 329۔

241۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 341۔

242۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 256۔

243۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 589۔

جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 345۔

244۔ ________ ایضاً ______۔

245۔ الدمیری، حیات الحیوان، جلد 1، ص 249۔

246۔ القرآن، 4:86

247۔ ابو زہرہ، امام احمد بن حنبل، ص 148۔

248۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 342۔

249۔ ______ایضاً______

250۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 352۔

251۔ ابن جوزی، مناقب الامام احمد بن حنبل، ص 356۔

252۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 309۔

253۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 339۔

254۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 269۔

255۔ ____ایضاً____ ص 343

256_ Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 27.

257۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 263۔

258۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 310۔

259۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 256۔

260۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 346۔

261۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1198۔

262۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 346۔

263۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 4، ص 2۔

جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 355۔

264۔ ____ایضاً____ ص 356۔

265۔ ____ایضاً____ ص 361۔

266۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 351۔

267۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 346۔

268۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 351۔

269۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 318۔

270۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 346۔

271۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 274۔

272۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 324۔

273۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 274۔

244۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 317۔

275۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 4، ص 29۔

276۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 349۔

277۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 338۔

278۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 356۔

279۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 338۔

280۔ ____ایضاً____ص 339۔

281۔ ____ایضاً____

282۔ ____ایضاً____

283۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 763۔

284۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 316۔

285۔ ____ایضاً____ص 340۔

286۔ ____ایضاً____

287۔ الدمیری، حیات الحیوان، جلد 1، ص 251-254۔

288۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 757۔

289۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 354۔

290۔ خطیب بغدادی، احمد بن علی، تاریخ بغداد، طبعۃ القاھرہ مصر، 1930ء، جلد 1، ص 298۔

291۔ جاراللہ، تاریخ معتزلہ، ص 355۔

292۔ ____ایضاً____ص 356۔

293۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 367۔

294۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens,P- 289.

295۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1200۔

296۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 368۔

297۔ خطیب بغدادی، تاریخ بغداد، جلد 1، ص 298۔

298۔ ابن الجوزی، مناقب الامام احمد بن حنبل، ص 361۔

299۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 311۔

300۔ ____ایضاً____

301۔ ____ایضاً____

ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1198۔

302۔ طبری، تاریخ الامم الملوک، جلد 7، ص 346۔

303۔ ____ایضاً____

304۔Ameer Ali, A Short History of the Saracens,P- 289.

305۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 357۔

306۔ جہم بن صفوان نے فرقہ جہمیہ کی بنیاد ڈالی۔ یہ خراسانی الاصل اور بنی راسب کے موالیوں میں سے تھا۔ پہلے پہل یہ شریح بن حارث کا کاتب مقرر ہوا، پھر اس نے شریح بن حارث کے ساتھ مل کر نصر بن سیار کے خلاف خروج کیا۔ اس کی دعوت وتبلیغ کا مرکز خراسان تھا۔ بنی مروان کے آخری ایام میں مسلم بن احوز مازنی نے اسے قتل کر دیا۔ دیکھیے۔

ابو زہرہ، المذاھب الاسلامیہ، ص 179-180۔

307۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 347۔

308۔ جار اللہ، تاریخ معتزلہ، ص 357۔

309۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 324۔

310۔ طبری، تاریخ الامم الملوک، جلد 7، ص 376-377 ۔

311۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens,P- 289.

312۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1202۔

313۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 765۔

314۔ طبری کے نزدیک ان رہائی پانے والے مسلمانوں کی تعداد تین سو سڑسٹھ تھی۔ دیکھیے۔
طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 388۔

315۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 347۔

316۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1202۔

317۔ قوم بجاۃ حبشیوں کی نسل سے تھے اور ان کا مسکن حبشہ اور سوڈان کا مغربی حصہ تھا بلاد بجاۃ سونے اور جواہرات کی کانوں کی وجہ سے بڑا مشہور تھا ان کانوں میں کام کرنے والوں کی اکثریت مسلمانوں پر مشتمل تھی۔ دیکھیے۔
ندوی، تاریخ الاسلام، جلد 3، ص 194۔
ابن کثیر البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 324۔

318۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 389۔

319۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1201۔

320۔ ____ایضاً____ ص 1202۔

321۔ ____ایضاً____

322۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 352۔

323۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 4، ص 10-11۔

324۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 349۔

325۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 4، ص 41۔

326۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 391۔

327۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 349۔

328۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 351-352۔

329۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف ص 257۔

330۔ ابن خلدون، کتاب العبر، جلد 1، ص 1101۔

331۔ ____ایضاً____

332۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد 2، ص 760۔

333۔ شعانین، عیسائی ہر سال اپریل کے پہلے جمعہ کو حضرت عیسیٰ کی مصلوبیت کے سلسلے میں تہوار مناتے اور صلیب کا جلوس نکالتے ہیں۔ دیکھیے۔

طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 372۔

334. Hitti, Philip K., The Arabs, Macmillan and Company Ltd.,London, 1953, P-105.

335۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 354۔

336. Hitti, The Arabs, P-105.

337۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 313۔

338۔ ابو یوسف، کتاب الخراج، ص 272۔

339۔ ____ایضاً______ص 390۔

340۔ الدمیری، حیات الحیوان، جلد 1، ص 253۔

341۔ ابن طقطقی، الفخری فی الاداب السلطانیہ، ص 340۔

342۔ طبری، تاریخ الامم والملوک، جلد 7، ص 265۔

343۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 347۔

344. Ameer Ali, A Short History of the Saracens,P- 289.

345۔ ابن کثیر، البدایہ والنھایہ، جلد 5، حصہ 10، ص 314۔

346. Watt, W. Montgomery, The Majesty that was Islam, SidWick and Jack son, London, 1984, P-153.

347۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 348۔

348۔ المسعودی، مروج الذھب ومعادن الجوھر، جلد 4، ص 9۔

349. Ameer Ali, A Short History of the Saracens, P- 288.

350۔ المسعودی، تنبیہ الاشراف، ص 257۔

351۔ السیوطی، تاریخ الخلفاء، ص 349-350۔

352۔ ایتاخ ترکی پیشے کے اعتبار سے باورچی تھا۔معتصم نے اس کی جسمانی ساخت اور شجاعت سے متاثر ہو کر اسے خرید لیا۔اپنی مزاج شناسی اور دانشمندی کی بدولت اسے دربار خلافت میں بڑی عزت وتوقیر حاصل ہوگئی۔باغی اراکین دولت کی تباہی و بربادی عام طور پر اسی کے ہاتھوں اور اس کے مکان پر ہوتی تھی۔یہ حالت نشہ میں متوکل سے گستاخی کا ارتکاب کر بیٹھا، یہی چیز اس کے لیے جان لیوا ثابت ہوئی۔دیکھیے۔

ابن خلدون، کتاب العبر، جلد1،ص 1198۔

353۔ یعقوبی، تاریخ الیعقوبی، جلد2،ص 758-759۔

354۔ ایضاً،ص 756۔

355۔ Ameer Ali, A Short History of the Saracens,P- 289.

## ﴿حاصل کلام﴾

اسلامی حکومتوں کی تاریخ میں مذہبی وسیاسی اہمیت عصری وسعت، تہذیب وتمدن کے فروغ اور علوم وفنون کی تاریخ کے اعتبار سے خلافت عباسیہ کا عرصہ سب سے زیادہ اہمیت وامتیاز کا حامل ہے یہ خلافت 132ھ تا 656ھ/749ء تا 1258ء تک تقریباً ساڑھے پانچ سو سال تک قائم رہی۔

مقالہ زیرنظر میں دورعباسیہ کے عروج کے زمانہ ابوالعباس عبداللہ بن محمد السفاح تا متوکل علی اللہ(132ھ تا 247ھ/749ء تا 861ء) کے دور تک کے مذہبی رجحانات کا جائزہ لیا گیا ہے۔یہ دورایک کامیاب انقلاب سے شروع ہوتا ہے اور اپنے انتہائی عروج تک جا پہنچتا ہے اس میں ابوجعفر منصور(136ھ تا 158ھ/753ء تا 774ء)،ہارون الرشید(170ھ تا 193ھ/786ء تا 808ء)، مامون الرشید(198ھ تا 218ھ/813ء تا 833ء)اور معتصم باللہ(218ھ تا 227ھ/833ء تا 841ء)) جیسے عظیم المرتبت خلفاء گزرے ہیں۔

عباسی خلفاء کے بام عروج کا دور تقریباً ایک سو پندرہ سالہ تاریخ پر محیط ہے۔بقیہ چار سو سال ان کے زوال کی نشاندہی کرتے ہیں۔اگرچہ معتصم باللہ کے بعد خلافت عباسیہ کا زوال شروع ہوگیا تھا۔اوراس پر ترک حاوی ہوگئے تھے لیکن اس کے باوجود پھر بھی خلفاء کے بہت سے اختیارات باقی تھے۔حکومت کا نظام ان ہی کے احکام وفرامین سے چلتا تھا اور پھر یہ کہ مذہبی سیادت وقیادت اور نظریات جو ان خلفاء نے اوائل زمانہ میں پروان چڑھائے،ان کی روشنی میں کاروبار مملکت کو چلایا جاتا رہا،یہی وہ ماحاصل تھا جس کی بنیاد پر دور زوال کے خلفاء کی برائے نام خلافت تقریباً چار صدیوں تک قائم رہی۔اگر دور عروج کے اولوالعزم خلفاء اپنے ان مذہبی رجحانات کو حکومتی اداروں اور کاروبار مملکت سے ہم آہنگ نہ کرتے تو عباسی خلافت نہ تو پانچ صدیوں تک برقرار رہتی اور نہ ہی اسے عوام کی نظروں میں اس قدر تقدیس ووقعت ملتی اور یہ بھی اموی خلافت کی طرح جلد زوال پذیر ہوجاتی۔بادی النظر میں عباسی خلفاء نے یہ سب دینی معتقدات محض وقتی ضرورت اور ماحولیاتی اثر کے تحت اختیار کیے لیکن جلد ہی یہ مذہبی رجحانات ان کی ضرورت بن گئے۔

دراصل مدینہ منورہ کی پہلی اسلامی ریاست جس کا آغاز خالصتاً آفاقی احکامات اور حضور اکرم ﷺ کی تعلیمات کے اصول حکمرانی پر مبنی تھا۔انہی اصول وروایات کو خلفاء راشدین جیسے السابقون الاوّلون نے جاری رکھا،لیکن اس حکومت کے خاتمے کے بعد مسلم حکمرانوں کو اسلامی ریاست کی وسعتوں اور مال غنیمت کی فراوانی نے دیگر اقوام کی بیشتر تہذیبی برائیوں کے زیراثر کرلیا۔اس سے بڑھ کر یہ کہ خلافت راشدہ کے دور کا خالصتاً الٰہی بنیادوں پر استوار ہونے والا نظام اموی حکومت کے قیام کے فوراً بعد موروثی حاکمیت کی شکل اختیار کرگیا۔اب اس میں نہ وہ پہلی سی تنقیدی روح باقی رہی اور نہ ہی محاسبہ کی گرفت۔اس کے ساتھ ساتھ خالصتاً اسلامی دستور کی وہ شقیں معطل ہوکررہ گئیں جو حاکم کو عوام کے سامنے جوابدہ کرتی تھیں،تاہم اسلامی قوانین جاری وساری رہے،جن کی تعبیر اموی خلفاء نے اپنی دینوی مصلحتوں کے تحت کی۔لیکن اموی حکمرانوں کے ان تمام اقدامات کے خلاف مسلم عوام صدائے احتجاج بلند کرتے رہے۔اس کی بڑی وجہ یہ تھی کہ یہ دور

حضور اکرم ﷺ کے بابرکت زمانہ اور خلافت راشدہ کے قریب تر تھا اور ابھی تک ایسے بیشتر حضرات موجود تھے جنہوں نے اپنی جرأت و بیباکی سے اموی حکومت کے ان تمام غیر شرعی اقدامات کے خلاف کلمہ حق بلند کیا۔ اس کے نتیجے میں بالا آخر امویوں کو زوال اور عباسی تحریک کو کامیابی حاصل ہوئی۔

عباسی تحریک کے حاملین کے سامنے وہ تمام پس منظر تھا جس کی روشنی میں دعوت اسلامی نے کامیابی حاصل کی تھی اور مدینہ منورہ کی اسلامی مملکت اپنی تمام تر مذہبی قیادت وسیادت کے ساتھ وجود میں آئی تھی۔ حضور اکرم ﷺ تمام انسانیت کے لئے جادۂ رشد وہدایت تھے اور رہتی دنیا تک کے مسلمانوں کے لیے قابل تقدیس اور قابل تقلید قرار پائے۔ اسی طرح خلفاء راشدین نے حضور اکرم ﷺ سے نسبت کے مطابق اپنی تمام تر دنیوی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کی کوشش کی۔ لیکن جونہی رشد وہدایت کے حامل اس نظام کو اموی حکمرانوں نے اپنے دنیوی جاہ وجلال اور کروفر سے بدلنے کی کوشش کی تو ماسوائے ناکامی وانتظامی خلفشار کے انہیں کچھ ہاتھ نہ آیا۔ اور اس سے وابستہ تحریک کے حاملین کے سامنے یہ دونوں راستے تھے لیکن اب نہ تو السابقون الاوّلون کا دور تھا اور نہ ہی ان کے مشاہدکندگان باقی رہے تھے۔ مزید یہ کہ اسلامی سلطنت کی وسعتوں نے قیصر وکسریٰ کے ایوانوں کو جالیا تھا اس کے نتیجے میں ذمیوں اور نومسلموں پر مشتمل جو معاشرہ وجود پذیر ہوا وہ مذہبی حدود وقیود اور دینی نظام کی برکتوں سے ناآشنا تھا، مزید یہ کہ وہ اپنی باقیات کو چھوڑنے پر آمادہ نہ تھے۔ ایک راستہ یہی تھا کہ وہ ایک نئی راہ تلاش کریں جو دونوں نظاموں سے مطابقت رکھتی ہو۔ یہی وجہ ہے کہ نئی حکومت نے نظریاتی اور عملی اعتبار سے ایرانیوں سے متاثر ہوکر نئی حکمت عملی اختیار کی۔

خاندان بنوعباس کو شہرت دوام اس لیے حاصل ہوئی کہ انہوں نے حضور اکرم ﷺ کی آواز پر لبیک کہی۔ اگرچہ فتح مکہ تک اس خاندان کے بیشتر افراد مسلمان نہیں ہوئے تھے، لیکن حضور اکرم ﷺ سے اپنی قرابت کی وجہ سے بنوعباس کا رویہ آپ سے ہمدردانہ رہا اور حضرت عباسؓ نے آپ ﷺ کے چچا ہونے کے ناطے آپ ﷺ کے دوسرے چچا ابولہب کے برعکس آپ ﷺ سے ہر ممکن تعاون کیا ماسوائے جنگ بدر کے مسلمانوں کے خلاف کسی اور بڑے محاربے میں ان کا ذکر نہیں ملتا نیز مشرکین مکہ کی ایذاء رساں صف سے مکمل طور پر علیحدگی اختیار کیے رکھی، جہاں بھی آپ کو اخلاقی مدد کی ضرورت محسوس ہوئی تو حضرت عباسؓ نے علی الاعلان اس کا اظہار کیا اس سلسلے میں مقاطعۂ قریش کا واقعہ ہو یا بیعت عقبہ کا موقع یا ہجرت مدینہ کے بعد مشرکین کی جارحانہ کاروائیاں ہوں، ان سب میں خاندان بن عباس کا کردار بانی اسلام حضور اکرم ﷺ اور مسلمانوں سے نہ صرف ہمدردانہ رہا بلکہ بعض غزوات میں حضرت عباسؓ حضور اکرم ﷺ کو مشرکین مکہ کے فاسدانہ عزائم سے آگاہ کرتے رہے اور مدینہ کی اسلامی ریاست کی تائید وحمایت میں پیش پیش رہے۔ فتح مکہ کے موقع پر حضرت عباسؓ اور ان کے خاندان نے برملا اسلام قبول کیا اور اسلام کی تقویت کا باعث ہوئے۔

بنوطالب اور بنوعباس حضور اکرم ﷺ کے اہل بیت شمار ہوتے تھے۔ لیکن حضرت علیؓ کی قبولیت اسلام میں اولیت، بچپن ہی سے رسول اللہ ﷺ کے زیر سایہ پرورش اور حضرت فاطمہؓ سے سلسلہ مناکحت کی وجہ سے حضرت علیؓ اور ان کی اولاد کو زیادہ فضیلت حاصل

تھی ۔لیکن یہ واقعہ تاریخ اسلام کا ایک سیاہ باب ہے کہ حضرت علیؓ کی خلافت کے دوران حضرت معاویہؓ سے ان کی سیاسی چپقلش مملکت اسلامیہ کو دو حصوں میں منقسم کرنے پر منتج ہوئی اور پھر حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد تمام عالم اسلام پر امویوں کی حکومت قائم ہوئی، جو اپنی عملی ساخت کے اعتبار سے خلفائے راشدین کے دور سے قطعی مختلف تھی، اس موقع پر ہمیں حضرت علیؓ کی اولاد کی اخلاقی امداد میں آل عباس پیش پیش نظر آتے ہیں۔

سانحہ کربلا امویوں کے زوال کا پیش خیمہ ثابت ہوا جس کے نتیجے میں ان کے خلاف نفرت کے جذبات امت مسلمہ کے دل میں پیدا ہوئے اس موقع پر اموی حکومت کے خاتمے اور اس کی بجائے اولاد علیؓ کی خلافت کے قیام کی وہ تحریک شروع ہوئی جسے ابتداء میں بنو ہاشم یا اہل بیت کی تحریک کے نام سے معنون کیا گیا۔اس میں آل عباسؓ بھی نمایاں رہے لیکن حقیقتاً اس تحریک کا اصل مقصد اولاد علیؓ کی خلافت کا قیام تھا۔خود امام محمد بن علی عباسی بڑے غور وفکر کے بعد اس نتیجے پر پہنچے تھے کہ علویوں اور عباسیوں میں اتحاد قائم رکھنے کے لیے ضروری ہے کہ لوگوں میں صرف اہل بیت کی امامت کے لیے تبلیغ کریں اور یہی وجہ ہے کہ سلیمان بن عبدالملک (98ھ /716ء) کے دور تک اس تحریک کی قیادت وسیادت علویوں کے پاس رہی۔

اس تحریک کے امام ابو ہاشم عبداللہ علویوں کی طرف سے آخری امام تھے۔فلسطین سے گزرتے ہوئے دوران سفر جب امام موصوف کو اپنی موت کا یقین ہو گیا تو انہوں نے تحریک ہاشمیہ کی امامت محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس بن عبدالمطلب کو منتقل کر دی اور اس کے بعد یہ تحریک اپنی کامیابی تک عباسیوں کی سرپرستی میں جاری رہی لیکن اس کے باوجود اس تحریک سے وابستہ افراد کا تصور یہی رہا کہ اموی حکومت کے خاتمہ کے بعد خاندان بنو ہاشم میں سے اولاد علیؓ ہی کو منصب خلافت وامامت سپرد کیا جائے گا۔اس بات کا اقرار ابو جعفر منصور نے اہل حجاز کی متعلقہ کانفرنس میں کیا تھا جو آل علی کو خلافت وامامت کا مستحق سمجھتی تھی۔لیکن ہاشمی تحریک کی کامیابی کے بعد اقتدار کا حصول عباسیوں کو اپنے اصل عزائم سے باز نہ رکھ سکا اور ان کی کوششوں اور بنی تاویلات نے علویوں کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اقتدار سے دور دھکیل دیا۔اگر چہ اس دوران علویوں نے ایک سیاسی گروہ کی شکل میں عباسی خلافت کے خلاف اپنی جدوجہد جاری رکھی لیکن عباسی اپنی مقتدرہ قوت کے بل بوتے پر انہیں پوری طرح سے ناکام ونامراد کرتے رہے۔

بنو عباس نے خلافت سنبھالنے کے بعد اپنی عافیت اس میں سمجھی کہ قیصر وکسریٰ کی طرز کی حکومت کو مذہبی تقدس کا لبادہ پہنا کر جاودانی زندگی عطا کی جائے، ان کی انہی کوششوں کی وجہ سے مسلم مورخین عباسیوں کے اقتدار کو خلافت کے تصور کا صحیح طور پر آئینہ دار قرار دیتے ہیں۔دراصل امویوں سے سبق حاصل کرتے ہوئے عباسیوں نے روز اول سے ہی اپنی مذہبی سیادت (امامت) کا پرچار کیا، اموی زوال کے پس پشت جو عوامل کارفرما تھے ان میں سب سے سے بڑا سبب یہی تھا کہ عوام کی نظر میں ان کا اقتدار محض دنیوی حیثیت (سیکولر) رکھتا تھا۔جس کے لیے عقیدت واحترام کے جذبات کا پیدا ہونا غیر فطری تھا۔یہی وجہ ہے کہ عباسیوں نے جمہور کے سامنے اپنے اقتدار کو روز اول سے ہی امامت (مذہبی وروحانی سیادت) کا نورانی ہالہ پہنا کر اسے مقبول عام کرنے کی سعی کی تھی۔انہوں نے اس نظریہ کی

ترویج کی کہ اب زمام خلافت حضرت عیسیٰ کے دوبارہ ظہور تک انہی کے خاندان میں رہے گی اور یہ کہ ان کی خلافت کا خاتمہ کائنات کی تباہی کے مترادف ہوگا۔ ان کی حکمت عملی اس بات کی متقاضی تھی کہ مسلمانانِ عالم ان کے اقتدار اعلیٰ کو روحانی اور مذہبی سربراہی کے طور پر تسلیم کریں۔ اصل مقصد امویوں کے مقابلے میں خود کو ممیز کرنا تھا۔

انہوں نے اپنے استحقاق خلافت کے لیے حضور اکرم ﷺ کے حقیقی جانشین ہونے کا دعویٰ پیش کیا۔ اور آپ ﷺ کی مشہور حدیث "الامراء من القریش" کو "الامراء من العباس" کا مفہوم دیا۔ منصور نے اس مقصد کے حصول کے لیے علماء وقت کی ہمدردیاں حاصل کیں اور ان کی تائید وحمایت سے عوامی رائے کو قائل کیا کہ خلافت کے اصل حقدار آل عباسؓ ہی ہیں۔

بنوعباس نے اپنی حکمرانی کو ایک دولہ (انقلابی ریاست) سے تشبیہ دی۔ ابوجعفر منصور نے ایرانیوں کے زیر اثر بادشاہت کے بارے میں خدائی حق کا نظریہ پیش کیا۔ وہ اس بات کا داعی تھا کہ اسے بادشاہت کے حقوق خداوند تعالیٰ کی طرف سے تفویض ہوئے ہیں کیونکہ وہ مامور من اللہ ہے لہٰذا وہ کسی انسان کے سامنے جوابدہ نہیں۔ علاوہ ازیں عوام کی نگاہوں میں عزت واحترام کی نمو کے لیے انہوں نے اپنی پرشکوہ درباری زندگی کو امامت کے ظاہری لوازمات سے مزین کیا۔ اس مقصد کے حصول کے لیے خلیفہ سیاہ رنگ کا عمامہ پہنتا۔ نبی آخرالزماں ﷺ کی ردائے مبارک زیب تن کرتا، اس کے ہاتھ میں آپ ﷺ کا عصائے مبارک ہوتا اور مصحف عثمانی اس کے سامنے رکھا جاتا۔ امرائے دربار ایک ایک کرکے اس کے ہاتھ کو بوسہ دیتے۔ یہ وہ درباری آداب تھے جن کی بدولت عباسی خلفاء نے خود کو محافظ اسلام کی حیثیت سے پیش کیا اور دین دار مسلمانوں کے دلوں میں عزت واحترام کے جذبات پیدا کیے اور جب ایک صدی گزرنے کے بعد بنوعباس کی حکومت روبہ انحطاط ہونا شروع ہوئی تو انہوں نے اپنے ظاہری اقتدار کو تقویت دینے کے لیے اسی مذہبی پیشوائی (امامت) کا سہارا لیا۔ اس مقصد کے حصول کے لیے خلافت کے مذہبی کردار پر زیادہ زور دیا اس دوران مکہ اور مدینہ جیسے اماکن مقدسہ کی تعظیم وتکریم کے لیے ریاست اور خلیفہ کی طرف سے خصوصی اہتمام کیے گئے۔

المتوکل (233ھ۔247ھ/847ء تا 861ء) امامت کے عملی پرچار میں سب سے نمایاں نظر آتا ہے۔ یہ وہ دور تھا جب عباسیوں نے نیابت رسول اللہ کی بجائے نیابت اللہ کا نظریہ پیش کیا اور خلفاء کے لیے "ظل اللہ" (زمین پر خدا کا سایہ) کی اصطلاح اختیار کی۔ ان خطابات کا مقصد خلیفہ کو زیادہ پروقار بنانا مقصود تھا یعنی اب وہ حضور اکرم ﷺ کا نائب ہونے کی بجائے صرف اللہ تعالیٰ کا نائب تھا اور اسی سے براہ راست اختیار کے حصول کا دعویدار تھا۔ یہ وہ حکمت عملی تھی جس کی نظریاتی اور عملی ترویج کی بدولت خلافت بنوعباس زوال کے باوجود صدیوں تک قائم رہی۔

عباسی خلفاء نے روحانی رہنما ہونے کی حیثیت سے دیوان القضاء قائم کیا محکمہ عدل میں قاضی القضاۃ اور دیگر قاضیوں کے عدل و نصب کے اختیار، تقرری کی شرائط اور حقوق وفرائض متعین کیے اور اس طرح بلاتخصیص انصاف کی فراہمی کیلئے طریقہ کار وضع کیا اس دور میں ہر مسلک ومذہب کے افراد کو اپنی فقہ اور رواج کے مطابق انصاف کی فراہمی ممکن بنائی گئی۔ عدالتی نظام میں قضاۃ اور افتاء کے شعبہ جات

انصاف کی ترویج میں بہت مدو معاون ثابت ہوئے۔عباسی خلفاء نے بلاتخصیص انصاف کی فراہمی کے لئے سابقہ اسلامی روایات سے ماوراء ہو کر لیکن انصاف اور شرعی نقطۂ نگاہ کو مدنظر رکھتے ہوئے سنگین فوجداری مقدمات کی سماعت اور مقتدر و بارسوخ افراد کے خلاف مقدمات کی چھان بین کے لئے ایک علیحدہ شعبہ دیوان "النظر فی المظالم" کے نام سے قائم کیا۔جس کی سماعت وصدارت کے فرائض وہ خود سرانجام دیتے تھے اس سلسلے میں ان کی معاونت کے لئے اپنے وقت کے مشہور قضاۃ اور فقہا موجود ہوتے تھے۔تمام عدالتی وشرعی اصول وقواعد کو سامنے رکھتے ہوئے خود خلفاء فیصلے صادر کرتے اس طرح بارسوخ اور مقتدر افراد سزایابی سے نہ بچ پاتے۔

مرکزی محکمہ جات میں مالیات کے نظام کو اسلامی قوانین محاصل سے ہم آہنگ کرنے کی انتہائی سعی کی گئی۔عباسی دور کے مشہور ماہر مالیات امام ابو یوسف نے اپنی مشہور زمانہ تصنیف "کتاب الخراج" میں مالیاتی نظام کا جو شرعی اور عملی لائحہ عمل تیار کیا،اسے خلفائے عباسیہ نے تمام مملکت میں رائج کیا۔

عباسی دور کے ذرائع محاصل میں سابقہ اسلامی دور کے محاصل مثلاً زکوۃ،خراج،عشر،غنائم،خمس اور جزیہ وغیرہ بدستور قائم رہے۔تاہم دیگر ذرائع آمدن کو بھی شرعی حیثیت دینے کی کوشش کی گئی مگر اس کے ساتھ ساتھ بعض انتظامی وسیاسی مصلحتوں کی بناء پر خلفائے عباسیہ نے امویوں کی طرح بیت المال کے نظام اور اس کے اخراجات میں صحیح حدود سے تجاوز کیا اور اس کے شرعی جواز کی اجتہادی تاویل پیش کرنے کی مقدور بھر سعی کی۔

اسلام میں جہاد فرض عین ہے اور اسلامی مملکت کے تحفظ کے لیے محکمہ دفاع کی جو ضرورت واہمیت ہے وہ محتاج بیان نہیں۔عباسی خلفاء نے اسلامی فوج کی تنظیم وتربیت کے لیے "دیوان الجند" قائم کیا۔دور عباسیہ میں متعدد اسلامی دینی ولادینی تحریکوں نے جنم لیا۔ان مسلم دینی تحریکوں میں شیعہ،خوارج اور معتزلہ وغیرہ نے باہمی سیاسی مناقشات کے بطن سے جنم لیا،جنہوں نے بعد ازاں دین اسلام کے فروعی رجحانات کے حامل فرقوں کی صورت اختیار کر لی اور امت مسلمہ کو انتشار وافتراق میں مبتلا کر ڈالا جس کا خمیازہ ہم آج تک بھگت رہے ہیں۔ان دینی اختلافات نے مسلم اُمہ کے اتحاد کو پارہ پارہ کر دیا۔

اس کے ساتھ ساتھ بعض نظریاتی وماحولیاتی اثرات اور سیاسی تقاضوں کے پیش نظر عرب فوج کی اجارہ داری کو ختم کرنے کے لئے ایرانی،خراسانی اور ترک فوجیوں کو بھرتی کیا،ان کے اس اقدام سے اگر چہ فوری طور عرب اثر ونفوذ کا خاتمہ ہو گیا لیکن عباسی خلفاء کے یہی اقدامات ان کے زوال پر منتج ہوئے اور اس کے نتیجہ میں خراسانیوں اور ترکوں نے اتنی طاقت پکڑی کہ ایک وقت ایسا آیا کہ ترک جرنیلوں نے خلفاء کے عزل ونصب کے اختیارات خود سنبھال کر عباسی خلافت کی تباہی کا سامان پیدا کیا۔میدان جنگ میں فوج کو تکنیکی ساخت کے لحاظ سے باقاعدہ ورضا کار حربیا اور پیادہ فوج میں تقسیم کیا۔سرحدی مقامات پر اور اہم جگہوں پر فوجی چھاؤنیاں قائم کی گئیں نظام جاسوسی کا شرعی قیام خود حضور اکرم ﷺ کے دور سے ملتا ہے۔جسے خلفاء راشدین اور بنو امیہ نے نئی جہتوں سے روشناس کرایا۔خلفائے بنو عباس نے اس نظام جاسوسی میں کئی ترامیم واضافے کیے۔

